واے رب بے نیاز رحم فرما کمک کر کہ میں اس بلا سے نجات پاؤن اپنے فضل و کرم سے
اس لڑائی کو فتح کر اس کفار کے مجمع کو کم کر یہ وقت مدد ہی اور کمک ہی صاحبقران نے
جو یون دعا کی درگاہ خدا میں تیر دعا ہدف اجابت پر پہونچا کیونکہ در آسمان وا تھے فوراً
دعا قبول ہوئی دریاے رحمت الٰہی جوش زن ہوا بس یہ منظور خدا ہوا کہ اب لڑائی فتح
ہو جاے یہان یہ مجمع تھا اور اس کشاکش میں صاحبقران و خواجہ عمرو پھنسے ہوے
تھے اور لڑ رہے تھے ادھر جو بادشاہ طلسم خواجہ عمرو سے تیغہ لینے کو کہکر گیا تھا مقام
پر پہونچا کہ جہان تیغہ رکھا ہوا تھا وہان پہونچا آواز دی کہ صمصام جادو خبردار ہو جا
میں آ پہونچا رہا ہو کہ اگر اپنی زندگی چاہتا ہی تو میری خدمت میں ہاتھ باندھکر حاضر ہو
اور تیغہ میرے حوالے کر اور آگاہ ہو کہ میں ہون بادشاہ طلسم سیما سے بلند آواز یہ جو
نعرہ کیا صمصام جادو اپنے مقام پر بیٹھا ہوا تھا نعرہ کی صدا سنکے ہوشیار ہوا اپنے
اپنے خادم سے کہا کہ بڑا غضب ہو گیا کہ کیسی تدبیر سے بادشاہ طلسم رہا ہو گیا اور وہ
تیغہ لینے کو آیا ہی اب میں کیا کرون اگر مقابلہ کرتا ہون تو میں اسکے مقابلہ کی طاقت
نہیں رکھتا ہون اور اگر اطاعت کرتا ہون تو بے ستون کا دشمن ہوتا ہون خادم نے
کہا کہ پھر کیا تدبیر فرمایئے گا صمصام نے جواب دیا کہ سواے اس تدبیر کے کہ تیغہ لے کر
یہان سے بھاگ کر بے ستون کے پاس چلا جاؤن اسنے کہا کہ پھر عرصہ کس کام کا
راوی بیان کرتا ہی کہ صمصام جادو نے تیغہ صندوق سے نکالا اور اسکو لیکر چاہا کہ
اڑکر جاؤن کہ سیما نے بلند آواز سے تھوڑے عرصہ تک انتظار کیا کہ اب صمصام
تلوار لیکر باہر آتا ہی جب وہ نہ آیا اسنے سمجھ لیا کہ دیوار مکان کی گری بادشاہ نے
دیکھا کہ صمصام تیغہ ہاتھ میں لیے ہوے کھڑا ہوا ہی بھاگنے کا قصد رکھتا ہی ڈانٹا
او مکار کہان جاتا ہی میں آ پہونچا میں تو انتظار کر رہا تھا کہ یہ نمک حرام اب حاضر
ہوتا ہی اور جب حاضر ہوتا ہی یہان اسکے بھاگنے کی فکر کی تھی کہان جاے گا میرے
ہاتھ سے یہ کہکر سحر جو کیا تو ایک برق چمک کر گری صمصام بھاگنے کی فکر میں تھا
کہ بادشاہ نے صدا سنی منھ پھیرکر جو دیکھا تو سامنے کھڑا پایا بہت گھبرایا کہ اب

کیا کرون ملک الموت سر پر موجود ہو گیا حیران و پریشان کھڑا تھا اور فکر کر رہا تھا کہ اطاعت
کرلون کہ برق چمک کر گری اسنے سپر سحر کو اٹھایا مگر وہ برق کب رکتی ہو گرتے ہی اسکے
سر سے گذر کر زمین مین غرق ہو گئی صمصام کے دو پرکالے ہوئے جو چیزین اسکے سحر کی تھین
سب برباد ہو گئین بادشاہ طلسم نے بڑھ کر تیغہ اٹھا لیا اور پرواز کر کے طرف میدان
جنگ کے جہان کہ صاحبقران لڑ رہے تھے روانہ ہوا ادھر سے یہ چلا ادھر سے صمصام
کی لاش خود بخود اڑ کر چلی وہ چند لازم جو تھے یہ واقعہ دیکھ کر بھاگے تھوڑی دور چلے
تھے کہ ایک برق چمک کر گری وہ سب کے سب ہلاک ہو گئے بے ستون جادو
وہان لڑ رہا تھا اور سحر کر رہا تھا کہ صمصام کی لاش دھم سے جا کر اسکے پاس گری
بے ستون نے جو دیکھا تو صمصام محافظ تیغہ سحر کش کو کشتہ پایا اب تو اسکو اپنی موت کا
یقین ہوا وہ لاشہ جلا ایک طائر اسکے سر سے پیدا ہوا اسنے بھی بربادی طلسم و کوہ
بے ستون کی خبر دی اور کہا کہ بادشاہ طلسم نے جا کر صمصام جادو کو قتل کیا اور
تیغہ پر قبضہ کیا اب وہ آتا ہو یہ کہکر وہ طائر اڑ کر چلا گیا اسکا جانا تھا اور یہ خبر
دینا تھا کہ بے ستون کا چہرہ زرد ہو گیا ہاتھ مین رعشہ پڑ گیا سکتہ کی نوبت
ہو گئی مثل تصویر کے ساکت ہو کر رہ گیا مگر یہ عالم ہو اہل لشکر کو ترغیب دے رہا ہی
اور اپنا تو خود بھی جان دے کر لڑ رہا ہو کہ یکایک آسمان پر نعرہ ہوا کہ مگر امون
خبردار ہو ہوشیار ہو جاؤ مین آ پہونچا منم سیماے بلند آواز بادشاہ طلسم کی
تا زا رم کہ از دست من زندہ و سلامت بدر روی او بے ستون جادو اپنے بچانے
کی تدبیر کر رہا مین تیغہ لے کر آ رہا ہون بادشاہ طلسم نے یہان آ کر بڑا مجمع پایا اور خواجہ
عمرو و حمزہ صاحبقران کو دیکھا کہ لڑ رہے ہین چونکہ یہ صاحبقران کو خواب
مین بھی دیکھ چکا تھا دوسرے ان کتابون مین بھی دیکھ چکا تھا جنمین کیفیت فتح
طلسم تحریر تھی پہلی ہی نگاہ مین پہچان لیا اور کفارون کا مجمع ان دونون بزرگوارون
پر دیکھ کر بالاے ہوا سے سحر کیا کہ ایک برق چمک کر گری کہ جسقدر مجمع تھا سب
درہم و برہم ہو گیا ہزارون ساحر ہلاک ہو گئے وہ مجمع کم ہوا بادشاہ طلسم ہوا پر سے

زمین پر ابر صاحبقران کے اترا جھک کر صاحبقران کو سلام کیا خواجہ نے جو بادشاہ طلسم کو دیکھا صاحبقران سے عرض کیا کہ مبارک ہو بادشاہ طلسم تیغہ لے کر آگئے ملاحظہ فرمایئے یہ سامنے کھڑے ہوئے سلام کر رہے ہیں صاحبقران معروف جنگ تھے تو جہ کے کہنے سے پلٹ کر دیکھا ملاحظہ کیا کہ ایک مرد بزرگ تاج سر پر رکھے ہوئے قبائے سالمکار زیب تن کیے ہوئے آلات حرب و ضرب سے آراستہ اسباب سحر ہاتھ مین لیے ہوئے سامنے کھڑا ہے جیسے ہی صاحبقران نے اودھر دیکھا اُسنے سلام کیا صاحبقران نے جواب سلام دیا وہ دوڑ کر قدمونپر گرا بادشاہ طلسم نے آکر سحر جو کیا تو وہ مجمع کم ہوا اور سب متفرق ہو گئے اسقدر مہلت ملی کہ صاحبقران کو اُسنے سلام کیا اور قدم پر گرا صاحبقران نے اُسکے سر کو گلے سے لگایا فرمایا کہ شاباش و مرحبا اُسنے پھر سلام کر کے وہ تیغہ نظر دیا کہ جو کہ برائے قتل بے ستون لایا تھا اور عرض کیا کہ اب آپ اس تیغہ کو لے کر تشریف لیجائیں مین ان کافرون سے سمجھ لونگا یہ اب کیا کر سکتے ہین آپ کے اقبال سے آپ کے غلام کافی ہیں صاحبقران نے وہ تیغہ اُسکے ہاتھ سے لیکر علم کیا اب جو وہ تیغہ بلند ہوا اور اُسکے جو عکس ساحرون پر پڑا سب سحر کرنا بھول گئے کیونکہ بانیان طلسم نے یہ خاصیت اُس تیغہ مین رکھی تھی کہ اگر کافرون کے مقابلہ مین یہ تیغہ بلند کیا جائے اور اُسکا عکس اُن پر پڑے تو ساحر کفار سحر فراموش کر جائے اور مطیع اسلام کو سحر فراموش نہ ہو ایسا ہی ہوا کہ جب صاحبقران نے تیغہ بادشاہ طلسم سے لیکر علم کیا سب ساحران کفار کو سحر فراموش ہوا اُدھر بادشاہ طلسم نے سنبھل کر جو سحر کیا ایک ہی مرتبہ کے حملہ مین ہزارون سر اُڑ گئے اور تن خاک پر لوٹنے لگے اُدھر صاحبقران نے تیغہ پا کر بے ستون کیطرف رُخ کیا جو سامنے آگیا اُسکو بھی وار مین قلم کیا خلاصہ یہ کہ بادشاہ طلسم نے دو ہی حملو نمین اسقدر ساحر قتل کیے کہ میدان صاف ہو گیا اور راستہ ہوا کہ صاحبقران بے ستون کے پاس پہونچکر بے ستون کو قتل کرین بے ستون نے جو یہ حال دیکھا اپنے ملازمون و اہل لشکر و سردارون کو پکارنے لگا کہ یہی وقت کمک اور مدد ہی بے ستون کے پکارنے سے سب مجمع کر کے چلے تھے مگر اب کسی کا کچھ زور نہ چلتا تھا اور صاحبقران

کے قریب نہ پہونچ سکتے تھے بادشاہ طلسم کے سحر کے سبب سے یہ لوگ اپنی جان دے
رہے ہین مگر اب ممکن نہین ہوتا ہے کہ طلسم کشا کو روک سکین خلاصہ یہ کہ بادشاہ طلسم نے
دم بھر مین سبکو قتل کرکے ڈالدیا اب بخوبی میدان صاف ہوگیا کہ صاحبقران بھی مع تیغہ
کے قریب بے ستون پہونچ گئے نعرہ فرمایا کہ او بے ستون جادو خبردار ہو جا مین
تیری جان کا ملک الموت آپہونچا ہون اسی مین خیریت ہے کہ ہاتھ رومال سے باندھکر
حاضر ہو اور اہل اسلام کا شریک ہو اور کفر پرستی ترک کر ورنہ تیری زندگی محال ہے میری
اطاعت کر بے ستون نے دیکھا کہ سر پر قضا موجود ہے بادشاہ نے آکر تمام مجمع کو درہم
و برہم کر دیا طلسم کشا میرے قریب آگیا اب بچنا محال ہے تو بھی اپنے دل کی حسرت نکال
لے صاحبقران کی تقریر کا کچھ جواب تو نہین دیا مگر پلٹ کر جھولی پر ہاتھ ڈالا اور ایک
بیضۂ آہنی جلدی سے نکال کر اُسپر اسم سحر دم کرکے اور خون کے ٹیکے دے کر آسمان پر
مارا کہ ایک برق چمک کر چلی سر پر صاحبقران کے جیسے قریب پہونچی غائب ہوگئی
اُسکا غائب ہونا تھا کہ تاریکی چھا گئی بالکل اندھیرا ہوگیا بے ستون نے پکار کر
کہا کہ ای خیر خواہان من مین نے سحر کرکے اندھیرا کر دیا مین بھی جاتا ہون تم بھی بھاگ
جاؤ یہ کہکر پر پرواز پیدا کرکے اڑکر چلا اُسکے اس صدا سے جسقدر اُسکے ملازم اُس مقام
پر تھے سب کے سب بھاگے بادشاہ طلسم نے جو تاریکی دیکھی اور یہ صدا بے ستون
کی سُنی فوراً سحر کیا کہ آفتاب پیدا ہوا وہ تاریکی برطرف ہوگئی روشنی ہوئی صاحبقران
و خواجہ و بادشاہ طلسم نے دیکھا کہ ہزارون ساحر مثل زاغ و زغن کے ہوا پر اڑتے ہوئے
بھاگے جاتے ہین اور ایک طرف بے ستون جادو بھاگا بھاگ چلا جاتا ہے بس
بادشاہ طلسم نے سحر کیا کہ اُن سب کے آگے ایک دیوار آہنی حائل ہوگئی آگے نہ
جاسکے بے ستون نے جو دیوار کو حائل پایا قصد کیا کہ سحر کرون اُدھر صاحبقران
نے جو بے ستون کو ہوا پر قائم دیکھا تیغہ کو علم کرکے چمکایا چونکہ بے ستون بہت
بلند نہ تھا اُسکا جو عکس پڑا بے ستون کو سحر فراموش ہوا وہانسے چلا کیونکہ یہ تدبیر
بادشاہ طلسم نے بتادی تھی کہ یا صاحبقران مین نے سحر کرکے دیوار حائل کی ہے آپ

تیغہ کا عکس بے ستون پر پڑا لیے وہ سحر بھول جائے گا زمین پر گرے گا آپ قتل ہو جائیگا
ایسا ہی صاحبقران نے کیا جیسے ہی بے ستون زمین پر آیا صاحبقران نے فرمایا کہ
اب بھی خبردار ہو جا اور میری اطاعت کر اور دین اسلام قبول کر بے ستون نے اس
حالت مین بھی ایک کلمہ درشت شان خدا و ند کریم مین اپنی زبان پر جاری کیا اس
صاحبقران کو غصہ آگیا ایک ہاتھ رسید کیا کہ بیاض گردن پر وہ تیغہ پڑا سر تن سے
اُڑ کر دور جا کر گرا بے ستون کے سر کا قلم ہونا تھا اور تن کا خاک پر گرنا تھا کہ یکایک
زلزلہ پیدا ہوا اور وہ پہاڑ دھوان ہو کر اُڑنے لگا اور جا بجا سے شق ہونے لگا عمارت
گرنے لگی آگ برسنے لگی برف باری ہونے لگی خاک اُڑنے لگی شعلے نکلنے لگے پتھر برسنے
لگے ہوا تیز و تند چلنے لگی آندھیان سیاہ اُٹھنے لگین تمام زمانہ تیرہ و تار ہو گیا جس قدر
ساحر بالائے ہوا اُڑ رہے تھے وہ تو بچے باقی سب فنا ہو گئے بادشاہ طلسم نے
جو یہ واقعہ دیکھا ایک مرتبہ بلند ہوا اور ایک پنجہ مین خواجہ کو لیا اور ایک پنجہ مین
مع مرکب کے صاحبقران کو اُٹھا لیا اور ابرو سے اشارہ کیا کہ وہ تاریکی برطرف
ہوئی روشنی ہونے لگی یہان زیر کوہ حکیم اسقلینوس و شیاطین مع کل لشکر اسلام
کھڑے ہوئے تھے اور انتظار کر رہے تھے کہ بے ستون مارا جائے کوہ برباد ہو
تو ہم بھی جا کر صاحبقران کے شریک ہون یکایک سب نے دیکھا کہ یا تو وہ کوہ
ہوا پر قائم تھا اور صدائے ہائے ہوئے آرہی تھی یا ایک مرتبہ وہ کوہ کا نپا اور
شق ہوا اُس سے شعلے پیدا ہوئے اور ساحرون کے مرنے کی علامت ظاہر ہوئی اور
دھوان ہو کر اُڑنے لگا بیرون کے شور و غل کی صدا آنے لگی حکیم اسقلینوس نے
رنگ دیکھ کر کہا کہ سب ہوشیار ہو جاؤ صاحبقران نے بے ستون کو قتل کیا
اب کوئی دم مین صاحبقران کفار سے مقابلہ کرتے ہوئے نظر آتے ہین یہی حکیم
اسقلینوس کہہ رہے تھے خود بھی خوش ہو رہے تھے اور سب اہل لشکر بھی کہ یکایک
روشنی ہوئی اور آواز آئی کشتی کہ نام من بے ستون جادو بود افسوس مردیم و جان
دادیم بمطلب خود نرسیدیم یہ صدا صاحبقران و خواجہ عمرو نے بھی سُنی اور سب تاریکی

وغیرہ برطرف ہوئی صاحبقران نے جب وہ تاریکی برطرف ہوئی دیکھا کہ ہزارون ساحر مرے
ہوئے پڑے ہین نہ وہ پہاڑ ہی نہ وہ عمارت نہ وہ سب ساحر ہین ہزارون تو مردے پڑے ہین
اور ہزارون بالاے ہوا اُڑ رہے ہین اور حکیم اسقلینوس و شیاطین مع لشکر کے کھڑے ہوئے
ہین یہ دیکھ کر صاحبقران بہت خوش ہوئے اُدھر حکیمون نے جو خواجہ و صاحبقران کو
دیکھا اور دیکھا کہ ایک تاجدار بھی انکے عقب پشت کھڑا ہوا ہی خوش ہو گئے دونون حکیم مع
سردارون کے خدمت صاحبقران مین حاضر ہوئے اور مجرا بجا لائے اور عرض کیا کہ فتح کوہ و
قتل بے ستون مبارک ہو یہ تقریر ہو رہی تھی اور وہ ساحر جو اُڑ کر بھاگے تھے اُنھون نے
جو دیوار حائل پائی اور بے ستون کے مرنے کی صدا سُنی بس سب کے جی چھوٹ گئے اور
باہم کہنے لگے کہ بھاگ کے جانے سے تو کچھ حاصل نہین چل کر لڑو اور جان دو بس سب کے سب
پلٹ پڑے آتے ہی زمین پر دیکھا کہ کوہ وغیرہ برباد پڑا ہی اور لاشہ ہمارے مالک کا پڑا ہوا ہی
نہ عمارت ہی نہ وہ میدان ہی سامنے طلسم کشا تلوار برہنہ ہاتھ مین لیے ہوئے کھڑا ہی اور بادشاہ
طلسم و خواجہ عمرو و عقب حکیم اسقلینوس و حکیم شیاطین مع لشکر کے کھڑے ہین بس
یہ ساحر یہ واقعہ دیکھ کر ایک مرتبہ حربہ ہاے سحر سنبھالکر دوبارا صاحبقران پر حملہ آور
ہوئے ادھر سے صاحبقران تلوار علم کر کے چلے اور خواجہ اور حکیم مع لشکر کے کافرون سے
مل گئے تلوار چلنے لگی اب بادشاہ طلسم نے تلاطم ڈالدیا ہی جب کچھ لکھکر دو ہتڑ مارا زمین شق
ہوئی سیکڑون غرق ہو گئے جب یہ لکھکر اشارہ ابرو کا کیا برق گری ہزارون جلکر خاک ہو گئے
ادھر بادشاہ طلسم نے ہزارون کو قتل کیا اُدھر صاحبقران نے اِدھر لشکر اسلام نے بس
لشکر بے سردار کہانتک لڑے سب کے پاؤن اُکھڑ گئے اور سب کے سب بھاگ کھڑے
ہوئے لشکر اسلام نے تعاقب کیا وزیر بے ستون نے جو یہ رنگ دیکھا سب سرداران
اکٹھا کر کے اور یہ صلاح کرنے کہ اب بھاگنے سے کیا حاصل سردار ہمارا مارا جا چکا اس سے
بہتر یہ ہی کہ اطاعت کر لو سب نے کہا کہ جو آپکی راے بس سب نے برگ کاہ اٹھا کر
منہ مین دبائی اور پکار کر کہا کہ دوہائی ہی طلسم کشا کی ہم امن طلب کرتے ہین اور اطاعت
کرتے ہین یہ صدا سُنتے صاحبقران نے ہاتھ روک لیا اور سب اہل لشکر کو منع فرمایا کہ اب

کو قتل کرو اور بادشاہ طلسم و حکیمون کو بھی ممانعت کی تھی سب نے بموجب حکم صاحبقران ہاتھون روک لیا پس وزیر بے ستون فلک شکوہ نامی سب سردارون اور اہل لشکر کو لے کر طرف صاحبقران کے چلا انمین جو سیاہ قلب تھے اُنھون نے کہا کہ ہم تو نہ اطاعت کرینگے نہ دین اسلام قبول کرینگے ہم تو جاتے ہین مریخ مردار خوار و ضرغام مردار خوار کو خبر کرتے ہین کہ تم بیٹھے ہوئے کیا کر رہے ہو طلسم کشانے آکر تمھارے مالک مختار بے ستون کو قتل کیا کوہ بے ستون برباد ہو گیا جلد جاکر اپنے آقا کے خون کا عوض طلسم کشا سے لو وہ دونون فوراً مع لشکر مردار خوارون کے آکر طلسم کشا سے لڑینگے اور طلسم کشا کو قتل کرینگے وہ چند سیاہ قلب تو اُدھر کو چلے کہ مردار خوارون کو خبر کرین وزیر بے ستون فلک شکوہ جادو جو سردار قتل ہونے اور زخمی ہونے سے باقی رہ گئے تھے اور اہل لشکر ان سبکو لے کر خدمت صاحبقران مین حاضر ہوا ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ ہماری خطا کو معاف فرمایئے ہمارا بادشاہ آپ سے مقابلہ کر رہا تھا ہم بھی اُسکے شریک تھے کیونکہ شرکت نہ کرتے تو نمک حرام نہ کہلاتے وہ مارا گیا اب ہم بے دست و پا ہین ہم پر رحم فرمایئے اور ترس کھایئے صاحبقران نے فرمایا کہ دین اسلام قبول کرو تو امان پاؤ گے سبنے عرض کیا کہ بہت بہتر اور بہت خوب ہم حاضر ہین یہ سُنکے صاحبقران نے فرمایا کہ ٹھہرو اور قصد کیا کہ اب فرودگاہ کو واپس چلین اُدھر خواجہ عمرو نے تمام کافرون کی لاشون کو لوٹ لیا سب کو برہنہ کر دیا اسیطور سے جو چند خدا پرست مارے گئے تھے اُنکو بھی لوٹا مگر برہنہ نہین کیا تمام اہل اسلام و خواجہ عمرو نے خزانہ و مال و اسباب بے ستون لوٹ لیا خواجہ سب لوٹ مار کرکے خدمت صاحبقران مین حاضر ہوئے صاحبقران نے مراجعت کا قصد کیا تھا کہ بادشاہ طلسم نے آکر ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ حضور فرودگاہ پر تشریف لے جائین یہ غلام حاضر ہوتا ہے بدون غلام کے آنے اور غلام کی رائے لیئے کسی طرف کا قصد نہ فرمایئے گا مین ابھی حاضر ہوتا ہون صاحبقران نے فرمایا کہ کہان جاؤ گے عرض کیا کہ ایک ضرورت سے آپ بارگاہ تک پہونچنے نہ پاسکے گا کہ غلام حاضر ہو جائیگا صاحبقران نے فرمایا کہ بسم اللہ کرو پس بادشاہ طلسم

ایک طرف کو تخت سحر تیار کر کے روانہ ہوا اور صاحبقران مع حکیم اسقفلینوس و حکیم
شیاطین و دیگر سرداروں و اہل لشکر کے و خواجہ عمرو رکاب پر ہاتھ رکھے ہوئے ہمراہ
صاحبقران چلے صاحبقران ان سب کو لیے ہوئے طرف فرودگاہ کے چلے تھے کہ ایک
پنجہ گرا خواجہ کی کمر مین لپٹا اور خواجہ کو لے کر اُڑا خواجہ چلائے کہ یا صاحبقران
دیکھیے کوئی مجکو لیے جاتا ہے صاحبقران نے جو آنکھ اُٹھا کر دیکھا کہ خواجہ لٹکے ہوئے
چلے جاتے ہین کمان دوش پر سے لی ترکش سے تیر کہ نشانہ خدنگ کرون جیسے قصد کیا کہ تیر لگاؤن
کہ خواجہ غائب ہو گئے بس صاحبقران افسوس کنان طرف بارگاہ کے چلے اور پنجہ
خواجہ کو لیے ہوئے جاتا ہے اب یہ سب حال جلد دوم مین تحریر ہوگا انشاء اللہ تعالے
اگر حیات مستعار نے وفا کی اس جلد کو مین نے اسی مقام پر ختم کیا کہ بادشاہ طلسم صاحبقران
سے اجازت لے کر ایک طرف کو چلا ہے خواجہ کو پنجہ لے گیا ہے صاحبقران بارگاہ کو
جاتے ہین چند ساحران بد کار مردار خوارون کو اس حال سے آگاہ کرنے جاتے ہین کہ
بے ستون مارا گیا ملکہ برجیس آفتاب منظر اپنے مقام پر اشتیاق صاحبقران
مین بیٹھی ہوئی دمبدم کی خبر منگاتی ہے ملکہ لعلان حور پیکر اپنے کوہ پر خواجہ کے
فراق مین بیقرار ہے بس یہ سب حال جلد دوم مین تحریر ہوگا مین اس جلد کو ختم کرتا ہون
اور ناظرین کی خدمت مین عرض کرتا ہون کہ جو عیب اس مین ملاحظہ فرمائین اُسکو از
راہ مہربانی معاف فرمائین میری عرق ریزی پر خیال کر کے کیونکہ انسان مرکب ہے
خطا و نسیان سے زیادہ والسلام خیر اختتام فقط

**تمام شد جلد اول طلسم زعفران زار سلیمانی**

**خاتمہ الطبع**

ہزاران ہزار شکر بدرگاہ خالق بے نیاز کریم کارساز و تحفہ درود و سلام بحضور سرور کائنات
مفخر موجودات علیہ افضل التحیتہ والصلوات و ہدیہ درود بر آل اطہار و ائمہ کبار
علیہم السلام کہ کتاب طلسم زعفران زار سلیمانی جسکے داستانہائے رنگین و مضامین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد اُس خالق اکبر مالک بحر و بر کو سزاوار ہی کہ جو مالک اقلیم عالم باعث ایجاد آدم و بنی آدم و موجد طلسم عناصر
خلاق آسمان و زمین ہی جسکی ذات وحدہ لاشریک ہی جس نے ایک کلمہ کن سے زمین و آسمان بہشت و نار
خلق فرمائے اُسکے اوصاف مین زبان قلم لال ہی اُسکی کنہ حقیقت کو بشر کی کیا مجال ہی کہ لکھ سکے فہم کو سکتا ہی
ہر برگ و ثمر سے اُسکی قدرت کی شان پیدا ہی ہر غنچہ سربستہ چٹک کر اُسکے خالق بے نیاز و رب کارساز ہونے کی گواہی
دیتا ہی کہ جب شعر ہر گیاہے کہ از زمین روید ٭ وحدہٗ لاشریک لہٗ گوید ٭ وہ ایسا خالق اکبر ہی کہ جسکے
نام نامی سے لذت حیات زبان پر آتی ہی جسکا اسم پاک باعث فرحت جان تازہ اور موجب سرور بے اندازہ
ہی اُسکی محبت راہ نجات دکھاتی ہی نرگس شہلا باغ حیات مین دیدہ انتظار سے کسکی دید کی بیقرار ہی صاف ظاہر
ہی کہ سرو دلجو لب جو اُس امر کا مشتاق ہی کہ اگر دو سر پانون پاتا تو اُسکی تلاش مین پھرتا شمس و قمر دن رات اِسی
گردش مین ہین کہ اوصاف حمیدہ رب اکبر بیان کرین اور اُسکی کنہ ذات کو دریافت کرین مگر اسوقت تک تو
نہین پہونچے ہین اور تا بہ قیامت پا نمین گے یونہین سرگردان پھرا کرین گے انسان کی کیا مجال ہی اُسکے اوصاف کے
خیال مین زبان خامہ و دہان دوات لال ہی گلشن ایجاد مین ہر غنچہ گل صبح و شام اسی کا بزبان بیزبانی خواستگار رہی کہ حمد رب اکبر

دوان کیونکر نہ دور کرون آواز آئی کہ ہم نے باعث قیام آفتاب تمہاری نعلین کو مقرر کیا ہے اور انکو اسکے سر کا
تاج قرار دیا ہے اور ہمنے وعدہ کیا تھا کہ میرے حبیب کی نعلین تیرے سر کا تاج ہونگی پس میرے وعدہ کو وفا کر مع
نعلین عرش پر قدم رکھو یہ مرتبہ ہمارے نبی اکرم کا کہ مع نعلین عرش پر تشریف لے گئے تا پردہ قدرت پہنچے
راز و نیاز ہوا جناب باری میں اور حبیب خدا میں دو کمان کا فاصلہ تھا یہ مرتبہ سوائے ہمارے نبی کے دوسرے کو نہیں
مرحمت ہوا حبیب خدا سے جو اصحاب نے دریافت فرمایا کہ آپسے کس زبان میں کلام ہوا جواب میں فرمایا کہ دعی کے
زبان میں کلام ہوا اور ہوا تو حجاب قدرت سے نکلا تھا وہ میرے دعی کے باعث مشابہ تھا پس جو کہ حبیب خدا ہو
جسکو خود خداوند کریم اپنا حبیب فرمائے جسکا یہ مرتبہ ہو اُسکی تعریف و توصیف کیا کوئی کر سکتا ہے بقول شاعر شعر

تمہ زبان پر کیونکر آسسے　　بحر کوزہ میں کسطرح سے سماسنکے

ایسا نبی ہمکو عطا فرمایا کہ جو مثل پدر و مادر کے ہم سبکا شفیق ہے اور جس نے اپنی امت کے لیے اور اسکی رہائی
کے خاطر انواع انواع کے ظلم و بدعت ستمگاران امت کے گوارا فرمائے اپنے یار ہائے جگر کو اپنی امت پر
نثار کیا ہم لوگوں سے نہ خبر کیا لکھا ہے کہ بروز قیامت جب میدان حشر و نشر برپا ہوگا سب نہایت سابقین نفسی نفسی
کہتے ہونگے مگر ہمارے نبی اکرم امتی امتی فرماتے ہونگے ہم سبکی شفاعت فرمائیں گے آب سلسبیل و کوثر سے سیراب کرینگے
ایسے نبی برحق کی کیونکر مدح و ثنا ہو سکے جسکا شق القمر ایک ادنی اعجاز ہے جسکے نبی و پیمبر ہونے کی شجر و حجر انسان و
حیوان تک نے شہادت دی آپ گو امی تھے مگر بقدرت خدا کل معجزات خدا و اسرار الٰہی سے آگاہ تھے بقول شاعر شعر

یتیمے کہ ناکردہ قرآن درست　　کتب خانہ چند ملت بشست

آپ نے آکر اور ملتوں کو باطل فرمایا یہ کیا کم ہے کہ ہمارے نبی پر وہ کتاب نازل ہوئی جو کہ منسوخ کرنیوالی
ہے توریت و زبور و انجیل کی ہمارے نبی پر وحی نازل ہوئی جبرئیل امین بالائے آسمان سے وحی الٰہی
از جانب رب العزت لیکر حاضر ہوتے تھے بقول شاعر شعر امام رسل پیشوائے سبیل

امین خدا مہبط جبرئیل　　دیگر حبیب خدا اشرف انبیا　　کہ عرش مجید ش بود متکا

سوار جہانگیر یکران براق　　کہ بگذشت از قصر نیلی رواق

خلاصہ یہ کہ کوئی نعت احمد کو نہیں بیان کر سکتا ہے گلشن نعت کو ترس شہلا دیدہ انتظار سے نگران ہے نیونہر
بزبان بے زبانی نعت احمد مختار بیان کرو ن ہوس صد زبان حیران ہے کہ کیونکر تعریف سرور کائنات بیان کرون
لالہ داغ بردل ہے سرو دلبو لب جوایک پانون سے کھڑی ہے اسی امر کی خواہش باقی ہے کہ اگر وہ سراپا نون عطا ہو

حیدر کرار بیان کرسکے بموجب رباعی تعریف علی بہ گفتگو ممکن نیست ، گنجایش بحر در سبو ممکن نیست

من ذات علی بواجبی کے دانم ، الا دانم کہ مثل او ممکن نیست

**سبب تالیف و تصنیف کتاب** بخدمت ناظرین یون عرض رسا ہوتی ہون بلبل بوستان بلاغت عندلیب تصنیف مین یون
نغمہ زن ہوتی ہے کہ ایک دن کا ذکر ہے کہ یہ خاکسار ذرہ بے مقدار جاہل مطلق بندہ گنہگار خالق اکبر حقیر کو من شیخ تصدق حسین
بعد ختم ہر سہ جلد آفتاب شجاعت کی براے قدم بوسی و زیارت جناب مستطاب معلی القاب ملال رکاب مسند نشین
اریکہ عزت حاتم دوران عادل زمان غریب پرور عالی گستر شریف نواز قدردان سخن داہل سخن ارسطو فطرت
سلیمان حکمت جمشید شوکت فریدون حشمت دارا صولت سکندر جاہ عالی جاہ جناب منشی پراگ نرائن صاحب بہادر
دام اقبالہ و اجلالہ مالک مطبع اودھ اخبار کے حاضر حضور فیض گنجور ہوا مودب ہو کر سلام بجا لایا زیارت سے مشرف ہو
قدم بوسی حاصل کی آنجناب نے ازراہ قدردانی و غلام نوازی کرسی مرحمت فرمائی مین آداب و تسلیمات بجا لا کر بیٹھ گیا
آنجناب نے مسکرا کر فرمایا کہ اب سواے آپکے ہمارے مطبع مین پرانے لوگون مین سے کوئی نہین ہے مین نے دست بستہ
عرض کیا کہ جی ہان سواے اس حقیر کے اب کوئی نہین ہے منشی احمد حسین صاحب قمر نے بھی انتقال فرمایا یہ غلام بھی
حضور سے رخصت ہونے کو آیا ہے کیونکہ یہ خیال ہوا کہ اب آپ سے رخصت ہو لون حیات کا کیا اعتبار چراغ سحری ہو رہا
ہون کہ اب گل ہوا جب گل ہوا شاید پھر زیارت نصیب ہو یا نہو یہ حسرت لیکر اس دنیا سے جاؤن کیونکہ لون ہر ماہ
مین زیارت حضور و قدمبوسی سے مشرف ہوتا اور آپکی ذات سے پرورش پاتا تھا جو سلسلہ پرورش
پانے کا تھا ختم ہو گیا لہذا اب مجکو رخصت فرمائیے ہنس کر فرمایا کہ کیا جو دفتر تم تحریر کر رہے تھے وہ تمام ہو گیا مین نے
عرض کیا کہ جی ان تینون جلدون جو کہ زیر تحریر تھین وہ تمام ہوگئین اب بیکار ہون یہ سماعت فرما کر اہلکارون
کی طرف دیکھکر فرمایا کہ کیا ہمارے یہان اب کوئی کتاب ایسی نہین ہے کہ جسکا ترجمہ شیخ صاحب فرمائین انھون نے عرض کیا
کہ جی نہین اب کوئی کتاب ایسی نہین ہے یہ سماعت کرکے کچھ عرصہ تک سکوت فرمایا چونکہ قدردان اہل صاحب
کمال ہین شرفا کی پرورش فرماتے ہین ورنہ مین کب اس قابل تھا اور اس لائق ہون کہ کوئی قدر فرماے
مگر آنجناب موصوف ازراہ عالی گستری و شرفا پروری قدر فرماتے ہین تھوڑی دیر کے بعد فکر فرما کر سر اٹھایا اور فرمایا
کہ وہ ذخیرہ جو کہ منشی احمد حسین صاحب قمر طلسم زعفران زار کو تحریر کرکے داخل مطبع کر گئے ہین اور وہ دفتر مین رکھے ہوئے
ہین اُنکے انتقال کے بعد انکی تحریر ہونے کی نوبت نہین آئی انکو تو لاؤ اُسی وقت وہ اجزا جو کہ قریب
ساتھ جزون کے تھے منشی صاحب نے تحریر کرکے داخل کیے تھے اُنکے بعد کے اجزا تحریر کرنے کی ہدایت فرمائی

که اسکے آگے وہ تحریر کرنے وہ ذخیرہ دفتر مین رکھے ہوئے ہین بموجب حکم فوراً ملکارون نے حاضر کیا
جناب ممدوح نے وہ ذخیرہ ہاتھ مین لیکر اور میری طرف اشارہ فرماکر فرمایا کہ تو ان اجزا کو لے جاؤ اور اسکے بعد سے
تحریر کرو مگر دو جلدون مین یہ بیکار پڑے ہوئے تھے کوئی اسکا پورا کرنے والا سواے تمھارے نہین ہے مین نے
سلام کرکے یہ عرض کرکے لیا کہ آپ قدر فرماتے ہین ورنہ مین کس لائق ہون لیکر ہٹا کہ آخر [illegible] فرمایا کہ
یہ امر ممکن ہے کہ مجھے بعد سے تحریر کرو اور جوڑ موافق [illegible] کسی قسم کا نقص نہو مین نے ہاتھ باندھ کر عرض کیا
کہ اگر خدا نے چاہا اور آپکے اقبال نے یاوری کی اور مدد توفیق نے کی تو مین امید کرتا ہون کہ تحریر کرون اور کسی قسم کا
نقص نہو آپکی عنایت سے یہ کوئی امر نہین ہے فرمایا کہ اچھا ایک جز تحریر کرکے ہمکو دکھانا کہ ہم دیکھین کیسا جوڑ لگایا ہے
چنانچہ مین بعد تھوڑے عرصہ کے رخصت ہوکر چلا گیا اسوقت تو یہ خیال آیا امر کہ الامر فوق الادب کچھ انکار نہ کیا
بموجب حکم کے اقرار کیا اب جو اپنے مقام پر آکر اسکو دیکھا تو بڑی دقت پائی اول تو دوسرے کی تحریر پر قلم
اٹھانا اور اسکو تحریر کرنا معلوم نہین اُسنے کیا خیال کرکے سلسلہ تحریر کو آغاز کیا تھا اور کیا اُسکا منشا تھا کیا
واقعات وہ تحریر کرتا اور ختم کیا تحریر کر دیتے چونکہ خداوند کریم کو میری عزت رکھنا تھا اور مین نے جو اسکی
ذات پر بھروسا کرکے اقرار کر لیا تھا اُسنے آسان کیا خیال مین آیا کہ تحریر تو کر خدا مالک ہے چنانچہ قلم اُٹھا کر نام خدا
لیکر تحریر کرنا شروع کیا اُس خدا نے آسان کیا ایک جز تحریر کرکے داخل کیا پسند آیا بہت تحسین و آفرین سے
سرفراز فرمایا اب لکھنا شروع کیا خلاصہ یہ کہ ایک جلد تحریر کرکے تمام کی بفضل خدا جلد اول تو تمام
ہوئی اب جلد دوم کی تحریر مین کوشش کی اُسکو بھی تحریر کرنا شروع کیا یہ بھی عنایت
خداوند کریم سے تمام ہو جائے گی ناظرین والاتمکین کی خدمت عالی مین دست بستہ گذارش ہے کہ اگر
کوئی غلطی ملاحظہ فرمائین اُسکو ازراہ مہربانی و عیب پوشی سے پوشیدہ فرمائین میری عرق ریزی کا
خیال فرماکے مجکو خلعت تحسین و آفرین سے سرفراز کرین کیونکہ انسان مرکب [illegible]
ونسیان سے شاید کسی مقام پر کچھ رہ گیا ہو یا رہ جائے تو آپ لوگ معاف فرمائین یہ اُن لوگون کی خدمت
مین عرض ہے کہ جو کہ قدر فرماتے ہین اُن لوگون کی خدمت مین عرض نہین کہ جو کہ حاسد
ہین اور بیکار کا حسد فرماتے ہین بس مین نے دل سے اُن لوگون کے لیے دعا کرتا ہون کہ جو کہ
ازراہ قدردانی عیب پوشی فرماتے ہین اور جناب بابو صاحب کے لیے شب و روز خداوند کریم میری
دعا کو قبول فرمائے الٰہی آمین بحق آمین آمدم برسر قصہ

آغاز داستان امیر حمزہ صاحبقران ثانی سلیمان کرہ قاف سپہ میدان مصاف شیر بیشہ جنگ شکنندہ کمان رستم دستان صاحب گرز سام بن نریمان ساقی نامہ

ساقیا تو خراب وہ ڈھول کا
جو کہ دکھا دے جہان کا انقلاب
تو رہے ساقی جہان مین برقرار
دیدے بھر کر جام اپنے ہاتھ سے

کاگ اڑتا ہو جسکی بوتل کا
جھوم کر کوہسار سے اٹھین گھٹا
تجھپہ ہم رندون کا ہو دارومدار
نشہ مین لکھون وہ نادر داستان

آج وہ ساقی پلا مجکو شراب
میکشونکا دل نہ اے ساقی گھٹا
میکدے کی خیر اے ساقی رہے
پڑھ کے ہون محظوظ پیر و جوان

غزل

کمین کیونکر دل مین ہم نہین ارمان رکھتے ہین
شکایت یار کی اے دل سمجھکر جسمین کرنا
رقیب روسیاہ دیکھایگا کیا بزم مین چکمہ

تمنا جاسے کیونکر ہم بھی آخر جان رکھتے ہین
مثل مشہور ہو دیوار و در بھی کان رکھتے ہین
سہا ہم ایسے دیسے کو بہت پہچان رکھتے ہین

غزل دیگر

آپ سے حسن کا جواب نہین
بزم آنی نہین حجاب نہین
خیر کتا اگر تو کچھ سے کہنے
آج ساقی نہین شراب نہین

اک قیامت ہو یہ شباب نہین
مفت برباد کر دیا دل کو
آپکی بات کا جواب نہین
حسن اس شوخ کا قیامت ہے

چاند سے منھ پہ کیون نقاب نہین
تھا کبھی خانمان خراب نہین
گل تو گلشن مین سب مہیا تھا
دیکھنے کی کسی کو تاب نہین

جب سے وہ شوخ پاس ہو حیدر
چین ہر دلکو اضطراب نہین

بیت

بہ بزم سخن طوطی خوش نوا بتزین زمزمہ شد ترنم سرا ٭ بیا بشنو اے ہمدم راستان ٭ کہ بار آمدم بر سر داستان ٭ راویان اخبار و ناقلان آثار و حاکیان خوش گفتار بلبل شاخسار معنی کو یون چمن فضا مین زمزمہ سنج کرتے ہین وطوطی شکرستان فصاحت کو حدیقہ بلاغت مین یون نغمہ سرا کرتے ہین مفتاحان طلسم مضامین و سیاحان عجائبات معنی لوح قلم سے طلسم معنی کو یون فتح کرتے ہین کہ ناظرین عالی فہم ونازک خیال کو بخوبی یاد ہوگا کہ اس جلد کو اس حقیر نے اس مقام پر ترک کیا ہو کہ بعد قتل ہونے بے ستون جادو کے

اور برباد ہونے کو بے ستون کے وزیر بے ستون نے صاحبقران کی اطاعت کی اور سب سردارون کو ہمراہ لشکر کے
لیکر حاضر خدمت ہوا تھا بادشاہ طلسم یعنی سیمای بلند آواز صاحبقران سے اجازت لیکر تخت سحر پر سوار ہوکر
ایک طرف کو روانہ ہوا ہی اور چند سرداران بدکردار باہم صلاح کرکے مردار خوار دنکو خبر کرنے گئے ہین
صاحبقران نے دونون حکیمون اور سب سردارون و وزیر بے ستون کے طرف اپنے بارگاہ کے بخوشی خرمی واپس
پہنچے خواجہ عمرو رکاب پر ہاتھ رکھے ہوئے تھے کہ یکایک پنجہ گلا اور خواجہ کو اٹھالے گیا پس صاحبقران
افسوس کنان طرف بارگاہ کے تشریف لے چلے ہین ابھی مقام پہ یہ داستان جلد اول مین چھوڑی گئی ہی اب حال
ان سیہ کارون کا تحریر کیا جاتا ہی کہ وہ جو وہان سے بھاگے تو بیدستے بیشہ مردار خواران مین پہنچے ضرغام
مردار خوار و مسیح مردار خوار اپنے مقام پر بیٹھے ہوے تھے سب ملازم انکے حاضر تھے ذکر ہو رہا تھا کہ کئی دن سے
کچھ خبر بے ستون جادو کی نہین معلوم ہوئی کہ سنا گیا تھا کہ طلسم کشا آیا ہی اور اس سے مقابلہ ہو رہا ہی نہ معلوم کسکو
فتح نصیب ہوئی اور کسکو شکست سردارون نے جواب دیا کہ ہمکو کیا بے ستون نے طلب نہین کیا ورنہ ہم ضرور جاتے
ضرغام نے جواب دیا کہ ہم اسکے نمک خوار ہین ہم پر فرض ہی کہ ہم کمک کرین کوئی انکے طلب کرنے اور
نہ کرنے کی ضرورت نہین ہی بس ہمکو لازم ہی کہ بدون طلب کیے ہوے جاکر کمک کرین سب نے جواب دیا
کہ آپ سردار ہین جو آپکی مرضی ہم موجود ہین یہ سنکے ضرغام و مسیح نے اسیوقت حکم دیا کہ ہمارا لشکر تیار ہو
ہم بے ستون کی خدمت مین جاوینگے یہ حکم دینا تھا کہ لشکر مردار خواران مین کمربندی ہونے لگی خود وہ دونون
بھی آلات حرب و ضرب سے آراستہ ہونے لگے راوی بیان کرتا ہی کہ ایک دیوار مابین کوہ بے ستون و بیشہ مردار خوار کے
حائل ہی کہ جسکو حد بے ستون کہتے ہین وہ سحر بے ستون جادو سے بنائی ہی بے ستون جادو نے یہ دیوار اس غرض
درمیان مین کھینچی تھی کہ مردار خوار میرے ملازمون وغیرہ کو تکلیف نہ پہونچائین گو کہ مردار خوار بھی اسی کے
تابع حکم ہین بے ستون کو اپنا آقا و ولی نعمت خیال کرتے ہین بلکہ اپنا خدا جانتے ہین اور طریقہ بھی بے ستون کا
یہ ہی کہ جسقدر جانور وغیرہ یا انسان مرجاتا ہی اور شہر مین اور مضافات مین انکی لاش و جانوران مردہ کی لاشین یہ لوگ
مردار خوارون کے لیے مقرر کر دی ہین کہ ہمیشہ انکو پہنچ جاتی ہین اس سبب سے یہ زیادہ تر تابع حکم ہین اور
جان و دل سے اطاعت کرتے ہین انکو حکم ہی کہ جب تک ہم طلب نہ کرین تم نہ آنا بدون ہمارے بلائے ہوے
بدین سبب یہ مردار خوار اپنے بیشہ مین رہتے ہین ادھر نہین آتے ہین مگر خبرین انکو ہر واقعہ کی گذرتی ہین
چنانچہ یہ انکو معلوم ہوا تھا کہ بادشاہ سے اور طلسم کشا سے آیا ہوا ہی معرکہ برپا ہی یہ حیران تھے کہ ہمکو کیون نہ بلایا

چنانچہ اسی سبب سے اُنھون نے خود بخیال نمک خواری قصد ملک کیا ہے اور لشکر کو تیار ہونے کا حکم دیا ہے لشکر
تیار ہو رہا ہے اور اسلحہ تن پر آراستہ کر رہے ہین کہ بلا یک وہ دیوار جسکا مین نے ذکر کیا ہے خود بخود بیخ و بنیاد سے گر پڑی
اور غبار بلند ہوا اور شور و غل پیدا ہوا تاریکی ہوئی بہت سے مردار خوار دب گئے اور ہلاک ہوئے یہ دیکھا کہ اور شور
و غل جو ہوا اور بے ستون کی سمت سے آواز گریہ و زاری جو سنائی دی انھون نے حیران ہو کر اسطرف کو دیکھا
تو دیوار کو گرا ہوا پایا اور شور و غل سُنا چونکہ یہ اس امر سے بخوبی آگاہ تھے کہ یہ دیوار سحر ہے جب بے ستون جادو
ہلاک ہو چکا اسوقت یہ دیوار منہدم ہوگی اور برباد ہو جائیگی یہ جو انھون نے دیکھا ایک بار ایک چیخ ماری
ضرغام مریخ پکارا کہ بڑا غضب ہوا ہمارا مالک و آقا خداوند شاید ہلاک ہوا جو یہ دیوار گری اور صحرا اے
بے ستون جادو کے بے ستون کی طرف سے صدائے گریہ و زاری برابر آرہی ہے غبار بلند ہے تاریکی ہو رہی ہے ضرور کوئی
انکو کوئی آفت آئی ہے جو یہ دیوار گری ہے کیونکہ بادشاہ نے فرمایا تھا کہ جب میرے اوپر کوئی آفت آئے گی اور مین
ہلاک ہونگا تو یہ دیوار گرجائیگی بس اب دیوار کے گرنے سے یقین اس امر کا ہوتا ہے چلو جلدی خبر لیجیے تو کوئی شے
ایسی حائل نہین ہے کہ نہ جا سکین یا اجازت طلب کرین یہ کہکر اُٹھے اور اُس دیوار کے قریب آئے نگاہ غور سے طرف
کوہ بے ستون کے دیکھا اُنکو اُس طرف خاک اڑتی ہوئی نظر آئی اور کوہ بے ستون کا کہین نام و نشان نہ تھا
سر پیٹ کر کہا کہ افسوس بے ستون جادو ضرور ہلاک ہوئے کہ کہین کوہ بے ستون کا پتہ بھی نہین ہے جلد چلو ایسا نہ ہو
کوئی خرابی واقع ہوئی یہ کہنا تھا کہ سب لشکر اُسیوقت چلنے پر آمادہ ہوا یہ دونوں بھی مرکب پر سوار ہوئے پس پشت
لشکر نے صف باندھی چلنے کو کہ ضرغام مردار خوار و مریخ مردار خوار نے دیکھا کہ بہت سے کوہ بے ستون کے باشندے
بحال پریشان سرگردان چاک گریبان چلے آتے ہین اور اُنکے ہمراہ لشکر بے ستون کے لوگ بھی ہین
یہان تک کہ وہ سب بیکار و سیاہ و تعب یہان آکر پہونچے چونکہ وہ لوگ ضرغام وغیرہ سے آگاہ تھے آتے ہی
حال کہا اور فریاد کرنے لگے کہ اے پہلوانان دوران وای گرشاسب زمان بڑا غضب ہوگیا کہ ہمارا آقا و سردار
مارا گیا کوہ بے ستون برباد ہوا طلسم کشا نے کوہ بے ستون پر آکر بے ستون جادو کو قتل کیا اور بادشاہ طلسم رہا ہو گیا
تمام کوہ برباد ہوا وزیر نے مع کل لشکر و سردارون کے طلسم کشا کی اطاعت کی ہمنے جو یہ حال دیکھا ہم وہان سے
بھاگے کہ آپکو خبر دین اور آپکو آگاہ کرین تاکہ آپ یہان سے چلکر آقا کے خون کا معاوضہ لین اور طلسم کشا اور اُسکے
اہل لشکر کو قتل فرمائین دیکھیے ملاحظہ فرمائیے وہ غبار بلند ہوا ہے یہ سب آثار بادشاہ کے قتل و کوہ بے ستون کے
برباد ہونے کے ہین جلد خبر لیجیے یہ سبب ہے اور آپ ہی سے سردار کے تھے گئے اب کوئی سر پرست نہین ہے سب کو

ذاہل کوہ برباد ہو گئے ضرغام یہ سنتا تھا کہ طلسم کشا نے آکر بے ستون جادو کو قتل کیا لشکر تباہ ہوا وہ بے ستون برباد ہوا
بس کف افسوس ملکر زانو پر ہاتھ مار کر مریخ سے کہا کہ بھائی غضب ہو گیا خداوند بے ستون مارے گئے ہمکو خبر
نہ کی خود مقابلہ کرنے پر آمادہ ہو گئے اور رشکر جان دی ہم یہاں بیخبر رہے کیوں بھائیو ان طلسم کشا
کہاں ہے ابھی چلکر اُس سے خون کا معاوضہ کریں اور اسکو قتل کریں وہ نہ معلوم کس امر پہ بھولا ہے نہ معلوم
کیونکر طلسم کشا نے بے ستون جادو کو قتل کیا انکا قتل ہونا بہت دشوار تھا کیونکہ وہ سحر ابدوست تھے اُنکے
فال پر بادشاہ طلسم شہنکال کی بڑی عنایت اور پرورش تھی اپنا قوت بازو جانتے تھے اکثر بادشاہ فرمایا ہے یہ کیا آفت
نازل ہوئی جو ایسا ساحر زبردست یوں مارا گیا افسوس ہمکو خبر بھی نہ ہوئی مریخ نے جواب دیا کہ اگر [illegible] سے کیا
فائدہ جلد یہاں سے چلو اور عوض خون لو اور معاوضہ خون بادشاہ بے ستون جادو میں طلسم کشا اُسکے ہمراہیوں کو
قتل کرو ضرغام نے جواب دیا کہ بھائی اسی سبب سے تو دریافت کیا ہے کہ طلسم کشا کہاں ہے اُن فراریوں نے
جواب میں عرض کیا کہ طلسم کشا اُسی [illegible] زیر کوہ [illegible] تھا جب کوہ برباد ہوا اب سوا سے میدان کے
کہیں کوہ کا پتہ بھی نہیں تھا اُس صحرا میں ایک طرف ہم بے سردار کے کھڑے ہوئے تھے اور ایک طرف طلسم کشا مع اپنے
لشکر کے فرد کش تھا اُسی حالت میں جنگ مغلوبہ واقع ہوئی ہم لوگ بے سردار تھے ہم نے شکست کھائی فرار پر قرار
لیا ہم یقین کرتے ہیں کہ طلسم کشا اُسی صحرا میں فرد کش ہوگا کیونکہ [illegible] اُسی مقام پر تیمور آسنے تھے اُسی مقام پر ہوگا
آپ تشریف لے چلیں ضرغام نے مریخ سے کہا کہ اے بھائی یہاں سے چلو اور جاتے ہی لشکر طلسم کشا پر گرو خواہ وہ
ہوشیار رہوں خواہ بیخبر خواہ آمادہ پیکار رہوں خواہ اسکو [illegible] ہوئے ہوں بس جاتے ہی قتل کرنا شروع کرو
اور ایک ایک کو کھانا شروع کرو آج خوب شکم سیر ہو کر کھاؤ جسکا خوف تھا اور جس سے اقرار تھا وہ [illegible] تھے
وہ تو مارے گئے اب ہم کسکا خیال کریں اور کسکا خوف کریں یہ سب ہمارے آقا و مالک کے دشمن ہیں انکا کھانا بہت
خوب ہے اور بہت بہتر ہے مریخ نے جواب دیا کہ اے بھائی جو تمہاری رائے اچھا اہل لشکر کو یہ بھی حکم دیا کہ جاتے ہی
لشکر طلسم کشا پر گریں کسی کی فریاد نہ سنیں اور چیر کر کھانا شروع کریں کیونکہ یہ لوگ ہماری خوراک ہیں ضرغام نے
اُسوقت اہل لشکر کو یہ ہی حکم دیا اور اُن فراریوں سے کہا کہ تم آگے آگے چلو اور ہمکو لشکر طلسم کشا کا نشان بتاؤ
انھوں نے عرض کیا کہ بہت خوب بہتر ہے فراری تو آگے ہوئے اور یہ دونوں حرامزادے مع اپنے کل لشکر [illegible]
قریب چالیس ہزار کے تھا ایک [illegible] چلے ادھر صاحبقران مع کل سرداران [illegible]
کی طرف بارگاہ کے چلے تھے صاحبقران [illegible] کے ہمراہ [illegible] بے ستون [illegible] کل اہل لشکر [illegible]

صاحبقران براے خواب افسوس کرتے ہوے سکوہ اہ لیے ہوے چلے جاتے ہین دو دن حکیم بسرصاحبقران پر
زر سرخ وسفید نثار کرتے ہوے چلے آتے تھے اپنے فرودگاہ پر نہ پہونچے تھے کہ ایک طرف سے گرد وغبار بلند ہوا
اور ایسا غبار بلند ہوا کہ روے آفتاب پوشیدہ ہوگیا تمام جنگل مین تاریکی پھیل گئی یہ معلوم ہوا کہ سیاہ اندھی اُٹھی ہی یکایک
حکیم سقلینوس کی نگاہ اُس غبار پر پڑی داخل لشکر کے تمام لشکر مین غل وشور برپا ہوا کہ جلد بڑہ اور جلد بڑہے
غضب کی اندھی اُٹھی ہی اور اسکے عقب مین پانی بھی بہت شدت سے اُٹھتا ہی اگر پانی پڑا تو جل تھل کردیگا
اس سے بہتر یہ ہی کہ قبل بارش ہونے کے اپنے اپنے مقام پر پہونچ جائین ایسا نہو کہ راہ مین پانی برسنے لگے
اور سب لوگ تر بتر ہون اہل لشکر کے قدم بڑھے اور فرودگاہ کی طرف چلے اُدھر حکیم سقلینوس نے یہ رنگ دیکھکر
صاحبقران سے کہا کہ جلد تشریف لے چلیے بارگاہ مین ملاحظہ ہو کس شدت سے اندھی اُٹھی ہی اور اس اندھی اُٹھنے سے
یہ معلوم ہوتا ہی کہ بارش بھی بہت شدت سے ہوگی یہان نہ کوئی درخت ہی اور نہ کسی قسم کا سایہ ہی کہ جہان ٹھہر کر
پانی سے اپنی کو بچائیے گا صاحبقران نے اُس طرف ملاحظہ فرما کر ارشاد کیا کہ بالکل خوف نکرو یہ آندھی نہین ہی
نہ آثار بارش مین بلکہ کسی لشکر کی آمد ہی کوئی لشکر اُدھر سے آتا ہی یہ اُسکی آمد سے غبار بلند ہوا ہی چونکہ تیز آرہا ہی
بدین سبب اس کثرت سے غبار بلند ہی حکیم سقلینوس نے عرض کیا کہ اُدھر سے کون آئیگا کیونکہ یہ صحرا یہان سواے
کوہ بے ستون کے دوسرا مقام نہین ہی نہ کوئی شہر آباد ہی کہ اسکا بادشاہ آتا ہو کوسون تک یہی صحرا ہی منزلون
کے بعد سرحد طلسم ہی تو اس سرحد کی طرف سے کوئی آنہین سکتا ہی اگر یہ خیال کیا جاے کہ بادشاہ طلسم نے
یہان کی خرابی کی خبر پا کر کسی سردار کو روانہ کیا ہی وہ لشکر لیکر اِدھر سے آتا ہی تو یہ غیر ممکن ہی کیونکہ ہر طلسم کا
یہ طریقہ ہی کہ سواے طلسم کشا کے جو اور کسی سمت سے داخل طلسم ہوگا علاوہ دروازہ طلسم کے اسیر ہوجائیگا خواہ وہ
باشندہ طلسم ہو خواہ غیر باشندہ یا اسی طور سے اگر خلاف دروازہ طلسم سے طلسم کے باہر آنے کا قصد کریگا تو بھی نہین
اسکتا ہی پس کیونکر یہ خیال کر لیا جاے کہ یہ جو لشکر آتا ہی یہ طلسم سے آتا ہی یا کوئی ملک ور اس طرف آباد تھا
اسکا بادشاہ آتا ہی بالکل خلاف عقل ہی یہ تو مین عرض نہین کرسکتا ہون کہ آپ دروغ فرماتے ہین یہ علامت لشکر
کے آنے کی ہی مگر قیاس کام نہین کرتا ہی کہ اُدھر سے کسکا لشکر آتا ہی صاحبقران نے فرمایا کہ خواہ کوئی ملک
اُدھر ہو خواہ نہو خواہ یہ لشکر جو کہ آتا ہی طلسم سے آتا ہو خواہ نہ آتا ہو یہ غبار تو لشکر کی آمد کا ہی تمکو نہ معلوم ہوگا
کوئی شہر آباد ہوگا یا بے ستون نے کسی ساحر کو کسی صحرا مین مقیم کیا ہوگا تم اس حال سے آگاہ نہو گے
حکیم سقلینوس نے عرض کیا کہ یا صاحبقران یہ جو آپنے فرمایا کہ تمکو نہ معلوم ہوگا کہ کوئی شہر آباد ہوگا اسکا یہ

جواب ہے کہ مین بھی ایک رکن طلسم سے ہون اور بانیان طلسم نے مجھکو بھی مخبر طلسم و محافظ طلسم قرار دیا ہے کوئی مقام ایسا نہین
ہے اس طلسم مین جو کہ مجھکو نہین معلوم ہے سواے لوح اور مقام لوح کے کہ وہ بادشاہ طلسم کو معلوم ہے نہ کوئی ایسا راز طلسم کا
ہے کہ جو مجھپر مخفی رہا ہو میرے روبرو ظاہر نہوا اگر ایسا ہوتا تو مین کیونکر آپکی تشریف آوری سے آگاہ ہوتا پس مجھکو بخوبی
معلوم ہے کہ اب یہان کوئی ملک اسطرف کو نہین ہے ہان رہا یہ امر کہ بے ستون نے کسی ساحر کو اس صحرا مین آباد کیا ہو
تو ممکن ہے اور مجھکو آگاہ نہ کیا ہو مگر مین یہ عرض کرتا ہون کہ بے ستون کا یہ طریقہ تھا کہ وہ جو کام کرتا تھا پہلے مجھسے راے
لیتا تھا اور میرا بہت پاس کرتا تھا جو مین راے دیتا تھا اگر موافق ہوتی تو خیر ورنہ خلاف مین بحث کرتا تھا اگر مین
غلطی پر ہوا تو اُسنے مجھکو قائل کیا مین نے اُسی حالت مین موافقت کی اگر وہ غلطی پر ہوا اور مین نے اُسے قائل کیا
اُسنے میری راے کو پسند کیا پس اگر وہ ایسا کرتا تو ضرور مجھکو خبر کرتا اور راے مجھسے لیتا صاحبقران نے فرمایا
کہ یہ جو تم نے کہا بہت ٹھیک ہے بعض امر ایسے ہوتے ہین کہ انکو اپنے باپ سے پوشیدہ کرتے ہین اپنی اولاد سے
نہ کہ اپنے برابر والے سے پس کسی مصلحت سے بے ستون نے تمکو اس امر سے آگاہ نہ کیا ہو کیونکہ وہ اس قسم کا ملک کا
حاکم تھا حکیم نے عرض کیا کہ یہ جو آپنے فرمایا میرے ذہن مین آیا ہے آجتک واقعی آمد لشکر نہین دیکھی جو بیان شناخت
کرتا کہ یہ لشکر کی آمد ہے مین نے اس گرد و غبار کو دیکھکر آندھی تصور کیا اور آثار بارش جو کہ خدمت عالی مین عرض کیا
ملاحظہ ہو کہ کسقدر تیزی سے ساتھ چلی آتی ہے اور ہمارے لشکر کے بھی لوگون نے یہ خیال کرکے شاید قدم تیز کردیے
ہین کہ آندھی و پانی اٹھا ہے جلد فرودگاہ پر پہنچ جائین تاکہ بھیگنے سے محفوظ رہین صاحبقران نے فرمایا کہ ضرور
اسی خیال سے تیز قدم کر دیے ہین ان سبکو منع کرو کہ جلدی نہ کرین یہ آندھی و پانی نہین ہے بلکہ لشکر کی آمد ہے کسی حریف
کا لشکر آتا ہے اگر تمکو تیزی کے ساتھ راہ طے کرتے دیکھے گا تو خیال کریگا کہ یہ لوگ ہمارے خوف سے بھاگے جاتے مین پڑاؤ
کی طرف اسکی نگاہ مین تم لوگ حقیر ہو جاؤ گے اور یہ ہمارا طریقہ نہین ہے کہ ہم کسیکی آمد سے خائف ہون ہماری [illegible]
مین خلل ہوگا حکیم نے عرض کیا کہ بہت خوب اور اسی وقت پکار کر اہل لشکر سے کہا کہ صاحبقران فرماتے ہین کہ
کیا بھاگے جاتے ہو کہ تم لوگ یون بھاگے جاتے ہو یا کوئی تمہارے تعاقب مین قتل کرتا چلا آتا ہے کہ اسکی فرصت سے یہ عالم
ہے کچھ بیان تو کرو تاکہ ہم بھی آگاہ ہون سب ادب و قاعدہ فراموش کیا ایسے خائف ہوئے یہ تو بیان کیا [illegible]
اس خوف کا کیا سبب ہے اگر اس خیال سے جلدی کی جاتی ہے کہ آندھی اٹھی ہے اور بارش ہوگی اول تو اس [illegible]
بہت ہوگا سب بھیگ جاؤگے کوئی نقصان و ضرر نہ ہوگا دوسرے یہ کہ یہ نہ تو آندھی ہے نہ پانی ہے یہ آمد لشکر [illegible]
غبار بلند ہوا ہے پس کیون اسقدر جلدی کرکے اپنے کو بدنام کرتے ہو اور حریف کو بھی اپنے خلل پر جرأت دلاتے ہو [illegible]

کھڑے تھے جو کہ صاحبقران کے رفیقان سے تھے اہل لشکر نے جو سنا چونکہ آپ اپنے مالک و افسر و آقا کے تابع حکم اور فرمانبردار
تھے سب نے قدم روک لیے اور اپنی چال پر آگئے چونکہ نمک حلال تھے اور اطاعت سردار کو واجب جانتے تھے
ادھر تو اہل لشکر نے قدم روکے اور جلدی سے باز آئے اُدھر صاحبقران نے وزیر بے ستون کی طرف مخاطب ہو کر
فرمایا کہ کیوں وزیر اعظم جدھر سے یہ گرد و غبار بلند ہوا ہے اور آمد لشکر کی علامت پائی جاتی ہے اُدھر کو کوئی شہر بے ستون
جادو نے آباد کیا تھا یا نہیں یا کوئی ساحر ایسا ہے کہ خبر بربادی کوہ بے ستون سنکے آتا ہو مع اپنے تابعین کے وزیر بے ستون
نے سر اُٹھا کر اُس طرف کو دیکھا چونکہ قبل دیکھ تو چکا ہی تھا اور دل میں کہہ رہا تھا کہ خدا خیر کرے کیونکہ مجکو آثار بد معلوم
ہوتے ہیں ایسا نہو کہ مردار خوار دن کو خبر ہو گئی ہو انھوں نے ادھر کا قصد کیا ہو اور وہ ہی آتے ہوں تو بڑی خرابی
ہو گی پھر اس لشکر کا بچنا محال ہے یہ لوگ لڑنا و مرنا کیا جانیں یہی طریقہ سے لڑینگے جو کہ انکے طریقہ ہیں وہ آتے ہی
کھانا شروع کر دینگے کیونکہ عادت اسی امر کی ہو رہی ہے وہ وحشی وہ اس جنگ و پیکار کو کیا جانیں تعجب سے وہ
سب کے سب بے ستون کو اپنا خدا خیال کرتے ہیں نام پر مرتے ہیں بس جب یہ سنا ہو گا کہ بے ستون مارا گیا ضرور
چل کھڑے ہوئے ہونگے دیکھیے کیا ہو وہ یہی خیال کر رہا تھا اور قصد کر رہا تھا کہ صاحبقران اس طرف
مخاطب ہوں تو میں عرض کروں کہ صاحبقران نے دریافت کیا وزیر بے ستون نے اُس طرف دیکھ کر دوبارہ ہاتھ
باندھ کر عرض کیا کہ جو آپکا خیال ہے بہت درست ہے یہ گرد و غبار آمد لشکر کا ہے اور یہ مردار خوار دن کا لشکر ہے ایکے
دو افسر ہیں جنکے نام یہ ہیں کہ ضرغام مردار خوار و ضیغم مردار خوار چالیس ہزار مردار خوار انکے تابع ہیں یہ اُنکے
افسر ہیں خیال کرتا ہوں کہ وہ ہی دونوں بے ستون کی خبر قتل سنکے مع اپنے ہمراہیوں کے آتے ہونگے
یا طلسم کشا یہ سب کے سب بڑے حرامزادے ہیں اور بہت بہادر ہیں خصوصاً ضیغم و ضرغام یہ دونوں تو جرأت و قوت میں
اپنا مثل و نظیر نہیں رکھتے ہیں خداوند کریم آپکو ان کے شر سے محفوظ رکھے مجکو پہلے ہی سے اس امر کا خوف تھا اور
خیال مگر اس وجہ سے عرض نہ کر سکا کہ شاید خاطر اقدس کو ناگوار ہو اور میری عرض خلاف طبع مبارک ہو میرے
نزدیک مناسب ہے کہ انکے آنے کے قبل فرودگاہ پر پہونچ جائیے تا اہل لشکر انکے شر سے محفوظ رہیں کیونکہ یہ لوگ
جنگلی اور وحشی مزاج ہیں طریقہ جنگ پیکار سے بالکل ناواقف ہیں ایسا نہو کہ وہ حرامزادے بسبب ناواقفیت
کے آتے ہی لشکر پر گر پڑیں اور قتل کرنا شروع کریں تو خرابی ہو کیونکہ ہم لوگ تو کئی دن کے تھکے اور کسل مند ہیں
وہ تازہ دم ہیں خرابی ہو گی صاحبقران نے فرمایا کہ کوئی مقام خوف و اندیشہ نہیں ہے اگر مردار خوار آتے ہیں تو
آنے دو ہم جس طریقے سے راہ طے کر رہے ہیں اسی طور سے پڑاؤ پر جائینگے خوف کس امر کا اگر وہ وحشی مزاج ہیں اور

تابع فرمان رہتا ہے کہا فائدہ تھا جو ابر رہا تھا کہ یہ ایک وقت میں بہت کام آئینگے اور دو برس تم دیکھنا کہ مین انکو
ایسے مقام پر رکھونگا اور انکو ایسی جگہ مقیم کرونگا کہ کوئی سوائے میرے چند ملازمان خاص کے اور کچھ اہل لشکر کے
اس حال سے آگاہ نہ ہوگا اور انکا کچھ وظیفہ بھی مقرر کر دونگا چنانچہ ایسا ہی کیا جب وہ دو عورتیں اشیاء ساختہ
کر رہا تھا جب ہو گیا اور پھر انکا بالکل اثر ہو چکا اسوقت وہ دونون دوڑکر قدمون پر بے ستون کے گرے سجدہ کرنے لگے
اور کہنے لگے کہ یا خداوند ہمارے ہمکو کوئی ایسا مقام بتادے کہ ہم دونون مع اپنے ہمراہیون کے وہان بسر کرین
اور تجھکو دعا دین اور تیری عبادت کرین اور ہماری خوراک مقرر کردے کہ وہ ہمکو پہنچ جایا کرے جب تجھکو ضرورت
ہو ہمکو طلب کرلے ہم حاضر ہوجائینگے بلکہ ہر روز تیری بندگی کیا کرینگے یہ سنکے بے ستون نے اُس سے کہا کہ تم اپنے
ہمراہیون کو لے آؤ چنانچہ وہ خوش ہوگئے اور اپنے ہمراہیون کو لے آئے جو کہ قریب چالیس ہزار کے تھے ان سبھون نے بھی
آکر بے ستون کو سجدہ کیا نہ معلوم ان دونون نے کیا انسے کہا تھا جو وہ سجدہ کرتے ہوئے آئے جب وہ سب آئے
اسوقت بے ستون نے مرغام و مریخ سے کہا کہ جب تک ہم تمکو طلب نہ کرین اسوقت تک تم لوگ یہان تک
اسی مقام پر رہنا جو کہ ہم تمہارے لیے مقرر کرتے ہین وہ تمکو پہونچے گا کیونکہ تمہاری صورتین دیکھکر بہادر
اہل لشکر ڈر جاتے ہین اور خوف زدہ ہوتے ہین اگر تم ہمارے منہ کے بدون بلائے آؤگے تو ہم تمکو قتل کرینگے
اور تم سب کی خوراک کے لیے ہم نے یہ مقرر کیا ہے کہ جسقدر جانور و انسان یہان مرینگے وہ سب تمکو بھیجدیے
جایا کرینگے تم انکو کھالیا کرنا یہی تمہاری خوراک ہے وہ سب کے سب بہت ہی خوش اور نہایت مسرور ہوگئے
اور پھر سجدہ کیا اور کہا کہ جب آپ نے حکم دیا ہے ایسا ہی ہوگا بس بے ستون نے اسی سمت کو اشارہ کیا اشارہ
کا کرنا تھا کہ وہ دونون مع اپنے ہمراہیون کے وہان سے چل کھڑے ہوئے پھر ہمنے انکو نہ دیکھا یہ تو معلوم ہوا کہ
ایک دیوار حائل ہوگئی درمیان مین اُس جنگل کے یعنی کوہ بے ستون اس پار رہ گیا دیوار کے اور وہ جنگل جسمین
مردارخوار مقیم کیے گئے تھے وہ اُس پار تھا اسدن سے جو خوراک اُنکے لیے بے ستون نے مقرر کی تھی وہ
بھیجنا شروع کی مگر کوئی لیجانے والا نہ معلوم ہوتا تھا جسقدر جانور یا انسان یہان کوہ پر مرتے ہین وہ
غائب ہو جاتے ہین جب بے ستون نے انکو اپنا مطیع کیا ہے اسوقت مین تھا ہمراہ بے ستون کے اور چند سردار
تھے اور کچھ اہل لشکر تھے یہ چند لوگ اس حال سے آگاہ ہوئے باقی اور کسی کو یہ حال نہ معلوم ہوا مین نے
اکثر بے ستون سے تخلیہ مین دریافت کیا کہ آپنے جو اُن مردارخوارون کو اپنا مطیع کیا ہے اور ایک مدت سے
کھلاتے ہین کیا حاصل ہے وہ ساحر نہین ہین کسی وقت اگر کوئی حریف آئیگا تو مقابلہ کرینگے سب غیر

ساحر مین پھر کیا حاصل، ز بے ستون نے یہ ہی جواب دیا کہ ایک ایسا وقت آئیگا کہ یہ کام آئیگا اور اسنے بڑا کام نکلے گا
چنانچہ جب یہ مردار خوار اسی طرف آتے تھے اب معلوم ہوتا ہے کہ بے ستون جو مرا انکو خبر ہوئی وہ اُس جوش میں
وہان سے چلے اور وہ دیوار بھی گر گئی جو کہ حائل تھی بلکہ یہ بے ستون نے مرتے وقت مجھ سے کہا تھا کہ یہ جو
دیوار درمیان مین حائل ہے گر جاوے تو تم جاننا کہ مین مارا گیا بس فوراً آکر میرے قاتل کو قتل کرنا اب دیوار گری ہے
یہ لشکر انہین مردار خوارون کا آتا ہے اگر آمد لشکر کا غبار ہے صاحبقران نے وزیر کی تقریر سنکے فرمایا کہ خدا
با بزرگ است اگر مردار خوار آتے ہین تو آئین ہمکو کچھ خوف نہین ہے ہمارا خدا مالک ہے صاحبقران یہ فرما کر وزیر تیشہ
کی طرف دیکھکر کہا کہ آپنے سُنا کہ وزیر نے کیا کہا آپ فرماتے ہین کہ اس طرف نہ کوئی شہر ہے اور نہ کوئی ساحر
رہتا ہے اب تو معلوم ہوا آپکو کیا بڑا کام بے ستون نے کیا آپ سے اُس مین لب را کھٹی ہی بلکہ آپکو خبر تک نہ کی یہ آپکو
کیسے ثابت تھا کہ ہر ایک کام مین بے ستون میری رائے شریک کرتا ہے اسی طور سے ہزارون امر ہونگے حکیم نے عرض کیا
کہ بجا ارشاد ہوا مین اس حال سے آگاہ نہ تھا کہ بے ستون جادو مجھ سے اظہار ملتا ہے دنیا سازی کرتا ہے کو مین اُس سے
دو قومی نجات ملتا تھا کیونکہ وہ کافر تھا مین مسلمان میرے اُسکے کیونکر دل ملتا مگر اُس سے مجکو یہ امید نہ تھی جو یہ
اس وقت ظاہر ہوئی صاحبقران نے فرمایا کہ جس طور سے بسبب کفر کے آپکا دل اُس سے نہ ملتا تھا اسی طور سے
اُسکا دل بھی آپ سے بسبب مسلمان ہونے کے نہین ملا آپ اُسکے ساتھ دنیا داری کرتے تھے وہ آپکے ساتھ حکیم نے
یہ جواب دیا کہ بہت درست ارشاد ہوا یہ کہکر صاحبقران اُدھر متوجہ ہوئے اُدھر سب ملتفت ہوئے سکوت کیا گرا اسی گرد و غبار
کی طرف سب دیکھے جاتے ہین کہ صاحبقران کیا دونون حکیم کیا اہل لشکر کیا وزیر بے ستون کیا اُسکے ہمراہی اور
راہ بھی ذکر کرتے جاتے ہین کہ یکایک وہ گرد و غبار قریب اُسی صحرا کے آکر شق ہوا کہ جہان لشکر اسلام [illegible]
گرد سے ہزارون سنانین و تلوارین چمکتی ہوئین پیدا ہوئین اور ایک شور و غل ہوا کہ لینا پکڑنا جانے نہ دینا قاتل
بے ستون جادو کو یہ صدا آئی صاحبقران و کل اہل لشکر و کل ہمراہیان صاحبقران نے دیکھا کہ سو دو ہزار
سے ہزارون دیو ذریب عالمین کے پاس ہزار کے انسان عجیب شکل بد ہیئت دراز قد سیاہ فام بد انجام بڑے بڑے
دانت جو کہ منھ سے باہر ہوئے ہوئے ہونٹ انکے لال گینڈون پر سوار ہتھیار لگائے چلے آتے ہین اُنکے
آگے آگے دو جوان اُنسے زیادہ بد ہیئت اور بد شکل سب نے دیکھا کہ آگے ان سب کے چند مردار لشکر بے ستون کے ہین
کہ جو کہ اس طرف اشارہ کرکے انکو بتا رہے ہین راوی بیان کرتا ہے کہ اُدھر تو اُن سیہ کارون نے جو کہ بھاگ کر
گئے تھے مردار خوارون کے پاس لشکر اسلام کو بتایا اور کہا کہ یہی سب نے حضرت آقا و مالک بے ستون جادو کو

قتل کیا ہو وہ جو پیچھے آگے ہو وہی طلسم کشا ہو اور وہی قاتل ہو بے ستون کا یہ خیال تھا کہ وہ دونوں مع اپنے
ہمراہیوں کے جلاتے ہوئے اپنی زبان میں لشکر اسلام پر چلے ادھر وزیر بے ستون نے صاحبقران سے
عرض کیا ملاحظہ ہو کہ لشکر مردار خواران آپہونچا یہ آگے آگے دونوں افسر ہین اور عقب مین سب مردار خوار ہین ملاحظہ
ہو کہ ان حرامزادون نے جاکر انکو آگاہ کیا یہ جو آپ ملاحظہ فرماتے ہین کہ کچھ لوگ آگے بڑھتے ہوئے چلے آتے
ہین اور ادھر کو اشارہ کرتے ہین یہ ہمارے لشکر کے سردار ہین ایسے سیاہ قلب تھے کہ مطیع اسلام نہ ہوئے
انکو جاکر خبر کی یہ لوگ اسوقت موجود تھے جب بے ستون نے ان مردارخوارون کو مطیع کیا اور سب حال
بیان کیا تھا پس جب بے ستون مارا گیا دیوار منہدم ہوئی معلوم ہوتا ہے انکو بے ستون کا قول یاد آگیا جاکر انکو
خبر کی صاحبقران نے فرمایا کہ کیا مضایقہ ہے ان سب کی قضا لائی ہے بس کل اہل لشکر سے پکار کر کہدیا جائے
کہ خبردار ہو جاؤ لشکر مردار خواران تم سے لڑنے کو آتا ہے تمھاری خیریت پوچھ گیا ہے یہ جو حکم صاحبقران نے دیا
اسیوقت نقیبون نے پکار کر اہل لشکر کو آگاہ کیا یا تو سب قدم اٹھاتے ہوئے چلے جاتے تھے یا سب کے سب
تھم گئے صف بندی ہونے لگی پرے بندھ گئے صاحبقران آگے لشکر کے کھڑے ہوئے وزیر بے ستون
کو طلب کرکے فرمایا کہ تم اپنے ساحرون کو لیکر الگ جاکر کھڑے ہو کیونکہ جسقدر مردارخوار ہین سب غیر ساحر ہین
پس یہ ہمارے طریقہ اور قاعدہ اور انصاف کے خلاف ہے کہ ہم غیر ساحرون سے ساحرون کو مقابلہ کرنے کا
حکم دین جسقدر لشکر ہمارے ہمراہ ہے وہ انسے مقابلہ کرے گا اور انکے لیے کافی ہے ہان جب ساحرون سے
مقابلہ ہوگا اسوقت تمکو مناسب وقت جان کر اور موقع محل دیکھکر اجازت دی جائے گی اس مقابلہ مین
تمھارا کام نہین ہے وزیر نے سب سے بہت بہت عذر کیا اور انکار کیا مگر صاحبقران نے ایک نہ سنی آخر کو
وہ اپنے کل ساحرون کو لیکر اور حکیم شیاطین بھی اپنے ساحرون کو لیکر بحکم صاحبقران الگ صف آرا ہوگئے
جب لشکر غیر ساحران کی صف بندی ہوئی ابھی صف آرا صفین درست کرکے پورے تو [illegible] الگ نہ ہوئے
تھے جنرنام مردار خوار و مریخ مردار خوار مع چالیس ہزار مردار خوارون کے غل و شور کرتا ہوا آپہونچا
و لشکر اسلام پر یہ کہتے ہوئے گرے کہ مار لو قاتل بے ستون جادو کو اور ذبح کر ڈالو ایک کو زندہ چھوڑو
[illegible] خداوند کو قتل کیا ہے یہ سب ہمارے خداوند کے قاتل ہین [illegible] لینا ہم پر واجب
[illegible] ہوئے گرے اور حملہ [illegible] پہلی مرتبہ تو وہ ایک اہل اسلام کو پکڑ کر اور ذبح کر ڈالتا [illegible]
[illegible] اہل اسلام نے دیکھا اب سب انکے داؤن مین آتے ہین انکو اپنے قریب نہین آنے دیتے ہین

سردار خوار دون سے کلہ بکلہ لڑ رہے ہین صاحبقران کی یہ نوبت ہی کہ تمام پوشاک خون سے لال ہی خون سے
لختہ زرہ در جسم رہے تھے کہنیون سے خون کی بوندین ٹپک رہی تھین قبضہ ہاتھ مین گھر بیٹھا تھا چند زخم جسم اقدس پر
آئے تھے کہ جو کہ مثل پھول کے شگفتہ تھے راوی بیان کرتا ہی کہ صاحبقران کا یہ عالم تھا کہ ہر مرتبہ جبدم جاتے تھے
لشکر نے تین شبانہ روز بلکہ تنہا لشکر بے ستون جادو سے کو وہ بے ستون پر معروف مقابلہ رہے ہین دو روز تک
بعد قتل بے ستون.. جادو و دیو برباد کی کو وہ بے ستون لشکر بے ستون سے سرگرم جنگ رہے مگر اس جنگ و پیکار
مین اہل لشکر و دیگر سردار بھی شریک تھے جب لڑائی فتح ہو چکی تو اور سب ملازمان بے ستون دو زن بے ستون نے
امان طلب کی ہی اور اطاعت کی ہی تو سبکو ہمراہ لیکر فرودگاہ پر چلے تھے کہ سردار خوار آپڑے اُنسے مقابلہ ہونے لگا
تلوار چلنے لگی خلاصہ یہ کہ دو دن دو راتین اس مقابلہ مین ہی بسر ہوئین اب برابر تلوار چلی جاتی ہی
میدان جنگ مین خون برس رہا ہی سردار خوار گرفتار ہو رہے ہین اہل اسلام بھی کام آ رہے ہین ایک قیامت
ہر طرف برپا ہی لاشون کے ڈھیر سر و تن کے انبار لگے ہوئے ہین کسی طرف ہزار دن سسک رہے ہین زخم کھائے ہوئے
کسی سمت سیکڑون ایڑیان رگڑ رہے ہین کوئی کہین پڑا ہوا کراہ رہا ہی کوئی سم مرکب سے پامال ہو گیا ہی
کوئی بے سر پڑا ہی کسی کے بازو ندارد ہین کسی کے سینہ پر ایسا زخم لگا ہی کہ کواڑ سینہ کھولے ہوئے ہین کوئی
بسمل خاک پر تڑپ رہا ہی کوئی زمین پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہا ہی کہ کوئی تو دوست نظر آئے بجز صدائے
بزن و بکش کے دوسری صدا کان مین نہین آتی ہی سوائے دشمن کے دوست نہین دکھائی دیتا ہر خون
ہر سمت برس رہا ہی بازار مرگ گرم ہی انجام کار ایسی تلوار چل رہی تھی کہ زمین بار نعشہا سے ملتی تھی ہر طرف
غبار بلند تھا سوا سے جھنکار تلوار و چپا چپ خنجر کے کوئی اور صدا نہ تھی یا گرز گران کی صدا تھی کہ جس سمت وہ
تیک آئیگران معلوم ہوتا تھا میدان جنگ گونج رہا تھا رن بول رہا تھا خون کے فوارے جسمون سے چھوٹ
رہے تھے جنگی باجے بج رہے تھے نقیب صدا لگا لگا کر دل طرفین کی قوی کر رہے تھے اہل اسلام دل توڑ خوب
جمے ہوئے لڑ رہے تھے برابر شبانہ روز ہاتھ چل رہے تھے پیر فلک کمر خم کیے ہوئے عینک مہر لگائے ہوئے
دیکھ رہا تھا کبھی چشمہ ماہ کو چشم پر رکھ لیتا تھا کبھی عینک مہر کو باوجود اس پیرانہ سالی کی ایسی جنگ و پیکار
کبھی اس فلک پیر نے نہ دیکھی تھی جیسے آج تین شبانہ روز سے میدان جنگ مین اہل اسلام و کفار سے
ہو رہی تھی اہل اسلام پر خواب و خور حرام تھا عجب عالم سے لڑ رہے تھے کہ جھومتے جاتے تھے اور لڑتے جاتے
تھے چوتھا دن تھا کہ خداوند کریم کو اہل اسلام کے حال پر رحم آیا ادھر سے تو صاحبقران دونو ہاتھون سے

تلوارین لیے ہوئے قتل کرتے ہوئے مردار خوار و نکت چلے جاتے ہیں ادہر [illegible] دونوں مردار خوار یعنی ضرغام
مردار خوار و مریخ مردار خوار اہل اسلام کو برابر پائمال کرتے ہوئے آتے تھے یہانتک کہ درمیان میں دونوں لشکروں کے
صاحبقران کا سامنا ان دونوں سے ہوا کہ مریخ نے ڈانٹ کر آواز دی کہ او طلسم کشا مردان عالم سے سامنا کر
تا کہ تجھے لطف بہادری و جوہر جوانمردی کا اظہار ہو گیا کہ تین روپیہ کے پیادوں پر بیکار تو ہاتھ صفا کر رہا ہے ہم بڑے
مرد مقابل ہیں ہم سے سامنا کرو تا ہم بھی تو دیکھیں کہ تو کیسا بہادر ہے صاحبقران دوسری طرف مخاطب تھے
صدا جو کانوں میں پہنچی پھر کر ملاحظہ کیا کہ ضرغام و مریخ دونوں بہت قریب آ گئے ہیں اور یوں طعن کر رہے
ہیں فرمایا کہ جو بہادر اور جری ہیں وہ کسی وقت میں بند نہیں بیٹھے ہیں تم کیا ہو اگر مریخ فلک بھی ہم سے لڑنے کو
آئے تو ہم اس سے بھی نہیں جوت کرتے ہیں برابر روبرو بھی [illegible] موجود ہیں اگر تمکو کچھ حوصلہ ہو تو آؤ جو حربہ رکھتے ہو
وہ حربہ کرو میں تمہارے حربہ کو رد کر کے اپنا حربہ کروں بس زیادہ زبان درازی و خودستائی و بیہودہ گوئی نہ کرو
اپنی بہادری کی تعریف نہ کرو ابھی حال کھل جائیگا کہ کون بہادر ہے اور کون بزدل ہے مرد و نامرد کا امتحان
ہو جائیگا اور حال کھل جائیگا تمکو تو آٹھ شبانہ روز اسی جنگ و پیکار میں گذرے ہیں آج نواں دن ہے کہ تم سے
سامنا ہوا ہے [illegible] خود بڑے عرصے سے تمہاری تلاش میں تھا بارے تم سے مقابلہ ہوا اب کچھ حال معلوم ہوگا لاؤ
کیا حربہ رکھتے ہو یہ کلام [illegible] ہونے جاتے تھے مریخ نے برہم ہو کر جواب دیا کہ او طلسم کشا تو پہلے اپنا حربہ کر ہم تیرا حربہ
رد کر کے پھر حربہ کرینگے کیونکہ ہمارا حربہ نہایت [illegible] کوئی اس سے بچا ہی نہیں ہے صاحبقران نے فرمایا کہ یہ اپنا دستور
نہیں ہے کہ پہلے حریف پر حربہ کریں جب خداوند کریم تیرے حربہ سے بچائیگا اسوقت ہم حربہ کرینگے یہ سنکر
مریخ نے کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ تیری قضا آ گئی ہے کیا کیا جائے لے بچ میرے حربہ سے یہ کہکر ایک چوب دست
بہت گران وزن اسکے ہاتھ میں تھی سر پر گردش دیکر چوپایہ جادو کہکر ماری جیسے ہی قریب سر صاحبقران
پہونچی صاحبقران نے خالی دیکے وہ چوبدست زمین پر آ کر گری صاحبقران نے تیر بدل کر جو قبضہ کا [illegible]
رسید کیا پنجے سے مثل خیار تر کے دو ٹکڑے [illegible] چوبدست کے ہوئے اوسنے جو یہ عالم دیکھا برہم ہو کر وہ [illegible] جو ہاتھ میں تھا
کھینچ مارا صاحبقران نے اوسکو بھی خالی دیا وہ دور جا کر گرا ضرغام یہ واقعہ ملاحظہ دیکھ رہا تھا جب یہ بھی
حربہ خالی گیا اوسوقت برہم ہو کر مریخ نے قصد کیا کہ تیغ آبدار نیام سے نکالے اسطرف کو بڑھا تھا کہ ضرغام نے
کہا کہ تم تھم جاؤ میں طلسم کشا کو قتل کیے لیتا ہوں تم حربہ بھی کر چکے ہو مریخ نے کہا کہ یہ جنگلی [illegible] میں اسکو
قتل کرونگا اسنے دو حربے خالی دیا ہے خیر اب میرے ہاتھ سے بچ کر جاتا کہاں ہے ضرغام نے کہا کہ [illegible]

ضرب گردن کا آپ ذرا دم لے لیوین مریخ نے کہا یہ ہرگز ہرگز نہ ہوگا اسکے اور اسکے تکرار ہونے لگی مسکراکر صاحبقران
نے فرمایا کہ بیکار تکرار باہم کرتے ہو جو تجھے حربہ کرنا ہی کرے اور جو تجکو کرنا ہو وہ کرے تو کرین دونون کے حربے اپنے کو
بفضل خداوند کریم بچاؤنگا تم دونون نزدیک میرے سگ و خوک سے بدتر ہو بیکار کی باہم بحث کرتے ہو
یہ جو صاحبقران نے فرمایا مریخ نے ضرغام کی طرف دیکھا اور اشارہ کیا کہ پھر کیا ہے بائین طرف سے تم وار کرو اور
دہنی سمت سے مین حربہ کرتا ہون پھر کر مارو جت یہ مقرر ہوئی ضرغام نے کہا کہ بہتر یہ کہکر دونون نے کہا کہ ای
طلسم کشا خبردار ہو جا ہم دونون وار کرتے ہین صاحبقران نے فرمایا کہ شوق سے وار کرو بس مریخ نے دہنی طرف سے
سر صاحبقران پر تیغہ کا وار کیا ضرغام نے سات سو من کی وار شمشاد اٹھا کر ماری واہ ری تیزی
اور چالاکی اور جرأت و ہمت جیسے ہی وار شمشاد قریب آئی آپ جو ہاتھ لگاتے ہین تلوار کا مثل خیال
کے وار شمشاد کٹ کر گری اسنے دستہ کھینچ مارا اسکو خالی دیا ادھر وہ تیغہ کا وار کر چکا تھا صاحبقران
نے سپر کو سر کی پناہ کیا تھا جیسے ہی تیغہ قریب سر پہونچا ادھر سپر کی ماری کہ تیغہ پٹ پڑا فوراً علی بند
سپر سے چھوڑ دیا کہ سپر پشت پر جا چھوٹی پنجہ بجلی دراز کر کے قبضہ پر ہاتھ ڈالدیا قبضہ پر قبضہ کیا کلائی مروڑ کر
تلوار چھین لی اگر وہ ذرا بھی زور کرے تو کلائی کے پاس سے ہاتھ بیکار ہو جاتے تلوار کو اپنے قبضہ مین
کر کے زیر ران رکھکے اسکی کمر زنجیر باندھ کر نعرہ اللہ اکبر بلند کیا تھا کہ پھر ضرغام نے وار تیغہ کا دوسری مرتبہ بعد
کٹ جانے وار شمشاد کے کیا جیسے ہی تیغہ سر پر چمکا اور چمک معلوم ہوئی فوراً سپر کو سر پر لاتے اور زور کر کے اسکو
قاش زمین سے اٹھایا ادھر تلوار سپر پر پڑی کہ پنجے سپر سے پیدا ہوئے انھون نے تلوار پکڑ لی اسنے زور کیا مگر اب
کب تلوار چھوٹتی ہے یہ عاجز ہوا آخر تلوار اسنے چھوڑ دی تلوار کا چھوڑنا تھا کہ سپر تو پشت پر پہونچی تلوار زمین پر گری
اور ہاتھ بڑھا کر صاحبقران نے اسکی بھی کمر کی پیٹی پکڑی اسنے قصد کیا کہ لنگر قائم کرون بیشتر ترکیب لنگر قائم کرنے
دیتا ہے دل سے نعرہ اللہ اکبر کھینچ کر اب جو زور کیا دونون طرف کا وزن برابر ہوا مثل پھول کے دونون کو سر سے
بلند کر لیا اور گرد سر چرخ دینا شروع کیا خوب نشیب و فراز عالم انکو دکھایا اسی عالم گردش مین کہا کہ حالا در شناختن
پروردگار عالم چہ میگوئی انھون نے کچھ کلمات نازیبا زبان نجس پر شان خداوند کریم مین جاری کئے بس غصہ
آگیا ایسی جو چرخ دیا تو مثل طاؤس آتشبازی انھون نے گردش کھائی باہم کئی مرتبہ ٹکرا گئے زخم بھی آئے یہ چرخ ایسا دیا تھا
کہ موزے پاؤن سے کہین تھے دستانین کہین خود کہین اور سب ہتھیار کھل کھل کر گر پڑے جب صاحبقران
نے ملاحظہ فرمایا کہ دونون بے دم ہو گئے پس مریخ کو بالائے آسمان اس زور سے اوچھالا کہ وہ آنکھون سے

پوشیدہ ہوگیا اور ضرغام کو زمین پر اس زور سے مارا کہ وہ نقش زمین ہوگیا کہ اتنے عرصہ مین مریخ آسمان پر سے
قلعان بیجان سر تلے تا نگین اور ہر طرف زمین کے آتے ہوئے دکھائی دیا یہان صاحبقران عقرب سلیمانی مسلم
کیے ہوئے کھڑے تھے جیسے ہی وہ قریب ہو پہنچا ایک ہاتھ تیغہ کا کمرگاہ پر رسید کیا کہ اُسکے دو ٹکڑے ہوئے دوسرا اور تھا اسکا
کہ وہ چوکنا ہوا پس ایک کو جو رنگ ہوائی کرکے دوسرے کی طرف مخاطب ہوئے اُسکو دیکھا کہ اتنے عرصہ مین
وہ کچھ سنبھلا ہی اور قصد کرتا ہی کہ اُٹھ کر گریزان ہون یہ اُسکا قصد ظاہر ہوتا تھا کہ وہ پورا سنبھلنے بھی نہ پایا تھا
کہ یہ اُسکے سینہ پر تھے اس طور سے پہونچے کہ جیسے باز اپنے شکار پر جاتا ہی یا شیر گرسنہ شکار کو دیکھکر اور جست کرکے
اسپر جا پہونچتا ہی اسقدر تیزی اور چالاکی سے اوسکی چھاتی پر سوار ہوئے تھے کہ وہ چارون شانے زمین پر
گرنے بھی نہ پائے تھے کہ یہ اسکی چھاتی پر تھے دونون رانون سے دباکر کہا کہ شناخت پروردگار عالم مین کیا کہتا ہی اُسنے
پھر وہی کلمہ کہا جو کہ سابق مین کہا تھا کہ مین خدائے نادیدہ کی بندگی نہ کرونگا بس غصہ تو آہی چکا تھا اُسکے سینہ
سے اُٹھکر ایک پانون کو دونون ہاتھون سے پکڑا اور دوسرے کو دونون پانون سے بہ یزدان پاک ٹکڑا کیا یعنی
کمر تک چیر کر پھینکدیا جہان پر یہ معرکہ گذرا تھا وہان پر ہزارون مردار خوار کھڑے ہوئے تھے اور تماشہ دیکھ رہے تھے
جیسے اُن سب نے دیکھا کہ طلسم کشا نے ہمارے دونون افسرون کو قتل کیا اور طلسم کشا کا کچھ نہ کرسکے ایک مرتبہ سب
جو اس مقام پر تھے صاحبقران پر حملہ آور ہوئے یہان پر ہزارون کا کھیت ہوا غضب کی تلوار برس رہی تھی صاحبقران
ہزارون کو قتل کر رہے تھے اور پھر اہل اسلام نے جو موقع پایا سب مردار خوارون کو گھیر لیا اور قتل کرنا شروع کیا
برابر ہر جا مین پانچ چار ہزار کے سر تن پر سے اُڑ جاتے تھے ساری مردار خواری فراموش ہوگئی بالکل بے بس ہوگئے
سوے گوشہ کمان و کوچہ زخم کے کوئی اور راہ مقام امن و قرار کا کافرون کو نظر نہ آتا تھا ہر طرف کی راہ بند تھی
اور سد رہ بھی چارون سمت تلوارین و نیزے دکھائین و خنجر نظر آتے تھے بیک نگاہ کے بھی پانون قلم ہوئے جاتے تھے
اس مقام پر جاتے ہوئے طائر خیال کے پر کھنچ ہوسے جاتے تھے ہر ایک خوف کرتا تھا اور ڈرتا تھا وہان قدم
رکھتے ہوئے اہل اسلام خوب مقابلہ و مبارزہ کر رہے تھے جسمون پر گل زخم کھلے ہوئے تھے کھائے زخم کی دھجیان
بڑی ہوئین تھین تلوارون کے قبضے ہاتھون کو چپٹ گئے تھے لختہ خون کی جسمون پر جمے ہوئے تھے یہ عالم تھا کہ شانے تھک
گئے تھے مگر اس پر بھی برابر ہاتھ چلے جاتے تھے راوی بیان کرتا ہی تین شبانہ روز اسی طور سے جنگ و پیکار مین گذرے
تھے کہ چوتھے دن بوقت دوپہر صاحبقران کے ہاتھ سے ضرغام و مریخ دونون افسر مردار خوارون کے
قتل ہوئے اُنکے قتل ہونے کے بعد باقی مردار خوار خوب خوب لڑے مگر چونکہ بے افسر کے ہوگئے تھے تھوڑی

مثل مشہور ہے کہ لشکر بے سر ہے بغیر سپہ سالار کے بیکار ہوتے ہیں بس لشکر بے سردار کہاں تک لڑ سکتا ہے کیونکہ افسر تو
کام آچکے ہیں اب کون اہل لشکر کو رغبت جنگ دلائے اور کون دل بڑھائے کوئی پشت و پناہ نہیں ہے جو جو افسر اعلےٰ درجے کے
تھے سب کام آچکے ہیں سب قتل و زخمی ہو چکے ہیں اب جو اہل اسلام نے دباؤ ڈالا اور قتل کرنا شروع کیا سب کے ایک مرتبہ
پاؤں اکھڑ گئے مردار خوار مثل طائروں کے پراگندہ ہو گئے مگر جدھر بھاگ کر جاتے ہیں راستہ بھاگنے کا نہیں
پاتے ہیں جدھر گئے ادھر اہل اسلام کو شمشیر زنی کرتے ہوئے پایا مارے گئے آخرکار عاجز ہو کر جو چند افسر باقی ہیں
انھوں نے صلاح کی افسر تو مارے گئے ہم افسر کہ ہو گئے واقعی یہ لوگ بڑے جری و بہادر ہیں ہم نے دیکھا کہ ایک نے
دو جوانوں کو اٹھا لیا یہ دونوں وہ جوان ہیں کہ جب ہم پانچ پانچ سو زور کر کے انکے تخت کو اٹھاتے تھے تو بھی نہ اپنے
مقام سے حرکت کرتا تھا عجب تھا کہ دو نوجوان ذرہ حرکت دیں اور نہ اٹھائیں جس پر بھی زمین سے لگ گیا تھا یا جس کو سحر سے
گو ہم مل کر اٹھاتے تھے ہمارے سروں میں ایک تھا کہ مثل پھول کے پھینک دیتا تھا جو ایسے قوی ہوں اور ایسے پر قوت انکو ایک ہم
ایک شخص دونوں ہاتھوں پر تھما ہے اور دریا کا کچھ نہ کر سکیں ایسے لوگوں سے مقابلہ کرنا اپنی جان کا خون کرنا ہے پس ہم تو ناآشنا
اب ہم مقابلہ نہ کرینگے امان طلب کرو سب نے رائے دی بہت بہتر واقعی امر یہی ہے کہ جب ہم دیکھتے ہیں جو کہ خداوند تھے وہ کچھ نہ کر سکے
اور انکے ہاتھ سے مارے گئے پس ہم تو بندے ہیں ہم کیا کر سکتے ہیں ورنہ بے جان ہو جائینگے سب ہلاک ہونگے جب یہ رائے باہم ہو گئی
اسوقت سب مردار خواروں نے لباس اٹھا کر منہ میں لی اور پکارے ہم امان چاہتے ہیں ہمکو بچا دے دہائی ہے طلسم کشا کی فریاد
طلسم کشا کی یہ صدا ہر طرف سے بلند ہوئی اور صاحبقران کے کان میں پہنچی بس ذرا ہاتھ کو روک لیا لشکر حکیم اقلیدس سے
آپنے فرمایا تھا کہ ہمیں اسکا خیال ہے کہ جب کفار دہائی دیں اور امان طلب کریں اسوقت پھر نہ قتل کرنا فوراً ہاتھ
روک لینا اگر کوئی خدا پرست کسی کافر کے سینہ پر بھی سوار ہو اور اسکو خنجر سے ذبح خواہ تلوار سے کرتا ہو فوراً سینہ پر سے
اتر پڑے اور قتل سے باز آئے یہ ہمارا آئین اور طریقہ ہے اگر اسکے خلاف ہوگا تو ہم اسکو سزا دینگے چنانچہ جب لشکر
ساحران سے مقابلہ ہوا اور جنگ مغلوبہ کی نوبت آئی اور انھوں نے امان طلب کی تھی اسوقت بھی ایسا ہی ہوا تھا کہ
اہل اسلام نے ہاتھ فوراً روک لیے تھے اور جیسے اسوقت ان مردار خواروں نے دہائی دی ہے اور امان طلب کی
ہے تو بھی ہاتھ روک لے خلاصہ یہ کہ اگر کوئی سینہ حریف پر سوار تھا وہ فوراً اتر پڑا کسی نے وار کیا تھا صرف تلوار
نے تھوڑا سا کاٹا تھا پھر اسنے ہاتھ کو نہ کھینچا روک لیا اس زور سے مردار خوار امان طلب کر کے قتل ہونے سے
بچے سب کے سب مثل غلامان حلقہ بگوش کے ہاتھ باندھ کر ملازمت صاحبقران عالیشان ہوئے جو انکے
افسر تھے انھوں نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ ہم آپکی غلامی اختیار کرتے ہیں اور اطاعت صاحبقران نے مسکرا کر فرمایا

کہ چند شرطیں ہیں اول شرط تو یہ ہے کہ مردار خواری ترک کرو دوسری شرط یہ ہے کہ دین اسلام قبول کرو تیسری شرط یہ ہے
کفر پرستی سے توبہ کرو چوتھی شرط یہ ہے کہ جو چیزیں ہمارے مذہب میں حلال ہیں اوس پر عمل کرو اور جو حرام ہیں اونکو
ترک کرو اون سب نے عرض کیا کہ حضور نے جو کچھ فرمایا بدل و جان قبول اور منظور ہے ہم آپکے فرمانے کے خلاف نہیں کر سکتے
ہیں ہمکو اپنی غلامی میں قبول فرمائیے بس یہ سنکے صاحبقران نے حکیم اسقلینوس کی طرف مخاطب ہو کر
فرمایا کہ آپ ان سبکو کلمہ تعلیم فرمائیے دوسرے حلال و حرام بتائیے دیگر علوم دین کی تعلیم فرمائیے قواعد شاہی
و طریقہ ادب سے آگاہ فرمائیے کیونکہ یہ لوگ بالکل وحشی ہیں حکیم نے سلام کرکے عرض کیا کہ زہے نصیب میرے
اور زہے تقدیر میری کہ یہ خدمت میرے سپرد ہوئی ہیں ایسکو بسر و چشم بجا لاؤنگا یہ عرض کرکے اور چند قدم
آگے بڑھ کر صاحبقران کے ہاتھوں کو چوما اور عرض کیا کہ جو قوت و طاقت ہم نے اسوقت دیکھی ہے آجتک ہم نے
کسی میں نہیں دیکھی دیکھنا تو کیسے دیگر ہو سنی تک نہیں واقعی یہ طاقت خداداد ہے اور یہ زور صاحبقرانی ہے
اور طلسم کشائی اگر یہ امر نہوتا تو اسقدر ہمت و جرأت کہاں سے ہوتی کہ اتنے بڑے جوانوں کو جو کہ مثل دیو کے تھے
بلکہ مرتبہ میں یک تن قامت میں دیو سے بھی زیادہ تھے یوں آسانی سے مرتے دونوں کو دونوں
ہاتھوں پر بلند کر لیا کس زبان سے اس امر کی تعریف کریں بقول شخصے شعر گر ہر موی تن گردد زبانے نیاید شکر
تو ہرگز بیانے صاحبقران نے فرمایا کہ یہ سب آپ بزرگوں و خاصان دین کی مہربانی تھی اور عنایت
پروردگار ورنہ میری یہ طاقت و لیاقت تھی کہیں اتنے بڑے کام کو یوں باسانی انجام دیتا یہ اوسکا فضل تھا
جو میں ایسے دیو خصلتوں پر غالب آیا ورنہ میری کیا مجال و طاقت تھی میں اسکی عنایتوں و مہربانیوں کا کہاں تک
شکریہ ادا کروں یہ فرما کر فرمایا کہ انہوں سب طرف امان کی صدا بلند ہوگئی ہے اور سبکو امان بھی مل گئی ہے تو امن و
امان ہے سب نے جمع ہو کر اطاعت کرنے کا اقرار بھی کیا بس بافر رونگاہ پر جلوہ فرما کر چند سرداروں سے
فرمایا کہ آپ لوگ بہت جلد یہ بند و بست کریں کہ جو لوگ ہمارے لشکر کے مجروح ہوئے ہیں اونکو شفاخانہ روانہ کریں
اور جو قتل ہوئے ہیں اونکو مزار کریں اور نماز پڑھکر دفن کریں اور جو کفار مجروح ہوئے ہیں اونکو بھی دارالشفا
میں داخل کریں اور کفار کے کشتوں کا بھی شمار کرکے کسی غار عمیق میں ڈالوا دیں تاکہ صحرا اونکے اجسام نجس سے
پاک و صاف ہو جاوے اور اونکی متعفن ہونے سے یہاں کی آب و ہوا نہ خراب ہو جاوے مسافروں کی ہلاکت کا
سبب ہو اور اوس پر خاک ڈالدی جائے تاکہ اگر لاشیں سڑیں تو بو نہ پھیلے اور مٹی میں ملکر
رہ جائیں اور جو کفار اسیر کیے گئے ہیں اونکو آج تو زندان میں رکھا جاوے کل ساتھ راحت کے کل

اونکو بیون نے بھی اچھا انجام دیا ان سحر یا دون نے بات جو کچھ عرض کیا بہت خوب ہوا اور اکثر قیمت ہر ایک کام کا
جسکو حکم ملا تھا اپنے اپنے کام کی طرف اور سے کر کر تشریف روانہ ہوا اہل اسلام و کفار کے زخمیون کو
داخل شفاخانہ کیا اور انکا علاج اسی وقت سے ہونے لگا اسیرونکو داخل زندان کیا جہرہ جو کی مقرر کیا اب
جو اہل اسلام کی مقتولونکا شمار کیا تو چار ہزار خدا پرست اوس معرکہ عظیم مین درجہ شہادت پر فائز ہوئے
تھے اور دو ہزار زخمی پیر اون کشتون کو ایک مقام پر جمع کر کے نماز ادا کی اور دفن کیا اور اسکے بعد
لاشہائے کفار کا جو شمار کیا تو چند ہزار کشتہ ہوے تھے اور آٹھ ہزار مجروح بس سب لاشونکو اوٹھوا
کر ایک غار عمیق مین جو کہ اوس صحرا مین واقع ہوا تھا ڈلوا دیا اور اوس پر لاکھون من مٹی ڈالدی گئی ادھر
ان سب نے تو یہ کام کیا اودھر جو سردار یا لشکری حاضر حضرت **صاحبقران** ہوا پہلے مجرا بجالایا پھر
پاتو نکو بوسہ دیا اور بہت تعریف کی خلاصہ یہ کہ وزیر **بیستون** بھی مع اپنے ساحرون کے حاضر ہوا اور
تعریف و توصیف بہت کی اسی طور سے حکیم **شیاطین** نے بھی مدح و ثنا کی مین **صاحبقران** مع
ان سب کی اور جن مردار خوارون نے پناہ مانگی تھی اونکو اپنے ہمراہ لیکر فرودگاہ پر تشریف لائے قریب شام
ہوچکے اہل لشکر نے آج نوین دن کمر کھولی سب اپنے اپنے بستر و بیر جا کر آرام سے بیٹھے اور لیٹے
اور فکر قوت لایموت کرنے لگے کوئی کچھ پکانے لگا کوئی کچھ بازار سے خرید کر کھانے لگا جو کہ
زیادہ کسل مند اور تھکے ہوے تھے اونھون نے بازار سے خرید کر کھالیا اور لیٹ کر سو رہے اودھر
وزیر **بیستون** اور اہل بیستون کو بھی مقام مناسب رہنے کو ملا یہ لوگ راحت و آرام سے
بیٹھے مردار خوارون کو جگہ دی گئی یہ بھی کمرین کھولکر دم لینے لگے اب کیفیت لشکر اوترا ہوا یہ ہے
ایک طرف ساحرون کا لشکر ہے ایک سمت مردار خوار ہین جو کہ مطیع ہو گئے ہین ایک جانب لشکر اسلام
ہے وہ ساحر اور غیر ساحر جو کہ سپاہ تھلبہ تھے اور ان مردار خوارون کو لگا کر لائے تھے اس معرکہ مین مارے
گئے اب اس مقام پر کوئی کافر نہ تھا سب مطیع ہو گئے تھے اور خدا پرست ہونے کا اقرار کرتے تھے اور
اسی قرار پر امان ملی اودھر **صاحبقران** اپنی بارگاہ مین تشریف لائے کمر کھولی ہتیار الگ کیے جسم سے پھر
قدرے قلیل نوش فرماکر آرام فرمایا چونکہ نو شبانہ روز کے تھکے ہوے تھے اودھر سب سردار بھی
اپنے اپنے مقام پر جاکر آرام پذیر ہوے خلاصہ یہ کہ جب سحر ہوئی **صاحبقران** بیدار ہوے
بارگاہ مین تشریف لائے دربار آراستہ ہوا سب سردار اہل اسلام و وزیر **بیستون** مع اپنے ہمراہیون

اور دین اسلام اختیار کیا جیسے مرتبہ پلٹے بدین سبب انھوں نے آپسے ہی انکار کیا اس خیال سے کہ
اب دین اسلام کے قبول نکرنے مین نقصان ہو جان کا اور قبول کرنے مین کوئی نقصان نہیں ہے عزت میں
ہوا انکار کرنے مین مال کا ضرر ہے بدین وجہ انکار کیا صاحبقران نے اونکی طرف دیکھکر فرمایا کہ تمھارے افسرون
نے مع کل اہل لشکر کے جو کہ باقی رہ گئے تھے قتل و غارت سے ہماری اطاعت قبول کی اور دین اسلام
اختیار کیا تم کیا کہتے ہو اون سبھون نے عرض کیا کہ جب ہمارے افسرون نے دین اسلام قبول کیا
اور آپکی اطاعت کی تو ہمکو کیا عذر ہے ہم نے بھی دین اسلام قبول کیا اور آپکی اطاعت کی ہمکو
طریقہ اسلام تعلیم فرمائیے بس صاحبقران نے اونکو اور جو سردار مردم خوار کہ وہان موجود
تھے کلمہ تعلیم کیا وہ کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوئے اور اونسے قسم مردار
خواری سے توبہ کی اور بدل و جان اطاعت کی صاحبقران نے
اون اسیرون کو بھی مقہور مردار خوار کے حوالہ کیا اسوقت تینون کو طلب کر کے اونکو
بھی کلمہ وغیرہ تعلیم کیا خلاصہ یہ کہ کل مردار خوار جو کہ قریب پچیس ہزار کے تھے از سر صدق مسلمان
ہوئے حکیم اسقلینوس اونکی تعلیم و تربیت کیلئے مقرر ہوئے اسی طرح سے وزیرستون نے بھی مع
اپنی سردارون و اہل لشکر کی اطاعت و دین اسلام اختیار کی جو کہ ساحر تھے مطیع اسلام ہوئے جو کہ غیر ساحر
تھے اونھون نے کلمہ طیبہ پڑھا اور شریک لشکر اسلام ہوئے سب ان کامون سے صاحبقران نے فراغت
پائی اسوقت حکیم اسقلینوس کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ مقام افسوس ہے کہ اسوقت میرا پیارا جانی
دوست روحانی خواجہ عمرو نامدار یہان نہین ورنہ اون سے کہتے کہ وہ کچھ گاتے تمام محفل کو خوش کرتے
سب خوش ہو جاتے اونکا گانا تو آپ سن چکے ہین معلوم نہین کیا تھا اور کہان لیگیا ہے خواجہ کو اونکے
نہ ہونے سے بڑے بڑے کامونکا ہرج و نقصان ہو رہا ہے وہ ہوتے تو ایسا کوئی نہ کوئی فکر
اس امر کی کرتے کہ لوح دستیاب ہو جیسے جب طلسم ہوش ربا مین اسد ... فتح طلسم
گیا تھا تو خواجہ بھی مع چار عیاروں کے گئے تھے اونھون نے کوشش کر کے لوح حاصل کرا دی
تھی انھی ایسی کوشش کی کہ اخر اسباب ایسا مہیا ہوا ... عاجز ہوا اور مان گیا بس
وہ ہوتے تو ضرور فکر کرتے لوح کی اور بہت جلد لوح حاصل کرتے حکیم اسقلینوس نے
یہ تقریر صاحبقران کی سنکے عرض کیا کہ یا صاحبقران کیونکر معلوم ہو کہ خواجہ کو کون لیگیا ہے

صاحبقران نے فرمایا کہ آپ بجملہ شیاطین علم رمل سے بھی بخوبی آگاہ ہیں تو ذرا آج فرمائیے اور رمل
کی ذریعہ سے دریافت فرمائیے کہ خواجہ کو کون لیگیا ہے اور کہاں اسقلینوس نے عرض کیا کہ بہت
خوب یہ کہکر خاموش ہوئے صاحبقران نے فرمایا کہ کیوں حکیم صاحب اب کس سمت جانا چاہیئے
اور لوح کیونکر دریافت ہوگی کہ کہاں ہے اور کیونکر دستیاب ہوگی اگر آپکو معلوم ہو کہ فلان سمت میں
لوح ہے اور فلان طریقہ سے دستیاب ہوگی تو اوسکی تدبیر کیجائے جب اسقلینوس نے عرض کیا کہ
صاحبقران بخدا مجھے معلوم نہیں ہے حال لوح سے آگاہ ہون یا اس امر سے باخبر ہون کہ فلان مقام
پر لوح ہے اور فلان کے قبضہ میں ہے اور کیونکر دریافت ہوگی ملاحظہ فرمائیے کہ جب آپ
تشریف لائے تھے مین نے عرض کیا تھا کہ جب بادشاہ طلسم رہا ہوگا جو کہ پہلے بادشاہ تھا اور
اوسکو بیستون جادو و شمشکال جادو جو کہ وزیر تھا باہم صلاح کر کے اور سب آراکین سلطنت و
مقربان بارگاہ و صاحب مرحلہ جات کو شریک اپنا کیا اور بادشاہ طلسم کو اسیر کر لیا سب تخت و جات
پر قبضہ کر لیا شمشکال بادشاہ بنا اور سب نے اطاعت کی پس جب وہ رہا ہوگا اوسوقت لوح کا
پتہ چلیگا اور اوسکے بتانے سے پتہ معلوم ہوگا اور نشان لوح ملیگا گو کوشش و سعی آپ کو کرنا ہوگی
مگر وہ پتہ بتا دیگا جسکے پاس لوح ہوگی اوسکے نام سے آگاہ کریگا چنانچہ آپنے فرمایا تھا کہ بتاؤ وہ
کہان اسیر ہے مین نے عرض کیا تھا کہ وہ بیستون کے پاس اسیر ہے آپنے فرمایا تھا کہ مین ابھی جاکر
کوہ بیستون کو برباد کرتا ہون اور بیستون جادو کو قتل کر کے بادشاہ طلسم کو رہا کرتا ہون
مین نے آپکو منع کیا تھا اور عرض کیا تھا کہ بیستون اوسوقت تک قتل نہوگا نہ اوسکے قتل کی تدبیر
ہو سکے گی جب تک حکیم شیاطین میرا شریک نہوگا وہ اور مین دونون ملکر کوہ بیستون پر جاینگے
کوشش نکرینگے اوسوقت تک آپ کوہ پر تشریف نلیجا سکین گے چنانچہ ایسا ہی ہوا خواجہ نے
کوشش کیکے حکیم شیاطین کو بھی شریک کیا وہ بھی شریک ہوئے فضل خدا سے بادشاہ طلسم
رہا ہو گئے بیستون جادو مارا گیا کوہ بیستون برباد ہوا آپ آگئے اون سے حال لوح دریافت
فرمائیے وہ بخوبی پتہ و نشان مع مقام و نام لوحدار و تدبیر دستیاب ہونے لوح کی سب
عرض کردینگے کیونکہ اونکو سب حال معلوم ہے وہ سب حال سے آگاہ ہیں صاحبقران نے
فرمایا کہ افسوس تم نے اوسوقت نہ یاد دلایا کہ جب بادشاہ طلسم جو تھا اب جب وہ چلے گئے ہین

اسوقت یہ امر سنتے ہیں اب کیا ہوتا ہو نہ معلوم کب آوینگے اور عرصہ ہوا جسقدر میں چاہتا ہون کہ یہ
طلسم جلد فتح ہو میں اپنے عزیزون اور سردارون واہل لشکر سے ملون مجھکو اونکا فراق شاق ہو انکو
بلا فراق دوسرے تم نے خواجہ کی زبانی سنا ہو کہ اتنے عرصہ میں وہان لشکر پر کیا کیا بلائین آئین اور
آفتین بپا ہوئین خواجہ نے جاکر عیاری کرکے سبکو بچایا اور وہان سے یہان آئے یہ واقعات تحریر
نہ ہونے سے لشکر پر گذرے میرا دم بسبب گھبراتا ہو اور سبکے دیکھنے کو جی چاہتا ہو میں یہ چاہتا ہون کہ یہان سے
جلدی فراغت ہو اور طلسم فتح ہو تو میں جاکر سب سے ملون نہ معلوم اب وہ کب آوینگے جسقدر جلدی
کرو اسیقدر عرصہ ہوتا ہو حکیم اسقلینوس نے عرض کیا کہ یا صاحبقران آپ پریشان کیون ہوتے ہین
اودھر لوح ہاتھ لگی اودھر طلسم فتح ہوا جبتک لوح نہین دستیاب ہوئی ہو اوسوقت تک تمام امر دون
مین وقت ہو اور بادشاہ طلسم یعنے سیما سے بلند آواز بہت جلد آنے ہونگے اپنے قول اور وعدہ کے
سچے ہین صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا نجوم مین دیکھو کہ کب تک آوینگے اور خواجہ کا حال دریافت
کرو اسقلینوس نے اوسیوقت اصطرلاب کو آفتاب کے مقابل رکھا اور سوطہ خانے بارہ برج
ساتون ستارون کو دیکھکر زائچہ کیا قرعہ تفکر کو لوح خیال پر پھینکا اور سوال صاحبقران کا خیال
مین لاکر اوسکا جواب نکالا یہ جواب حاصل ہوا کہ بہت جلد بادشاہ طلسم یعنے سیما سے بلند آواز
آوینگے اور اونکے آنے سے صاحبقران کو ایسی خوشی ہوگی اور وہ ایسے ایک شخص کو اپنے ہمراہ لاوینگے
کہ جسکو دیکھکر صاحبقران بہت خوش ہونگے اور نہایت درجہ کی خوشی حاصل ہوگی یہ جب جواب ملا
اسقلینوس نے خدمت صاحبقران مین عرض کیا کہ آپ پریشان نہ ہون مین نے جو زائچہ کیا تو یہ
معلوم ہوا کہ بہت جلد بادشاہ طلسم آیا چاہتے ہین اور وہ ایسے شخص کو اپنے ہمراہ لاوینگے کہ آپ خوش
ہونگے صاحبقران نے فرمایا کہ یہ بتائیے کہ وہ شخص کون ہو کوئی میرا عزیز ہو یا دوست ہو اور کیا نام ہو
کہ جسکے آنے سے مجھکو از حد خوشی ہوگی اور خواجہ کا حال نہین بیان کیا کہ اونکو کون لیگیا اور وہ
کہان ہین اونپر کیا گذری اگر کسی بلا مین مبتلا ہون تو مین جاکر رہا کرون اور اونکی رہائی کی فکر کرون
اسقلینوس نے پھر زائچہ کیا اور ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ یا صاحبقران یہ امر تو ظاہر نہین ہوتا ہو کہ وہ
عزیز ہین یا دوست نہ نام ظاہر ہوتا ہو صرف اسقدر ظاہر ہوتا ہو کہ بادشاہ اپنے ہمراہ لاوینگا آپ اطمینان
رکھیں خواجہ کی بابت جو حضور نے دریافت کیا تو قرعہ رمل سے ظاہر ہوا کہ خواجہ کو ایک ساحر اوٹھا لیگیا ہو

اور بہت تشدد کر رہا ہی گر جادہ حیات مین فرق نہین ہی جیسا معلوم ہوتا ہی آپکے تشریف لیجا نیکی ضرور ت
نہین ہو وہ خود انشاء اللہ آپکے پاس آجا ئینگے یا صاحبقران رمل ہی اس سے یہ نہین معلوم ہو سکتا ہی
کہ خواجہ فلان مقام پر ہین اور اُس مقام کا نام نہ پتہ ثابت ہو سکتا ہی نہ یہ کہ فلان ساحر اونکو
لیگیا ہی اور اُسکا یہ نام ہی ہان یہ ثابت ہو سکتا ہی کہ خواجہ کو فلان سمت کو لیگیا ہی اور رشید اُدھر ہین جو کہ
مین نے عرض کیا آپ اطمینان رکھین نہ آپ جا ئین نہ فکر و تشویش کرین خواجہ سلامت زندہ و
سلامت آپکی خدمت مین حاضر ہونگے اور آپ اون سے ملکر ضرور خوش ہونگے بلکہ زائچہ سے
یہ ثابت ہوتا ہی کہ خواجہ کی ذات سے نشان لوح ملیگا گو بادشاہ طلسم پتہ بتلا ئیگا خواجہ وہان
جاکر دریافت کرینگے اوسکے بعد آپ جاکر لوح حاصل کرینگے خواجہ کی طرف سے اطمینان رکھئے
اونکا جادہ حیات قوی ہی صرف کچھ مقدر مین تکلیف بدنی تھی یہ واقعہ درپیش ہوا خواجہ کو کوئی ساحر یا غیر
ساحر قتل نہین کر سکتا ہی بلکہ یہ امر ہی کہ جب تک خواجہ اپنی زبان سے تین مرتبہ موت کو طلب نہ کرینگے
اسوقت تک خواجہ کو موت نہ آئیگی آپ لوگ فکر نہ کرین خواجہ زندہ و سلامت حاضر ہونگے ہمارے
طریقہ سے تو یہ ثابت ہوتا ہی آیندہ جو مرضی خداوند کریم کی بموجب مصرعہ حال غیب کس ندا ند بجز پروردگار
اور جو اوسکی مشیت مین ہو گا وہ ہو گا مگر مین یہ ضرور عرض کرونگا کہ یہ طلسم فتح ہو گا اور یہان
دین اسلام کا نشان نصب ہو گا جس طور سے کوہ شبیتون برباد ہوا اوسی طور سے طلسم بھی
برباد ہو گا جسطور سے شبیتون جادو مارا گیا اوسی طور سے شنکال جادو بھی مارا جائیگا
بادشاہ سابق کی بھی علمداری آپکے بدولت ہو گی تقریر حکیم کی سنکر صاحبقران نے فرمایا کہ آپکے
اس کہنے سے خیر کسیقدر اطمینان ہوا مین پرسون تک بادشاہ سابق و خواجہ کا اور انتظار کرتا ہون
اگر پرسون تک یہ دونون صاحب آگئے تو خیر ورنہ توکلت علی اللہ مین ایک طرف کو راہی ہو نگا
جبکہ اس طلسم کا فاتح مین ہون اور پاس طلسم کے تمام ہو چکی ہی تو پھر کوئی نکوئی صورت فتح طلسم و
دستیابی لوح کی پردۂ غیب سے پیدا ہو گی اور سبب سامان غیب سے ظاہر ہو نگے وہ اسکا
ضرور مدد کریگا اسقلینوس نے عرض کیا کہ بہت بہتر اور پرسون کے روز آپ ایسا ہی فرمائیگا میرے
نزدیک توکل ہی تمہ بادشاہ طلسم آجائے تو عجب نہین ہی کیونکہ میرے حساب سے یہی ظاہر ہوتا ہی
صاحبقران نے فرمایا کہ اسی سبب سے تو مین نے پرسون کی قید لگائی ہی خلاصہ یہ کہ صاحبقران نے

قریب دو پہر کے دربار برخاست کیا سب کے سب اپنے مقام پر گئے حکیم اسقلینوس نے مقہور وغیرہ کو
مع اونکے ہمراہیون کے عقائد دین اسلام تعلیم کرنا شروع کیے راوی بیان کرتا ہو کہ جو کفار زخمی ہوئے تھے
اور داخل شفاخانہ کیے گئے اونھون نے بھی بہت ہی جلد صحت پائی اور وہ بھی مسلمان ہوئے اب
قریب تیس ہزار کے تو ساحر ہین جو کہ بعد بیستون کے مطیع اسلام ہوئے ہین مع وزیر کے اور
پچیس ہزار سوار خوار ہین جو کہ سب کے سب خدا پرست ہوئے ہین اب راوی صاحبقران
کو مع ان سب کے اور لشکر حکیم اسقلینوس کے انتظار بادشاہ طلسم مینے سیماے بلند آواز
در خواب مین مصروف رکھتا ہو اور کچھ حالی بادشاہ طلسم کا تحریر کرتا ہو کہ یہ جو صاحبقران سے اجازت
لیکر بعد قتل بیستون جادو و بعد بربادی کوہ بیستون و بعد مطیع ہونے وزیر بیستون کے ایک سمت کو روانہ
ہوا ایک صحرا مین جا کے پہنچا وہان جا کر اسنے سحر کیا کہ یا تو وہ صحرا ویران تھا یا دفعتاً گلزار ہو گیا اسنے
کیا کیا کہ سحر کر کے کچھ خیمہ برپا کیے اور اسباب راحت اوس مقام پر مہیا کیا جب سب اسباب مہیا ہو گیا
اسنے سحر کر کے دستک دی کہ زمین شق ہوئی ایک پتلا پیدا ہوا کہ اوسکے سر پر ایک صندوق آہنی
تھا اوسنے آتے کے ساتھ ہی پتلے تو سلام کیا اور اوسکی وہ صندوق سامنے رکھدیا بادشاہ نے
پھر دستک دی کہ دوبارہ پھر زمین شق ہوئی دوسرا پتلا پیدا ہوا اسنے بھی سلام کیا اسکے پاس بھی ایک
صندوقچہ تھا اوسنے بھی سلام کر کے وہ صندوقچہ سامنے رکھدیا اور دست بستہ کھڑا ہوا کہ بادشاہ نے
اوس پتلے کی طرف دیکھا کہ جو کہ صندوقچہ لیکر آیا تھا اوسنے بادشاہ کا دیکھنا تھا کہ اپنے جوڑے مین سے
ایک کنجی نکالکر پیش کی بادشاہ نے وہ کنجی لیکر صندوق کھولا اوس صندوق مین ہزارون خانے تھے
ہر خانہ مین ایک مار سیاہ بیٹھا ہوا تھا کہ بادشاہ نے کچھ اسم سحر دم کر کے ایک خانہ مین ہاتھ ڈالا ہاتھ
کا ڈالنا تھا کہ وہ مار سیاہ نہ تھا بلکہ کنجی آہنی تھی اوسکو نکالکر اوس صندوق کو کھولا اوسکا پٹ اوٹھایا اور
اوس مین سے کچھ اسباب سحر جو کہ اسکو قسمت درکار تھا وہ نکالا اوّل تو ایک کتاب مجلد اور ایک
لوح زبرجد اور ایک انگشتری اور اسی طور سے کئی اشیا اوس کو گلے مین پہنا انگشتری کو ہاتھ
مین کتاب سامنے اسکی علاوہ اور جس شے کی ضرورت تھی وہ اوس صندوق سے نکالی ایک
صندوقچہ اوسی صندوق سے نکالا اسپر کچھ منتر جنتر پڑھکر دم کیا کہ خود بخود ایک چاک پیدا
ہوئی اور ایک تراقہ ہوا کہ اس صندوقچہ کا پٹ کھل گیا اوس صندوقچہ سے گیارہ پتلیان

رسیکہ تم مین سے کسی نے ہماری خبر نلی ہمکو آکر رہا نکیا خیر تو تم نے خطا و قصور تو بہت بڑا
کیا تو مگر صرف اس سبب سے معاف کیا جاتا ہی تم اس حال سے آگاہ نتھے مگر اب ایسی غفلت سے
نکرنا صرف تمکو اس حال سے آگاہ کرنیکو طلب کیا تھا یہ کہکر اب جو اشارہ کیا وہ پھر اوسی طور سے گلدستہ
ہو گیا بادشاہ نے اوس پریزاد سے آئینہ لیکر اوسکو دیکھا اوسکی پشت پر کچھ قلم سے تحریر کیا کہ وہ
آئینہ شق ہوا اوس آئینہ سے چار پریزادین اور پانچ پریزاد ظاہر ہوے سبکے سرون پر تاج رکھے ہوے
تھے آتے ہی براے سلام جھک گئے سلام کرکے مؤدب کھڑے ہوے کہ بیملسے بلند آواز سے
اونکی طرف مخاطب ہوکر کہا کہ تمکو معلوم ہی کہ ہماری زوجہ و دختر و فرزند لبعد ہمارے اسیر ہوکے کہان
پوشیدہ ہوے ہین دشمنون سے اپنے کو بچاکر اون سب نے عرض کیا کہ ہم اس حال سے آگاہ
ہی نہین نہمکو یہ معلوم تھا کہ حضور کے دشمن اسیر ہوگئے ہین ہم اپنے مقام پر بیٹھے ہوے حضور کیطرف
لگاکر رہو تھے اب حضور نے یاد فرمایا ہم فوراً حاضر ہوے یہ سنکے بادشاہ نے پھر قلم اوٹھاکر اون دونون
ٹکڑون کو آئینے کے باہم ملاکر اوسکی پشت پر کچھ تحریر کیا وہ سبکی سب پریزادین و پریزاد غائب ہوگئے اب
بادشاہ نے اوس پتلے کو آئینہ دیا اور اوسکی طرف دیکھا اوس نے اپنے سر کا بال دبال
جاکر توڑا اور بادشاہ کو دیا بادشاہ نے کچھ اشارہ کرکے لیا وہ بال نتھا بلکہ کنجی تھی اوس کلید سے
اوس صندوقچہ کو کھولا عجیب بڑا بلند ہوا اوس صندوقچہ سے چار شیر سوار اور چار اسپ سوار اور چار
شتر سوار اور چار کرگدن سوار پیدا ہوے اون سب نے پہلے سلام کیا بادشاہ نے اون سے
سوال کیا کہ تم ہماری زوجہ و دختر و فرزند کے حال سے آگاہ ہو اونھون نے بھی عدم واقفیت
کا عذر کیا اونکو بھی رخصت کیا اور وہ صندوقچہ اور آئینہ و گلدستہ دیگر اوس پریزاد کو رخصت
کیا وہ سلام کرکے جدھر سے آئے تھے اوس سمت کو راہی ہوے کہ اتنے عرصہ مین دو پتلیان باہر
بچکر اور ملازمون و غلامون کو اس حال سے آگاہ کرنے گئین تھین آکر بیٹھین اور عرض کیا کہ
ہم سب حسب حکم سرکار سبکو آگاہ کر آئے اب ہمکو کیا حکم ہوتا ہی بس بادشاہ نے اشارہ کیا کہ وہ
پتلیان اوس صندوقچہ کے اندر چلی گئین اسی طور سے صندوقچہ بند ہوگیا بادشاہ نے وہ
صندوقچہ اوٹھاکر اندر صندوق کے رکھا صندوق کو بند کیا قفل لگاکر کنجی کو اوسی خانہ مین
رکھا پھر اوسی طور سے وہ مار سیاہ ہوگئی اس صندوقچہ کو بند کرکے اوس پتلے کو مع کنجی کے

وہ صندوقچہ لیکر چلا گیا اوسکے بعد اوس نے دیو کو اشارہ کیا وہ صندوق لیکر آیا اوس صندوق کو اوٹھا
کر راہی ہوا جب ان کاموں سے فراغت ہوئی تب سیما سے بلند آواز نے سحر کیا کہ ایک سناٹا سا ہوا
اور ایک مرکب پرند مع سامان کے آکر حاضر ہوا سیما سے بلند آواز اوس پر سوار ہوا جب سوار ہو چکا
ایک سمت کیطرف اشارہ کیا وہ مرکب پرواز کرکے اوسی سمت کو روانہ ہوا یہانتک کہ بادشاہ
کو لاکر ایک صحرا میں پہونچا دیا وہ صحرا ایسا خوفناک اور مہیب تھا کہ انسان کی کیا طاقت ہے جو اوس
مقام پر ٹھہر سکے بلکہ اگر دیو بھی جاسے تو اوسکا بھی زہرہ آب ہو جائے نہ کہ انسان مگر سیما سے بلند آواز
وہان پہونچا مرکب پر سے اوترا مرکب کو چھوڑ دیا وہ پرواز کر گیا آپ اوس جنگل میں پھیرنے لگا جس
مقام پر قدم نہ رکھا جاتا تھا معلوم ہوتا تھا کہ اب زمین سے اژدر پیدا ہوا جب پیدا ہوا کسی طرف
سے شیر کے ڈکارنیکی صدا آرہی تھی کسی جانب سے بلنگ کی آواز آرہی تھی کسی سمت سے
اونکے ببر اور کافرون کی روحین ڈرانیکو چلی آتین تھین کسی جانب سے رونیکی صدا آتی تھی
کسی سمت سے غل وشور کی صدا بلند تھی عجب مقام ہولناک ویران تھا درخت کا نام ونشان نہ تھا
پانی کا اوس صحرا میں پتہ بھی نہ تھا اوس صحرا میں ہر آفت سے پناہ پانی دشوار تھی ہزارہا زاغ وزغن مردہ
پڑے ہوئے تھے ہرطرف سے بوئے بد آرہی تھی جدہر جانیکا اتفاق ہوا دماغ پریشان ہوگیا انسان
وحیوانات کے استخوان کے انبار جابجا تھے خاک کے سوا مٹی کا نام نہ تھا بیٹھے اور بیٹھکر
ہر سمت تھے یہ عالم تھا صحرا کا مگر سیما سے بلند آواز اوس جنگل میں بلا خوف وخطر ادہر اودہر
ٹہل رہا تھا ہر جگہ کی مٹی کو اوٹھا کر سونگھتا تھا اور پھینک دیتا تھا یہانتک کہ ایک مقام کی مٹی کو اوٹھا کر
سونگھا اور وہین وہان پر کھڑے ہوکر کچھ اسم سحر دم کرکے زمین پر اوس مٹی کو پھینک دیا اور پکار کر
کہا کہ اے استانش جادو دیو پیکر جادو حضرت جادو ابھی جلد حاضر ہو چونکہ اسکا نام بھی سیما سے
بلند آواز تھی پکارنا تھا کہ تمام صحرا کانپ اوٹھا زمین کو زلزلہ ہوا کوہ وپہاڑ سے تھرا کر رہ گئے
یکایک حاضر حاضر کی صدا آئی تڑاق پڑاق زمین شق ہوئی ایک شگاف سے ایک ساحر زبردست
جھولی کاندھے پڑی ہوئی شمع باندھے ہوئے ہاتھو گلے میں عقرب وسانپ لپٹے ہوئے پیدا ہوا
اور سلام کرکے سامنے کھڑا ہوا دوسرے شگاف سے ایک دیو دراز قد جسکے دو دانت منہ کے
باہر تھے پیدا ہوا اوسنے بھی سلام کیا وہ کھڑا ہوا تیسرے شگاف سے بھی دیو پیدا ہوا مگر یہ اوس سے

قوی تھا اور بہت زبردست تھا یہ بھی معلوم کرکے گھبرایا اور جب یہ تینون آچکے اوسوقت قرمتاش سے
سیماسے بلند آواز سے مگر اب تو قرمتاش جادو بیدست تھا اس عرض سے یاد کیا ہو کہ تم اسوقت
میری دختر ملکہ اختر کو میرے حال سے آگاہ کرو اور کہدو اسے جان پدر ہم بفضل خداوند سے
بعد ایک مدت کے رہا ہوے ہیں اور جو کچھ کہ مدت مدید ہم پر دشمنون کے ہاتھ سے گذری ہیں
اونکا بیان کرنا عبث ہی ہمارا ہی دل خوب جانتا ہی لہذا اب رہا ہوئے مین تمکو لازم ہی
کہ تم بھی اپنے کو ظاہر کرو تم نے خوب کیا کہ دشمنون کے خوف سے پوشیدہ ہوگئین ورنہ اونکے
ہاتھ سے میرا ناموس بھی تباہ ہوتا اور تم ہرگز نہ بچتین وہ عصمت و عفت مین اونکے دست ظلم سے
رخنہ اندازی اور تمہاری پردہ دری ہوتی مگر یہ امر تقدیر مین لکھا نہ تھا اس سبب سے
تم لوگون نے اپنے کو پوشیدہ کیا لہذا اب تم فورا صحراے عجائب نگار مین آؤ مین وہان مقیم ہون
اگر مین نہ بھی ہون تو تم قیام کرنا بدون میرے تشریف لیے ہوے کسی طرف کو نہ جانا قرمتاش نے
یہ سنکے عرض کیا یہ تو بتایئے کہ آپ تشریف کہان رکھتی ہین سیماسے بلند آواز سے برہم ہوکر کہا کہ اگر
ہم یہ سب آگاہ ہوتے یا ہمکو اسقدر دشمنون کے ہاتھ سے مہلت ہوتی کہ ہم بذریعہ سحر کے دریافت
کرسکتے تو تمکو کیون طلب کرتے تو تلاش کرکے یہ پیام میرا اونکے پاس لیجا اور پیام دیکر تو اپنے
مقام پر چلاجا ہمارے پاس آنیکی کوئی ضرورت نہین ہی یہ جو قرمتاش نے سنا اور بادشاہ کو
پرغضب پایا پھر کچھ نہ پوچھا فورا سحر کرکے پر پرواز پیدا کرکے ایک سمت کو راہی ہوا جب
قرمتاش جا چکا اسوقت بادشاہ نے دیوپیکر جادو سے کہا کہ اے دیوپیکر تم میری زوجہ
ملکہ ثریا سے برق انداز کو میرے حال سے آگاہ کرو اور وہ ہی کلمے اوس سے کہو اور کہنا کہ
جہان ملین تلاش کرکے میرا پیام دینا اور صحراے عجائب نگار کا پتہ دینا کہ وہان پہونچکر میرا انتظار
کرو اور تم یہ پیام اونکو دیکر اپنے مقام کو چلیجانا جب پھر ہم طلب کرین اوسوقت آنا دیوپیکر جادو
بھی راہی ہوا اوسکی بعد عفریت جادو سے کہا کہ تم میری فرزند خورشید شیر سوار کو میرے حال
سے جاکر آگاہ کرو تلاش کرکے اور میرا پیام دیکر اپنے مقام کو جانا وقت طلب پھر آنا اور صحراے
عجائب نگار مین آنیکو کہنا عفریت جادو بھی راہی ہوا جب بادشاہ انکو روانہ کرچکا پھر آگینہ
دستک دی کہ وہ ہی مرکب پھر آکر موجود ہوا سیماسے بلند آواز اوس پر سوار ہوا وہ پرواز کرکے

راہی ہوا اُسنے صحرا میں لاکر پہونچا دیا اور خود چلا گیا راوی بیان کرتا ہے کہ بادشاہ طلسم کے دو شاہزادہ جو اس
صحرا میں بیٹھکر اپنے سحر کو [illegible] کو قبضہ میں کیا تھا جو کہ اسنے [illegible] کے تیس بندے میں [illegible] سے کھل
گئے تھے اُنکو قابو میں کیا تیسرے دن بوقت صبح تخت سحر کو تیار کر کے اور تخت پر سوار ہو کر طرف
صاحبقران کے روانہ ہوا جو جو ساحر قابو سے نکل گئے تھے اور جن جن پر قبضہ نہ پایا تھا انمیں سے بہت سے
قبضہ میں کر لیے اور بہت سے جو باقی رہے اُنکو اس خیال سے چھوڑ دیا کہ میں صاحبقران سے وعدہ کر آیا
ہوں کہ ابھی واقعہ ہوتا جاتا ہے اب نہ جانے کیا ہو تو صاحبقران یہ خیال فرماتے ہیں کہ سیماب بلند آواز مکر
سنتے ہی مطیع اسلام ہوا تھا [illegible] اسکو اپنی رہائی مد نظر تھی اس سبب سے اُسنے تیغ سحر کش لا کر دیا کہ بے شک
قتل ہوجانے تو بالکل رہائی حاصل نہیں جب یہ سستیوں [illegible] ہو گیا مجھکو فقرہ دیکر چلا گیا اس سے بہتر یہ
ہے کہ میں [illegible] ہو آؤں اور اُنکو فوج کی تلاش میں [illegible] آؤں اُسکے بعد یہاں آکر باقی ماندہ ساحروں پر بھی
قبضہ کروں اور اپنے اہل لشکر کو بھی طلب کروں اس عرصہ میں میرے لازم و غلام و فرزند و زن و دختر بھی
آجاینگے جب لشکر اور سب سامان [illegible] درست ہو جائیگا تو اُسوقت یہاں سے طرف طلسم کشا کے براے
کمک طلسم کشا جاہ و حشمت سے کوچ کرونگا کہ دشمن دیکھ کر جلیں اور سوختہ ہوں یہ خیال کر کے واسطے
سب سامان اُس مقام پر چھوڑ کر طرف صاحبقران کے راہی ہوا راوی اُسکو راہ میں رکھتا ہے اب
حال خواجہ عمرو کا تحریر ہوتا ہے کہ انکو پنجہ اُٹھا کر لے گیا تھا وہ ایک ساحر کا پنجہ تھا بس لیکر بلند ہوا اسقدر
بلند ہوا کہ خواجہ کو غش آ گیا خواجہ بے ہوش ہوئے جب تک ہوشیار رہے یہ کہتے رہے کہ اے بھائی تو کیا
مجھکو لیے جاتا ہے میرے جسم میں سوائے استخوان کے گوشت تمام تک نہیں ہے اور اسقدر میں نے
افیون کھائی ہے اور زہریلا ہے کہ تمام جسم میرا اور خون تلخ اور زہر ہلاہل سے زیادہ ہے جو کوئی مجھکو کھائیگا ہلاک
ہو جائیگا ایسا میرا جسم ہے کہ اگر سانپ کاٹتا ہے تو خود سانپ مر جاتا ہے میرے بالکل اثر بھی نہیں ہوتا ہے
اسقدر میرا بدن زہریلا ہے تو کیوں اپنی جان کے پیچھے پڑا ہے مفت میں ہلاک ہوگا ایک حبہ بھی ہاتھ نہ آئیگا
تو مجھکو جس غرض سے اُٹھا کر لیے جاتا ہے وہ تیرا خیال بالکل بیکار ہے میرے پاس ایک کوڑی نہیں ہے
تین روپیہ کا نوکر ہوں اور پانچ بیبیاں ہیں اٹھارہ بیٹے ہیں سب کا بار میرے سر پر ہے دو لڑکیاں
جوان ہو گئی ہیں اُنکی شادی کی فکر ہے حمزہ مجھکو تین روپیہ سے سوا نہیں دیتا ہے وہ بھی چھ چھ ماہ جب
گذر جاتے ہیں جب کہیں تنخواہ ملتی ہے اور سے ظالم مجھکو چھوڑ دے میرے مر جانے سے میرا گھر تباہ ہو جائیگا

لڑکیاں الگ آوارہ ہو نگی کسب کرنے لگین گی لڑکی الگ بیبیان الگ کیونکہ بعد میرے حمزہ ان سبکو نکالدیگا اور ایک کوبھی ہمراہ نہ رکھیگا و صدار الگ انکو پریشان کرینگے خواجہ تو یہ بکتے ہوئے چلے جاتے تھے مگر کچھ جواب نہ ملتا تھا یہانتک کہ خواجہ بھی بیہوش ہو گئے اب جو خواجہ کی آنکھ کھلی تو اپنے کو ایک باغ بہشت آئین مین پایا ایک بارہ دری کے اندر آنکھ جو کھولی تو دیکھا کہ ایک بارہ دری کیسی مقبول زمرد سبز کی ہے کہ اُسپر نگاہ نہین کام کرتی ہے تمام فرش فروش و شیشہ آلات وغیرہ سے آراستہ و پیراستہ ہے ہر شے قرینہ سے اپنے مقام پر رکھی ہوئی ہے وسط بارہ دری مین ایک مسند آراستہ ہے اُسپر ایک نازنین مہ جبین مہر تمکین بصد ناز و کرشمہ جلوہ آرا ہے سامنے خواصین مصاحبین حاضر ہین ارباب نشاط موجود ہین ساقی جام و صراحی لیے ہوئے حاضر ہے ہر رنگ کی خوشبو چلی آتی ہے کہ جس سے دماغ جان معطر و معنبر ہو جاتا ہے جب ہوا کے جھونکے آتے ہین دماغ جان کو بسائے جاتے ہین جسم مین روح تازہ پھونک جاتے ہین یہ جو عالم خواجہ نے آنکھ کھولکر دیکھا فوراً آنکھ بند کرلی یہ خیال ہوا کہ خواب دیکھ رہے ہو پھر خیال ہوا کہ شاید مر گئے ہو یہ باغ بہشت ہے کیونکہ تم خدا پرست تھے خداوند کریم نے اُسکے معاوضہ مین تم کو مرنے کے بعد بہشت عنایت فرمایا ہے اور یہ حور ہے جو مسند پر جلوہ گر ہے یہ خیال کرکے ہاتھ پاؤن کو حرکت دی کہ اگر مر گیا ہونگا تو ہاتھ پاؤن بے حس و حرکت ہونگے اُنمین حرکت پائی فوراً خیال ہوا کہ عالم خواب مین دیکھ رہے ہو خواجہ تو یہ خیال کر رہے تھے ادھر اُس مسند نشین کے حکم سے گانے والیون نے گانا شروع کیا اور یہ غزل گائی

غزل

کیا گل ہو چراغ آہ سے داغ جگر کا

ٹھہرا ہوا جھونکا ہے نسیم سحری کا
آئے نہ نظر خواب مین بھی صورت عنقا
جب دیکھیے عالم نظر آتا ہے پری کا
مشتاق ہین او ترک کوئی وار ادھر بھی
انداز نیا ہے تری بیداد گری کا
عالم کو گمان ہے کہ سمندر کی ہے بجلی
سب فیض ہے کاشف [illegible]

عاجز ہے یہان وہم خیالی بشری کا
مضمون نہ ملا یار کی نازک کمر کا
للہ دکھا دے رخ روشن کی تجلی
شہرا ہے جہان مین تری بیدادگری کا
اس شوخ نے رکھا ہے جو سینہ پہ سپر کا
یہ پاس جگر جاہ مری مژگان کی تر کا

کیا باندھیے مضمون تری نازک کمر کا
اللہ کی قدرت کا نمونہ ہے ترا حسن
مشتاق زمانہ ہے تری جلوہ گری کا
منھ پھیر لیا دیکھ کے عاشق کو سر بزم
بجھا ہا وہ نیا ہے مرے زخم جگری کا
جو نظم ہے وہ حضرت یوسف کی بدولت

خواجہ کے جو کان مین یہ صدا گانے کی پہونچی اب ہوشیار ہوئے اور اپنے دل مین کہا کہ نہ تو تم مرتے ہو نہ سوتے ہو عالم ظاہری مین کسی کے باغ مین آئے ہو وہ چنچہ

تم کیا اٹھالایا ہے اُسنے یہان پہونچایا ذرا آنکھ کھولکر دیکھو اب تو آنکھ کھولی اور دیکھا تو بزم عشرت کو آراستہ پایا اُس حور وش پری جمال کو مسند پر جلوہ آرا پایا بس قصد کیا کہ اُٹھکر جاؤن اور شریک بزم ہون کیونکہ اب فرش تو خاک پر پڑے ہوئے تھے اب جو یہ قصد کیا اور اُٹھنے کا ارادہ کیا تو یہ اُٹھ نہ سکے بالکل بے حس و حرکت تھے زمین پکڑے ہوئے تھے ہان صرف زبان قابو مین تھی اعضا کل بیکار تھے قبل اسکے جب حرکت کی تھی اُسوقت تک یہ عالم نہ تھا چونکہ خواجہ مرد عاقل اور دانا ہین فوراً سمجھ گئے کہ وہ تخت اسی مسند نشین کا بھیجا ہوا تھا اور یہ ساحرہ ہے اُسنے سحر کیا ہے کہ ہاتھ پاؤن بیکار ہو گئے ہین اب جو خواجہ غور کرکے دیکھتے ہین تو اپنے جسم پر قید سحر کو بھی پاتے ہین اب تو بالکل یقین کلی ہو گیا اب فکر کرنے لگے کہ کیا تدبیر کرون کیونکر اسکی بزم مین جاؤن اور شریک جلسہ ہون اگرچہ مطیع اسلام ہے تو خیر ورنہ عیاری کرکے اسکو قتل کرون تاکہ مین رہائی پاؤن یہ تو بڑی مشکل ہوئی کہ اپنے دور پڑا ہوا ہون کیونکر عیاری کرون یہ دل سے باتین کرکے فکر کرنے لگے کہ کیا تدبیر کرون فکر کرتے کرتے ایک تدبیر خیال مین آئی راوی بیان کرتا ہے کہ بس خواجہ نے جب دیکھا کہ تمھارے ہاتھ پاؤن بالکل بیکار ہین اور بالکل بے حس و حرکت ہین اور تم قریب بھی نہین جا سکتے ہو سوا سے اس تدبیر کے کوئی دوسری تدبیر نہین کہ یہان سے بیٹھے بیٹھے یا لیٹے لیٹے تان لگاؤ اور گانا شروع کرو شاید کوئی صورت پیدا ہو اور رہائی کی تدبیر نکلے عیاری کارگر ہو یہ جو خیال ہوا اور دل سے قرار پایا آپ نے گنگنا کر یہ غزل حضرت کاشف کی شروع کی

## غزل

برما کی دل ہمارے جگر سے گذر گیا
نالہ ہمارا گو کہ فلک سے گذر گیا
داغ فراق یار سے تھا گرم جسم زار
شاید وہ رشک ماہ لب بام پر گیا
ظاہر نہ ہوگا حال فا میرے جیتے جی
خورشید حسن بام فلک سے اتر گیا
قید قفس سے جینے کی اب کیا خوشی رہی
کیا جانیے ہمک کے کدھر سے کدھر گیا

تیر نگاہ یار کدھر سے کدھر گیا
دھوکا ہے آسمان کا سارے جہان کو
راحت سے ابکی موسم سرما گذر گیا
شیرین ادا نے حلق پہ پھیرا جو تیغ کو
معلوم ہوگا آپ کو جسدن مین مر گیا
ای شیخ تو یہ خوف خدا سے تو مرنے کی
صیاد بال پر بھی ہمارے کتر گیا
می کو حرام کہتا ہے منبر پہ بیٹھ کے کی

تاثیر تو نہ دل مین کسی کے ہوئی ذرا
وہ درد آہ اپنا زمانہ مین بھر گیا
عالم ہے جب دیکھنے کو جا بدعیا کا
شربت کا گھونٹ تھا کہ گلے سے اتر گیا
آیا زوال چہرہ پہ خط کے نمود سے
لیکن نہ دل سے عشق بتان کا اثر گیا
رکھا تھا دل نے کوچۂ گیسو مین قدم
واعظ آ نرا خیال بھٹک کر کدھر گیا

یہ غزل جو جناب تمکین صاحب | اب کیا کریں شباب کا عالم گذر گیا | کا شفقت کسی حسین سے الفت جتائیں
متخلص بہ کاشف کی گائی تمام بارہ دری کو سن کر دیا اُس گائین کی آواز پر یہ صدا فوق سے گئی اب جو
اُس مسند نشین سے تھے یہ صدا اُسنی کبھی کاہے کو سُنی تھی یہ لحن داؤدی تھا کہان نصیب تھا دل پھڑک
گیا ایک مرتبہ گانے والی کو اشارہ سے منع کیا وہ تھم گئی اب تو یہ عالم ہوا کہ وجد جھومنے لگی اور سیت
ہو گئی یہ حالت ساری محفل کی ہوئی کہ سب کے سب عالم سکوت مین مثل طائر وحشی کے باگم
گروہ آشیان کے بیٹھے ہوئے تھے اُس صدا پر کان لگے ہوئے تھے ایسی محو ہو رہی تھین کہ یہ نہین
ثابت ہوتا تھا کہ یہ گانا اسی مقام پر ہو رہا ہے وہ گانے والیان خود محو ہو گئین تھین اُنکو بھی خبر
نہ تھی کہ کون گا رہا ہے اور کہان گانا ہو رہا ہے دیوار و در کو حیرت تھی طائران پر بند آکر بارہ دری پر
سایہ فگن ہوئے تھے خواجہ بیٹھے ہوئے گا رہے تھے جب خواجہ نے دیکھا کہ میرے گانے نے
ایسا اثر کیا کہ سب کو عالم سکوت ہوا اور وہان کا گانا بھی موقوف ہو گیا خود بھی خاموش ہو رہے تھوڑے
عرصہ تک تو وہی سمان بندھا رہا بعد تھوڑے عرصہ کے اب سب کو ہوش آیا اپنے آپ مین ہوئے اُس
مسند نشین نے اپنی خواصون اور مصاحبون سے کہا کہ نہ معلوم یہ کون گا رہا تھا کہ جسنے محو کر دیا کیسا
غضب کی آواز تھی اور کیا معاملات ہین کیا گلا ہے کہ جس نے دل کو اپنی طرف کھینچ لیا اور اسی دم باغ جا کر
تلاش تو کرو چند خواصین یہ حکم پا کر اُدھر کو روانہ ہوئین یہان خواجہ نے دل مین کہا کہ کچھ تو اثر ہوا اب
تدبیرین پڑے گی اور دل سے کہا کہ باہر بیکار جاتی ہو وہ گانے والا یہان موجود ہے وہان جا کر پریشان
ہو کر چلی آؤ گی جاؤ ذرا پریشان تو ہو مین ابھی اپنے کو ظاہر نہین کرونگا یہ تو یہ خیال کر رہے ہین
راوی بیان کرتا ہے کہ ناظرین پر پوشیدہ نہ رہے کہ مسند نشین ایک ساحرہ زبردست آفت
کی پرکالہ شیطان کی خالہ ہے سنتون جادو کی ہمشیرہ حقیقی ہے اسکا نام ملکہ زندہ شہود ہے سلطنت پر
ہے بڑی لگانہ آفت کی پرکالہ ہے اپنا مثل و نظیر سحر و ساحری مین نہین رکھتی ہے بڑے بڑے
ساحرون کو اسنے راہ بتا دی ہے مگر ایک شرط سے کہ اُنکے ساتھ اپنا منھ کالا کیا جسے سحر
بتا یا ہے ستون جادو چونکہ اسکا حقیقی بھائی تھا اُس نے کئی مرتبہ یہ ہم بستر ہوئی اور وہ تا اسکو
اپنے مصرف مین لایا جب اسنے اُسکو سحر بتایا اچھی طور سے اور بہت سے ساحرون کو اپنا
شاگرد اسی طور سے کیا اور انکو کامل کر دیا مگر اس طور سے کہ جو ہفت زبردست تھا اور اُسنے

یا تو لت سب ہین یا گھٹے ہین یا اوراق سامری ہین یا سحر سے پتلہ یا پتلی بناکر اس سے دریافت کرتے ہین
یہ نکالتا اپنے زانو کو دیکھکر بیان کرتی ہے اس سے کوئی حال پوشیدہ نہین رہتا ہے چنانچہ جب
اسنے غور سے زانو کی طرف دیکھا ایسا ظاہر ہوا کہ طلسم کشا نے آکر کوہ بے ستون کو برباد کیا
بے ستون جادو کو قتل کیا بادشاہ سابق نورا ہو گیا طلسم کشا کے عیار خواجہ عمرو نے عیاری کرکے
رہا کیا بادشاہ سابق کو اُسنے تیغہ لاکر دیا اس تیغہ سے طلسم کشا نے بے ستون کو قتل کیا اور سب
ساحرون کو مار کر بھگا دیا آخر کو وزیر بے ستون نے پریشان ہو کر مع کل ہمراہیون کے طلسم کشا
کی اطاعت کی لاکھ لاکھ بے ستون اور کل ساحرون نے جو کہ اپنے وقت کے سامری و جمشید
تھے طلسم کشا پر سحر کیا مگر طلسم کشا پر سحر نے بالکل بسبب اسم اعظم اثر نہ کیا نہ کسی ساحر کا سحر اثر
کریگا طلسم کشا پر سحر کرنا بیکار ہے یہ جو حال اس پر ظاہر ہوا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اب طلسم کشا کل
اپنے لشکر کو لیے ہوئے اور وزیر بے ستون کو مع اُسکے ہمراہیون کے جو کہ قریب تیس ہزار ساحرون
کے ہین اور دس ہزار غیر ساحر ہین طرف بارگاہ کے جاتا ہے اُسکا عیار یعنی خواجہ عمرو رکاب پر ہاتھ
رکھے ہوئے ہے پہلے اسنے قصد کیا تھا کہ پنجہ کو روانہ کرکے طلسم کشا کو اُٹھوا منگاؤن ابھی اُسکے پاس
لوح طلسم تو ہے نہین جو سحر اُس پر اثر نہ کرے گا یہان منگا کے خواہ قتل کرون خواہ اپنے پاس اسیر
رکھون خواہ بادشاہ طلسم شنکال جادو کی خدمت مین روانہ کرون اُسکو اختیار ہے جو چاہے وہ
طلسم کشا کے حق مین کرے مگر جب یہ دیکھا کہ اُس پر سحر اثر نہین کرتا ہے بسبب اسم اعظم کے ابھی
کل ہی کا ذکر ہے کہ اسّی ہزار ساحرون نے مل کر سحر کیا ایک کے بھی سحر نے اثر نہ کیا بے ستون
ایسا ساحر مارا گیا اور سحر کارگر نہ ہوا بس اسنے اپنے اس قصد کو موقوف کیا اور اپنی خواہرون سے کل حال
بیان کیا کہ میرے بھائی کا قاتل طلسم کشا ہے مین نے قصد کیا تھا کہ اُسکو پنجہ روانہ کرکے اُٹھوا
منگاؤن مگر جب حال دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ مالک اسم اعظم ہے اُس پر سحر اثر نہین کرتا
ہے اگر پنجہ سحر روانہ کرونگی تو وہ وہان جاکر بیکار ہو جائے گا اُسکے لانے سے بس مین مجبور ہون
اب کیا کرون ہان ایک تدبیر ہے کہ اُسکا عیار جو ہے کہ جسکو خواجہ عمرو کہتے ہین جسنے اپنا لقب
شاہ عیاران عیار پیک طرار خنجر گذار ریش تراشندۂ کافران سر برندۂ ساحران شاہزادۂ
ولایت اول اعنی خواجہ عمرو بن امیہ ضمری نامدار جس نے بڑے بڑے ساحرون کو قتل کیا

قتل بلکہ وہ ماسہ جادو ساحر مشش ہزاروں ساحروں سے خوب چراغ گل کردیئے واقعی بڑا زبردست عیار
ہے اسکی تعریف و توصیف سامری و جمشید سامری نامہ و جمشید نامہ میں تحریر کر گئے ہیں بلکہ یہ تحریر
کر گئے ہیں کہ جہان پر اسکا خون گرے گا وہ سرزمین کبھی نہ آباد ہوگی جو ساحر یا غیر ساحر اسکو قتل
کرے گا تو وہ ہماری روح پر احسان کرے گا گو اسکی موت کسی ساحر کے ہاتھ سے نہیں ہے مگر اپنے
امکان بھر کوشش کرے یہ بھی ممکن ہے اس سے ہم کو اور ہماری روح کو بڑے بڑے دکھ پہونچین گے
لہذا ہر ایک سامری پرست وغیرہ سامری پرست کو سوائے خدا پرست کے لازم ہے کہ جہان تک
ہو سکے اسکے قتل کرنے کی کوشش کرے اور خواجہ عمرو کو قتل کرے بس میں اُس عیار کو پتہ لگا کر
اُٹھوا لے لیتی ہوں اور اسکو قتل کرتی ہوں تحریر سامری نامہ کو غلط کیے دیتی ہوں دیکھوں کیونکر
میرے قابو سے نکل جاتا ہے اور میر پرستار اسکو نہیں گرتا یہ ان خواصوں نے جواب دیا کہ اے ملکہ عالم
ایسی منحوس قدمی سبز پیرے کو ہم اٹھوا سکتے ہیں کہ جہان اسکا قدم پہونچا ایسی ہی وہ سرزمین
آباد ہو برباد ہو جاتی ہے وہ جب آئے گا تو کیا سا خواص ہے ایسے کا یہان آنا کیا ضرور ہے ملکہ نے جواب دیا کہ
تم سب اطمینان رکھو جو یہان کسی کا بال بھی بیکا ہو یا کوئی شی برباد ہو یا ضائع ہو اب اُس
موئے کی قضا اور اجل آگئی ہے جو یہان وہ آیا تم بزم عشرت برپا کرو میں اُسکے قتل کرنے کی خوشی
کرونگی بلکہ یہان اُسکے آنے کی بھی خوشی کرونگی راوی بیان کرتا ہے کہ بموجب حکم اُس لکانہ
کے بزم عشرت آراستہ کی گئی اور اسباب نشاط طلب کیے گئے تھے اور ساقی جام و صراحی لیکر حاضر
ہوا تھا کہ اسنے پنجہ روانہ کیا تھا سحر کا کہ وہ خواجہ کو اُسوقت اُٹھا کر لے چلا تھا جب کہ خواجہ
رکاب صاحبقران پر ہاتھ رکھے ہوئے ہمراہ صاحبقران کے چلے جاتے تھے خوشی خوشی
طرف بارگاہ کے جو پنجہ سحر نے راہ میں پکڑا اور خواجہ کو اُٹھا کر لے چلا تھا جیسا کہ سابق یعنی جلد
اول میں تحریر ہوا ہے اور اسی مقام پر داستان ترک کی گئی ہے اور جلد ثانی اور صاحبقران افسوس
کنان طرف بارگاہ کے چلے جاتے ہیں وہ اسی لکانہ نے سحر کا پنجہ تھا بس جب اُس پنجہ نے لا کر
خواجہ کو یہان پہونچایا اُسوقت خواجہ بیہوش تھے اسنے کہا کہ اسے غش لٹا دو پنجہ نے لٹا دیا
اسنے خواصوں سے کہا کہ پہلے میں گانا سن لوں تو پھر اسکو اپنے پاس طلب کر کے کچھ سوال
کرونگی اسکے بعد قتل کرونگی اب یہ سوا جانا کہان ہے اُسوقت تک اسنے سحر نہیں کیا تھا کہ اتنے

نوبت میں خواجہ کی آنکھ کھل گئی تھی یہ خیال کر کے کہ میں مر گیا ہوں پس انھوں نے اپنے ہاتھ پاؤن کو حرکت
دی تھی جب تک سحر نہیں ہوا تھا جب انھوں نے ہاتھ پاؤن اپنے قابو میں پائے تھے تو ان کو
خواب کا خیال ہوا تھا چنانچہ جب گانے کی صدا پہونچی تو اصلی واقعہ کا یقین ہوا اُسوقت جو ہاتھ
پاؤن کو حرکت دی تو بے حس و حرکت پایا ساحرہ کو بیٹھے بیٹھے خیال آیا کہ ایسا نہ ہو کہ یہ ہوشیار ہو کر غائب
ہو جائے کیونکہ اکثر سُنا گیا ہے کہ یہ غائب ہو جاتا ہے بیٹھے بیٹھے پھر جو تلاش کرو نہیں ہاتھ آتا ہے کیونکہ اسکے
پاس چند اشیاے ایسے ہیں کہ جنکی وجہ سے یہ پوشیدہ ہو تو کوئی اسکو دیکھ نہ سکے ایک تو چادر
جمشیدی ہے کہ جو طلسم ہوش ربا سے اسکے ہاتھ آئی ہے مثل اسکے اور کئی چیزیں ہیں ایسا نہ ہو کہ میں گانا
سننے میں مصروف ہوں اور یہ اپنے ہاتھ پاؤن قابو میں پا کر غائب ہو جائے تو ساری محنت و مشقت
بیکار ہو جائے یہ سوچ کر اسنے سحر کیا تھا اس سبب سے خواجہ نے جب قصد کیا تھا کہ وہان جا کر
کچھ عیاری کرون اور ہاتھ پاؤن کو بے قابو پایا تھا یہی سبب تھا کہ اُسنے یہ دل سے خیال کر کے
سحر کر دیا تھا اور قید سحر جسم خواجہ پر قائم کی تھی چنانچہ خواجہ نے اُسی حالت میں گانا شروع کیا
تھا جس نے کہ اثر کیا تھا اور سب کو محو کر دیا تھا آمدم بر سر مطلب جب خواجہ خاموش ہو رہے
اور حالت محویت کم ہوئی اُسوقت اُسنے خواص کو حکم دیا تھا کہ بیرون باغ جا کر تلاش کرو کہ یہ
گانے والا کون تھا کہ جسکی صدا نے بے چین کر دیا میری گانے والیون کے رنگ کو مٹا دیا خواص
تو اُدھر گئی تھی اِدھر یہ سر جھکائے ہوئے بیٹھے تھے اور یہ سوچ رہی تھی کہ خواص آئے تو مین
پھر بزم عشرت آراستہ کرون اور گانے کا گوتون کو حکم دون اگر خواص یہ آکر خبر دیگی کہ جسکی صدا
سے ہم سب بے چین ہو گئے تھے وہ بیرون باغ موجود ہے تو مین اُسکو طلب کر کے گانے کا
اُس سے حکم کرونگی اگر وہ میری نوکری کرے گا تو نوکر بھی رکھونگی یہ دل سے باتین کر رہی تھی کہ
اُس خواص نے آکر عرض کیا کہ ملکہ عالم مین چارون طرف باغ کے دیکھ آئی بلکہ دو دو کوس گرد تلاش
کیا لیکن اُس گانے والے کا پتہ و نشان تک نہ پایا عقل حیران ہے سواے اس امر کے کوئی امر
دوسرا نہیں ہے یا تو کوئی مسافر تھا اُسنے جو باغ کے اندر کی صدا سُنی کہ گانا ہو رہا ہے بس اُسنے
بھی تان لگائی اور کھڑا ہو کر گانے لگا کیونکہ اس فن کے جاننے والے کا یہی طریقہ ہوتا ہے کہ
گانا سُنکے گانے لگتا ہے یا کوئی اوتار تھا اُسکے ہمراہ فرشتگان مقرب تھے اور حوران بہشتی

| | | |
|---|---|---|
| [illegible] | دشوار ہو قدم مجھے چلنا ہر راہ کا<br>کاشف بہت ہے غم ترے حال تباہ کا | رستے میں وہ ملے تو بصد ناز یہ کہے |

خواجہ نے جو یہ غزل وہاں سے شروع کی پھر وہی عالم ہوا زنار جادو نے اشارہ مطربہ کو کیا کہ ٹھہر جا پھر
وہی صدا آرہی ہے پھر کوئی اسی لحن سے گا رہا ہے مطربہ یہ سنکے ٹھہر گئی اسی طور سے عالم محویت سب پر
طاری ہوا ہر ایک کی آنکھ سے اشک حسرت جاری ہوا جو دل دیکھتی وہ دل پکڑ کر رہ گئی یہ
عالم تھا کہ ہر ایک بیخود ہوا جھوم رہا تھا اشکون کا تار بندھا ہوا تھا خواجہ بھی اس وقت کچھ ایسے
محو ہوئے تھے کہ انکو بھی خیال نہ رہا کہ اب وہاں گانا نہیں ہوتا ہے اب تم بھی تو توقف کرو بلکہ انکو
خود منظور تھا کہ کسی طور سے یہ امر ظاہر ہو جائے کہ میں گا رہا ہوں تاکہ کچھ کام چلے اور عیاری بخوبی
نہیں ہے کر گانے لگے ایسا گایا کہ دیوار و در کو محو حیرت کر دیا کوئی اپنے آپ میں نہ رہا بلکہ خود
رفتہ ہو گئے چرند پرند آ آکر گرد باغ جمع ہوئے دیوار و در سے صدا آتی واہ واہ بلند تھی ایک عالم
پاس ہر طرف پھیلا ہوا تھا خواجہ اس طور سے گا رہے تھے کہ ابر آسمان پر آ آکر محیط ہونے لگا تھا
کچھ بوچھار پڑنے لگی تھی مدھ صدا اس لحن نے زنار جادو وہ اسکی خواصون مصاحبون کو محو کیا تھا کہ کسی کو
اپنے تن بدن کا ہوش نہ تھا ایسی مدہوش ہوئی تھی کہ یہ کسی کو نہ ثابت ہوا کہ یہ گانا اسی مقام پر
ہو رہا ہے اور یہ وہی گا رہی ہیں جو کہ اسیر ہو کر آئے ہیں جنکو تخت اٹھا کر لایا ہے یہ وہی گا رہے ہیں
سب کو محو کر رہے ہیں یہاں تو یہ سمان تھا سب خود رفتہ ہو رہے تھے ایک خواص جو کہ عرصہ
سے برائے رفع حاجت جائے ضرور گئی تھی اسنے جو وہاں سے گانے کی صدا سنی دل بیقرار
ہو گیا پہلے تو خیال کیا کہ ملکہ کے بزم میں گانا ہو رہا ہے مگر کیا اچھی صدا ہے اس آواز و صدا اور
گانے کی تو کوئی مطربہ ملکہ کے یہاں نہیں ہے یہ کون گا رہا ہے بس بیقرار ہو کر وہاں سے جلدی جلدی
فراغت کر کے چلی اب جو بارہ دری میں آتی ہے تو کیا دیکھتی ہے کہ سازندے تو الگ خاموش بیٹھے
ہیں کسی ساز سے آواز نہیں نکلتی ہے مجیرے الگ خاموش ہیں طبلہ الگ سر بخود ہے سارنگی
الگ کان پکڑ کر خاموش ہے چنگ و دف و دائرہ سب بیکار مطربہ الگ عالم سکوت میں ہے اور
سب اہل محفل مع ملکہ عالم محویت میں بیٹھے ہوئے جھوم رہے ہیں یہ جو اسنے نقشہ دیکھا حیران
ہوئی کہ یہ پھر گانے کی صدا کہاں سے آ رہی ہے اور کون گا رہا ہے یہاں آکر میں نے سب کو محو پایا

ہین خود مثل آئینہ حیران و ششدر ہیں یہ ادھر ادھر دیکھنے لگی کیونکہ گانے کی صدا اُسی طور سے آرہی
تھی اب یہ حیران ہو ہو کر جو ہر طرف نگران ہوئی اُس پر بھی عالم محویت ایسی طور سے طاری ہوا
تھا کہ اسکی نگاہ خواجہ پر پڑی اُسنے دیکھا کہ وہ بیٹھے گا رہے ہیں جب یہ ملکہ نے سمجھکر مطلب کیا ہے وہ
گا رہا ہے یہ اُسکی صدا ہے یہ جو اُسنے دیکھا اور سنا بس یہ فوراً لپک کر خواجہ کے قریب آئی اور بیٹھ کے
بیٹھکر گانا سننے لگی اور اپنے دل میں کہنے لگی کہ حقیقت میں اسنے کیا گلا پایا ہے کہ اسکے سننے سے
سب محو ہو جاتے ہیں اور یہ جی چاہتا ہے کہ ہر وقت اسکا گانا سنا کرے خواجہ اُسی طور سے
گا رہے ہیں خلاصہ یہ کہ خواجہ نے گانا موقوف کیا غزل کو ختم کیا اب خاموش ہو بیٹھے بڑے
عرصہ تک وہی عالم رہا بعد تھوڑی دیر کے وہ عالم برطرف ہوا سب کو ہوش آیا اسپتا آپ
میں آئے جب ہوش آیا ملکہ لگی تعریف کرنے اور کہنے لگی کہ کیا صدا تھی افسوس اس امر کا ہے
کہ گانے والا نظر نہیں آتا ہے اگر مل جائے تو میں اُسکو مالا مال کردوں اگر نوکری کرے تو نوکر رکھوں
یوں نہ معلوم یہ کون ہے اور کہاں سے صدا آتی ہے یہ تو دیکھو جب میرے یہاں گانا شروع ہوتا ہے
اُسی وقت وہ گانے والا بھی گاتا ہے کیا ضد ہے یوں نہیں گاتا کہ ہم خیال کرکے سنیں اور اُس سمت
کا خیال کریں کہ جدھر سے صدا آتی ہے خواصوں نے عرض کیا کہ ملکہ عالم کیا عرض کریں دل بیچین
ہیں وہ مطرب و سازندے بیٹھے کہ جو لطف و مزا ہم کو حاصل ہوتا ہے اور ہو رہا ہے اور ہمارے دل
جو اُتار رہے ہیں وہ آپ لوگوں کو نہ ہوتا ہوگا ملکہ نے جواب دیا کہ سچ کہتے ہو وہ لوگ یہ سنکے
خاموش ہو رہے ملکہ نے خواصوں سے کہا کہ پھر جاکر تلاش کرو خواصوں نے عرض کیا کہ کہاں
جاکر تلاش کریں وہ تو کہیں دکھائی نہیں دیتا ہے نہ معلوم جن ہے یا پری ہے یا فرشتہ ہے ہم کہاں کہاں
جاکر تلاش کر آئیں کہیں پتہ نہ ملا اب پھر جاکر تلاش کرتے ہیں دلدار نے کہا کہ ہاں جاکر تلاش کرو
جہاں ملے ڈھونڈھ کر لاؤ اُنھوں نے جواب دیا کہ جہاں تک ممکن ہوگا ہم تلاش کرینگی
پتہ نہ ملنے کا لانے نہ لانے کا ہم اقرار نہیں کرتے ہیں دلدار نے کہا کہ جاؤ یہ کہکر ادھر اُدھر
دیکھنے لگی وہ خواصیں بھی ڈھونڈھنے کو نکلیں اور ادھر اُدھر نگران ہوئیں اور خیال کرتی ہیں
کہ کس طرف جاکر تلاش کریں کہ اُدھر ملکہ کی نگاہ اور ان خواصوں کی نگاہ اُس خواص پر پڑی
جو کہ خواجہ کے برابر بیٹھی ہوئی گانا سن رہی تھی اُس پر تو ایسی محویت طاری تھی کہ خواجہ

یہ کہکر دل سے اور اپنے کو قابو مین پاکر ایک مرتبہ یہ کہتے ہوئے اپنے تقدم سے اٹھے اعلیٰ اعلیٰ مراتب
زمین سامری و جمشید کی یہ تھی بلکہ ہر پیشہ پر شرف رتبہ مسند و وقار و اقبال کو ترقی ہو سحر و ساحری
مین مثل سامری و جمشید کے نام ہو تیری بیت آتی وہ لک بے ستون جادو کی باتون کا لطف ملا
اسوقت انکی تصویر میری آنکھون سے پھر گئی خیر وہ نہین ہین تو انکی ہمشیرہ تو ہین مین ہمیشہ خداوند
سے یہ دعا کرتا تھا کہ مجھکو ملک بے ستون کی زندگی مین دنیا سے اٹھا لینا کیونکہ اب ایسا قدردان
مالک ملنا محال ہے انھون نے میری عادت خراب کر دی ہے اب میری کہین بسر نہ ہوگی میری مٹی خراب
ہوگی خداوند نے میری سنی انھین کو بلا لیا مجھکو در بدر کی ٹھوکرین کھانے کو چھوڑ دیا خیر تقدیر تھا اچھا تھا
کہ آپ کی خدمت مین پہونچا فقیرون کی خدمت اور جوتیون سے بچا آپ کوئی غیر ہین وہ نہین انکی ہمشیرہ
یعنی اُسی گھر مین رہا یہ کہکر قدمون پر گرا اور بوسہ دیا زنار نے اُسکا سر اُٹھا کر سینہ سے لگایا اور کہا کہ اے
اُستاد سرشار تم مجھکو بجائے بے ستون کے خیال کرو مین تم کو اُس سے زیادہ راحت و آرام سے
رکھونگی کسی قسم کی تکلیف نہ دونگی سرشار نقلی نے جواب دیا کہ خداوند آپ کو سلامت با کرامت
رکھین مجھکو آپ سے بڑی امید ہے کیونکہ آپ صاحب قدر ہین اے ملکہ عالم مین نے آپ کو آپ کے
بھائی کے یہان کبھی نہین دیکھا نہ انکو یہان آتے سُنا زنار نے کہا کہ مین تو اُنکے مکان پر جاتی نہین
تھی وہ خود میرے پاس اکثر اوقات آیا کرتے تھے تو اکیلے کسی کو ہمراہ نہ لاتے تھے تھوڑے عرصہ تک
بیٹھکر چلے جاتے تھے یا جب مجھکو کوئی ضرورت ہوتی تھی مین خود بلا لیتی تھی اس سبب سے تم
نے مجھکو وہان نہین دیکھا ہے مین نے تم کو دیکھا خیر یہ تو باتین ہوا کرینگی اب کچھ گا کر دل خوش کرو
سرشار نے جواب دیا کہ بہت خوب یہ کہکر سامنے بیٹھے ملکہ زنار نے اُسوقت حکم دیا کہ ہمارے
اُستاد سرشار کو عمدہ پوشاک لاکر دو کہ وہ پہین کر گائین یہ غدر سے کپڑے اُتارین یہ حکم دینا تھا
کہ ہر ایک گانے کا مشتاق تھی فوراً عمدہ پوشاک لاکر دی خواجہ سلامت نے سلام کر کے
وہ پوشاک لے کر پہنی اور سامنے بیٹھے سازندون سے کہا کہ ساز ملاؤ تاکہ ہم کچھ گائین سازندون
نے ساز ملایا آپ نے ہر ایک کو ہر ایک بات پر ٹوکا اور کہا کہ یہ بات رہ گئی کیسے سازندے
ہو کس اُستاد سے تعلیم پائی ہے جسنے پورے طور سے تم کو تعلیم نہین کیا ایک نہ ایک
بات کا نقص رہ گیا ملکہ نے کہا کہ اب آپ ان سب کو درست کر دیجیے گا جواب دیا

کہ کتابون مین دیکھا ہے اور سنا گیا ہے کہ عمرو عیار کے پاس روپیہ و اشرفیان چورن کی یا نقلی ہوتی ہین
اصلی روپیہ و اشرفی وہ کسی کو نہین دیتے ہین دیکھین کہ جو تم کو دی ہین وہ آیا اصلی ہین یا چورن کی
ہین کہ جب ہی تم نے دھوکا کھایا اور اُسکے نقرہ مین مبتلا ہوئے اور یہ دیکھنا ہے کہ چورن کے روپیہ و
اشرفیان ایسے ہوتے ہین کہ ان مین اور اصلی مین کچھ فرق ہوتا ہے یا برابر اصلی کے اور اُسی کے
ہمشکل ہوتے ہین یہ جو سیوتی نے کہا سرشار نے ایک آہ بھر کر کہا کہ یہ تو تم نے نیا جملہ سنایا
جس شخص نے دھوکا دے کر اپنے کو بچایا دوسرے کو پھنسایا اور جو کہ ایسا خبیث اور مکار ہو وہ
بھلا کب کسی کو اصلی روپیہ پیسہ دینے لگا ضرور اُسنے مجکو بھی چورن کے روپیہ اور اشرفیان دی ہونگی
ہاے یہ دوسرا چرکا ہے امن یہی خوش تھا کہ خیر اسقدر زحمت کھینچی کی اُٹھائی تو کچھ ہی سات اشرفیان
ملین مگر یہ بھی مقدر مین نہ تھے یہ کہکر کمر مین ہاتھ ڈالا وہ روپیہ و اشرفیان کمر سے نکالین اور کہا کہ آپ
لوگ ملاحظہ فرمائین کہ یہ اصلی ہین یا نقلی یا چورن کے بنے ہوئے ہین زنار و اُسکی خواصون نے کہا
کہ ہم پہلے اسکو ہاتھ مین نہ لین گے پہلے ہم پانی منگاتے ہین تم ایک اشرفی اور ایک روپیہ اُس
پانی مین ڈالدو اگر اصلی ہوگا اُسی حالت پر قائم رہے گا چورن یا سفری کا ہوگا تو گھل جائے گا
سرشار نے جواب دیا کہ اچھا پس زنار نے پانی منگایا ایک ظرف مین خواص پانی لائی سرشار نے
ایک روپیہ اور اشرفی اُس پانی مین ڈالی تھوڑی دیر کے بعد جو دیکھا نہ وہ روپیہ تھا نہ اشرفی پانی
رنگین ہوگیا تھا ان دونون کا نام و نشان تک نہ تھا یہ جو سرشار نے دیکھا سر پیٹنے لگا اور کہنے لگا
کہ افسوس صد افسوس بڑا دھوکا کھایا خیر مقدر نے یہان پہونچا دیا کہ اب خیر ہوئی اور زندگی
راحت سے بسر ہوگی کوئی مقام افسوس نہین ہے یہ کہکر وہ روپیہ اور اشرفیان اُٹھا کر سامنے
زنار جادو کے پھینکدین وہ فرش پر گرکے ٹوٹ گئین چورا چورا ہوگئین جو اُنکے ٹکڑے باقی رہے
وہ سب نے اُٹھا کر دیکھے اور بہت تعریف کی اور کہا کہ جیسا سنتے تھے کہ عمرو عیار خوب روپیہ و
اشرفیان بناتا ہے چورن و سفری وغیرہ کی تو یہ سنکر ہم کو حیرت ہوتی تھی کہ کیونکر بناتا ہے کہ اصلی و
چورن کی اشرفیون مین فرق نہین ہوتا ہے لوگ اصلی جان کر لے لیتے ہین آج دیکھ لیا یہان
سرشار کی بدولت جیسا سنا تھا ویسا ہی پایا وہ ٹوٹی ہوئی اشرفیان اور روپیے زنار نے اٹھا کر
اپنی مسند پر رکھ لیے اور کہا کہ ہان اُستاد گانا شروع کرو باتین ہو چکین یہ جو زنار نے کہا

نامے گانو ہین اسکو سزا دونگی یہ کہکر بولی کہ اے استاد سرشار ذی نواز کوئی اور غزل گاؤ بیچ راوی
بیان کرتا ہے کہ زنار جادو خواجہ کے گانے پر عاشق ہوئی ہے مگر اسکا عشق جو ہے وہ اتنی بیغرض کا ہے
ایسی عاشق نہین ہوئی ہے کہ حالت عشق مین دین مذہب کو ترک کرے اور دوست کو دشمن اور
دشمن کو دوست خیال کرے بلکہ دوست کو دوست اور دشمن کو دشمن جانتی ہے صرف یہ عشق ہوا
ہے کہ یہ گائے جائے اور مین سنے جاؤن میرے روبرو سے یہ کسی وقت ہٹے نہین اور گائے جائے
جب زنار نے یہ کہا کہ استاد سرشار ذی نواز اور غزل گاؤ اسوقت استاد سرشار ذی نواز نے
جواب دیا کہ اے ملکہ عالم جب کہ آپ میری قدر ومنزلت فرماتی ہین اور آپ نے اپنی زبان
مبارک سے مجکو استاد سرشار ذی نواز فرمایا ذی نوازی کا لقب ارشاد کیا تو مجکو بھی زیبا ہے کہ جو جو
کمال مجھ مین ہین آپ پر ظاہر کرون اور آپ کو انسے ماہر کرون کیونکہ اب آپ سے زیادہ قدر
کرنے والا کون ہے کہ جسکو دکھاؤنگا اور قدر ہوگی جب کہ آپ مہربانی فرماتی ہین تو مین کیون نہ مثل
غلامان جان نثار کے آپ کی خدمت کرون یہ جو کہا زنار نے جواب دیا کہ اے استاد سرشار ذی نواز
اس گانے اور نے بجانے کے علاوہ اور بھی کمال ہین جواب دیا کہ جی ہان شراب اس خوبصورتی
سے پلاتا ہون کہ بھلا ساقی کیا پلائے گا جیسی مین ساقی گری کرتا ہون ایسی ساقی گری کوئی
کیا کریگا میری ساقی گری مین کوئی باقی نہین رہتا ہے زنار نے جواب دیا کہ کوئی طریقہ ساقی گری کا
اس طریقہ سے علاوہ ہے اور اس مین بھی کمال ہے میرے خیال مین تو اس مین کوئی کمال نظر نہین
آتا ہے کیونکہ شیشہ سے شراب انڈیل کر پلا دینا کتنی بڑی بات ہے یہ تو ایک بچہ بھی کر سکتا ہے جواب دیا
کہ بجا ارشاد ہوا مگر حضور ساقی گری بہت بڑا کام ہے یہ ایسے ویسے کو نہین آتی ہے جب تک
محنت و مشقت نہ کی جائے اول تو شراب کا رنگ و تاک دیکھتا اور دوسرے یہ دیکھتا کہ اسوقت
اہل محفل کو کس قسم کی شراب چاہیے محفل کا رنگ دیکھکر اسی قسم کی شراب پلاتا یہ دیکھتا کہ
کس کو نشہ زیادہ ہوا اور کس کو کم جسکو نشہ زیادہ ہوا اسکو اس طریقہ سے شراب دیتا کہ
سب کو یہ معلوم ہو کہ ہمارے برابر شراب پی رہا ہے مگر باطن مین کم ہو اس سبب سے کہ زیادہ نہ ہو
اور بیخود نہ ہوجائے یا جس کو نشہ کم ہوا ہے اسکو شراب زیادہ اس طریقہ سے دیتا کہ سب پر یہ نہ
ظاہر ہو کہ اسکو ہم سے زیادہ شراب دی یہ طریقے ہین دوسرے یہ طریقہ ہے کہ اس امر کی

شناخت کرنا کہ یہ شراب نئی ہے یا پرانی شراب کا نشہ زیادہ ہوتا ہے اور نئی شراب میں نشہ کم
ہوتا ہے اس کا خیال رہے کہ کہنہ شراب محفل میں آمیختہ ہو اور نئی شراب کا دور ہو مگر ساقی ایسی
کرے کہ زیادہ نشہ نہ کرے علاوہ اسکے اور بہت سے طریقے ہیں مگر وہ طریقے اور کسی کو نہیں معلوم
ہیں سواے میرے یا میرے اُستاد کے کہ جن سے میں نے علم موسیقی کی تعلیم پائی ہے اور ساقی گری
کی زنار نے کہا کہ وہ کون سے طریقے ہیں جواب دیا کہ ایک طریقہ ہے کہ میں کلائی پر جام رکھونگا اور
جس کلائی پر جام رکھونگا اُسی ہاتھ سے شیشہ اُٹھا کر اُس جام کو اُسی ہاتھ سے کلائی پر رکھی ہوئی
حالت میں لبریز کرونگا ایک قطرہ شراب کا گرنے کا نہ جام شیشہ کے اُتارنے یا رکھنے میں گریگا
پھر اُس جام کو لبریز کرکے اُچھال دونگا اُس حالت بلند ہونے میں بھی ایک قطرہ نہ گریگا اُسکو
سر پر روکونگا اور شانہ پر اور گت ناچتا جاؤنگا اُسی ناچتے جانے کی حالت میں تمام اہل جلسہ کو
جام لبریز کرکے شراب پلاؤنگا کوئی باقی نہ رہیگا نہ تو شراب زمین پر گرے گی کبھی سر پر جام رکھکے
ناچونگا کبھی شانہ پر کبھی کلائی پر کبھی پیشانی پر کیا مجال جو ایک قطرہ گرے اے ملکہ اسی کمالوں سے
اہل زر و رئیس و امرا اور بادشاہ میری قدر فرماتے ہیں زنار نے جواب دیا کہ یہ جو تم نے کہا ہے
ان میں سے ایک بات قیاس میں نہیں آتی ہے خلاف قیاس معلوم ہوتی ہے جب تک ہم دیکھ لینگے
اُس وقت تک یقین نہ آئے گا جواب دیا کہ پھر حکم فرمائیے کہ میں اپنی مرضی کے موافق شراب کی کشتیاں
درست کرکے لاؤں اور سرکار کو اُسی طریقہ سے سب پلاؤں زنار نے ساقی کو حکم دیا کہ اُستاد کو
مے خانہ کی کنجی دیدو اُسنے کنجی دیدی زنار نے سرشار کی نواز سے کہا کہ اب آپ کو اختیار ہے
جائیے شوق سے کشتیاں شراب کی لائیے اور ہم سب کو شراب پلائیے جواب دیا کہ بہت خوب
اور سلام کرکے کنجی لے لی اور مے خانہ میں آئے جو لوگ آپ کے ہمراہ مے خانہ بتانے آئے تھے اُنسے
کہا کہ اب تم بھی جاؤ میں کشتیاں درست کرکے لاتا ہوں وہ چلے گئے اُنھوں نے در مے خانہ
کو بند کیا اور الٹ پلٹ کرنے لگے پانچ کشتیاں بہت معقول طور سے آراستہ کیں جس رنگ
کی شراب تھی اُسی رنگ کے کنٹر تھے اُنکے منہ لعل مخمل سے بندھے ہوئے تھے اُن پر چکا لپٹا
ہوا اُسی رنگ کے جام اُس کشتی میں رکھے ہوئے کشتی پوش زردوزی پڑا ہوا اس طریقہ سے
کشتیاں آراستہ کیں اگر زاہد بھی اُس آرایش اور آراستگی کشتیوں کو دیکھ پائے تو منہ میں پانی بھر آئے

ہوتا ہے تو مگر کبھی شراب خواری کو جی چاہے یہی قصد کرے کہ تو یہ کٹورے دانون اور ان کشتیون سے
شراب پی لون یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ صراحی و لنتر عروس شب اول ہے اس طور سے آراستہ کر کے
بور اُس است پلٹ مین نمک سرکاری آمیزش کر کے وہ کشتیان بڑی شان و شوکت سے
لے کر محفل مین آئے ہر ایک نے جو اُنکی آرائش اور سجاوٹ دیکھی منھ مین پانی بھر لائے بے دل سے
بے اختیار خواہش کی کہ پہلے ہم کو ان کشتیون سے شراب ملے یہان جب کشتیان آچکین اُستوت
استاد سرشار نوازنے کشتی پوش دور کیے اور کہا کہ ملکہ ملاحظہ فرمایئے کہ شاہزادیون کے
لے جانے کے لیے جو شراب محفل مین لائی جاتی ہے وہ یون لائی جاتی ہے یہ کہ کشتی مین شراب
لگائی اور لے آئے ملکہ نے دیکھکر اور سب لوگون نے بہت تعریف کی ہر ایک صراحی اور
شیشہ اپنا اپنا رنگ الگ الگ دکھا رہا تھا معلوم ہوتا تھا کہ عروسان شب اول بہ صد
ناز و ادا کھڑی ہوئی ہین گھونگھٹ نکالے ہوے جب سب تعریف کر چکے آپ نے جھک
جھک کر ہر ایک کو سلام کیا اُسکے بعد پاؤن سے گھنگھرو باندھے اور زرتار سے کہا کہ اے ملکہ
اگر حکم ہو تو ایک گھنگھرو آواز دے اور اگر حکم ہو تو دو ہی کا حکم ہو وہ آواز دین باقی نہ بولین اگر
حکم ہو تو سب خاموش رہین ایک بھی آواز نہ دے اور اگر اجازت ہو تو سب بولین یا نصف
یا چہارم یا تین حصہ بولین ایک حصہ نہ بولین ملکہ نے جواب دیا کہ جو بات ہے وہ آپ مین کمال
کی ہے جو آپ کا جی چاہے وہ کمال دکھلایئے ہم تو مشتاق ہین یہ سننا تھا کہ آپ نے اُٹھ کر
گت ناچی پہلے تو ایک گھنگھرو بولا اُسکے بعد دو بولے اُسکے بعد تین اُسی طور سے ایک ایک گھنگھرو
زیادہ ہوتا گیا ایک بار سب بولے اُسکے بعد ایک مرتبہ سب خاموش ہو رہے یہ گت
ناچا کیے مگر گھنگھرون سے بالکل صدا نہ آتی تھی یہانتک کہ اُسی حالت گت ناچنے مین ایک
مرتبہ جھک کر ایک کنٹر اُٹھایا اور جام لیا جام کو کلائی پر رکھا اور جس ہاتھ کی کلائی پر جام
تھا اُسی ہاتھ سے کنٹر لیا اور شراب اُنڈیل کر اُسی ہاتھ سے جام لبریز کیا اس طور سے لبریز
کیا کہ ایک قطرہ نہ گرا جب جام لبریز کر چکے کنٹر اُس کشتی مین رکھدیا اب کلائی پر رکھ کے
جام کو ناچنے لگے ٹھوکرین لینے لگا ذرا بھی جام کو حرکت نہ ہوتی تھی اُسی حالت مین ایک
مرتبہ جام کو اُچھال دیا کہ وہ سیدھا گیا جب زمین پر آنے لگا شانہ پر روک لیا مگر ایک قطرہ نہ گرا

اسقدر جام لبریز تھا کہ اگر ذرا بھی حرکت دی جاتی تو شراب فرو گرتی مگر انکے بھی تو قطرہ نہ چھلکا
ایک قطرہ بھی نہ گرا اسی طور سے شانہ پر ہاتھ کی کلائی پر بازو پر پیشانی پر نہیں گرا اور ہماری زبان
کہاں تعریف کرے کہ ترشک ہوئی جاتی ہے آپ کرتب دکھا رہے ہیں یہاں تک کہ جام
سر پر رکھے اور لبریز کئے گت ناچتے جاتے ہیں خوب خوب ناچے توڑے لیے جام کو ذرا بھی حرکت
نہ ہوئی اب ناچتے ہوئے ٹھوکر دیتے ہوئے قریب زنار آئے اور سر جھکا کر کہا کہ لیجئے قدر دان
کو سر سے شراب پلاتے ہیں۔ راوی بیان کرتا ہے کہ اتنے عرصہ میں روپیہ اشرفی کا انبار ہو گیا تھا
ہر طرف سے صدا آفرین تحسین و مرحبا کی چلی آتی تھی مگر برابر یہ کہا رہا تھا کہ ہم نے آجتک اس
قسم کے کمال نہیں دیکھے یہ انسان میں کمالون کا جمع ہونا عجیب ہے یہ کام انسان کا نہیں ہے
سوائے جن یا فرشتہ کے یہ ضرور کوئی اوتار ہیں یا مقرب درگاہ سامری کے فرشتے ہیں یا کوئی
جن ہیں یا کوئی بندہ خاص خداوند ہیں اس طور سے ہر ایک تعریف کر رہا تھا کہ انھوں نے اگر جام
سر سے پیش کیا زنار نے مسکرا کر جام ہاتھ میں لیا یہ جام دے کر پھر اپنے مقام پر چلے آئے
اُدھر زنار نے پہلے شراب کی طرف دیکھا پھر اسکے بعد ہاتھ کی پشت کی طرف یہ کھڑے ہوئے اپنے مقام
سے دیکھ رہے ہیں کہ یہ شراب پی لے تو دوسرا جام دون انکی نگاہ لڑی ہوئی ہے اور اسکا امر کا
بھی خیال ہے کہ یہ حرافہ ادھر کہتی ہے کہ میں اپنا بندوبست کرتی ہوں اگر تو دھوکا دیکے گرفتار
بھی ہو جائے گا تو کچھ پرواہ نہیں ہے میں تیرے غیب میں شافہ لگی پھر تجکو اسیر کر لونگی تیرا فریب
میرے اوپر چل جائے گا پوشیدہ نہ رہے گا نہ تو باغ سے باہر جا سکتا ہے تو اس امر کا بھی خیال
تھا کہ اسنے کیا بندوبست کیا ہے ذرا ہوشیار رہنا چاہیئے ایسا نہ ہو کہ یہ پھر اسیر کرلے نواب کی
مرتبہ دہ نہ رکھے گی یہ اس خیال سے اسکی طرف دیکھ رہے ہیں اسنے پہلے شراب کی طرف دیکھا
اسکے بعد اپنے ہاتھ کی پشت دیکھی اسکے بعد اپنی پشت کی طرف دیکھا پھر ہاتھ کی پشت دیکھی
اب جو شراب پر بغور نگاہ کی خواجہ سلامت سرشار نی نواز بیٹھے ہوئے یہ سب کر شمہ دیکھ
رہے ہیں انکا اسی طرف نگاہ لڑی ہوئی ہے اب جو اُسنے بغور طرف شراب کے دیکھا بس شراب
نے جام میں جوش مارا اور شعلہ بنکر اڑ گئی آواز آئی کہ ای ملکہ زنار شہود بہت ہوشیار
خبردار نگاہ ہو جاؤ کہ یہ اُستاد سرشار نی نواز نہیں ہے تم کو دھوکا دیا ہو وہی سار یا ابن زادہ عمرو عیار

صرف اس نے اپنے جان بچانے اور رہا ہونے کی غرض سے یہ فقرہ دیا اور تم کو دھوکا دیا ورنہ
کیا ضرورت تھی اور اس شراب مین وہ قاتل بیہوشی ملی ہوئی ہے کہ اگر ایک قطرہ بھی حلق سے اُتر
جاتا تو دل جگر کو کباب کر دیتا زندہ نہ رکھتا یہ جو صدا آئی زنار نے یہ صدا سنکے پلٹ کر طرف خواجہ
کے دیکھا اُدھر خواجہ نے بھی یہ صدا سُنی اور شراب کو شعلے بنکے اُڑتے ہوئے دیکھا فوراً خیال گذرا
کہ راز افشا ہو گیا اور تم ظاہر ہوئے اب کوئی تدبیر اپنے بچنے کی کر دیں اُدھر شراب شعلہ بنکر
اُڑی اُسنے یہ صدا دی ادھر انھون نے جلدی سے گلیم اوڑھ لی کیونکہ سنکے ہاتھ پانون قابو مین
تھے جبتک زنار اپنے ملازمین اور صدا لے گیر دے خواجہ غائب ہو گئے اور جال الیاس علی رکر
تمام زر و زیور و روپیہ اشرفی بلکہ اور چند اشیاے نقرئی مثل اگالدان وغیرہ کے اور وہ پانچون
کشتیان نذر زنار کی لے لین اور اُس مقام سے ہٹ کر دوسرے مقام پر گلیم اوڑھے ہوئے کھڑے
ہو گئے اُدھر اُسنے ڈانٹ کر آواز دی کہ او ساربان کادے حرامزادے تو نے بڑا دھوکا دیا تھا
اور مجکو خوب اپنے جال مین پھنسایا تھا فریب آمیز تقریر کرکے مجکو پہلے ہی شک تھا اسی سبب
سے مین نے بندوبست کر لیا تھا تجکو اسکی خبر نہ تھی ورنہ تو اور کوئی تدبیر کرتا اس سے بھی بچاؤ
کی خیر اب میرے ہاتھ سے بچ کر جاتا کہان ہے تیرا فریب کھل گیا اب مین کب تیرے فریب
مین آتی ہون یہ کہکر صدا اسے گیر دی اور دیکھا وہان پر کسی کو نہ پایا خالی میدان تھا حیران
ہوئی خواصون سے کہا کہ وہ استاد ذی نواز کیا ہو گئے ارے جلدی تلاش کرو ابھی یہان کھڑے
ہو سکے تھے اتنے عرصہ مین کیا ہوئے ارے مین خود ہی پہلے حیران تھی کہ یہ کون گویا ہے جسکا ذکر
میرے بھائی بیلے ستون نے مجھ سے نہین کیا اور پوشیدہ رکھا تو خیال ہوا کہ کوئی وجہ ہو گی
پوشیدہ رکھنے کی مگر شک تھا اسی سبب سے بندوبست کر لیا تھا میرا دل گواہی دیتا تھا
کہ یہ فقرہ اور دھوکا ہے یہ نہ ور عمرو عیار ہے اسقدر کوئی کسی سے مشابہ نہین ہوتا ہے نہ ہم شکل باپ
کی صورت بالکل بیٹا نہین ہوتا ہے گو اسکا نطفہ ہوتا ہے نہ بھائی بھائی کی ہم شکل ہوتا ہے اسقدر
اگر ایسا ہو تو کوئی مقام عجب نہین ہے کیونکہ دونون ایک ہی نطفے سے پیدا ہوتے ہین ایک ہی
مان کی شیر سے پرورش پاتے ہین اُنمین تو ایسی بات ہوتی نہین ہے صرف دو ایک بات مین
مشابہ ہوتے ہین جس سے شناخت ہوتا ہے کہ یہ باپ ہے اور یہ فرزند یا یہ بھائی ہین نہ یہ

کہ بالکل یہ صورت ہو دن یہ محال ہے مگر مین نے دھوکا نہین کیا یا خدمت صورت اس اور
ہونے کے لیے کہ یہ راز ظاہر ہو جائے کہ یہ کون ہے اپنا بندوبست کرنے کا سکو رہا کر دیا چنانچہ ایسا
ہی ہوا کہ اُسنے شراب مین بیہوشی ملا کر مجکو جام شراب دیا چونکہ مین بندوبست کر چکی تھی شعر
شعلہ بنکر تم سب کے سامنے اُڑ گئی اور اُسنے مجکو اس حال سے آگاہ کیا لہذا جلد تلاش کرو
وہ یہان موجود ہے دیکھو کہین جانے نہ پائے گو باغ سے جانا محال ہے مگر پھر بھی تلاش کرو
ایسا نہ ہو کہ یہ پریشان کرے غرض کو عیاری کرے ملکہ نے جو یہ حکم دیا اب تو سب کے
ہوش جاتے رہے ہر ایک سنبھل کر اُٹھی راوی بیان کرتا ہے کہ اتنے عرصہ مین آپ نے کیا کیا
کسی کی چوٹی کاٹ لی اُسمین موباف تھا کارچوبی کسی کا آنچل کتر لیا کسی کا مالا اُتار لیا یہ دلگی
کی ایک کے آنچل سے دوسرے کا آنچل باندھ دیا سب کا ازار بند [illegible] سے باندھ دیا تن
مطربہ کی پیشواز کاٹ لی اسی طور سے سب کی گت بنائی اور الگ ہو گئے جسکی چوٹی کاٹی
تھی اُسنے مطربہ کی طرف دیکھکر کہا کہ بہن یہ کیسی پیشواز پہن کر آئی ہو کہ جسکے دامن ندارد ہین
اُسنے کہا کہ واہ بہن کیا خوب کیا تمھاری بصارت مین فرق ہے جو یہ کہتی ہو ابھی نئی پیشواز تو
پہنی ہے دامن کیسے ندارد ہین اُسنے کہا کہ دیکھ لو بالکل برہنہ بیٹھی ہو اب جو وہ دیکھتی ہے تو واقعی دامن
ندارد ہین بہت حیران ہوئی اور جلدی سے اُٹھکر اپنے مقام پر آئی دوسرے کپڑے پہنے اُدھر
دوسری نے اُسکے سر کی طرف دیکھکر کہا کہ اے بہن تمھاری چوٹی کیا ہوئی اُسنے کہا کہ واہ بہن
لو سنو بڑا سا موباف پڑا ہوا ہے تم کو دکھائی نہین دیتا ہے اُسنے کہا کہ ذرا ہاتھ سے تو دیکھو ابھی سارا
جھوٹ سچ تم پر ظاہر ہو جائے گا اب جو اُسنے ہاتھ سے دیکھا تو چوٹی کو ندارد پایا سر پیٹنے لگی کہ
یہ کیا غضب ہوا اسی طور سے ہر ایک آگاہ ہوئی وہ جو دو باہم بندھی ہوئی تھین وہ جو اُٹھین
تو ایک کا دوپٹہ پھٹ گیا جھٹکا جو پہونچا اُسنے پلٹ کر کہا کہ بہن یہ دلگی ہم کو اچھی نہین معلوم
ہوتی ہے اور تمھارا قاعدہ ہے کہ تم ہر وقت مذاق کرتی ہو کوئی وقت بے مذاق نہ کیا کرو اُسنے جواب دیا
کہ بہن دیوانی ہوئی ہو مذاق کیسا ملکہ کے سر کی قسم مجکو بالکل خبر تک نہین ہے آخر کو دونون
الگ ہوئین خلاصہ یہ کہ سب خواصین اور مصاحبین بحکم ملکہ خواجہ کو باغ مین تلاش کرنے لگین
پتی پتی ڈھونڈھ رہین تھین کوئی گوشہ باغ کا باقی نہ رکھا کہ جہان تلاش نہ کیا ہو آخر کو عاجز ہو

پریشان ہو کر ملکہ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا کہ ہم نے تمام باغ کو چھان مارا کہیں پتہ
اُس عیار کا نہ چلا نہ معلوم اُسکو زمین نگل گئی یا آسمان نگل گیا ہوا ہوا تھا کہ چلا گیا یا سایہ تھا کہ
روپوش ہو گیا کچھ سمجھ میں نہیں آتا ہے ملکہ نے کہا کہ یہ تو ضرور ہے کہ وہ اس باغ سے جا تو سکتا ہی
نہیں ہے اُسکو راستہ ہی نہ ملیگا جائے گا کیونکہ اگر تلاش نہ کیا جائے گا اور تلاش کرے گی اسیطرح
اُن سب کو پریشان کرے گا کسی کو سونے نہ دے گا دیکھو ابھی وقت اُسنے کیا کیا کرشمہ کیے
کسی کا موباف کاٹ لیا کسی کا بالا بالا اُلٹ لیا کسی کا انگلی کتر لیا مطربہ کی پیشواز کاٹ لی
بس اسی طور سے سب کو پریشان کرے ہے جاؤ تلاش کرو اُنھوں نے عرض کیا کہ اے ملکہ ہم خوب
طور سے تلاش کر آئے ہیں کہیں پتہ نہیں چلتا ہے لیکن ان تلاش کریں زرنار نے سحر کیا اور ایک
پتلی پیدا ہوئی اُس سے کہا کہ جلد بتا کہ عمرو عیار جو میرے باغ میں مجھکو دھوکا دیکر غائب ہوا ہے
آیا یہاں ہے یا نکل گیا اُسنے مسکرا کر کہا کہ وہ تو آپ کی پشت کے پیچھے کھڑا ہوا ہنس رہا ہے جائیگا
کہاں زرنار نے پلٹ کر دیکھا کسی کو نہ پایا پتلی سے کہا کہ تو بھی مجھسے مذاق کرتی ہے اُسنے کہا کہ اے
زرنار تو کیا جانے کہ وہ کہاں ہے اور تو جو حیران ہے کہ کہاں ہے اُسکے پاس ایک گلیم ہے کہ وہ اُسکو
اوڑھ کر غائب ہو گیا ہے اب وہ جبتک نہ اُتارے گا اُسوقت تک نہ ظاہر ہو گا اس امر سے
اطمینان رکھو کہ وہ یہاں سے جا نہیں سکتا زرنار نے کہا کہ پھر کیونکر اُسکو اسیر کروں کوئی تدبیر
اے پتلی بتا اُسنے کہا کہ اے زرنار کوئی تدبیر ایسی نہیں ہے کہ جس سے بدون گلیم اُتارے کے تم سے
وہ اسیر ہو سکے آخر خود عاجز ہو کر اپنے کو ظاہر کرے گا اسیر کر لینا مگر اپنی حفاظت رکھنا
زرنار نے یہ سنکے کہا کہ بڑی خرابی ہوئی خیر میں ہی اسکی تدبیر کرونگی یہ کہکر اُس پتلی کو رخصت
کیا اور پھر خواصوں کو حکم دیا کہ جا کر تلاش کرو چنانچہ سب خواصیں پھر باغ بھر میں تلاش کرنے لگیں
راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ ایک درخت کی آڑ میں کھڑے ہوئے ہیں گلیم اوڑھے کہ سیوتی
اُس درخت کے قریب تلاش کرتی ہوئی آئی چونکہ وہ مقام پوشیدہ تھا اُسکو پیشاب بھی
معلوم ہوتا تھا یہ کمر بند کھول کر زیر درخت بیٹھ گئی پیشاب کرنے لگی خواجہ نے پلٹ کر
ایک حباب مارا کہ اُسکے منہ پر پڑا وہ بیہوش ہو کر گری خواجہ نے اُسکو اُٹھا کر انبار میں
پتیوں کے پوشیدہ کر دیا اُسکے کپڑے اُتار کر خود پہن لیے اور آئینہ سامنے رکھکر اُسکی صورت

اپنی سی بنائی اور خود اسکے کپڑے پہن کر ایک نارنگی ہاتھ میں لے کر اُس درخت کی طرف ہنستے
ہوئے چلے یہ کہتے ہوئے کہ پریشان ہوگئی اور کہیں نہ پتہ نہ نشان یہ کہتی ہوئی سیبوتی نقلی بارہ دری
میں آئی زنار نے کہا کہ کیوں سیبوتی عمرو عیار کا پتہ ملا وہ کہیں ملا سیبوتی نے کہا کہ ملکہ ہم سبکی
سب تلاش کرتے کرتے عاجز ہوگئیں ہم کو اُس موئے مونڈی کاٹے جوانا مرگ سیاربان زادے
حرامزادے کا نشان بھی نہیں ملتا ہے کہ کدھر غائب ہوگیا ہے زنار نے کہا کہ بھلا ابھی نہ ملا ابھی مل
جائے گا سیبوتی یہ کہتی ہوئی قریب ملکہ کے آئی کہ مارے تلاش کرتے کرتے تھک گئی خداوند سامری
اُسکو غارت کریں جیسا ہم کو پریشان کیا ہے جب قریب زنار آئی زنار نے دیکھا کہ سیبوتی کے
ہاتھ میں ایک نارنگی ہے نارنگی کو دیکھ کر زنار نے کہا کہ اے سیبوتی یہ نارنگی کہاں سے لائیں کس
درخت سے توڑی ہے سیبوتی نے جواب دیا کہ میں جو اُس حرامزادے کو تلاش کرتی ہوئی مشرق
کے کونے کی طرف گئی وہاں جو چند درخت نارنگی کے لگے ہوئے ہیں انھیں میں سے ایک درخت
میں یہ نارنگی لگی ہوئی تھی مگر اور سب خام تھیں یہ پختہ ہوگئی لال لال اچھی معلوم ہوئی میں نے
ہاتھ بڑھا کر توڑ لی اُسے سونگھتی ہوئی آپ کی خدمت میں چلی آئی ذرا ملکہ ملاحظہ فرمائیے کیسا
عمدہ خوشبو ہے زنار نے خوش ہو کر کہا کہ اے سیبوتی تین برس ہوئے ہیں کہ میں نے ان درختوں کو
بڑی محنت و مشقت سے بویا تھا اور بہت روپیہ صرف کر کے منگایا تھا مجھکو تو اُنکے بار ور
ہونے کی بڑی امید تھی خداوند نے میری آرزو پوری کی اور امید بر آئی کہ اسمیں پھل لگا اے سیبوتی
ذرا میں بھی دیکھوں سیبوتی بولی کہ اے ملکہ کب سے اسمیں پھل نہیں آیا تھا جو آپ کو امید
تھی ملکہ نے جواب دیا کہ جب سے انکو لگایا تھا تو سیبوتی بڑی محنت کی ہے میں نے اُن پر
سیبوتی نے جواب دیا کہ اسی سبب سے اُسکے بارور ہونے کی زنہار آپ کو خوشی ہوئی اور
تھی زنار نے کہا کہ ہاں بس سیبوتی قریب آکر بیٹھ گئی اور وہ نارنگی سامنے زنار کے رکھدی
اُس خوشی سے زنار نے اُس نارنگی کو ہاتھ میں لیا اور سونگھنے لگی اور دبانے لگی ذرا جو کس کر
ہاتھ پڑتا ہے اُس نارنگی سے تڑاق سے صدا پیدا ہوئی اور ایک شعلہ بلند ہوا زنار کے دماغ میں
پہونچا اُسکا پہونچنا تھا زنار جب تک سنبھلے سنبھلے کہ چھینک آئی اور وہ بیہوش ہو کر گری اُسکا
گرنا تھا کہ سیبوتی جھپٹ کر اپنے مقام سے اُٹھیں نعرہ کیا کہ شہنشاہ عیاران عیار بے بدل دلاور

خنجر گذار در سینہ تراشندہ کافران منم برندہ جادوگران منم خواجہ عمرو بن امیہ ضمری نامدار کہ گذارم کہ
زردست من زندہ و سلامت بدر روی یہ نعرہ کرکے اور خنجر کو تیغ کر اب قریب زنار کے آئے اور
آتے ہی قصد کیا کہ خنجر مار کر کام اسکا تمام کرون اور قصہ پاک کرون جیسے ہی خنجر علم کیا تھا کہ اتفاق
سے زمین شق ہوئی آگے ہی اُس پتلی نے ایک ہاتھ سے سیوتی نقلی کا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ او
ساربان زادے حرامزادے تو نے غضب کیا تھا کہ ملکہ کو قتل کیا ہوتا اب کہان جانے گا یہ کہکر خواجہ
یعنی سیوتی نقلی کا ہاتھ پکڑ لیا اور دوسرے ہاتھ مین اُس پتلی کے پچکاری تھی وہ اُسنے منہ پر زنار
کے ماری سکا پڑنا تھا کہ زنار کو ہوش آیا جیسے ہی زنار نے آنکھ کھولی پتلی نے پکارا کہ اے ملکہ ہوشیار
ہو جیسے لیجیے یہ ساربان زادہ حاضر ہے اسنے غضب کیا تھا کہ سیوتی کی صورت بنکر اور بیہوشی
کی نارنگی آپ کو دے کر بیہوش کیا جب آپ بیہوش ہو گئین تو خنجر لیکر چلا کہ قتل کرون وہ تو مین نے
آکر آپ کو بچا لیا ورنہ یہ تو اپنا کام کر چکا تھا یہ سیوتی نہین ہے خواجہ عمرو عیار ہے بڑی چالاکی کی تھی
یہ سُننا تھا کہ زنار گھبرا کر اٹھی اور کہا کہ کہان ہے اُس پتلی نے جواب دیا کہ ادھر ملاحظہ فرمایئے زنار
نے دیکھا کہ میری سحر کی پتلی جسکو مین نے اپنی حفاظت کے لیے مقرر کیا تھا وہ سیوتی کا ہاتھ
پکڑے کھڑی ہے زنار نے یہ اسم سحر پڑھکر جو دم کیا تمام رنگ و روغن عیاری کا مثل کافور کے
اُڑ گیا اصلی صورت نکل آئی زنار نے جو دیکھا تو خواجہ عمرو کو پایا بس برہم ہو کر کہا کہ کیوں کہنا
تھا کہ لا مین نے خواجہ کے پانون پکڑ لیے زنار نے اُس پتلی سے کہا کہ اب تو اسکو چھوڑ کر جا اب
یہ جا کہان سکتا ہے راوی بیان کرتا ہے کہ وہ پتلی خواجہ کا ہاتھ چھوڑ کر غائب ہو گئی زنار نے کہا کہ
او ساربان زادے پہلے تو نے وہ دھوکا اور فریب دیا کہ مین گویا ہون گو مجھکو یقین نہ تھا کہ تو کون
ہے مین جانتی تھی کہ تو دھوکا دے رہا ہے تو عمرو عیار ہے مگر صرف اس غرض سے کہ دیکھون کہ تو کرتا
کیا ہے مین نے سب بندوبست کر کے تجھکو رہا کر دیا چنانچہ تو نے پہلا حربہ میرے اوپر وہ کیا کہ
شراب مین بیہوشی ملا کر دی اگر مین اپنا بندوبست نہ کر چکی ہوتی تو شراب پی کر بیہوش جاتی
چونکہ مین پہلے ہی ہوشیار تھی اُس سے بچی دوسرا حربہ یہ کیا کہ میری خواص خاص کی صورت
بنکر آیا بیہوشی کی نارنگی دے کر مجھکو بیہوش کیا چونکہ مین پورے طور سے تیری عیاریوں اور
مکاریوں سے آگاہ تھی بس میں نے اسکا بھی بندوبست کر لیا تھا اس تیسرے حربے سے بھی خداوند

نے بچایا بلکہ مجھکو میرا قیدی بنایا کیونکہ تو تو قعر دے کر رہا ہو گیا تھا تیرے ہاتھ سے رہائی [illegible] ہونا تھا اور
میری تقدیر میں تیرے ہاتھ سے بچنا تھا کہ یہ صورت پیدا ہوئی اب بتا کیونکر میرے ہاتھ سے رہا ہوگا
اور کیونکر اب اپنی جان بچائے گا اب تو میں تیرے فریب میں آنے والی نہیں ہوں [illegible] بتا کہ تو نے
میری سیہوتی کو کیا کیا خواجہ نے جب دیکھا کہ میرا راز افشا ہو گیا اور اس [illegible] سبب [illegible]
کہہ دیا اور تم ظاہر بھی ہو گئے اگر یہ معلوم ہوتا کہ یہ اس طور سے بند و بست کر چکی ہے تو اسکا [illegible]
کرتا اور کوئی تدبیر ہوتی اور کسی طریقہ کی عیاری ہوتی کا ہے کو مبتلائے بلا ہوتے خیر جو مقدر میں
لکھا ہے وہ پیش ضرور آئے گا مگر اب ملکہ کسی فریب میں نہ آئے گی اور اب کوئی دھوکا کھا نہیں سکتی
اب اسکے پھندے سے نکلنا اور رہا ہونا محال ہے یہ بیجا خیال ہے بجز تو نہ رہائی ہوگی سوا اسکے [illegible]
شئے کے دوسری شئے نظر نہیں آتی ہے میں نے تو بھولے سے بھی بُری شئے کا نام تک نہیں لیا نام [illegible]
تو شئے دیگر ہے دل میں خیال تک نہیں لایا پھر کیوں اُسکا سامنا ہوتا ہے اسکا کیا سبب ہے جو اس شئے
اُسکا سامنا ہوتا ہے ای کریم تو اپنے وعدہ کو پورا کر تا مجھکو اس بلا سے نجات دے یہ کہہ کر فکر کرنے
لگے کہ کیا تدبیر کروں کیا دھوکا دوں سوچتے سوچتے ایک فریب خیال میں آیا اور دل سے کہا
کہ فریب دیتا ہوں اگر چل گیا تو مار لیا ورنہ پھنسے تو ہوئے ہیں یہ دل سے یقین کرکے کہا کہ ای
ملکہ عالم جو آپ نے فرمایا بہت درست اور بجا ارشاد کیا میں نے ضرور آپ کو دھوکا اور فریب
دیا واقعی آپ میرے دھوکے اور فریب میں نہ آئیں میں نے سنا تھا کہ آپ بڑی زبردست ساحرہ
ہیں تو اس امر کا خیال ہوا کہ ذرا آپ کے سحر کا امتحان کروں یہ بھی سنا تھا کہ آپ بہت
ہوشیار ہیں تو ہوشیاری کا بھی امتحان ہو جائے جیسا سنا تھا ویسا ہی پایا واقعی نہ کوئی ساحرہ
آپ سے سحر میں عہدہ برآ ہو سکتا ہے نہ کوئی عیار آپ پر عیاری کر سکتا ہے جو عیاری کریگا
مثل میرے اسیر ہو جائیگا ای ملکہ عالم میں ایسا ہی قدردان اور صاحب لیاقت تلاش کرتا
تھا حمزہ کے ہاتھوں بہت پریشان ہوں تین روپیہ ماہواری سے زیادہ تو وہ نہیں دیتا ہے
اُس پر ہزاروں کام لیتا ہے اور وہ کام کہ جس میں جان کا خوف ہے اسپر بھی کوئی قدر نہیں [illegible]
چونکہ زمانہ میں روزگار مفقود ہے اس سبب سے جو سختیاں گذرتی ہیں سب گوارا کرتا ہوں [illegible]
چھ چھ ماہ تنخواہ چڑھ جاتی ہے جب ملتی ہے ای ملکہ کثیر الاولاد بھی ہوں تین روپیہ میں [illegible]

مگر جبراً قہراً بسر کرتا ہون لہذا اگر آپ مہربانی فرمائین اور مجکو اپنی خدمت مین رکھین تو مین حمزہ
کی نوکری کو ترک کرون اور آپ کی خدمت مین تمام عمر جو کہ باقی ہی بسر کرون واقعی آپ سا قدردان
نہ ملے گا مدتون کے بعد تو آپ کی قدمبوسی ہوئی ہی اب مین کہان جاؤنگا صرف اس غرض سے
مین نے یہ فکرین کین کہ آپ نے جو فرمایا تھا کہ اگر تو مجکو دھوکا دے گا یا مجھ سے فریب کریگا
تو سب میرے اوپر ظاہر ہو جائے گا چنانچہ جیسا آپ نے فرمایا تھا ویسا ہی ہوا اب مین
آپ سے اقرار کرتا ہون اور اس امر کا نوشتہ لکھے دیتا ہون کہ آپ کی اطاعت سے باہر
نہ ہونگا آپ کی خدمت سے کسی وقت انکار نہ کرونگا آپ کا حکم بسر و چشم بجا لاؤن گا بلکہ
دین اسلام کو ترک کرونگا کیونکہ مجھ پر ثابت ہو گیا کہ یہ دین برحق نہین ہی بلکہ باطل ہی
سامری پرستی دین برحق اور مذہب حق ہی زنار نے تیوری بدل کر اور برہم ہو کر جواب دیا کہ او
ساربان زادے تو پھر فریب مجکو دیتا ہی وہ وقت گذر گیا جو مین نے تجکو رہا کر دیا ہی لاحول ولا
قوۃ الا باللہ تو کبھی جو دین اسلام کو ترک کرے اگر کوئی ہزار مرتبہ تجکو قتل کرے اور پھر زندہ
کرے اور یہ کہے کہ تو دین اسلام کو ترک کر تو کبھی تو ایسا نہ کرے گا اور نہ تو اسی طور سے حمزہ
کی رفاقت و نوکری ترک کرے گا یہ فقرہ اب اور کسی کو دے جو کہ بالکل احمق اور نادان ہو
مین ایسی احمق نہین ہون جو تیرے فقرہ مین آجاؤن بس لے بس زیادہ بیہودہ نہ بک خاموش
رہ اب تیرا رہا ہونا محال ہی مین تجھے بدون قتل کیے اب نہ مانونگی تو نے کوئی دقیقہ میرے
ہلاک کرنے مین باقی نہ رکھا تھا مین اپنی عقلمندی اور ہوشیاری سے بچی ورنہ تو تو کام تمام
کر چکا تھا اب پھر فقرہ دیتا ہی یہ کسی نادان کو دھوکا دے اور اس سے یہ تقریر کر اب جلد
یہ بتا کہ تو نے میری سیموتی کو کیا کیا خواجہ نے کہا کہ ای ملکہ مین تم سے سچ کہتا ہون کہ
مین آپ کی اطاعت کرونگا اب آپ کے پاس سے کہین نہ جاؤنگا ایک پل کو جدا نہ ہونگا
اگر آپ کے حکم کی پابندی نہ کرون جو چور کا حال ہوتا ہی وہ میرا حال کیجیے گا بلکہ قتل فرمائیے گا
اگر مین اسوقت پھر عذر و معذرت کرون ایک نہ سماعت فرمائیے گا زنار نے کہا کہ جو کچھ
تو کہتا ہو مین اب تیرے کہنے پر کبھی عمل نہ کرونگی اب تیرے فقرہ مین نہ آؤنگی اب ہرگز ہرگز دھوکا
نہ کھاؤنگی بس اب بیکار تقریر نہ کر سچ بتا کہ میری سیموتی کو کیا کیا خواجہ نے دیکھا کہ یہ

کسی طور سے راہ پر نہیں آتی ہے اب رہائی غیر ممکن ہے خیر جو مرضی خدا وہ مالک و مختار ہے لیکن تو وعدہ
پر وعدہ کیا ہے کہ جب تک تو اپنی زبان سے تین مرتبہ موت کا خواستگار نہ ہوگا اُسوقت تک
تیری قضا نہ آئے گی وہ صادق الوعد ہے اپنے وعدہ کو بھولا نہ ہوگا بس کیا خوف ہے کوئی ذریعہ کی
صورت وہ رہائی کی نکالے گا یہ دل سے باتیں کر کے خواجہ نے زنار کی طرف دیکھکر کہا کہ اے
ملکہ آپ جو بار بار سیوتی کو دریافت فرماتی ہیں کہ کیا کیا سیوتی کہاں سیوتی کو میں کھا گیا
لیکن مزے کا گوشت تھا کہ میں تعریف نہیں کر سکتا ہوں آپ بیکار اُسکو دریافت فرماتی ہیں اب
اُسکا پتہ ملنا دشوار ہے وہ ہضم بھی ہوگئی ہے زنار نے یہ سُنکے کہا کہ کیا تو آدم خوار ہے میری تو سیوتی کو
کھا گیا اگر میری سیوتی کو کھا گیا ہے تو میں تجکو کھا جاؤنگی تو نے بڑا غضب کیا کہ سیوتی کو کھا لیا
ارے موئے یہ کیا کیا تو بڑا شوخ ہے یہ امر تجھ ہی میں دیکھا کہ تو انسان کو کھا گیا خواجہ نے جواب دیا
کہ پھر کیا کرتا میں تین دن سے بھوکا تھا میں نے اُسکو کھا لیا اُسکا گوشت بھی مزے کا معلوم
ہوا زنار نے کہا خیر اگر تو اُسکو کھا گیا ہے تو کھا جا میں تیرا کام تمام کرتی ہوں یہ کہکر آواز دی کہ اے
شبو و سوسن و نسترن و یاسمن کہاں ہو یہاں آؤ میں نے اُس ساربان زادے حرامزادے
کو اسیر کر لیا مگر ایک غضب اُسنے کیا کہ میری پیاری سیوتی کو کھا لیا یہ سننا تھا کہ سب کی سب خواصیں
جو کہ باغ میں عمرو عیار کو تلاش کر رہی تھیں یہ سنتے ہی کہ ملکہ نے عمرو عیار کو اسیر کر لیا ایک مرتبہ
بارہ دری میں آئیں یہاں آکر دیکھا کہ ملکہ مسند پر جلوہ گر ہے اور سامنے قید سحر میں مبتلا خواجہ عمرو
عیار بیٹھا ہوا ہے ملکہ اُس سے کہہ رہی ہیں کہ میری سیوتی کو بتادے وہ کہہ رہا ہے کہ میں کھا گیا ہوں
کہاں سے سیوتی کو لاؤں میری خوراک انسان ہے میں ہزاروں آدمی کھا گیا ہوں جب تک
میں انسان کا گوشت نہیں کھاتا ہوں اُسوقت تک میرا شکم نہیں بھرتا ہے آج کئی دن سے میں نے
کوئی انسان نہیں کھایا تھا از حد بھوکا تھا کھا گیا بس سب خواصیں و مصاحبیں آکر جمع ہوئیں
زنار نے اُن سے کہا کہ سُنا تم نے یہ سیوتی کو کھا گیا اُنھوں نے جواب دیا کہ یہ باتیں بناتا ہے
بھلا یہ سیوتی کو کیا کھا گیا ہوگا کہیں انسان انسان کو کھاتا ہے یہ جانوروں کا طریقہ ہے اور انسان
جانوروں کی خوراک ہے یہ ان کو ستاتا ہے اس حرامزادے کو آپ نے اسیر کیونکر کیا کیونکہ یہ تو
گلیم اوڑھ کر غائب ہو گیا تھا ظاہر کیونکر ہوا زنار نے کہا کہ تم سب کی سب پھر میرے کہنے سے

تلاش کو اس نا عیار کے نکلین مین یہان اکیلی رہی کیا دیکھتی ہون وہ جو نارنگی کے درخت مشرق
کے گوشہ کی طرف لگے ہوئے ہین اُدھر سے سیبوتی ہنستی ہوئی چلی آتی ہے ایک نارنگی ہاتھ مین ہے
یکبارگی زنار نے کہا اے میری سیبوتی تیری کس کس بات کو یاد کرون بس یہ حرامزادہ سیبوتی
کی شکل پر ہنستا ہوا میرے پاس آیا اور کہا کہ اے ملکہ عمرو عیار کو تلاش کرتے کرتے تھک گئی
کہین پتہ نہ چلا آخر عاجز ہو کر چلی آئی وہ جو مشرق کی طرف نارنگی کے درخت لگے ہین وہان جو گئی
تو یہ نارنگی انمین لگی ہوئی تھی جبھی معلوم ہوئی مین توڑ لائی ہین یہ سُنکے بہت خوش ہوئی کیونکہ
جب سے اُن درختون کو لگایا تھا اُس دن سے آجتک بارور نہ ہوئے تھے مجکو اُنکے بارور ہونے
کی خوشی تھی یہ حرامزادہ میرے پاس آکر سیبوتی کی شکل پر خوش خوش بیٹھ گیا نارنگی میرے
سامنے رکھدی مین وہ نارنگی اٹھاکر سونگھنے لگی وہ نارنگی خود بخود شق ہوئی اُس سے کچھ غبار نکلا
جبتک مین سنبھلون سنبھلون کہ چھینک آئی پھر مجکو خبر نہین کہ کیا ہوا یکایک مجکو ہوش آیا تو
اپنے سحر کی پتلی کو اپنے برابر پایا مین نے دیکھا کہ وہ سیبوتی کو پکڑے کھڑی ہے اور کہہ رہی ہے کہ او حرامزادے
تو نے غضب کیا تھا کہ ملکہ کو قتل کر ڈالا ہوتا مین حیران ہوئی کہ یہ پتلی کیا کہہ رہی ہے اُسنے کہا
کہ اے ملکہ ہوشیار ہو اور خبردار ہو لو یہ عیار بان زادہ موجود ہے اور سیبوتی کی صورت بنکر
آیا تھا اسنے بیہوشی کی نارنگی آپ کو دے کر بیہوش کیا اور قتل کرنے کو خنجر لے کر چلا کہ مین نے
زمین سے نکل کر اسکا ہاتھ پکڑ لیا آپ کو ہوشیار کیا یہ جو اسنے کہا مین نے جو سحر کیا سب
رنگ و روغن اُتر گیا یہ اپنی صورت پر آگیا مین نے اُس کو مبتلائے سحر کیا زمین نے پکڑ لیا قید
سحر جس پر اسکے آراستہ کی اب جو یہ بیٹھا ہے اس سے سیبوتی کو دریافت کیا تو اسنے کہا کہ
مین قتل کیا اے شبو اور حسن پیکر یہ دھوکا دیتا تھا کہ مین آپ کی اطاعت کرونگا مجکو رہا فرمایئے
بھلا اب مین کب اسکے فند دمین آتی ہون یہ ترک اسلام بھی کرے تب بھی مین اسکو
بدون قتل کیے نہ چھوڑون سوسن نے جواب دیا کہ اے ملکہ اب ایسا غضب نہ کرنا کہ اسکو
رہا کرنا ورنہ یہ آفت برپا کرے گا اسکا رہا ہونا بہت ہی غضب ہے ملکہ نے کہا کہ کیا
مین ایسی نادان ہون جو اسکو رہا کردونگی تو یہ گا بہت خوب ہے مگر مین ایسے گانے سے
باز آئی کہ جس مین جان کا خطرہ ہو سوسن نے کہا کہ یہ وہی مثل ہوئی کہ چکنت پڑے ایسا

سونا کہ جس سے تو نے مین کانا لس اب رہا نہ ہو بالائے ضرور اسکو قتل فرمائیے مین ایسے لگانے سے
باز آئی ہماری وہی لگانے والیاں کیا کم ہین جو اسکو زندہ رکھین اسلئے زندہ رکھنے مین ضرر ہی زنار نے
کہا تم بیکار مجکو نصیحت کرتی ہو مین کبھی نہ رہا کرونگی بدون قتل کیے ہوئے مگر مین سیبوتی کو کیونکر
اس سے لون یہ ضرور اسکا فقرہ ہو کہ مین کھا گیا نسترن نے کہا کہ ای ملکہ ایک امر میرے خیال
مین آیا ہو یقین ہو کہ ضرور میرا خیال درست ہو زنار نے کہا کہ بیان کرو نسترن نے جواب دیا کہ
ای ملکہ میرے خیال مین یہ آتا ہو کہ جس طرف سے یہ سیبوتی کی صورت بنکر نکلا تھا اُسی درختون کے
ضرور مین سیبوتی کو تلاش کرین شاید سیبوتی وہان ہو اُسکو پوشیدہ کر آیا ہو کیونکہ آج تک کسی انسان
نے انسان کو نہین کھایا ہو ملکہ نے کہا کہ سچ کہتی ہو جاؤ تلاش کرو بس نسترن و سوسن و یاسمن
تینون خواصین اُن درختون مین آئین اور تلاش کرنے لگین تلاش کرتے کرتے ایک انبار کے قریب
جو کہ پتیون کا تھا پہونچین اُسکو جو دیکھا اُسکے اندر سے سیبوتی نکلی کہ بالکل برہنہ تھی نسترن
نے سوسن سے کہا کہ کیون میری رائے نے غلطی نہ کی سیبوتی نکلی یا نہین ملکہ کو یقین تھا کہ
کھا گیا ہو بھلا یہ بھی کہین ہوا ہو کہ آدمی آدمی کو کھا جائے سوسن نے کہا کہ ہان اسوقت تو
تم نے بڑی عقلمندی کی آخر سیبوتی کو اُٹھا کر ایک کمرے مین سب کی سب لائین اُسکو کپڑے
پہنائے اب پانی وغیرہ چھڑک کر ہوشیار کیا اُسکو جو ہوش آیا تو اپنے کو ایک کمرے مین پایا
اور نسترن و سوسن و یاسمن کو اپنے گرد دیکھا حیران ہوکر کہا کہ تم لوگ کیون میرے گرد ہو نسترن
نے کہا کچھ تم کو خبر بھی ہو کہ تم پر کیا گذری تم فلان مقام پر خشک پتیون کے انبار مین برہنہ
بیہوش پڑی ہوئی تھین ملکہ تمھارے لیے رو رہی ہین سیبوتی نے کہا کہ کس نے مجکو بیہوش
کیا اور برہنہ کیا مین تو عمرو عیار کو تلاش کرتی ہوئی اُس طرف گئی تھی وہان مجکو پیشاب لگا مین
پیشاب کرنے بیٹھی پھر مجکو خبر نہ ہوئی کہ کیا ہوا اب جو ہوش آیا اپنے کو یہان پایا ہان یہ امر
ضرور ہوا تھا کہ کسی نے میرے منھ پر پتھر مارا تھا کہ جسکے پڑتے ہی مین اپنے آپ سے جاتی رہی
نسترن نے کہا کہ ای سیبوتی بڑا غضب ہوا تھا کہ وہان عمرو عیار موجود تھا اُسنے تمکو بیہوش
کیا اور برہنہ کرکے تمھاری صورت بنکے اور تمھارے کپڑے پہن کر ملکہ کے پاس گیا [illegible]
امیر نارنگی دے کر بیہوش کیا چونکہ ملکہ بندوبست کر چکی تھین ادھر عمرو نے خنجر قتل [illegible]

ادھر ملکہ کی سحر کی پتلی نے نکل کر عمرو کو گرفتار کر لیا اور ملکہ کو ہوشیار کر دیا ملکہ نے ہوشیار ہو کر عمرو
کو پکڑ لیا پھر پتلی چلی گئی اب عمرو ملکہ کے پاس قید ہے ملکہ نے جو تم کو عمرو سے پوچھا اُسنے کہا کہ مین
کھا گیا ملکہ کو بڑا صدمہ ہوا ملکہ نے ہم سب کو پکارا کیونکہ ہم عمرو کو باغ مین تلاش کر رہے تھے
ملکہ نے پکارا ہم سب کی سب ملکہ کے پاس آئین تو خواجہ کو اسیر پایا عمرو نے پھر نقرہ دینا چاہا
تھا ملکہ سے کہا تھا کہ آپ مجبور ہا گر زمین مین آپ کی اطاعت کرونگا ملکہ نے قبول نہ کیا بس ملکہ
نے سب حال ہم سے کہا مین نے ملکہ سے عرض کیا کہ میرے خیال مین آتا ہے کہ لوا سیبوتی کو
اُن درختون مین جاکر تلاش کرین جدھر سے یہ آیا تھا سیبوتی بن کے ملکہ نے کہا کہ جاکر تلاش
کرو اب جو تلاش کیا تجکو بیہوش پڑا ہوا پایا یہان اُٹھا کر لائے کپڑے پہنائے ہوشیار کیا چلو ملکہ
کے پاس ملکہ کو بڑا صدمہ ہے سیبوتی نے کہا کہ بڑا غضب ہوا تھا افسوس اُس مونڈی کاٹے
نے مجکو برہنہ دیکھ لیا مجکو تو شرم آتی ہے اُسکے سامنے جاتے ہوئے نسترن نے جواب دیا
کہ شرم کس امر کی جو تمھارے پاس ہے وہ اُسکی مان کے بھی پاس ہے بس اگر اُسنے دیکھ لیا تو کیا
نقصان ہے کونسا مرد ایسا ہے جو عورت کے اعضا اور حالت سے آگاہ نہین ہے یا عورت
مرد کے اعضا و حالت سے واقف نہین ہے صرف یہ آنکھ کا لحاظ ہے ورنہ عورت مرد کے سامنے
خواہ پہنے ہوئے ہو مگر برہنہ ہے اسی طور سے مرد اگر کپڑے پہنے ہو عورت کے روبرو برہنہ ہے
پس برہنہ دیکھا تو کیا ہوا سیبوتی نے کہا کہ خیر چلو بس سیبوتی کو اپنے ہمراہ لے کر نسترن
و سوسن و یاسمین بارہ دری مین آئین یہان زنار خواجہ عمرو سے کہہ رہی تھی اے عمرو سچ سچ
بتادے کہ سیبوتی کو کیا کیا خواجہ عمرو یہ فرما رہے ہین کہ مین کھا گیا ہون بیکار نسترن و
سوسن تلاش کرنے گئی ہین وہ میرے پیٹ مین ہے وہان کہان دل مین کہہ رہے تھے کہ اگر
اُس انبار مین تلاش کیا تو مل گئی مین جھوٹھا ہونگا زنار کہہ رہی ہے کہ اے عمرو اب تیری رہائی
غیر ممکن ہے خواہ تو سیبوتی کو بتا خواہ نہ بتا اگر سیبوتی مل بھی جائے گی تو بھی مین تجکو قتل
کرونگی کیونکہ تونے بڑے بڑے ظلم و ستم کیے ہین سامری پرستون پر تونے رحم نہین کھایا
انکو ترسا ترسا کر قتل کیا ہے عمرو جواب دیتے ہین اے زنار تیری کیا مجال ہے جو تو مجکو قتل
کرسکے ہمارا خدا ہم کو بچائے گا کیونکہ اب ہم کو یقین ہو گیا ہے کہ یہ چھوڑے گی نہین رہائی غیر

ممکن ہی پھر تم کیوں خاموش ہو رہو جو میں آئے دو کے واب جو زنار نے کہا کہ اے عمرو میں تجکو ذرا قتل
کرونگی عمرو نے جواب دیا کہ تیری کیا طاقت ہی جو تو مجکو قتل کر سکے تو میرا ایک موے بھی نہیں کم
کر سکتی ہو ورنہ میرے خداوند ہیں انکی کیا حقیقت ہی ان پر لاکھ لاکھ لعنت ہی اور دیکھ کہ میں
رہا ہونیگا . مجکو قتل کرو تیا تو میرے ہاتھ سے ماری جائے گی خواجہ ہزاروں گالیاں اور لعنت
کر رہے ہیں اور وے رہتے ہیں کہ زنار پر ہم ہو رہی تھا اور کہہ رہی ہی کہ جب تک نسترن سیبوتی کو
نہیں آتیتی ہو سیبوتی کو تلاش کرنے اُسوقت تک میں تجکو قتل نہ کرونگی اور عمرو ہ آگئیں میں سے
تجکو قتل کر ڈالا زنار یہ کہہ رہی تھی کہ نسترن وغیرہ سیبوتی کو لیے کر سامنے سے دکھائی دیں
نسترن نے پکار کر کہا کہ ملکہ آپ پریشان نہ ہوں میں سیبوتی کو لائی ملاحظہ فرمائیے یہ سیبوتی
موجود ہی زنار نے پشت کر دیکھا سیبوتی کو جو زندہ پایا جان میں جان آئی سیبوتی کو دیکھ کر اُس
سے کہا کہ کیوں او نا ہنجار تو تو کہتا تھا کہ میں سیبوتی کو کھا گیا یہ کہاں سے آئی عمرو نے کہا
کہ ہاں میں تجکو بناتا تھا اور پریشان کرتا تھا بھلا میں کوئی آدم خوار ہوں اب تجھ سے ہاں کہ لڑا
تو تیرا جی چاہے وہ کر مجکو رہا دے نہ پریشان کر میں تجکو ضرور قتل کرونگا افسوس اس امر کا ہی کہ تو
میرے ہاتھ سے بچ گئی اگر مجکو یہ معلوم ہوتا کہ تو یہ تدبیر کر چکی ہی تو میں تجکو قتل نہ کرتا بلکہ نذر
زنبیل کر لیتا اور گلیم اوڑھ کر پھر غائب ہو جاتا میرا کوئی کیا بناتا یوں ہی سر پٹک پٹک کر سب
رہ جاتیں مگر دھوکا کھایا خیر جاتی کہاں ہی مجکو تو کوئی قتل کر ہی نہیں سکتا ہی کیونکہ میرے خدا
سے اور مجھ سے اقرار ہی کہ جب تک تم تین مرتبہ موت کو اپنے منھ سے نہ طلب کروگے اُسوقت
تک تم کو موت نہ آئے گی تم نہ مروگے بس میں نے موت کو طلب بھی نہیں کیا ہی تو
میں مروں اور میرا خدا صادق الوعد ہی وہ اپنے وعدہ کو خلاف نہ کرے گا میرا قتل ہونا کیسے
ممکن ہی موت کو یاد کرنا تو شی دیگر ہی اُسکا خیال تک تو دل میں لایا نہیں ہوں میں خواب
میں بھی تو خیال کرتا نہیں ہوں بس کیونکر تو مجکو قتل کریگی لعنت ہی تجھ پر اور تیرے خداوند پر
میں نے ہزاروں مرتبہ ساحروں کو ہلاک کیا اور تجکو بھی ہلاک کرونگا سامری و جمشید بھی کیا
لید ہیں وہ بھی ساحر اور بچہ شیطان تھے زنار نے یہ جو تقریر سُنی بہت غصہ آیا اتنے عرصہ
میں سیبوتی قریب آگئی زنار کو سلام کیا آکر ہاتھ چومے قدموں کو بوسہ دیا زنار نے اُسکو

گلے سے لگایا زنار سیوتی سے محبت زیادہ کرتی ہے اور زیادہ تر الفت کی یہ وجہ ہے کہ سیوتی
ابھی جوان اور ناکتخدا ہے اور زنار سے اُس سے دوسرا معاملہ ہے جو کہ باہم عورتون عورتون مین ہوتا ہے
زنار نے اسی سبب سے سیوتی کو لگا رکھا ہے اُسکی شادی تک نہین کی ہے کہ اگر شادی کردونگی
یہ شوہر کے گھر چلی جائے گی مجکو تکلیف ہوگی دوسرے اُسکو دوسرے امر کی لذت ہوگی پھر
یہ میرے کام کیون آنے لگی یہ وجہ ہے جو زنار نے اسکی شادی نہین کی اور اس سے الفت زیادہ ہے
جب سیوتی آئی اور گلے لگا چکی اُس سے سب حال دریافت کیا اُسنے سب حال کہا اُدھر نسترن
نے کل حال ملنے کا کہا اِدھر خواجہ نے ہزارون گالیان دین یہ برہم تو بیٹھی ہوئی تھی حکم دیا
کہ سیخے گوشت لاؤ اور سیخین لاؤ اور نمک مرچ و روغن لاؤ اور لیمون مین اس حرامزادے ساربان زادے
کے کباب لگا کر کھاؤنگی اور تم سب کو بھی کھلاؤنگی یہ جو حکم دیا فوراً شبو و نسترن نے لا کر
گوشت انبار کر دیے اور نمک مرچ و لیمون و روغن و سیخین لا کر رکھدین کوندون پر آگ ڈالدی
اور دہکا دیے زنار نے ایک سیخ مین کپڑا لپیٹا اُسکو گھی مین رکھا اور ایک مین کپڑا لپیٹ کر
نمک مرچ مین رکھا لیمون کاٹ کر ڈالا خواجہ خاموش کھڑے ہوئے دیکھ رہے ہین مجبور ہین
خدا سے دعا کر رہے ہین اور کہہ رہے ہین کہ تو ہی حامی و مددگار ہے تو ہی اسکے شر سے بچانے والا
ہے مین نے تو بھولے سے بھی بری شے کا نام نہین لیا ہے یہ کیا سامان ہے خداوند کریم سے دعائین
کر رہے ہین اُدھر اُس لکاتہ نے ایک اپنے سر کا بال وبال جان کر توڑا اُس پر کچھ اسم سحر دم
کر کے بالائے آسمان پھینکا کہ یکایک ایک زنجیر آہنی بنکر آسمان سے لٹکی زنار نے اشارہ کیا
وہ زنجیر خواجہ کی کمر مین لپٹ گئی اور خواجہ کو لٹکا لیا زمین سے گز بھر بلند ہوگئی زنار نے سحر
اُٹھا لیا تھا زمین نے خواجہ کو چھوڑ دیا تھا جب خواجہ لٹک گئے مثل طائر بے بال و پر کے
اُسوقت زنار نے خواصون کو حکم دیا کہ تمام کوئلے دہکے ہوئے اسکے نیچے رکھدو تاکہ اسکو
گرمی پہونچے اور تیر و کمان لے کر بیٹھو جب مین تیر لگاؤن تم سب بھی تیر لگانا جب جب
تیر کا زخم اسکے جسم پر پہونچے گا مین نمک مرچ چھڑکونگی اور گھی اسی طور سے اسکو بریان کرونگی
جب یہ بریان ہوجائے گا تو اسکی بوٹیان کارد سے کاٹ کاٹ کر کھاؤنگی سب نے کہا
کہ بہت خوب راوی بیان کرتا ہے کہ اُن سب نے یہ موجب کہنے زنار کے وہ دہکے ہوئے

کو لے جو کہ آتش بہنم ست گم نشت خواجہ کے پیچھے تھے اسکا دیے خواجہ کو یہ معلوم ہوا کہ تمام دنیا بھر کی
آگ ہے کہ جس بیچ میں لٹکا ہوا ہون جو موئے تھے جلے جاتے تھے ہلاک کر دعا کرنے لگے اودھر سب
خواہین زنار کی تیر و کمان لے کر برابر زنار کے بیٹھین بس زنار نے تیر کمان مین جوڑ کر خواجہ
کو تاک کر رہا کیا اسکا رہا کرنا تھا کہ سب خواہون نے بھی رہا کیا خصوصاً سب ہوتی نے سب
سے پہلے کیونکہ یہ سب سے زیادہ جلی ہوئی تھی گو سب خواہین خواجہ سے جلی ہوئین تھین
کیونکہ خواجہ نے سب کو پریشان کیا تھا راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ پر برابر سے چالیس تیر پڑے
اور چالیس زخم آئے جب زنار تیر لگا چکی اسنے شبو نسترن سے کہا کہ ذرا آگ دہکا دو اور جو
اسنے اُس سیخ کو اٹھایا کہ جو کہ نلی مین رکھے ہوئے تھی اور اسمین کپڑا بندھا ہوا تھا خواجہ کے
ان زخمون پر لگانا شروع کیا اور نلی سے زخمون کو تر کرنا شروع کیا جو کہ تیر سے لگائے تھے بعد
نلی کے تر کرنے کے اسنے نمک مرچ و لیمون ان پر دو مرتبہ سیخ کے ذریعہ سے لگایا ادھر
نسترن و شبو نے آگ کو دہکایا خواجہ مثل ماہی بے آب کے تڑپنے لگے ایک تو زخمون
کی تکلیف دوسرے آگ کی اذیت تیسرے نمک مرچ کی زحمت خون اُن سے ٹپک رہا ہے
پھر زنار نے تیر و کمان اٹھائی اور قصد تیر لگانے کا کیا ادھر خواجہ نے یہ تکلیف پاکر بدرگاہ
قاضی الحاجات تڑپ کر دعا کی کہ اے کریم کارساز و اے رب بے نیاز و اے غیاث المستغیثین و اے
ارحم الراحمین میری مدد کر اس بلا سے نجات دے تو صادق الوعد ہے کیا اپنے وعدہ کو فراموش
فرمایا مین نے بُری شے کا نام نہین لیا ہے واسطہ تجھکو اپنی عزت و جلال کا واسطہ تجھکو انبیا سے
باصفات کا میرے حال پر رحم فرما اور اپنے وعدہ کو پورا کر اے رب العالمین اے فریادرس بیکسان
و دادرس مظلومان جسکو اسکے شر سے پناہ دے تیغ سے اپنے بندہ خاص کو کہ وہ آکر مجاور رہا
کرے اے کریم مین اگر مارا گیا تو دشمن بہت خوش ہونگے دوست غمگین ہونگے حمزہ کو صدمہ
ہوگا یقین ہے کہ وہ جہاد کو ترک کر دین مین آجتک تیری راہ مین بہت لڑا ہون تیرے دشمنون کو
مین نے ہلاک کیا ہے ابھی میرا دنیا سے جی نہین سیر ہوا ہے میرے حال پر رحم فرما واسطہ
تجھکو محمد مصطفےٰ کا یہ دعا کرتے تھے اور یہ شعر پڑھتے تھے رباعی اے کریمے کہ از خزانہ غیب
گبر و ترسا وظیفہ خور داری + دوستان را کجا کنی محروم + تو کہ با دشمنان نظر داری + کبھی یہ رباعی

زبان پر جاری کرتے تھے یا علی بگرداب بلا افتادہ ام یا مصطفےٰ دستے + بحر غم گرفتارم علی مرتضیٰ دستے + زحالات شب معراج دانستم یداللّٰہی + چرا دستم نہ گیری یا علی شیر خدا دستے + کبھی کہتے تھے اگر وشنسار پکارتے ہین جبرئیل کو انجھی حسین بتا مجھو + تین سو برس تک جی سکتے تا ہم سکتے سلمان کو چھڑا یئو + جب جھنجھری دکھیر کی انتظار سے بین چلا ہو + مین منتی کرون ... آگہ سیری یا ... دن دو پر لگا ہو + اب وقت ... ہوا اور ... ہون جو خواجہ نے بلک کر دعا کی کیونکہ ابھی خواجہ کی زندگی باقی تھی پیمانہ عمر لبریز نہین ہو چکا تھا بلکہ زنار شہوت پرست کی قضا آچکی تھی وہ جب ہی تو یہ ظلم وستم خواجہ پر کر رہی تھی خداوند کریم کو کسی کا ظلم وستم پسند نہین آتا ہے نہ وہ ظالم ہے نہ ظلم کو پسند کرتا ہے جہان زیادتی ظلم وستم کی ہوتی دیکھی اسنے ظالم پر بلا ناگہانی نازل کیا اب زنار کے ظلم وستم کی حد ہو چکی تھی اسکا پیمانہ عمر لبریز ہو چکا تھا خواجہ نے بلبلا کر جو دعا کی وہ ہاے آسمانی تھے وقت اجابت دعا کا تھا تیر دعا ہدف اجابت پر پہونچا دریاے رحمت الہی موجزن ہوا خواجہ کی رہائی کا زمانہ آپہونچا خداوند کریم کو خواجہ کے حال زار پر رحم آگیا فوراً خواجہ کی رہائی کا سامان پردۂ غیب سے کیا یعنی تحریر کر چکا ہون کہ بادشاہ سابق یعنی سیماے بلند آواز جب کہ صاحبقران سے رخصت ہوکر صحراے عجائب نگار مین گیا تھا وہان جاکر اسنے اپنے ملازمون اور دوستون اور غلامون کو بذریعہ چٹھیون کے اپنے رہا ہونے سے آگاہ کیا تھا اسکے بعد اپنی زوجہ اور فرزند ودختر کو آگاہ کرکے اسنے یہ حکم دیا تھا کہ جبتک یہ لوگ یہان آئین مین صاحبقران کی خدمت مین ہو آؤن اور انکو دیکھ آؤن اور خبر لے آؤن پھر یہان آکر ان سب سے ملونگا اتنے عرصہ مین یہ سب یہان جمع ہوجاینگے تخت سحر پر سوار ہوکر خدمت صاحبقران مین چلا تھا تخت سحر اڑاتے ہوے چلا جاتا تھا قضاے کار واتفاقات روزگار اسکا گذر ادھر سے ہوا جدھر باغ تھا زنار جادو کا جب یہ وہان پہونچا اسکو خیال آیا کہ اس کوہ پر باغ ہے زنار شہوت پرست کا یہ بہن ہے بے ستون جادو کا وہ لگاتا بھی ساحرۂ زبردست اور بڑی سیاہ قلب ہے اور میری گرفتاری مین اسنے بھی بے ستون کو کمک دی تھی اور شریک رہی تھی اگر اسوقت مل جاے اپنے باغ مین تو کیا اچھی بات ہے اس سے بھی سمجھ لون اور خداوند کریم اپنا فضل وکرم کرے

تو قتل کرون اور اسکے جسم ناپاک سے اس دنیا کو پاک کرون اپنے دشمن سے عوض لون یہ خیال کرکے
تخت کو ذرا تھوڑی دیر ٹھہر کر اب تخت کو طرف باغ زنار کے روانہ کیا چونکہ خواجہ پر تشدد زیادہ
تر ہو رہے تھے اور رہائی کا وقت آگیا تھا اور زنار کے قتل کا وقت قریب پہونچ گیا تھا زنار کی
قضا اس بادشاہ کے ہاتھ سے تھی کیونکہ سیماب بلند آواز کا اس طرف سے گذر ہوتا اور اسکے
ذہن مین یہ بات پیدا ہوتی خداوند کریم نے اپنا فضل و کرم کیا خواجہ پر رحم رکھا یہان وہ دستہ
جو کہ زنار نے کمان مین جوڑ چلی تو رہا کرنے کی دیر ہو کہ تیر کو رہا کرکے دوسری مرتبہ خواجہ کو نشانہ
خدنگ کرے اور کہہ رہی کیون حمزہ و عیار مجھکو فقرہ دینے کی سزا پائی اور سارے حرون کو قتل کرنے کی
اسی طور سے وہ بھی تڑپ تڑپ کر ہلاک ہوئے ہین اور مجھکو رحم نہ آیا تیرے خدا نے اسوقت
تیری کمک نہ کی تو تو کہتا تھا کہ میرا خدا مجھکو بچا لیگا اور مین تجھکو قتل کرونگا اب تو تو ہی قتل ہوتا
ہے اور مین زندہ بچتی ہون خواجہ یہ اسکی تقریر سن رہے تھے اور خاموش دعا کر رہے تھے اور کہہ
رہے تھے کہ الٰہی اب تو یہ تکلیف نہین اٹھ سکتی ہے اسکی طعنہ آمیز تقریر کی برداشت ہوسکتی
ہے جلد میرے حال پر رحم فرما اور بھیج کسی کو کہ اسکی سرکوبی کرے اور مجھکو رہا کرے اپنی قدرت کا
تماشہ دکھا اور مجھکو رہا فرما خواجہ نے ادھر یہ دعا کی اور آنکھوں سے اشک حسرت گرے اُدھر
اُس [illegible] نے کمان کو کھینچا سہ پر کی اُسکا چلہ کو کھینچا تھا کہ برابر [illegible] سب کمانین کھنچین ادھر
کمانین کھنچین اُدھر سیماب بلند آواز تخت کو اُڑا کر اُس باغ مین آکر پہونچے بالائے ہوا تخت
کو قائم کرکے باغ کی طرف دیکھا کیا تماشہ نظر پڑا دیکھا کہ زنار شہوت پرست کرسی پر بیٹھی
ہوئی ہے سامنے میز رکھی ہوئی ہے اس پر دو کاسہ رکھے ہوئے ہین اور اُسکی خواصین و مصاحبین
گرد اُسکے کرسیون پر بیٹھی ہوئی ہین کمانین سب کے ہاتھ مین ہین زنار کمان کھینچے ہوئے
نشانہ تاک رہی ہے یہ جو ملک سیماب بلند آواز نے دیکھا خیال کیا کہ یہ [illegible] کس کو اپنا نشانہ
بنا رہی ہے یہ تو نہایت ظالم ہے کسی پر ظلم و ستم تو نہین کر رہی ہے یہ خیال کرکے دل مین اُس طرف
کو دیکھا کہ جدھر یہ سب متوجہ تھین اور نشانہ بازی ہو رہی تھی ایسی مشغول تھین کہ بالکل خبر
بھی نہ تھی کہ کچھ سر پر آموجود ہوئی خواجہ تو بچے جاتے ہین ہم تو [illegible] اجل سے [illegible]
نشانہ بنتے ہین زاغ کمان انکے حال پر گریان تھا گوشہ کمان سے [illegible] آ رہی تھی کہ اپنی جان بچا

اب کوئی صورت تیری زندگی کی نظر نہیں آتی ہے تیری جان کا ملک الموت آن پہونچا ہے اسنے تو
کمان کو کھینچا اور نشانہ تاکا اُدھر صیاد اجل نے اسکو تاکا اور خدنگ قضا کا نشانہ کیا یعنی
سیماسے بلند آواز نے دیکھا تو کیا دیکھا کہ ایک زنجیر آہنی ہوا پر قائم ہے اسمیں ایک مرد
بزرگ آویزان ہیں اور لٹک رہے ہیں زمین سے گز سوا گز بلند ہیں اور نیچے اُنکے آگ از حد
دہک رہی ہے کہ اسکی گرمی سے وہ مضطرب ہو رہے ہیں سوے آسمان سر اُٹھائے ہوئے خدا سے
دعا کر رہے ہیں اور اُنکے جسم سے خون بہہ رہا ہے سیماسے بلند آواز نے ابھی تک یہ نہیں
پہچانا ہے کہ یہ خواجہ عمرو ہیں [illegible] سبب سے میں قید بے ستون سے رہا ہوا ہوں
جب کہ اسنے یہ دیکھا [illegible] نورانی پایا اور خدا سے دعا کرتے ہوئے بصد رجوع قلب دیکھا تو خیال
کیا دل میں کہ کوئی مرد بزرگ ہیں [illegible] اُٹھا لائی ہے اُن سے طالب وصل ہوئی ہے انھوں نے
انکار کیا ہے [illegible] ان پر ظلم و بدعت کر رہی ہے کیونکہ یہ شہوت پرست تو بہت ہی نام بھی اسکا
شہوت پرست ہے [illegible] لازم ہے اور اس حرامزادی کو قتل کرنا یہ خیال کرکے انھوں نے
[illegible] کیا اس خیال سے کہ اس لکاتہ کو آگاہ و خبردار کرکے قتل کروں
[illegible] جلے تو مگر اُنکی نگاہ اسیطرف
[illegible] جب یہ قریب پہونچے انھوں نے [illegible] دیکھا تو کچھ
[illegible] خیال کیا کہ اس صورت کو تو میں نے کہیں دیکھا ہے یہ کون بزرگ
ہیں اور کہاں میں نے انکو دیکھا ہے [illegible] اور قریب جلد آئے وہ ایسی غافل تھی نشانہ
لگاتے ہیں کہ اُسنے بالکل بادشاہ سیماسے بلند آواز کو دیکھا تک نہیں اسکی نگاہ پر غفلت
کے پردے پڑ گئے تھے [illegible] اپنا بالکل اثر کر لیا تھا کسی بات کا خیال تک نہ تھا
سواے اسکے [illegible] خطا کار نے سوچا تھا کہ اب میں نے خواجہ کو قتل کیا کسی کی کیا
مجال و طاقت ہے کہ یہاں آکر اسکو چھڑائے میں آج سامری و جمشید کی تحریر کو مٹاے دیتی
ہوں بڑا ثواب حاصل کرتی ہوں یہ نہ جانتی تھی کہ خود ہی تھوڑے عرصہ میں واصل جہنم ہوتی
ہوں بلا خوف و خطر آنکھوں پر غفلت کے پردے ڈالے ہوے کھینچی تھی نشانہ تاک
رہی تھی کہ اِدھر جب سیماسے بلند آواز قریب پہونچے اور انھوں نے غور سے دیکھا

تو پہچانا کہ یہ تو میرے محسن اور جان بخش خواجہ عمرو ہیں عیار حمزہ صاحبقران جنکے سبب سے مین
قید سے بے ستون کی رہا ہوا اور مین نے رہا ہو کر صاحبقران کی کمک کی تیغ سحر کش لا کر
دیا کہ صاحبقران نے بے ستون کو قتل کیا ورنہ بڑی مشکل ہوتی اگر یہ کوشش و عیاری نکرتے
نہین رہا ہوتا وہ کسی نہ کسی کو بھیج کر مجکو قتل کرا ڈالتا کیونکہ مین بالکل بے دست و پا تھا انھون نے
بڑی عنایت کی جب مین صاحبقران سے رخصت ہو کر چلا تھا تو انکو صاحبقران کی خدمت
مین چھوڑ آیا تھا یہان کہان سے آگئے اور اس لکاتہ کے ہاتھ کیونکر لگ گئے ان کی کمک کرنا
لازم ہے کیونکہ یہ تو میرے محسن ہین یہ لکاتہ اب جاتی کہان ہے میرے محسن و جان بخش پر ظلم و ستم کرے
اور مین خاموش رہون مین پہلے ہی سے اسکے قتل کی فکر مین آیا تھا اب تو میرے اوپر اسکا قتل
واجب ہوا یہ خیال کر کے آواز دی کہ اے خواجہ سلامت سلام و علیک آپ کو اپنی رہائی مبارک
ہو مین آپ کا غلام جان باز آپہونچا آپ پریشان نہ ہون اب اس لکاتہ کی کیا مجال ہے جو یہ
آپ کی طرف بہ نگاہ کج دیکھ سکے گو مجھ [illegible] کی خبر نہ تھی اتفاق سے ادھر آگیا آپکی خدمت
کرنا میرے مقدر مین بدی تھی اس سبب سے میرا ادھر کو گذر ہوا خواجہ نے جو یہ صدا سنی یہ تو
دعا مین مصروف تھے طرف آسمان کے دیکھ رہے تھے انکو دین و دنیا کی خبر نہ تھی کہ کون آیا ہے اور
کون نہین آیا ہے اب جو صدا یہ سنی تو سر اٹھا کر دیکھا اس آواز کی طرف فوراً انکی نگاہ سیماے بلند آواز
پر پڑی دیکھا بادشاہ طلسم جستجو مین رہا ایک تخت تاج سر پر رکھے ہوئے تخت پر سوار جھول دوش
پر تخت ہوا پر قائم میری طرف دیکھ رہا ہے جیسے ہی خواجہ نے اسکی طرف دیکھا اسنے جھک کر سلام
کیا خواجہ نے جواب سلام دے کر [illegible] میری رہائی کی فکر کرو میری جان پر بنی ہوئی ہے یہ آگ
جلائے دیتی ہے دو سر [illegible] وہ الاگ ہلاک کرتے ہین ایسی ان
تکلیفون کی برداشت نہین [illegible] گا جو میری رہائی مین کوشش
کرو گے کیونکہ میری جان پر بنی ہوئی ہے یہ جو خواجہ نے کہا بادشاہ نے جواب دیا کہ یہ غلام
حاضر ہے جہان تک ممکن ہو گا آپکی رہائی مین کوشش کرے گا بلکہ جان دونگا اور آپ کو
رہا کرونگا اب آپ اطمینان رکھیں [illegible] تو لکاتہ مجھ آپ کو تکلیف نہین دے
سکتی ہے یہ کہکر کچھ پڑھ کر جو دم کیا جہان پر آگ جل رہی تھی وہان کی زمین شق ہوئی اور

ایک پتلی پیدا ہوئی اُسکے ہاتھ مین ایک چھوٹی سی پچکاری تھی اُس پچکاری کو اُس آگ پر مار پچکاری
کا پڑنا تھا کہ وہ آگ بالکل سرد ہو گئی ذرا بھی اُسمین گرمی باقی نرہی ادھر تو آگ سرد کی اُدھر خواجہ
کو آگ کے سرد ہونے سے راحت ملی وہ پتلی تو آگ کو سرد کرکے غائب ہو گئی یہ واقعہ کسی نے
نہین دیکھا کیونکہ سب خواجہ کی طرف نشانہ بازی مین مشغول تھین سب کی نگاہ بلند تھی
زمین کی طرف کسی کی نگاہ نہ تھی جو یہ واقعہ دیکھتین کہ آگ سرد ہو گئی ادھر جب بادشاہ طلسم آگ
کو سرد کر چکا اُسوقت متوجہ ہوا طرف زنار کے اور تخت کو اُڑا کر سامنے آیا اور خواجہ کو اپنی پشت
کی طرف کر لیا اور پکارا کہ او لعائنہ زنار یہ کون سی حرکت ہے خبردار ہو ہوشیار ہو جا مین تیری جان کا
ملک الموت آپہونچا خواجہ کی کمک کرنے کو جس طور سے تیرے بھائی بے ستون کو قتل کیا
ہے اسی طور سے تجکو بھی قتل کرونگا اور اُسکے پاس تجکو بھی پہونچا دونگا دوزخ مین تو نے بہت ظلم
و ستم پر کمر کسی ہے اب میرے ہاتھ سے جاتی کہان ہے راوی بیان کرتا ہے کہ اُسوقت تک تو زنار و اسکی
خواصون کو خبر نہ تھی کہ جب تک سیماے بلند آواز قریب خواجہ آئے تھے ہان جب سیماے
بلند آواز نے خواجہ کو پہچان کر کہا تھا کہ سلام علیک ای خواجہ سلامت مین آپ کا
غلام جان باز آپہونچا ہون پریشان نہ ہوجیے گا اور خواجہ سے اور ملک سیماے بلند آواز
سے گفتگو ہوئی تھی یہ نشانہ تو زنار کی چلی تھی اسکے کان مین جو یہ صدا پہونچی اُسنے خواصون سے
کہا تھا کہ یہ کون عمرو عیار سے باتین کر رہا ہے ذرا دیکھنا تو سب نے ایک مرتبہ خواجہ کی طرف
دیکھا گو نشانہ تاک رہی تھین مگر اس طور سے ہر ایک نشانہ تاک رہی تھی کہ کسی کی نگاہ
بلند نہ تھی سب کی نگاہ خواجہ کے جسم اسفل پر تھی یہ بھی زنار نے کہا تھا کہ پہلے اسکے
جسم اعلی کو نہ زخمی کرنا اگر اُسکو زخمی کروگے اور کوئی تیر گلے پر پڑ گیا اور گلے کو توڑ کر پار گذر گیا تو
یہ ہلاک ہوجائے گا تکلیف قتل سے محفوظ رہے گا اسکو جہان تک ممکن ہو تڑپا تڑپا کر قتل کرو
اس سبب سے سب کی نگاہ تھی تو اُسی طرف مگر بلند نہ تھی اب جو یہ زنار نے کہا سب نے
دیکھا کیا نظر پڑا ایک تاجدار تخت پر سوار عمرو عیار سے کلام کر رہا ہے زنار نے بھی دیکھا خواصون سے
سے کہا کہ تم نے غضب کیا عمرو عیار کا حمایتی آپہونچا مگر جاتا کہان ہے مین تو اسکے خون کی پیاسی ہون
اُسی تلاش مین تھی عمرو عیار کو قتل کرے اسکے قتل کرنے کی فکر مین ضرور جاتی اسی نے میرے

بھائی

بھائی بے ستون جادو کو قتل کرایا ہی نہ یہ شیشہ لاکر دیتا نہ وہ قتل ہوتا خوب ہوا یہ یہاں آگیا اسکا مین
ہاتھ سے رکھ دو پہلے میں اس سے سمجھ لون پھر خواجہ کو قتل کرون کیونکہ جب تک یہ قتل نہ ہولے گا
خواجہ کا قتل ہونا محال ہی خواصون نے کہا کہ ای ملکہ یہ کون ہی کیا یہ ہی طلسم کشا ہی مگر ہم تو سنتے تھے
کہ طلسم کشا ساحر نہیں ہی یہ تو ساحر ہی زنار نے کہا تمنے نہیں پہچانا ارے کمبختون یہ بادشاہ طلسم ہی اپنے
بلند آواز ہی جسکو میرے بھائی بے ستون نے شنگال بادشاہ طلسم کے حکم سے اپنے پاس قید رکھا
تھا جسکو عمرو عیار نے بے ستون کو دھوکا دیکر چھڑا لیا یہ وہ ہی اب اپنے حمایتی یعنی عمرو عیار کو ہاتھ کرنے
آیا ہی اُسکا حمایتی بنکر ساحری و جستیہ سے نے میری مراد پوری کی زنار خواصون سے یہ کہہ رہی تھی اور
کہہ رہی تھی کہ یہ طلسم کشا نہیں ہی طلسم کشا کو تو اس حال کی خبر بھی نہ ہوگی نہ وہ ساحر ہی جو یہاں آسکے
یہ اسکی قضا اسکو لائی ہی دونون کو قتل کرونگی اسکی تقریر تمام نہوئی تھی کہ بادشاہ طلسم نے
سامنے آکر پکار کر وہ تقریر کی جوکہ تحریر کرچکا ہون اور کہا کہ خبردار دست خود را نگہدار اب خواجہ
پر تیر نہ لگانا ورنہ خطا پائیگی پہلے مجھ سے مقابلہ کرلے اور مجھکو قتل کرلے پھر خواجہ سے بولنا دیکھ
ہوشیار ہو جا کمان ہاتھ سے رکھدے زنار نے جو بادشاہ کو سامنے پایا اور یہ تقریر سنی فوراً کمان
ہاتھ سے رکھدی اور کہا کیون قضا آئی ہی میں وہ ہی ہون کہ جسنے تجھے حالت حکومت میں
اسیر کرلیا تھا اور تو میرا کچھ نہ کرسکا تھا اب کیا بنا لیگا بس اسی میں خیریت ہی کہ میرے پاس
چلا آ اور اپنی خطا کو معاف کرا میں تیری خطا بخشدونگی بھائی کے خون کا دعویٰ نہ لونگی اور دیکھ
خبردار ہو جا تو میرا کچھ نہ کرسکے گا کیون اپنی جوانی کو تباہ کرتا ہی مجھ ایسی ساحرہ سے مقابلہ کرکے
بادشاہ نے جواب دیا کہ او لکاتہ وہ زمانہ اور تھا اور یہ زمانہ اور ہی اسوقت میں سب
مجھ سے پھر گئے تھے اور مجھکو دھوکا دے رہے تھے اور دھوکے اور فریب سے مجکو اسیر کرلیا تھا
وہ جو شنگال بادشاہ بنا ہوا تھا وہ میرا کیا بنا سکتا تھا پہلے تو دھوکے دھوکے میں تمام تحفہ جات
طلسمی میرے قبضہ سے نکال لیے اسکے بعد مجکو شراب پلا کر بیہوش کیا اسی حالت میں مجھ
میرے ملازمون کے توسط اور تیرے بھائی اور شنگال و دیگر نمک حرامون نے پکڑ لیا ورنہ
اگر میں ہوشیار ہوتا تو میرا اسیر ہونا محال تھا تمام طلسم تہ و بالا کر دیتا اور اب تجھکا خاتمہ
ہو جائیگا میں سامنے موجود ہون اگر اپنی زندگی چاہتی ہی تو ہاتھ باندھکر میرے پاس آ

مین تیری خطا معاف کرون اور طلسم کشا کی شراکت کر یہ ہی صورت تیری زندگی کی ہی ورنہ
بچنا محال ہی جب سے مین نے خواجہ کو اس حال سے دیکھا ہی میری آنکھون مین خون اترا ہوا ہی
بس اب جو کچھ تجھکو کرنا ہو وہ کر مجھکو تاب نہین ہی زنار نے جواب دیا کہ مین ہوشیار ہون یہ تو مجھسے
کبھی نہو گا کہ مین طلسم کشا کی اطاعت کرون یا تیری مین تجھ سے کوئی بایہ کمی کا نہین رکھتی ہون
تجھ ایسے میرے بہت سے شاگرد ہین ہان یہ تیرا مرتبہ کبھی تھا کہ تو بادشاہ طلسم تھا اسوقت مین
ہم سبکو تیری اطاعت و فرمانبرداری لازم تھی جبکہ تو ملحد و مرتد و ملچ ہو گیا تو اب ہم کیونکر
تیری اطاعت کرین ابتو تجھکو جہانتک ممکن ہوگا قتل کرینگے یہ کہکر خواصون سے کہا کہ ہوشیار
ہو جاؤ بڑے زبردست سے سامنا ہی بادشاہ نے کہا کہ گو میرے آقا و مالک طلسم کشا کا
یہ حکم ہی کہ پہلے حریف پر سبقت نکرنا اسکا حربہ رد کر کے اسپر حربہ کرنا مگر مین اسوقت انکے
حکم کے خلاف اس سبب سے کرتا ہون کہ میرے محسن و جان بخش یعنی خواجہ عمرو تیری قید مین
مبتلا ہین اور بازحد تکلیف مین ہین مجھکو انکی تکلیف گوارا نہین ہی اگر مین تیرے حربہ کا انتظار کرونگا
تو عرصہ ہوگا انکو اور تکلیف ہو گی زنار نے کہا کہ تو شوق سے حربہ کر مین خبردار ہون تیرے حربہ کی
مشتاق ہون تجھ ایسے بہت سے چھوکرے مین نے ٹانگ کے نیچے سے نکالدیئے ہین یہ جو کلمہ کہا بادشاہ
کو غصہ آگیا اور یہ کہا کہ خبردار ہو جا مین نے تجھ ایسی فاحشہ ہزار رن جوتیون سے قتل کی ہین
اور ناک و چوٹی کاٹکر نکالدیا ہی بس اپنی زبان بند کر یہ کہکر اور ایک مرتبہ تخت پر جھوم کر دستک دی
اور کہا کہ کوئی حاضر ہی یا سب مر گئے یہ کہنا تھا کہ ایک سنسناتا ہوا حاضر حاضر کی صدا آئی زنار
و اسکی خواصون و خواجہ نے دیکھا کہ ایک پتلا سر پر ایک کشتی رکھے ہوئے پیدا ہوا اسنے
آتے ہی سلام کیا خواجہ بلامت اب سب تکلیف و اذیت بھول گئے تماشہ دیکھنے لگے جیسے
اس پتلے نے سلام کیا اور کشتی سامنے پیش کی بادشاہ نے اشارہ کیا اسنے تورہ پوش کو اٹھایا
سب نے دیکھا کہ اسمین ایک ترنج و ایک نارنج تھا اور چند اشیا سحر کی تھین بادشاہ نے
ترنج اٹھالیا ادھر اس پتلے نے تورہ پوش کشتی پر ڈالدیا بادشاہ نے اشارہ کیا وہ کشتی لیکر
جس طور سے آیا تھا اسی طور سے چلا گیا وہ ترنج لیکر بادشاہ نے اپنی زبان مین سوزن سے
نشتر دیا اور خون لیکر اس ترنج کو رنگا اور چھلکے دیے بعد اسکے ران مین نشتر دیا اس خون سے

بھی ترنج کو رنگین کیا زنار بانو بیٹھی تھی یا کھڑی ہو گئی اور دیکھ رہی تھی اُسنے بھی ایک کارد اُٹھا لیا ہی
خواصین کہہ رہی ہین کہ ملکہ آپ بھی کوئی سحر تیار کیجیے وہ جواب دیتی ہی کہ ایسے چھوکرون اور طفل مکتب
کے لیے کیا سحر تیار کرون اسکے لیے جنبش لب کافی ہی ابھی تو ایک اشارہ مین خاک سیاہ ہو جائیگا
نہ معلوم یہ کس بھروسہ پر مجھ سے لڑنے کو آیا ہی تم دیکھ لینا کہ ادھر مین نے اشارہ کیا اُدھر یہ
ہلاک ہو کر خاک پر گرا اسکو اپنے دلکی حسرت نکال لینے دو دیکھون یہ میرا کیا کرتا ہی خواصین
خاموش ہو رہین اور کھڑی ہوئی تماشہ دیکھنے لگین ایک نے دوسری سے کہا کہ واقعی یہ امر
ہی کہ بھلا یہ ملکہ سے کیا مقابلہ کر سکتا ہی ملکہ ملکہ ہی یہ یہی ہی چہ نسبت خاک را با عالم پاک یہی
ملکہ ہین اور انمین زمین آسمان کا فرق ہی بادشاہ طلسم ہونے کا جو چاہیے مرتبہ کہو وہ درست ہی
کیونکہ بادشاہ صاحب تحفہ جات طلسمی ہوتا ہی اس سبب سے اُس سے کوئی لڑ نہین سکتا ہی ورنہ
ملکہ ان ایسے ہزارون صبح سے شام تک ساحر تیار کر دین سو وہ بھی بات اب نہین ہی کہ یہ بادشاہ
ہون انکو قضا ہی لائی ہی دوسری نے کہا کہ کوئی تو ایسا امر ہوگا کہ جو اتنی بڑی ساحرہ سے یون
بلاخوف مقابلہ پر آمادہ ہوا ہی تیسری بولی کہ کچھ بھی نہین ہی صرف اپنی حکومت کے بھروسے پر آیا
سو وہ حکومت اب کہین نام کو بھی نہین ہی مگر مرنے جاتے ہین چوتھی بولی اس تقریر سے کیا
فائدہ دیکھ لینا جو ہوگا لو ادھر دیکھو وہ اپنا حربہ کرتا ہی اس بحث سے کوئی بات فائدہ کی نہین ہی
یہ جو چوتھی نے کہا سبکی سب اُس طرف متوجہ ہو گئین ادھر سیماے بلند آواز نے اُس ترنج کو
خون سے رنگین کر کے اور اسپر اسم سحر دم کر کے خبردار کہکر اب جوزنار جادو پر مارا
وہ ترنج سحر قہقہہ کرتا ہوا مثل شعلۂ جوالہ کے چلا وہ اُسی طور سے کارد سحر ہاتھ مین لیے
ہوے کھڑی رہی جیسے ترنج قریب پہونچا اسنے اسم سحر دم کر کے وہ کارد سحر اُس ترنج
پر ماری اُسکا ترنج پر پڑنا تھا کہ ایک برق چمکی وہ ترنج بیچ سے شق ہوا اور ایک شعلہ پیدا ہوا
وہ شعلہ اُسکی طرف چلا اسنے سحر کیا کہ وہ شعلہ بلند ہونے لگا اسنے اشارہ کیا کہ اے سحر
سیماے بلند آواز واپس جا اپنے بادشاہ کو جسنے تجکو بھیجا ہی اُسکو جلا دے مین اُسکی
طرف واپس کرتی ہون وہ شعلہ بلند ہو کر طرف سیماے بلند آواز کے چلا بادشاہ نے
جو دیکھا کہ شعلہ میری طرف آتا ہی بس فوراً اپنی ران مین نشتر دیا اُس سے جو خون نکلا اُسکو

چلو مین لیکر اُس شعلہ پر مارا اور کہا کہ برق بنکر زنار پر گر اور اسکو ہلاک کر یہ کہنا تھا کہ وہ شعلہ
برق ہوگیا اور چمک کر بالاے آسمان گیا اور وہان سے تڑپ کر چلا ادھر زنار نے دیکھا کہ یہ سحر
اسنے بڑے غضب کا کیا ہے اسکا رد کرنا فوراً غیر ممکن ہے جلدی سپر سحر اُٹھا کر سر کی پناہ کی اُدھر بادشاہ
نے اور زور دیا کہ ایک چلو خون اور اُس برق پر مارا ادھر تو اسنے سپر کو پناہ کیا اُدھر اُنھون نے
خون مارا بس اب جو تڑپ کر برق گرتی ہے اسنے لاکھ لاکھ اپنے کو بچایا اور رو مین تن بنایا مگر کچھ نہو سکا
وہ برق صاف سپر کو قلم کرکے سر پر آئی و سر و گردن کو قلم کرتی ہوئی سینہ مین آئی اور
سینے کو چیرتی ہوئی شکم کی خبر لیتی ہوئی شرمگاہ کے پھاٹک کو کشادہ کرتی ہوئی غرق زمین ہوگئی
اسکے دو پر کالے ہوے ایک شعلہ بلند ہوا کہ جسنے اُس لکاتہ کے جسم ناپاک کو جلا کر خاک کر دیا
اسکا مرنا تھا اور دو پر کالے ہونا تھا کہ ایک تہلکۂ عظیم برپا ہوا تاریکی ہوگئی برف باری
و سنگباری ہونے لگی آندھی سیاہ اُٹھی بیر غل مچانے لگے ایک تلاطم برپا ہوا بادشاہ طلسم
نے جلدی سے مشعل سحر کو روشن کیا یہ جو ہلاک ہوئی اسکا سحر برطرف ہوا خواجہ کے
جسم سے قید سحر خود بخود برطرف ہوگئی وہ زنجیر آہنی جسمین خواجہ شکم ہوے تھے غائب ہوگئی
اب خواجہ طرف زمین کے چلے کہ سماے بلند آواز نے سحر کیا کہ ایک پنجہ پیدا ہوا اسنے خواجہ کو
روکا اور لا کر تخت پر ڈالدیا ادھر وہ تاریکی برطرف ہوئی وہ شور و غل کی صدا اور برف باری
سنگباری بھی موقوف ہوئی آواز آئی کہ کشتی مرا نام من زنار شہوت پرست جادو بود
افسوس مردیم و جان دادیم بمطلب خود نرسیدیم بعد اس آواز آنے کے وہ سب آثار برطرف ہوے
روشنی ہوئی اب خواجہ نے دیکھا نہ وہ باغ ہے نہ وہ بارہ دری ہے نہ وہ عمارت نہ وہ خواصین نہ
وہ سامان جو کہ اُسوقت تھا ایک مکان کہنہ ہے خام اُسکے گرد کچھ گھانس لگی ہوئی ہے اور چند
عورتین کالی کالی صورتون کی کھڑی ہوئی ہین اور ایک لاشہ ایک ساحرہ کا زمین پر پڑا ہوا
ہے سواے اسکے اور کوئی سامان شوکت و شان نہین ہے جو کہ قبل مین تھا یہ دیکھکر **خواجہ** بہت
حیران ہوے بادشاہ سے پوچھا کہ وہ سب سامان کیا ہوا اور یہ لاش کسکی ہے بادشاہ نے
کہا کہ وہ سب سامان اسکے سحر سے تھا یہ ماری گئی سب نیست و نابود ہوگیا جو کہ اصلی سامان
تھا وہ رہ گیا یہ لاش اُسی لکاتہ کی ہے خواجہ خاموش ہو رہے بادشاہ نے اُن عورتون سے کہ اگر

اپنی زندگی چاہتی ہو تو آکر میری اطاعت کرو ورنہ اپنی زندگی سے دست بردار ہو وہ سبکی سب
آکر حاضر خدمت ہوئیں قدمونکو بوسہ دیا عرض کیا ہم سب کے سب بہت عاجز و پریشان تھے اسکے ہاتھ سے
انمین وہ بیوی بھی تھی اسنے عرض کیا کہ یہ لکاتہ مجکو میرے مکان سے اٹھا لائی تھی میرے ماں باپ سے مجکو
جدا کیا یہاں لاکر جو جو میری گت کی ہے وہ خدا پر روشن ہے خیر آپکے صدقہ میں اسکے ظلم و بدعت سے
نجات پائی بادشاہ و خواجہ نے ان سب سے کہا کہ تم اپنے اپنے مکان کو جاؤ جو جہان کا رہنے والا ہو وہاں بلا خوف
و خطر چلا جائے ہمکو کوئی اس سے تعرض نہ ہوگا یہ کہکر بادشاہ تخت پر سے اترا اور طرف اس مکان کو جانے لگے
ادھر ایک شعلہ پیدا ہوا کہ جسنے اس لکاتہ کی لاش کو جلا کر راکھ کر دیا اس راکھ سے ایک طائر پیدا ہوا
اسنے پکار کر کہا کہ طلسم زعفران زار فتح ہوگا اور شنکال جادو و شل بے ستون جادو
کے مارا جائیگا اور طلسم کشا کے ہاتھوں طلسم ٹوٹے گی اور وہ طلسم کو فتح کریگا جو اسکی اطاعت
کریگا وہ عزت پائیگا اور جو اطاعت نکریگا وہ ذلیل و خوار ہوگا اور شل بے ستون اور زنار کے ہلاک
ہوگا یہ صدا دیکر وہ طائر اڑ گیا ادھر بادشاہ مع خواجہ کے اس مکان میں داخل ہوئے راوی بیان کرتا ہے
کہ خواجہ کے جسم پر ایک تیر کا نشان نہ تھا اسکا سبب یہ تھا کہ جب خواجہ رہا ہوئے اور رنجہ نے خواجہ کو لاکر
تخت پر بادشاہ کے ڈالا تھا تو عیار سے بلند آواز نے مرہم سحر لگایا تھا کہ جسکے لگانے سے فوراً تمام زخم
اندمال کر آئے تھے نشان تک باقی نہ رہا تھا آمدم بر سر مطلب کہ خواجہ و بادشاہ دونوں اس مکان
میں داخل ہوئے خواجہ نے دیکھا کہ کئی کوٹھریاں مقفل ہیں بادشاہ سے کہا کہ اگر آپکی اجازت ہو تو
انکو کھولوں بادشاہ نے کہا کہ جو کچھ انمین ہے وہ سب آپکا ہے شوق سے لیجیے یہ سننا تھا کہ خواجہ نے
کوٹھریاں کھولنا شروع کین کسی میں سے اشرفیاں نکلین کسی میں سے روپیے لاکھوں نکلے خواجہ
نے سب نذر زنبیل کیے اور جو سامان خانہ داری و شان و شوکت نکلا خواجہ نے سب نذر زنبیل کیا
خواجہ بہت خوش ہوئے ایک کوٹھری جو کھولی انمین سے بہت کچھ مال نکلا ایک صندوق بھی نکلا
کہ اسپر لکھا تھا کہ این مال بادشاہ طلسم یعنی شنکال جادو ہے جو خواجہ نے اس صندوق پر
لکھا ہوا پایا خیال کیا کہ اسمین بہت مال ہوگا کیونکہ جب یہ لکھا ہوا ہے کہ این مال بادشاہ طلسم
اسپر بھی قبضہ کرو یہ خیال کرکے اس صندوق کو بھی کھولا پڑا ہوا اٹھایا اور دیکھا تو اسمین کیا
دکھائی دیا کہ ایک مار سیاہ بیٹھا ہوا ہے جیسے ہی خواجہ نے پڑا اٹھایا اسنے پھنکار لگائی جلدی سے

خواجہ نے پٹرا بند کردیا اور وہان سے باہر آئے اور قریب سیماے بلند آواز کے آکر
کھڑے ہوے بادشاہ نے کہا کہ آپ نے سب مال پر قبضہ کرلیا اب تشریف لیچلیے خواجہ نے کہا
کہ سب مال پر تو قبضہ کرلیا مگر وہ جو سب کے اخیر مین کوٹھری ہے اسکو جو کھولا اسمین سے بہت کچھ
مال نکلا ایک صندوق اسمین مقفل تھا اسپر یہ لکھا ہوا تھا کہ این مال بادشاہ طلسم یعنی شنکال جادو
مین نے خیال کیا کہ اسمین لاکھون روپے کا مال ہوگا اسکو جو کھولا جیسے پٹرا اٹھایا اسمین سے
پھنکار کی صدا آئی اب جو مین نے دیکھا تو ایک مار سیاہ کو اسمین پایا جلدی سے پٹرا بند کردیا اور
وہان سے چلا آیا ذرا چلکر دیکھیے سیماے بلند آواز نے کہا کہ چلیے ذرا مین بھی دیکھون وہ
کیا مال ہے خواجہ بادشاہ کو لیکر وہان آئے بادشاہ نے اپنے ہاتھ سے وہ پٹرا بلند کیا دیکھا کہ واقعی
سانپ بیٹھا ہوا ہے آپ بادشاہ کو بھی دیکھکر پھنکار لگائی انھون نے بھی پٹرے کو بند کردیا اب
یہ حیران ہوے کہ یہ کیا واقعہ ہے یہ کیونکر دریافت ہو حیران ہوکر ادھر ادھر دیکھنے لگے دونون صاحب
کہ یکایک بادشاہ کی نگاہ طاق پر پڑی جو کہ اس صندوق کے اوپر دیوار مین تھا دیکھا کہ ایک
صندوقچہ رکھا ہوا بادشاہ نے وہ صندوقچہ اتارا اسکو کنجی لگا کر کھولا کیونکہ اسکی کنجی موجود تھی اسکو جو
کھولا تو اسمین سے ایک زبرجد کی تختی نکلی اور الماس کی انگشتری اور ایک پرچہ کاغذ وہ تختی اور
انگشتری دونون بادشاہ نے اپنے قبضہ مین کین اس پرچہ کاغذ کو جو کھولا اسمین لکھا تھا کہ اس
شخص کو لازم ہے کہ جو زنار کو قتل کرے جو مال و اسباب علاوہ اس تختی زبرجد و انگشتری الماس
اور اس صندوق کے سب خواجہ عمرو کو دیدے کیونکہ یہ مال انکے لیے ہے اور یہ لوح زبرجد
اور انگشتری صاحبقران کو دے جو کہ فاتح ہین اس طلسم کے وہ انگشتری کو ہاتھ مین رکھین اور
لوح کو گلے مین ان دونون اشیا کے سبب سے اونپر سحر اثر نکریگا اور اس صندوق مین وہ
تیغہ رکھا ہوا ہے کہ جس سے شنکال جادو قتل ہوگا علاوہ طلسم کشا کے جو اسکے اندر دیکھے گا اسکو وہ
تیغہ مار سیاہ معلوم ہوگا پس لازم ہے زنار کے قاتل کو کہ وہ یہ صندوق اسی طور سے اٹھا کر طلسم کشا
کے پاس لیجاے اور یہ پرچہ اور یہ صندوق اور یہ لوح اور انگشتری انکے حوالے کرے علاوہ اور
بہت سا مضمون اس کاغذ پر تحریر ہے وہ طلسم کشا کو معلوم ہوگا زیادہ والسلام یہ تحریر کرکے
سیماے بلند آواز نے خواجہ سے کہا کہ بڑا کام نکلا کہ جس تلوار سے شنکال مارا جائیگا وہ

تلوار اس صندوق کے اندر ہے وہ مار سیاہ نہین ہے بلکہ تلوار ہے اور یہ لوح اور یہ انگشتری یہان
طلسم کشا کے لیے امانت رکھی ہے جب تک یہ لکاتہ وہ مار ہی جاتی اسوقت تک یہ پہنچیا ہاتھو نہ آتین انکا وہان آنا
ضرور تھا کیا کارخانہ خداوند کریم کے ہین کہ پہلے آپکو یہان پہونچایا اسکے بعد مجکو یہان پہونچایا مجکو
یہان آکر خیال آیا کہ یہان بے ستون کی بہن رہتی ہے اسکو قتل کرون کیونکہ یہ مجھی پہونچایا گیا ہو
یہان آکر مین نے آپکو اسیر پایا اسکو قتل کر کے یہ سب اشیا حاصل کین لے تشریف لے چلیے
واقعی اگر یہ بچہ ہاتھو نہ آتا تو سنگال کا قتل ہونا محال تھا خواجہ نے کہا کہ جو اسکی مصلحت ہوتی ہے
وہ خالی از حکمت نہین ہوتی ہے یہ کہتے ہوے دونون صاحب اس صندوق کو لیکر باہر لائے
بادشاہ نے وہ صندوق اور صفیہ و نجمہ دونون تخت پر رکھا ان سب عورتون کو انکے ملک کیطرف
رخصت کیا خواجہ کو تخت پر بٹھایا سحر کیا کہ وہ تخت طرف صاحبقران کے چلا راہ مین خواجہ
سے سب حال دریافت کیا خواجہ نے سب کیفیت اول سے آخر تک بیان کی جو کہ تحریر
ہو چکی ہے اب خواجہ نے بادشاہ سے سب حال یہان آنیکا دریافت کیا بادشاہ نے سب
حال بیان کیا راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ و بادشاہ خوشی خوشی طرف صاحبقران کے
آتے ہین وہان تین دن تک صاحبقران نے بموجب حکم لگانے حکیم اسقلینوس کے خواجہ و
بادشاہ کا انتظار کیا آج تیسرا دن وعدہ کا ہے کہ دربار آراستہ ہے سب حاضر دربار ہین حکیم اسقلینوس
بھی موجود ہین کہ صاحبقران نے حکیم کی طرف دیکھکر فرمایا کہ آج آپکا وعدہ تمام ہوا نہ خواجہ
آئے سیماے بلند آواز آئے اب مین کل براے تلاش خواجہ ضرور جاؤنگا کیونکہ بدون خواجہ
کے میرے اوپر خواب و خور حرام ہے مین کہان تک انتظار کرون یہ جو صاحبقران نے کہا اسقلینوس
نے عرض کیا کہ آپ پریشان نہون اگر آج وہ دونون صاحب تشریف نہ لائین تو کل آپکو اختیار
ہے صاحبقران نے فرمایا کہ یہی تو مین بھی کہ رہا ہون کہ آج اور انتظار کرتا ہون کل براے تلاش
جاؤنگا اسقلینوس نے کہا کہ ضرور یہی گفتگو ہو رہی تھی کہ اور یہ کلمہ درد ہان تھا کہ یکایک
برق چمکی اور ایک چمک ہوئی کہ جس سے آنکھوںین چکاچوند سے ہوگئی صاحبقران نے اسقلینوس
کی طرف دیکھکر فرمایا کہ یہ برق کیسی چمکی اور یہ چمک کیسی ہوئی کیا ابر آیا ہے مینہ برسنے کا سامان ہے کہ چمک
ہوئی اسقلینوس نے عرض کیا کہ یا صاحبقران یہ برق پانی برسنے کی علامت نہین ہے نہ ابر آیا ہے

نہ آثار بارش ہین نہ برق کسی ساحر کی آمد کی ہو ضرور کوئی ساحر زبردست آتا ہو صاحبقران
نے فرمایا کہ اگر کوئی ساحر زبردست آتا ہو تو کیا خوف ہو اسقلینوس نے عرض کیا کہ کسی خوف
کے سبب سے یہ مین نے نہین عرض کیا کہ ساحر زبردست آتا ہو بلکہ اس غرض سے عرض کیا کہ آمد ساحر
زبردست کی ہو کہ ابر و بارش نہین ہو یہ ذکر ہو رہا تھا کہ سب نے دیکھا کہ ایک تخت بالائے ہوا
نمودار ہوا اور اسی طرف چلا آتا ہو اسقلینوس نے کہا کہ جو مین نے عرض کیا تھا یا صاحبقران
وہ ہی امر ظہور مین آیا یا نہین آیا کہ ساحر کی آمد کی برق ہو اور یہ جو تخت آتا ہو اسپر ضرور سیماے
بلند آواز ہین یہ تخت انھین کا ہو صاحبقران نے فرمایا کہ خدا ہمچنین کند یہ فرما کر
اسطرف کو مخاطب ہوے اور ملاحظہ فرمانے لگے یہان تک کہ وہ تخت صحن بارگاہ مین
آکر اترا راوی بیان کرتا ہو کہ جس بارگاہ مین صاحبقران جلوہ فرما ہین یہ بارگاہ حکیم اسقلینوس
کی ہو اسکا نام بارگاہ اسقلینوسی ہو کہ وہ تخت صحن بارگاہ مین آترا جب زمین پر قائم ہوا
صاحبقران نے ملاحظہ فرمایا کہ تخت پر بادشاہ سابق بیٹھا ہوا ہو انکے برابر خواجہ عمرو بھی ہین اور
ایک صندوق بہت بڑا تخت پر رکھا ہوا ہو اور صندوقچہ اور سب نے بھی صاحب تخت کو دیکھا
اور پہچانا شناخت کیا اور جانا کہ سیماے بلند آواز آئے انکے ہمراہ خواجہ عمرو بھی ہین پس
یہ جو صاحبقران نے دیکھا اہل دربار کو حکم فرمایا کہ استقبال کر کے لاؤ کیونکہ یہ تمھارے بادشاہ
ہین پس سواے صاحبقران و حکیم اسقلینوس کے سب براے استقبال تا صحن بارگاہ
آئے سب نے بہت ادب سے سلام کیا بادشاہ نے جواب سلام دیا پس سب سرداروں کے
ہمراہ خواجہ و سیماے بلند آواز ایوان مین آئے وہ صندوق و صندوقچہ بھی تخت پر سے
اترواکر ہمراہ لے لیا یہان تک کہ داخل ایوان ہوئے خواجہ نے پہلے صاحبقران کو سلام کیا
امیر نے جواب سلام دیکر خواجہ کو گلے سے لگایا خواجہ نے قدمونکو بوسہ دیا بعد اسکے حکیم سے
صاحب سلامت ہوئی جب خواجہ کو صاحب سلامت سے فراغت ہوئی تب سیماے بلند آواز
کی نوبت آئی پہلے صاحبقران کو سلام کیا اور صاحبقران کے قدمونپر بوسہ دیا صاحبقران
نے گلے سے لگایا حکیم سے صاحب سلامت ہوئی ایک تخت بحکم صاحبقران بارگاہ مین
آراستہ کیا گیا اسوقت صاحبقران نے سیماے بلند آواز کا ہاتھ پکڑکر بالاے تخت بٹھانے کا

تھا بیا حکیم نے بھی عرض کیا کہ حضور تخت پر جلوہ فرما ہوں بادشاہ نے عرض کیا کہ میں اس لائق
نہیں ہوں کہ تخت پر بیٹھوں اگر اس لائق ہوتا تو مجھ سے تخت کیوں لے لیا جاتا یہ تخت و تاج
آپکو یا صاحبقران کو مبارک رہے صاحبقران نے فرمایا کہ تم ہر طرح اس لائق ہو خداوند کریم نے
تمکو اس لائق کیا ہے ہم تاج بخش ہیں تاج گیر نہیں ہیں یہ تاج و تخت تمکو مبارک رہے بیکار تم
انکار کرتے ہو میں سکو کبھی نہ مانونگا یہ تاج و تخت تمہارا ہی ہے تم ہی کو مبارک رہے آپکے نمک حراموں
نے نمک حرامی ایسی کی تاج و تخت کو لے لیا اور اپنے قبضہ میں کر لیا خداوند کریم نے اپنے فضل سے بہت
بہ دو سامان کر دیا کہ تمکو یہ تاج و تخت ملگیا اور اسکا بندوبست تمہارے نزدیک سے کر دیا بس اب انکار کرنے
سے کیا حاصل ہے یہ کہکر صاحبقران نے سیماب بلند آواز کو تخت پر بٹھا دیا اور خود نذر دی
صاحبقران کا نذر دینا تھا کہ سب نے نذریں دینا شروع کیں اسوقت تمام لشکر میں غل ہو گیا کہ
صاحبقران نے بادشاہ کو اپنے لشکر کا بادشاہ کیا ہے صاحبقران نے حکم دیا کہ آج سے گرد سکہ بنام
بادشاہ سلام سعد بن قباد کے جاری کیا جاوے اسوقت سے تمام ممالک میں جو کہ صاحبقران
نے والی طلسم کی فتح فرمائے تھے یہ خبر منتشر ہو گئی اور پھیل گئی اور گرد سکہ بنام سعد بن قباد جاری
کیا گیا جب بادشاہ بحکم صاحبقران تخت پر بیٹھ گیا نذر وغیرہ گذر چکی اور سلامی کی توپیں فیر ہو چکیں
بادشاہی کی نوبت بج چکی اب پھر از سر نو دربار آراستہ ہوا خواجہ سامنے صاحبقران کے
کرسی پر بیٹھے اور سب سردار علے قدر مرتبہ اپنی جگہوں پر متمکن ہوئے اب صاحبقران نے
خواجہ سے دریافت فرمایا کہ اے خواجہ کہو تمکو پنجہ کہاں لیگیا تھا اور وہ پنجہ کیا تھا اور کہاں لیگیا
تھا اور سیماب بلند آواز نے تمکو کہاں دریافت کیا تم اور یہ دونوں ہمراہ آئے ہو خواجہ
نے جواب دیا کہ یا صاحبقران وہ پنجہ جو مجکو اٹھا لیگیا تھا پنجہ سحر تھا اسے ستون جادو کی ایک
بہن تھی رنا شہوت پرست جادو وہ اپنے بھائی کے قتل ہونے سے آگاہ ہو کر پہلے قصد
آپکے مقابلہ کا کیا تھا جب اسکو معلوم ہوا کہ آپ پر سحر اثر نہیں کرتا ہے بسبب اسم اعظم کے تب آپ سے
سیر ہو کر ہاتھ کو صاف کیا اور مجکو اٹھوا منگایا اپنے باغ میں طلب کر کے بہت ستایا آخر کو
خواجہ نے اپنی عیاریوں کی کیفیت اول سے آخر تک سب بیان کیں اور سیماب بلند آواز کا
آکر اسکو قتل کر کے رہا کرنا اور صندوق و صندوقچہ کا نکالنا اور ادھر کو [illegible] از اول تا آخر

سب کہ سُنا یا خواجہ کی تقریر و عیاری پر سب اہل دربار بہت خوش ہوئے خواجہ نے کہا کہ اس عیاری
مین میرا بڑا نقصان ہوا کہ ایک اکہ زمرد کا ایک جوہری کا میری کمر مین لگا ہوا تھا اُسنے مجکو دیا تھا
کہ اسکو اپنی سرکار مین فروخت کرا دینا یہان آکر نوبت اُسکے دکھانے کی نہ آئی جنگ و پیکار کی ہمہ تن قیمت
فکر رہی اسمین بھول گیا وہ اُسی طور سے کمر ہی مین رہا جب تک وہ پتھر اُٹھا کر لیجایا ہوا در مین
وہان پہونچا ہون اور مجکو ہوش آیا ہے تو مین نے کمر مین اُسے پایا تھا بعد ان عیاریون کے جو دیکھا
تو اُسکا نام و نشان تک کمر مین نہ تھا وہ مہاجن تو مجھ سے لیگا یا اپنا مال لیگا یا روپیہ وہ جو سُنا ہو کہ
مفلسی مین آٹا گیلا ہوگئے تھے روزی کو گلے پڑی نماز ہمپر تو یہ مثل صادق آئی نفع کے عوض مین
نقصان ہوا واہ واہ کیا خوب صاحبقران نے فرمایا کہ یہ اور کسی کو دھوکا دیجیے گا اور فریب بھلا
اکہ زبرجد کا ہوتا اور آپ اُسے کمر مین رکھتے یہ غیر ممکن تھا اُسکو ہزار در ہزار تہ کے اندر رکھتے یہ فقرہ
ہے یہان کوئی ایسا نہین ہے کہ آپ کے فقرہ مین آکر آپکو دے تمام مال و دولت زنار کی اپنے
قبضے مین کی ہوگی علاوہ اُسکے جو کہ گانے کے وقت انعام مین پایا ہوگا خواجہ نے جواب دیا کہ وہ بڑی
سخت اور بخیل تھی اُسنے ایک حبہ نہین دیا بلکہ اُسکی خواصین وغیرہ دینے پر آمادہ ہوئین تو اُسنے
منع کیا کہ ندو ورنہ اُسکے مکان مین سے ایک خرمہرہ نکلا ہو تو سیما سے بلند آواز گواہ مین
سوائے اس صندوق اور صندوقچہ کے جو کہ آپکے روبرو موجود ہے صاحبقران نے فرمایا کہ مین
کبھی نہ مانونگا ضرور ہزار در ہزار روپیہ نکلا ہوگا بس اُسی مال مین سے قیمت اکہ کی دیدو کیا
نقصان ہوگا اگر واقعی اکہ آگیا ہے خواجہ نے جواب دیا کہ مجکو جھوٹ بولنے سے کیا نفع تھا ہان مین
جھوٹ اُسوقت بولتا کہ جب مجکو یہ یقین ہوتا کہ ادھر مین جھوٹ بولا ادھر صاحبقران نے
مجکو روپیہ اکہ کی قیمت کا دیدیا میرا جو نقصان ہوا اُسکا ذکر کیا صرف اس سبب سے کہ نفع سے
تو گئے گذرے اور نقصان ہوا صاحبقران نے فرمایا کہ خیر اس تقریر سے تو کچھ حاصل نہین ہے اب اصل
مطلب کی تقریر کرنے وہ یہ صندوق اور صندوقچہ کیسا ہے جو اسکو اس احتیاط سے لائے ہو خواجہ نے
جواب دیا کہ اسکا حال بادشاہ سے دریافت فرمائیے وہ بیان کرینگے تب صاحبقران سیما سے بلند آواز
کی طرف مخاطب ہوئے اور فرمایا کہ آپ بیان فرمائیے کہ آپ کہان تشریف لیگئے تھے اور کہان جاتے تھے جو
آپکو خواجہ ملگئے اُنکی آپ نے کمک کی اور یہ صندوق و صندوقچہ کیسا ہے تب سیما سے بلند آواز

نے عرض کیا کہ یا صاحبقران یہ غلام جانباز حضور سے رخصت ہو کر سیدھا صحراے عجائب نگار مین
پہونچا وہان پھر اپنی راحت کا بندوبست کرکے یہ بندوبست کیا کہ اپنے ملازمون و غلامون و دوستون کو
اپنی رہائی سے آگاہ کرون اور آپکی کنیز اور غلام زادے کو خبر دون چنانچہ ایسا ہی کیا سب کو اپنی رہائی
سے آگاہ کیکے اور اس امر کا یقین دلا کے کہ مین رہا ہو گیا ہون اور اس امر سے انکو مطلع کرکے کہ تم سب کے سب
آکر اسی صحرا مین جمع ہو مین بھی آتا ہون خدمت عالی مین براے قدمبوسی و خبر گیری کے چلا تھا کہ راہ مین
اُس بکاتہ کا باغ ملا چونکہ وہ بھی میری اسیری کے مقدمہ مین شریک تھی اپنے بھائی کی مجکو اسوقت خیال
آیا دل سے کہا کہ بہت دشمن کو زندہ چھوڑنا کہ جو کہ دشمن قوی ہی بیکار ہی پہلے اسی سے نگے انکا [illegible]
اُسکے قتل کے خیال سے باغ مین گیا وہان خواجہ سلامت کو اسیر پایا اور زیادہ صدمہ ہوا چنانچہ
قتل کرکے خواجہ کو رہا کیا اور اُسکے مکان سے یہ صندوق اور صندوقچہ نکلا یہ صندوق بھی حاضر
ہی اور یہ صندوقچہ بھی ملاحظہ فرمایئے کہ اس صندوق پر کیا تحریر ہی صاحبقران نے ملاحظہ فرمایا
اُسپر تحریر تھا کہ این مال بادشاہ طلسم یعنی شنگال جادو صاحبقران نے فرمایا اسپر یہ عبارت
تحریر ہی اور پتہ مگر شنائی خواجہ و سیماے بلند آواز نے عرض کیا کہ صندوق کھولکر ملاحظہ فرمایئے
کہ کیا مال ہی اب جو صاحبقران نے ڈھکنا اٹھا کر دیکھا تو ایک مار سیاہ کو اسمین بیٹھے ہوے پایا فرمایا کہ
اسمین تو کچھ مال ہی نہ کچھ جنس ہی ایک سانپ سیاہ رنگ کا بیٹھا ہوا ہی سیماے بلند آواز نے
عرض کیا کہ اسکو بند کر دیجیے میری طرف توجہ فرمایئے صاحبقران نے صندوق کو بند کر دیا اور
سیماے بلند آواز سے فرمایا کہ بیان کرو کیا کہنے ہوا اُسنے صندوقچہ کھولکر پہلے انگشتری الماس
کی کہ جسپر کلمہ اسماے الہی کندہ تھے صاحبقران کو دی کہ اسکو زیب انگشت فرمایئے صاحبقران
نے وہ انگشتری لیکر کلمہ کی انگلی مین پہن لی اسکے بعد سیماے بلند آواز نے وہ لوح زبرجد
صاحبقران کو دی کہ اسکو ملاحظہ فرمایئے صاحبقران نے وہ لوح ملاحظہ فرمائی اسپر تحریر تھا
کہ جب طلسم کشا کے ہاتھ یہ لوح لگے تو اسکو لازم ہی کہ براے فکر لوح طلسم طرف دربند سوسن
کے جائے اور لوح طلسم کو حاصل کرکے براے فتح طلسم روانہ ہو اور یہ عرصہ کہ ہی جب تک
لوح طلسم نہ ملیگی اسوقت تک طلسم فتح نہوگا اور لوح طلسم بدون دربند سوسن کی طرف
جائے دستیاب نہوگی یا تو سوسن جادو شراکت کرے جب لوح ہاتھ آئیگی یا وہ قتل کیجائے

تب دستیاب ہوگی یہ جو صاحبقران نے دیکھا حکیم اسقلینوس سے فرمایا کہ آپ نے سنا اس
لوح نے کیا خبر دی آپکو دربند سوسن کا پتہ معلوم ہی کیونکہ لوح مین تو صرف اسی قدر تحریر ہی
کہ جب تک دربند سوسن کو نہ جایا جائے گا اسوقت تک لوح طلسم دستیاب نہوگی یہ نہین تحریر
ہی کہ فلان طرف دربند سوسن ہی اُس سمت کو جانا چاہیے یہ جو صاحبقران نے فرمایا حکیم
اسقلینوس نے جواب مین عرض کیا کہ یا صاحبقران بخداے لایزال مین دربند سوسن
کے حال سے آگاہ نہین ہون گو رکن طلسم سے ہون مگر دربند سوسن سے بالکل لاعلم ہون کہ دربند
سوسن کسطرف ہی اور کہان ہی اور کس مقام کا نام ہی ہان نام تو ضرور سنا تھا اور نقشۂ طلسم
مین دیکھا بھی تھا مگر یاد نہین ہی کہ کس سمت کو ہی مجھکو اگر معلوم ہوتا تو مین ضرور خدمت عالی مین عرض کرتا
بلکہ ہمراہ چلتا یہ جو اسقلینوس نے کہا صاحبقران نے سلاطین و دیگر سرداروں سے دریافت
فرمایا ہر ایک نے انکار کیا اب نوبت سیماے بلند آواز کی آئی صاحبقران نے اُس سے جو
دریافت فرمایا اُسنے عرض کیا کہ یا صاحبقران یہ غلام حضور کو تمام واقعات طلسم سے آگاہ کردیگا
اور سب حالات طلسم خدمت عالی مین گذارش کردیگا پہلے حضور اس پرچۂ قرطاس کو ملاحظہ
فرمالین کہ اسپر کیا تحریر ہی یہ بھی اسی لوح اور انگشتری کے ہمراہ نکلا تھا صاحبقران نے وہ پرچۂ قرطاس
سیماے بلند آواز کے ہاتھ سے لیکر ملاحظہ فرمایا اُسمین تحریر تھا کہ اے طلسم کشا آگاہ ہو جب
زنان شہوت پرست قتل ہوا اور صندوق و صندوقچہ ہاتھ آئے تو لوح زبرجد کو گلے مین
پہنے اور انگشتر الماس کو انگشت مین اور جو اسم حاشیہ لوح پر تحریر ہی اُسکو پڑھکر اس صندوق
سے جسمین مار سیاہ ہی اُس مار سیاہ کو اُٹھائے وہ مار سیاہ نہین ہی بلکہ ایک تیغہ ہی کہ جس سے
شنکال جادو قتل ہوگا جب تک یہ تیغہ نہوگا اسوقت تک اُسکا قتل ہونا محال ہی پس طلسم کشا کو لازم
ہی کہ اُس تیغہ پر قبضہ کرے اور جب طلسم کو فتح کرکے قلعۂ طلسمی پر پہونچے اور شنکال سے مقابلہ کی
نوبت آئے اور سامنا ہو تو طلسم کشا اسی تلوار کو علم کرکے شنکال سے مقابلہ کرے اور اسی تلوار
سے اُسکو قتل کرے دوسرے اس امر کا خیال رہے کہ بدون فتح طلسم اس تلوار سے کام نہ لے اگرچہ
شنکال سے مقابلہ بھی پڑے جب تک قلعۂ طلسمی پر مقابلہ نہو اور کل طلسم فتح نہوگیا ہو اسوقت
تک نہ تلوار شنکال کو دکھائے ورنہ خرابی ہوگی یہ مضمون جو صاحبقران نے اُس قرطاس پر تحریر پایا ملاحظہ

فرمایا اسوقت اسقلینوس اور سیما سے بآواز بلند کہا کہ مقام خوشی و مسرت ہے جسقدر خوشی
مجکو خواجہ و دریاو شاہ سے ملنے کی ہوئی تھی اُس سے زیادہ اس لوح اور انگشتری اور خنجر کے ملنے کی خوشی
ہوئی یہ بھی تحریر تھا کہ اے طلسم کشا آگاہ ہو کہ یہ انگشتری و لوح کا ہر وقت رہنا تمہارے پاس بہت ضروری
لازم ہے دل تو سحر تیر ترازو کے سبب سے نہ کریگا دوسرے یہ امر ہے کہ جب لوح طلسم دستیاب ہوگی اُسوقت
یہ لوح اور انگشتر کام آئیگی اگر یہ دونوں اشیا نہونگے تو حرف لوح ظاہر نہونگے اگر یہ دونوں اشیا
ہونگے تو ظاہر ہونگے تیسرے یہ ہے کہ انگشتر الماس کا جب عکس کسی شے یا سحر پر پڑیگا وہ بالکل غیبت
ونابود ہو جائیگی چوتھے اگر کوئی دریا درمیان میں حائل ہو اور کوئی کشتی یا جہاز اسوقت دستیاب نہو
اور ضرورت ہو تو لازم ہے صاحب لوح و انگشتر کو بلا خوف و خطر اُس دریا میں اُتر جائے پانی ساکت
ہو جائیگا صاحب لوح و انگشتر کو غرق نکریگا بلکہ یہ معلوم ہوگا کہ جیسے زمین پر چلا جاتا ہوں اگر اپنے کو
آگ میں گرادیگا تو آتش سوزاں اُسکو نہ جلائیگی جسم تو شے دیگر ہے ایک تار اُسکے پارچہ کا جو اُسکے جسم میں
ہوگا نہ جلے گا بلکہ جسکا وہ ہاتھ پکڑ کر داخل آتش سوزاں ہوگا وہ بھی نہ جلے گا اور اگر صاحب انگشتر و لوح
پر کسی قسم کے ہتھیار کا حربہ کیا جائیگا بالکل اثر نکریگا یہ خواص ہیں اس لوح و انگشتر کے پس صاحبقران
نے اُس قرطاس کو پڑھکر کرسی پر رکھا کہ سیما نے بلند آواز سے عرض کیا کہ تخت کی طرف ملاحظہ فرمائیے
ادہر بھی کچھ تحریر ہے صاحبقران نے تخت کی طرف جو ملاحظہ فرمایا تو یہ تحریر پایا کہ طلسم کشا کو لازم ہے کہ
جب لوح زرجد اور انگشتر الماس اور تیغہ سحر کش کہ جس سے شغال جادو قتل ہوگا دستیاب ہو تو
زربند سوسن کی طرف براے تلاش لوح جائے اور پتہ و نشان زربند سوسن کا بادشاہ طلسم سے
دریافت کرے کیونکہ وہ حالات طلسم سے بخوبی آگاہ ہے یہ تحریر دیکھکر پہلے صاحبقران نے اُس
صندوق کو کھولا کہ جسمیں مار سیاہ تھا اور اسم جانتے لوح پڑھکر اُس مار سیاہ پر ہاتھ ڈالا اور اُٹھالیا تب
دیکھا کہ وہ مار سیاہ نہ تھا بلکہ ایک تلوار تھی کہ جو نیام سیاہ میں نہاں تھی صاحبقران نے اُسکے قبضہ پر قبضہ
کرکے اب جو اُسکو نیام سے کھینچا یہ معلوم ہوا کہ ایک برق چمک گئی سبکی آنکھوں میں چکا چوندھی سی آگئی اُس
تلوار کو صاحبقران نے ملاحظہ فرماکر بہت تعریف فرمائی اور پسند فرمایا اُسی وقت اُسکو زیب کمر فرمایا اور
بادشاہ طلسم کی طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ اب زربند سوسن کا نشان مجکو بتائیے تاکہ میں جاکر لوح طلسم
حاصل کروں اور طلسم کو لوح حاصل کرکے فتح کروں تمہارے دشمنوں کو قتل کرکے تمہارا قبضہ مالک طلسم پر

رادون اور ان سب کاموں سے فراغت کر کے اپنے لشکر کی طرف جاؤن کیونکہ عرصہ ہوا کہ مجکو لشکر کی
خبر نہین پہونچی ہی کہ اہل لشکر کیسے ہین اور بادشاہ اسلام کا مزاج کیسا ہی اور دیگر عزیزان تندرست و
خوشحال ہین بادشاہ طلسم نے عرض کیا کہ یا صاحبقران آپ آگاہ ہون اور سماعت فرمائین کہ یہان سے
طرف مشرق کے دس کوس پر ایک صحرا ہی اُس صحرا مین ایک تالاب ہی اُس تالاب مین ہزارون مرغابیان
پڑی ہوئی ہین اُس تالاب سے سرحد دربند سوسن شروع ہی اُس تالاب کے اندر ایک قبر ہی ایک ساحر کی
کہ اُسکا نام آفتاب شعلہ پیکر جادو تھا بڑا ساحر زبردست تھا اُسنے اُس صحرا مین آکر مقام کیا تھا اور
اُسکو اپنا مقام سکونت مقرر کیا تھا اُسکے دماغ مین یہ بو سما گئی تھی کہ مین سبکا خالق ہون مین نے سب کو
پیدا کیا ہی زمین و آسمان شجر و حجر جن و بشر ملک و عرش سب میری قدرت سے پیدا ہوے ہین مین ان
سبکا پیدا کرنیوالا ہون بس اس حرامزادے نے اُس صحرا مین آکر سحر سے ایک آسمان بنایا اور آسمان ایک چاند و سورج
پیدا کیا کہ اُسکی روشنی چوبیس کوس تک کام دیتی تھی اب اُسکو یہ فکر ہوئی کہ کوئی ایسی تدبیر ہو کہ اس چاند و سورج
کی روشنی تمام عالم کو اپنے نور سے روشن کرے اور یہ جو چاند و سورج ہین انکی روشنی گرد ہو جائے بس اُسکی اس
فکر سے کیا ہوتا ہی بھلا قدرت خدا مین کوئی دخل دے سکتا ہی وہ اس فکر مین مبتلا رہا اور تدبیر نہو سکی چونکہ
اُسکی قضا قریب آگئی تھی ملک الموت نے آکر اُسکی روح کو قبض کیا اور روانہ دوزخ کیا آفتاب شعلہ پیکر کا
ایک شاگرد ہی کہ اُسکا نام مریخ آتش خوار جادو ہی جب اُسکو معلوم ہوا کہ استاد نے فلان مقام پر قضا کی
بس وہ اپنے مقام سے وہان آیا وہان پہونچکر آفتاب شعلہ پیکر کو دفن کیا اور ایک گنبد اُسکی قبر پر
بنایا اور سحر کیا کہ تالاب پیدا ہوا آٹھوین دن اُسکی قبر پر میلا کرنا شروع کیا ہر طرف کے لوگ جمع
ہونے لگے بڑی شہرت ہوئی آفتاب شعلہ پیکر ایسا ساحر زبردست تھا کہ بعد مرنیکے بھی اُسکے سحر کا
اثر باقی رہا کہ وہ آسمان و چاند و سورج اُسی طور سے قائم رہے دوسرا یہ اثر تھا کہ جو کوئی میلے مین
آتا تھا اُسکو ہر قسم کی راحت ملتی تھی اور قبر کے اندر سے دو ہاتھ پیدا ہوتے تھے اُنمین پھول ہوتے تھے
ایک ایک پھول سب کو ملتا تھا جو اُس پھول کو سونگھتا تھا وہ بہت خوش ہوتا تھا اُس ہفتہ بھر
وہ بیمار ہوتا تھا غرضکہ اسی طور سے ایک زمانہ گذرا ایک روز آنحضرت گذر میرے والد جان
کا ہوا جو کہ اُس زمانہ مین بادشاہ طلسم تھے میری حکومت سے کئی سو برس پیشتر وہ حاکم طلسم تھے
اُنکے بعد میرے والد بزرگوار حاکم طلسم ہوے اُنکے بعد مین ہوا مین نے بھی پچاس برس حکومت کی اب

دوبرس سے اسیر ہوگیا ہون بس انکو یہ فکر تھی کہ کوئی تدبیر ایسی کرون کہ دربند سوسن کے راستے کو
بند کردون باوجودیکہ بانیان طلسم نے لوح طلسم کو دربند سوسن مین رکھا ہے مگر اُسکا راستہ نہین
بند کیا جسکا جی چاہے چلا جائے اور سوسن جادو کو قتل کرکے لوح کو حاصل کرے اگر طلسم کشا
آیا اور اُسنے لوح حاصل کرلی تو پھر طلسم کا فتح کرنا کتنی بڑی بات ہے بس ایسی کوئی تدبیر ہو کہ راہ دربند سوسن
کی مسدود ہو جائے جو کوئی ادھر آئے سوائے طلسم کشا کے اسیر ہو جائے بانیان طلسم نے بڑی غلطی کی
دوسرے انکو ہر وقت اسی امر کی فکر رہتی تھی کہ کوئی نہ کوئی بات اس طلسم مین مین اپنی طرف سے
ایجاد کرون بس اتفاق سے جو انکا گذر اس صحرا مین ہوا انھون نے یہ کارخانہ سحر کا دیکھا دریافت کیا
تو معلوم ہوا کہ اس مقام پر آفتاب شعلہ پیکر جادو کا تکیہ ہے اور اُسکا شاگرد مجاور رہتا ہے
دریافت کیا کہ اُسکے شاگرد کا کیا نام ہے معلوم ہوا کہ مریخ آتش خوار ہے یہ سنتا کہا کہ مریخ آتش خوار
کو بلاؤ مین اس سے کچھ دریافت کرونگا چنانچہ مریخ آتش خوار جادو دادا جان کی خدمت مین آیا
آپنے دریافت کیا کہ یہان سے دربند سوسن کسقدر دور ہے معلوم ہوا کہ اسی مقام سے حد
دربند سوسن بھی شروع ہے بس آپ خوش ہوگئے اُسوقت طائر سحر کو روانہ کرکے سوسن جادو کو طلب
کیا اور کہا جب وہ آئی کہ ای سوسن جادو ہمنے تمکو اس غرض سے تکلیف دی ہے کہ ہم تمھارے
دربند کا راستہ بند کردین چنانچہ ہمنے اسکی یہ فکر کی ہے کہ مریخ آتش خوار جو کہ یہان [illegible] ہے
اُسنے اور تمسے دوستی کرا دین تم اُسکی ہمیشہ مددگار رہو وہ تمھارے سوسن نے یہ سنتا پوچھا کہ
کون مریخ آتش خوار وہ مریخ آتش خوار تو نہین کہ جو شاگرد ہین آفتاب شعلہ پیکر کے دادا جان
نے کہا کہ ہان وہی سوسن نے کہا کہ وہ تو میرے چچازاد بھائی ہین انکو کب انکار ہوگا میری مدد
سے اور مجکو کب انکار ہوگا انکی کمک سے چنانچہ اُسی عرصہ مین مریخ کو بھی دادا جان نے رام کرلیا
تھا وہ اس طور سے ہوگیا تھا کہ جیسے ادنے غلام ہوتا ہے اُسنے اقرار بھی کیا تھا جب دادا جان نے
اپنا منشا اُسپر ظاہر کیا تھا کہ مین ایسی تدبیر کرونگا کہ جو ادھر کو آئیگا اسیر ہو جائیگا خواہ طلسم کشا
ہو خواہ غیر طلسم کشا دادا جان نے قبول کیا تھا بس دادا جان نے مریخ کو بھی ایک رکن طلسم قرار دیا
اور اُسکو شیر طلسم کا خطاب عطا فرمایا باہم سوسن و مریخ کی جب ملاقات ہوئی اور سامنا ہوا
مریخ نے سوسن کو پہچانا اور سوسن نے مریخ کو اور زیادہ تر مریخ خوش ہوا اُسیدن سے مریخ نے

بموجب خواہش داداجان کی اُس مقام پر حد قائم کی اور یہ سحر کیا کہ ایک غبار سا بلند ہوا اور حد قائم ہوگئی
دربند سوسن کی مریخ نے یہ طریقہ اُسدن سے مقرر کیا کہ اُدھر رات ہوئی ایک جلسہ قائم کیا ناچ گانا
ہونے لگا تمام رات جلسہ آراستہ ہوا بوقت صبح وہ گانے والیاں اور اہل جلسہ سب مرغابیاں بنکر
تالاب میں شناوری کرنے لگیں اے صاحبقران طریقہ یہ ہے کہ جو کوئی ساحر اُدھر سے بوقت شب گذرتا
ہے وہ جو جلسہ ہوا آراستہ اور صحرا میں چراغاں پاتا ہے اور گانے کی صدا سنتا ہے اُسکو بھی اشتیاق ہوتا ہے
کہ یہ رات اسی جلسہ میں بسر کرون پس اُس طرف کو روانہ ہوتا ہے جسقدر اُدھر کی راہ طے کرتا ہے اُسیقدر
مقام جلسہ دور ہوتا جاتا ہے مگر معلوم یہ ہوتا ہے کہ اسی مقام پر جلسہ ہے پس وہ مسافر رات بھر اسی میں
سرگردان رہتا ہے ادھر صبح ہونے لگی اور وہ مسافر قریب سرحد دربند سوسن پہونچا ایک تڑاقہ ہوا
اور ایک برق چمکی وہ جانے والا غائب ہوگیا پھر اسکا پتہ نہیں ملتا ہے اسی طور سے جب کوئی اُدھر دنکو
جاتا ہے وہ تو اس حال سے آگاہ نہیں ہے ادھر اُس غبار کے قریب پہونچا جو کہ مثل پردہ کے حائل ہے
اور دکھائی نہیں دیتا ہے ایک تڑاقہ ہوا اور اُس تالاب میں سے ایک مرغابی پرآواز دیکر بلند ہوئی
کہ لینا اس بے ادب کو کہ یہ ادھر بلا اجازت چلا آیا ہے اور آتے ہی بلند ہوکر اُسپر اپنا عکس ڈالا زمین
شق ہوئی وہ غرق زمین ہوگیا پھر مرغابی اُس تالاب میں جاکر شناوری کرنے لگی یا صاحبقران بس
یہی حد دربند سوسن ہے اور اسی پتہ سے نشان دربند سوسن ہے مگر خرابی یہ ہے کہ کوئی اُدھر جا نہیں سکتا
ہے جو جائیگا وہ اسیر ہو جائیگا خواہ حضور ہوں خواہ کوئی دوسرا ہو جبتک مریخ آتش خوار
جادو نہ قتل ہوگا اُسوقت تک دربند سوسن کا راستہ نہ کھلے گا اُسکا قتل ہونا محال ہے جب اُس
جلسہ میں کوئی جا ہی نہیں سکتا ہے تو پھر کیونکر اُسکو قتل کیا جائے بڑی خرابی تو یہ ہے اُسدن سے
جبسدن سے داداجان نے سوسن جادو و مریخ جادو کی باہم ملاقات کرائی ہے اور مریخ
نے یہ طریقہ دربند سوسن کی راہ بند کرنے کا نکالا ہے اُسدن سے مریخ و سوسن میں اسدرجہ
کا تپاک بڑھا ہے کہ ایک روح اور دو قالب ہیں ایک دن سوسن مریخ کے پاس آتی ہے
اور ایک دن مریخ سوسن کے مکان پر جاتا ہے حالات طلسم سے سوسن مریخ کو آگاہ
کرتی رہتی ہے یا صاحبقران یہ سلسلہ دربند سوسن کی راہ بند کرنے کا داداجان کا ایجاد کیا
ہوا ہے ورنہ پہلے راستہ دربند سوسن کا مسدود نہ تھا بس یہ پتہ و نشان ہے دربند سوسن کا

نے کہ خدمت میں عرض کیا جب اس تالاب کی سمت گذرے در بند سوسن تک پہونچ گئے کوہ کاوس پر
سوسن جادو کا باغ ہے وہ اسی میں ہمیشہ رہتی ہے بڑی ساحرہ زبردست ہے بادۂ کبر و نخوت سے مست
ہے سال بھر کے بعد ایک مرتبہ طلسم میں آتی ہے ورنہ اور کبھی نہیں آتی ہے یا جب کوئی ضرورت ہو
نہ طلب کرو تو آتی ہے یہ سب رکن طلسم میں سوسن جادو و سماوات جادو و اعظم جادو
اور اسی طرح سے اور رکنی در بند میں آنکے حاکم سب رکن طلسم ہیں یہ سب مجھ سے پھر گئے اور انکو
اسیر کیا بے ستون جادو سب میں عقیل تھا اسی کی رائے سے میں اسیر کیا گیا یہ سب دام
ہوگئے اگر یہ نہ پھر جاتے اور مجھ سے تحفہ جات نہ لیتے سے بلکہ میں کبھی نہ اسیر ہوتا دوسرے انکو
شراب میں بیہوشی ملا کے بیہوش کیا اور اسیر کیا یا صاحبقران شتنکال نے ان سب کو زر کثیر کے
دینے کا اقرار کیا تھا چنانچہ خزانۂ طلسمی کھولکر ہر ایک کو مالا مال کر دیا ہر ایک کا گھر زر و جواہر روپیہ
اشرفی سے بھر دیا اور ہر ایک کو اپنے اپنے مقام کا حاکم کیا ایسا حاکم کہ جو خود سر ہو میرے وقت
میں اسقدر کسی کو اختیار نہ تھا اور ایسا کوئی صاحب قدرت نہ تھا جیسا کہ اب ہے ہر ایک اپنے وقت کا
اور اپنے مقام کا حاکم بنا ہوا ہے مگر یہ ضرور ہے کہ بعد سال بھر کے سب کاغذات شتنکال کے پاس جایا کرتے
ہیں وہ دستخط کر دیتا ہے اور کوئی اسکو ان مرحلہ جات سے تعلق نہیں ہے انھیں سب حاکمان مرحلہ کو
اختیار ہے جیسا کہ آپنے ملاحظہ فرمایا کہ بے ستون جادو نے کسی امر کی خبر شتنکال جادو کو کی
خود ہی آپ سے مقابلہ کیا خود ہی بھاگ کر بالائے کوہ گیا وہاں جا کر آپ سے پھر لڑا آخر کو خواجہ کی
کوشش اور آپکے اقبال سے قتل ہوا اسی طرح سے سب میں ہر ایک صاحب حکومت ہے صاحبقران نے
یہ سنکے فرمایا کہ سب کا اختیار و غیر اختیار معلوم ہو جائیگا میاں بے ستون نے کیا بنالیا جو کوئی
اور بنالے گا سیماب بلند آواز نے عرض کیا کہ میں نے اس غرض سے یہ نہیں عرض کیا بلکہ
کل واقعات و حالات طلسم خدمت عالی میں عرض کیے اور خدمت والا میں پورے طور سے
در بند سوسن کا نشان عرض کر دیا اب جسکو چاہیے حکم فرمائیے وہ در بند سوسن کو جا کر فتح کرے
مگر میں نے دادا جان و بابا جان سے یہ سنا تھا کہ جب تک طلسم کشا خود نہ در بند سوسن کو فتح
کریگا اسوقت تک لوح طلسم نہ دستیاب ہوگی بس بڑی خرابی ہے کہ راہ در بند تو بند ہے آپ
کیونکر تشریف لیجائیے گا صاحبقران نے فرمایا خدا کوئی نہ کوئی صورت پیدا کر دیگا یہ فرما کر خواجہ عمرو

سے فرمایا کہ ای خواجہ اگر تم کوشش کروگے تو دربند سوسن کا راستہ کھلیگا اور مریخ جادو مارا
جائیگا اور جب وہ مارا گیا ادھر راستہ کھلا بس تمکو لازم ہی کہ کوشش کرکے جاؤ اور مریخ آتش خوار
جادو کو قتل کرو تاکہ راہ دربند سوسن کی کھلے اور وہان کے حالات دریافت کرکے آکر مجھ سے
بیان کرو میں جاکر دربند سوسن کو فتح کرکے لوح حاصل کرون اور برائے فتح طلسم روانہ ہون
یہ کام سوائے تمھارے اور کسی سے نہوگا خواجہ نے یہ سنکے جواب دیا کہ واہ کیا خوب آپ کے
پاس میں ہی دو بھر ہون کہ خواہ مخواہ دیدہ و دانستہ جاکر اپنے کو مبتلاے عذاب کرون جبکہ آپ
یہ سن چکے ہین کہ جو کوئی ادھر جاتا ہی وہ اسیر ہوجاتا ہی پھر آپ مجھ سے ارشاد کرتے ہین کہ تم
جاکر وہان کے حالات دریافت کرکے آؤ اور مجھ سے بیان کرو خوش واہ کیا خوب اپنی بلا میرے
سر ڈالتے ہین خیال تو فرمایئے کہ اتنے اتنے بڑے ساحر زبردست موجود ہین انمین سے کسی کو روانہ
فرمایئے کہ وہ جاکر حالات دریافت کرین اور آکر بیان کرین مین بیچارا کس شمار و قطار مین ہون
ایک ادنے عیار غیر ساحر جان ساحر نے مجھو سے کیا مجکو اچھا ہوگیا ہاتھ پاؤن بالکل بیکار ہوگئے
جبکہ ساحرون کو اسطرف جاتے ہوے تکلف ہی تو مین بیچارہ غیر ساحر کس شمار مین ہون مجکو اپنی
جان دوبھر نہین ہی آپکو تو میرا مرنا چند وجوہ سے اچھا معلوم ہوتا ہی کہ آپکی بیبیان جو ہین
وہ ایسی خوبصورت و سلیقہ مند نہین ہین جیسی میری ہین بس آپ یہ چاہتے ہین کہ کسی نہ کسی تدبیر
سے اسکو قتل کرا دون تاکہ جب یہ ہوگا تو مین انکے ساتھ عقد کرونگا میری موجودگی مین یہ ممکن
نہین ہی صاحبقران نے یہ سنکے فرمایا کہ ای خواجہ تمھارے بھی کیا بیہودہ خیالات ہین کیون مین
تمھارا مرنا چاہونگا اسکا کوئی سبب بھی ہی یہ جو تم بیان کرتے ہو کہ بعد تمھارے تمھاری بیبیون کے ہمراہ
عقد کرون یہ خیال تمھارا بالکل غلط و محض فضول ہی بھلا یہ کب مین گوارا کرونگا کہ تم نہو اور
مین انکے ہمراہ عیش و عشرت کرون میری زندگی کی حلاوت اور مزہ تمھین سے ہی مین تمکو اپنی
جان و روح خیال کرتا ہون اور دوسری یہ ہی ایک بات ہی کہ آپکو جو بچہ اٹھا لیگیا تھا اسوقت سے
مین بچپن تھا اسقلینوس موجود ہین انسے دریافت کرلو کہ کئی مرتبہ جب سے اور آجتک مین نے
قصد کیا ہی کہ تمھاری تلاش مین نکلون حکیم اسقل[illegible] مانع آئے اور زائچہ کرکے مجھ سے کہا تھا
کہ آپ بر خیال نہون برسون تک خواجہ ضرور آئینگے اگر نہ [illegible] تو میرا علم غلط ہی مگر مجکو اسپر بھی یقین

نہ تھا گو جیسا کہ انھون نے کہا ویسا ہی ہوا مگر میرے نزدیک خواب و خور حرام تھا ہر وقت تمھارا ہی خیال تھا
یہی جی چاہتا تھا کہ کیونکر تمکو پاؤن اور کہان تلاش کرنے کو جاؤن جو تمکو ڈھونڈ لاؤن مگر یہ میرے اللہ کا فضل
و کرم کیا کہ تمکو صحیح و سلامت مجھسے ملایا اسپر تم یہ کہتے ہو کہ آپ میری ہلاکت کے خواستگار ہین یہ محض
تمھارا خیال ہی خواجہ نے جواب دیا کہ یا صاحبقران جبکہ آپ اس امر سے آگاہ ہین کہ مین تین چیزون
سے از حد خوف کرتا ہون پھر آپ کیون مجکو ایسے مقام کی طرف جانے کے لیے کہتے ہین کہ جہان
خوف جان ہی جبکہ آپ واقف ہین کہ مین ساحر سے اور نقابدار سے اور پانی سے خوف کرتا ہون پھر
بھی آپ مجکو اس مقام پر بھیجتے ہین کہ جہان ساحر ہین مین تو ہرگز ہرگز نہ جاؤنگا اگر مین گیا اور وہان
جاکر اسیر ہو گیا تو آپسے یہ بھی تو ہوگا کہ آپ میرے متعلقین کی خبر لین اور انکو اچھے طور سے
اپنے ناموس مین رکھین اور پھر انکا وظیفہ مقرر کر دین کہ جسکے سبب سے وہ بسر اوقات کرین اور
مصیبت جو کہ میرے ہونے کے سبب سے انپر پڑی ہی وہ کٹے بلکہ یہ ہوگا کہ جو کچھ انکے پاس ہوگا وہ انسے
چھین کر انکو نکالدیجیے گا وہ تباہ و برباد ہونگی یا انکے تراہ عقد فرمائیے گا پس ایسی حالت مین مین کیونکر
اپنی جان کا خیال نکرون اور آپکے کہنے سے ایسے مقام پر چلا جاؤن کہ جہان خوف جان ہی امیر نے
فرمایا کہ اے خواجہ یہ جو تمنے کہا مین نے مان لیا مگر تمکو میری ذات سے اس قسم کی امید کرنا محض بیکار
اور خلاف عقل ہی جبکہ مین تمکو اپنا بھائی اور بلکہ بھائی سے بھی زیادہ تر خیال کرتا ہون تم میری شان و شوکت
کے طریقہ کا سبب ہو میری صاحبقرانی کا باعث ہو بلکہ میرے جان بخش ہو اس حالت مین یہ چاہونگا کہ
خدانخواستہ تم کسی بلا مین مبتلا ہو مین یہ چاہونگا کہ مین خود مبتلائے بلا ہون اور تم نہ مبتلا ہو تاکہ
میری رہائی کی فکر کرو تم اگر رہا ہوگے تو کوشش کرکے مجکو رہا کروگے مین اگر رہا ہونگا تو تمکو رہا کرونگا
خواجہ نے جواب دیا کہ جی ہان اسوقت تو ایسی تقریر فرمائیے گا اور ایسے کلمات ارشاد ہونگے کہ تم بھائی
ہو اور میری شان و شوکت کے سبب ہو اور میری صاحبقرانی کے باعث ہو وہ کونسا دن تھا کہ ایک
کافر کے لیے آپ نے مجکو باندھکر بھیجدیا اسنے مجکو قتل کرنا چاہا نقابدار رہا کرلایا اسپر پھر باندھکر بھیجدیا
مین نے لاکھ لاکھ کوشش کی کہ میرے آپکے صفائی ہو جائے مگر آپنے نہ قبول کیا مین نے کسی کو قتل
نہ کیا تھا صرف ناک کاٹ لی تھی وہ بھی اس سبب سے کہ اسنے میرے جوان فرزند کو مار ڈالا کہ جسکو مین
بہت چاہتا تھا اور جس سے از حد محبت کرتا تھا میرے اوپر کیا منحصر ہی سب اس سے محبت کرتے

سے اگر اسکے غم و الم و رنج و صدمہ میں مجھسے ایسی حرکت ہوگئی تو میں اس امر کا مستحق نہ تھا کہ میرے
اوپر اسقدر زیادتی کیجاتی اور نہ برائے قتل کافر کے حوالے کیا جاتا اوس وقت خیال کرنے کا تھا اسپر
یہ ظلم کیا گیا کہ سبکو منع کردیا گیا کہ جو کوئی عمرو کا نام لےگا اسکو بھی میں لشکر سے نکالدونگا اسوقت
یہ خیال نہوا کہ یہ میرا بھائی ہے اور میری شان و شوکت کا اور صاحبقرانی کا سبب ہے یا ابھی کل ہی کی
بات ہے کہ میرے شاگرد برق فرنگی کو اسی طلسم کی سرحد میں اگر آپنے نکالدیا تھا بھولے سے میرے
فرزند نے نام اسکا لیا تھا تو اسکو بھی نکالدیا اسوقت ان امور کا خیال نہ کیا جناب عالی دنیا اپنے
مطلب کی ہے اسوقت بھی خیال کیا ہوتا کہ اگر یہ اسوقت ان لوگوں پر یہ تشدد کرتے ہیں خواجہ جو
ایسے سبب دریافت کرینگے تو کیا جواب دینگے اے حمزہ تمسے زیادہ تر بیمروت و طوطا چشم کوئی نہیں ہے
اپنے مطلب کے وقت تو ایسی تقریر کرتے ہو کہ یہ معلوم ہو کہ تمسے بڑھکر کوئی دوست نہوگا اور جب
کہ خطا ہو جاتی ہے خواہ وہ لائق خیال ہو خواہ نہو پھر کسی طرح سے مروت نہیں کرتے ہو یہ کیا تمھار
ہی کل عربوں کا یہی طریقہ ہے تمام طوطا چشم اور بیمروت غرض دوست ہوتے ہیں پس جبکہ آپکا
یہ حال ہے تو میں کیونکر ایسی حالت میں اپنی جان کو جان نہ سمجھوں اور نہ خیال کروں صاحبقران نے
فرمایا کہ یہ کون کہتا ہے کہ آپ اپنی جان کو جان نہ خیال کریں نہ میرا یہ منشا ہے پس از راہ مہربانی آپ
ان سب خیالات کو برطرف فرمائیے اور طرف دربند سوسن کے تشریف لیجائیے اور وہاں کے
حالات دریافت کرکے مجھسے آکر بیان فرمائیے کیونکہ یہ کام سوائے آپکے دوسرے سے نہوگا ان لوگوں کی
نسبت جو آپنے فرمایا کہ یہ ساحر ہیں یہ کیوں نہ جاکر وہاں کے حالات دریافت کرکے آپ سے بیان
کرتے ہیں انکے نہ جانے کے چند سبب ہیں اول تو یہ کہ ان لوگوں سے سب طلسم کے باشندے آگاہ ہیں
اور واقف ہیں یہ لوگ جو جائینگے تو سب انکے حال سے آگاہ ہو جائینگے دوسرے یہ عیار نہیں ہیں
جو عیاری کرکے نکل آئینگے یا حالات دریافت کرینگے تیسرے انکا جانا وہاں اچھا نہیں ہے اور آپکے
جانے سے بہت فائدے ہیں اول جہاں جیسا موقع ہوگا آپ ویسا کام فرمائیگا اگر قابو چل گیا تو سوسن
کو بھی گرفتار کر لوگے یہ کام ان لوگوں سے نہوگا خواجہ نے کہا کہ یہ سب ٹھیک ہے مگر میرا جانا کسی صورت
سے نہوگا یا صاحبقران اسکے چند سبب ہیں ایک تو وہ مقام ساحروں کا ہے میں وہاں جا نہیں
سکتا ہوں دوسرے طلسم کا معاملہ ہے وہ بھی ایک دربند طلسم ہے اور کون دربند کہ جہاں

لوح رکھی ہوئی ہے تیسرے خلاصہ امر یہ ہے کہ مین تو محنت کرون اور مشقت اور اپنی جان پر اٹھاؤن اور
جب موقع پھل وصول کا ہو تو آپ اُنکو پھیر لیجیے اور بے مروتی فرمائیے اور یہ فرمائیے کہ ہمکو کیونکر پسند یہ مال
غازیون کا ہے اسوقت مین غازی کوشش نہین کرتے ہین وہ غازی کہان ہین کہ جنکا مال ہو جاتا
ہے صاحبقران نے یہ تقریر سنکے فرمایا کہ اے خواجہ تم کیسے میرے دوست و رفیق ہو اور کیسے اترائے
کو میرا بھائی کہتے ہو مجکو تمسے یہ امید نہین تھی کہ مین تمسے کسی امر کو کہون اور تم انکار کرو بلکہ اس سے زیادہ
امید تھی اور اکثر تمنے ایسا ہی کیا کہ میرے لیے تمنے اپنی جان کو جان نہ خیال کیا اور تمنے کوشش کی
میرے اوپر کیا منحصر ہے میری اولاد کی کمک کی وقت سخت مین میرے سردارون کی کمک کی
انکو اکثر بلاؤن سے رہا کیا بدون میری خواہش کے اور جس امر مین مین تمسے خود خواہش کرون تم
انکار کرو واقعی مجکو تمسے ایسی امید نہ تھی بلکہ یہ امید تھی کہ جہان میرا پسینہ گریگا تم اپنا خون گرا دوگے
نہ یہ کہ مین تمسے ایک امر کو کہون جسمین تمہارا کچھ نقصان نہو اُس سے تم انکار کرو خواجہ نے جواب دیا
کہ بجا اور درست ارشاد ہوا مجکو ایسی ہی امید تھی مگر اب آپ اُس امید کو قطع فرمائیے بلکہ یہ امید
رکھیے کہ مجھ سے بڑھکر کوئی آپکا دشمن نہوگا بس اب مجھ سے یہ کبھی نہ ہوگا کہ آپ مجکو ملتے ہین سب
ایسے امورونکا خیال کرتا ہون یہ باتین کسی احمق کے ساتھ فرمائیے جو کہ بالکل عقل سے بہرہ نہ رکھتا ہو
مین ایسی باتون مین آنے والا نہین ہون کل ہی کا ذکر ہے بلکہ ابھی کا کہ میرا تو نقصان ہوا کہ ہزارہا لعل
زمرد کا میرے پاس سے جاتا رہا مجکو اسکی بہت دنیا پڑے گی جن نے جو یہان ذکر کیا تو آپ نے
فرمایا کہ یہ فقرہ ہے نہ اٹھ گیا ہوگا نہ کچھ تمہارے پاس سے آیا کہان سے جب آپ ہر امر کو میرے فقرہ
اور مکاری خیال کرتے ہین تو اس امر کو بھی مکاری و عیاری خیال فرمائیے کہ مین جو آپکو اپنا بھائی
کہتا تھا اسمین بھی کوئی نہ کوئی مکاری و عیاری کا پہلو رکھتا ہونگا یہ تو بجا ارشاد ہوا کہ وہان
جانے مین کوئی نقصان نہین ہے آپکے نزدیک نقصان نہین ہے اور میرے نزدیک تو بہت بڑا
نقصان ہے وہ یہ نقصان ہے کہ مین یہان ہونگا تو دو چار پیسہ کی فکر کرونگا اپنے اہل و عیال
کے لیے اگر مین وہان جاؤنگا تو انکے لیے کون فکر کریگا کسی سے قرض لونگا کسی کو کچھ دیا نہ رکھے
اپنے فرزندان مین بانٹ دونگا جسکا کہ تھا اسکو کچھ اطمینان نہ دلاؤنگا ایسا نہو کہ وہ مجھپر خیانت کا
دعوی کر بیٹھے زمانہ بُرا ہے میرے لیے کوئی بے عزتی اور بے آبروئی کا سامنا ہو اور میرا جینا نہین

میں جعلساز و نابکار مشہور ہو جاؤں یہ جو میرا اسوقت سبکو اعتبار ہے اسمین فرق آئے اور میرا کام
بگڑ جائے یہ جو مین چار پیسے پیدا کر لیتا ہوں اسمین بھی بابٹہ ہو کر رہوں اگر آپ ایسا ہی پریشان کیجیے گا تو مین
یہان سے طرف خانہ کعبہ کے چلا جاؤنگا وہان بیٹھکر عبادت خدا کرونگا اپنے سب اہل وعیال کو بھی
لیجاؤنگا بلا مشقت اور بلا خدمت میری بسر اوقات ہو جائیگی اور میرا قرضہ بھی ادا ہو جائیگا
صاحبقران نے فرمایا کہ زیادہ باتین نہ بناؤ ان باتوں سے کیا حاصل خواجہ نے کہا کہ آپ
مذاق تصور کرتے ہین مین واقعی عرض کرتا ہون کہ مین ورشید سوسن کی طرف جاکر اپنی جان دونگا
جبکہ آپ اس طلسم کے فاتح ہین تو پھر میری کیا ضرورت ہی کہ مین جاؤن آپ خود کیون نہ تشریف
لیجایئے حالات تو آپکے بادشاہ کی زبانی معلوم ہو چکے ہین اور کیا حالات ہین جو کہ نہین معلوم
ہوے ہین جنکے دریافت کی ضرورت ہی آپ تشریف لیجایئے آپکے پاس وہ اشیا موجود ہین کہ جنکے
سبب سے آپ پر سحر اثر نکریگا اگر کسی ساحر کا بھی سامنا ہوگا وہ سحر بھی کریگا تو آپ اسم اعظم
پڑھکر دفع فرمایئے گا اسکو قتل فرمایئے گا مین بیچارہ کیونکر سحر ساحری سے بچونگا اور کس طور سے
اپنے کو بچاؤنگا نہ کوئی ایسی شی ہے پاس ہی کہ جسکے سبب سے میرے اوپر سحر نا اثر کرے نہ کوئی مین ایسا
اسم یاد رکھتا ہون کہ جسکے سبب سے ساحر کے سحر کو دفع کرونگا بس میرے نزدیک تو یہ مناسب
ہی کہ آپ خود تشریف لیجائین اور بندہ تو خانہ کعبہ کو جاتا ہی کیونکہ اب مجکو خیال آیا کہ ان قرضداروں
کے سبب سے میری جان نہ بچے گی یہ سب میری آبرو لے لینگے خصوصاً جسکا اک مجھ سے گم ہو گیا ہی وہ
تو ضرور ضرور بے عزت کریگا آبرو گئی ہوئی ہاتھ نہین آتی ہی جب مین یہان نہونگا تو میرا کوئی
کیا بنائیگا اپنے سر کو پیٹ بیٹھکر رہ جائیگا اگر مین بے ایمان اور جعلساز بھی مشہور ہونگا تو کچھ
پروا کی بات نہین ہی کیونکہ پھر مجکو کوئی ایسی ضرورت نہوگی کہ ان لوگون سے مطلب رکھون
اور چار پیسے پیدا کرنے کی فکر کرون رہا میرا ناموس وہ قلعۂ فو والامان مین ہی خانہ کعبہ مین
پہونچکر اسکو بھی طلب کر لونگا آپکی خیر اکثر بذریعہ اخبار سے یا جو کوئی اودھر سے آدھر آئے گا
اُس سے جب وہ واپس آئیگا آپکی خیریت مزاج سے آگاہی ہو جائیگی مین ان سب خرابیون سے
بچا ہون صاحبقران نے فرمایا کہ ای خواجہ یہ ہرگز نہوگا مین تمکو جانے ندونگا بھائی واقعی
تمسا کون شفیق و رفیق ہوگا اور کون ایسی محنت و مشقت کریگا اور ایسی جان فشانی

کریگا کہ ساحرون سے مقابلہ اسطور سے کریگا کہ اپنی جان پر کھیل کر عیاری کریگا بھائی کوہ ہی دوست
اور رفیق ہی کہ جو وقت مشکل مین کام آئے اور سختی کے وقت ساتھ دے وہ دوست و رفیق
نہین ہی کہ جو وقت مصیبت اور تکلیف کے ساتھ نہ دے اور نکل جائے ای خواجہ تم تو ایسے وقت
مین ساتھ نہ چھوڑو اور رفاقت ترک نکرو یہان سوائے خدا کے تیرا کون ہی یہ وقت ان باتون کا
نہین ہی ان گذشتہ باتون کو نہ یاد کرو اب جو مین کہتا ہون اسپر عمل کرو خواجہ نے جواب دیا کہ یہ
ہرگز ہرگز نہوگا مین خانہ کعبہ ضرور جاؤنگا ادھر حکیم استقلینوس و حکیم شیاطین و بادشاہ
... نے بلند آواز سے ایک ایک پرچہ لکھکے صاحبقران کو دیا جسکا مضمون یہ تھا کہ ہمنے
جولیٹ نام کے ذریعہ سے دریافت کیا تو معلوم ہوا ہی کہ یہ دربند خواجہ سلامت کی کوشش اور
سعی سے فتح ہوگا اور لوح طلسم دستیاب ہوگی جہانتک ممکن ہو خواجہ سلامت کو روکیئے اور
جانے نہ دیجئے اگر خواجہ سلامت کے علاوہ جو کوئی جائیگا اسیر ہو جائیگا اور جب تک مریخ جادو
مارا نہ جائیگا اسوقت تک رستہ دربند کا نہ کھلیگا اگر کسی طریقہ سے لوح بھی دستیاب ہوگی تو
دربند کیونکر فتح ہوگا کیونکہ دربند کا راستہ تو مریخ آتش خوار بند کیے ہوئے ہی اُسسے اور طلسم
سے کوئی تعلق نہین ہی جو لوح طلسم آپکے فتح کرنیکی ہدایت کریگی جب راستہ ہی نہ کھلا تو پھر دربند
مین جانا کیسا اور لوح کا دستیاب ہونا عبث ہوتا ہی اور مریخ کے قاتل خواجہ سلامت ہین اسلئے انکا
اُسطرف کو جانا بہت نامناسب ہی آئندہ آپکو اختیار ہی ہمکو یہ ثابت ہوتا ہی کہ اگر طلسم کشا بھی اُسطرف
کو بدون راستہ کھلے جائیگا تو اسیر ہو جائیگا لہذا پہلے اس امر کی کوشش کرنا چاہیئے کہ خواجہ سلامت جاکر
مریخ آتش خوار کو قتل کرکے راستہ دربند کا کھولین اور لوح کے دستیاب ہونیکی فکر کرین جو
پرچہ صاحبقران نے واکیا مضمون دیکھا اور آگاہ ہوئے اب خواجہ سے کہنے لگے کہ ای خواجہ تم
جاکر حالات دربند دریافت کرو اور آکر بیان کرو ای خواجہ اس امر کا خیال کرو کہ اگر تم کوشش
نکروگے تو یہ طلسم فتح نہوگا یہ طلسم اسی طور سے باقی رہیگا اور کافرون سے آباد رہیگا تمہاری
کوشش سے اسقدر لوگ مسلمان ہونگے حق حقدار کو پہونچیگا کلمے بلند آواز سے حق
ہوا جاتا ہی نمک حرامون نے اسکا طلسم چھین لیا ہی اور بہت سے کلمے اسی طور کے خواجہ سے
کہے مگر خواجہ نے ان سب کلمات کو سنکے صاحبقران کو جواب دیا کہ مین ان باتون کو ہرگز ہرگز نہ مانونگا

انھون نے اور جس طریقے سے طلب کیا تھا قیصر تان تومر خان کے روبرو بیان کی اور یہ کہا کہ آپکو طلب
فرمایا ہی تشریف لے چلیے یہ پیام آپکو آپکے شاگرد جمال راہدار نے دیا ہی اور یہ پیام آپکو شاہزادیون نے دیا ہی
خواجہ خاموش اُسکی تقریر سُنا کیے جب وہ کہہ چکا اُسوقت آپ نے سر اُٹھا کر اُس سے پوچھا کہ کچھ سواری
بھی لائے ہو اُسنے عرض کیا کہ جی سواری تو نہین لایا ہون صرف مین ہی اُنکے حکم کے بموجب آیا ہون یہ
سُننا تھا کہ آپ نے برہم ہو کر جواب دیا کہ کیا مین اس نالائق جمال کے باپ کا نوکر ہون یا اُن شاہزادیونکا
زر خرید غلام ہون یہ اُسکے خیال سے جو یہان چلا آیا تو وہ یہ سمجھا کہ اب یہ ایسے حقیر ہوگئے کہ جہان چاہینگے
چلے جائینگے کوئی لیاقت کے ساتھ نہ طلب کیا گیا اُنکے یہان اسی طریقے سے طلب کرتے ہین کہ ایک چوبدار
بھیجدیا اور کہلا بھیجا کہ چلے آؤ میری یہ لیاقت نہین ہی کہ مین یون ہی چلون اور اسی طور سے قدر کیجاتی
ہی اور یون ہی طلب کیا جاتا ہی اور صاحب کمال کی اسی طور سے قدر کیجاتی ہی جاؤ کہدینا کہ ہم نہین آئینگے
کیا جمال راہدار دیوانہ ہوگیا ہی جو اُسنے یہ پیام بھیجا ہی اور شاہزادیون کو کیا کہون اس تیور سے کہا کہ پھر اُس
چوبدار کو دوبارہ کہنے کی جرأت نہوئی خاموش ہو رہا اور کھڑا رہا خواجہ نے کہا کہ کھڑا کیون ہی جا کر کہدے کہ
وہ نہین آتے ہین مین نے اُنسے بہت بہت کہا وہ یہ سُنکے برہم ہوگئے اور ایسے برہم ہوئے کہ پھر جواب نہ دیا
مین تھوڑے عرصے تک کھڑا بھی رہا یہ بھی کہا جب مجھکو دیکھا کہ کھڑا ہے کہا کہ جاؤ کہدو کہ ہم نہین آئینگے بس وہ
چوبدار یہ سُنکے خاموش وہان سے باہر آیا اور سر پر پیر رکھکر بھاگا یہان جمال راہدار گا رہا تھا اور دونون
شاہزادیان گانا سن رہی تھین اور قیصر تان تومر خان کا انتظار کر رہی تھین کہ چوبدار آ کر موجود ہوا شاہزادیون
نے دریافت کیا کہ لائے اُنکو چوبدار نے عرض کیا کہ جی نہین وہ نہین آئے مین نے آپکا بھی پیام دیا اور
اُنکے شاگرد کا بھی پہلے تو سُنا کیے بعد اُسکے مجھ سے دریافت کیا کہ سواری لائے ہو مین نے عرض کیا کہ جی نہین
بس بہت برہم ہوئے اور کہا کہ مین نہ جمال راہدار کے باپ کا نوکر ہون نہ شاہزادیونکا کیا صاحبان لیاقت
اہل کمال کو اسی طور سے طلب کرتے ہین کہ ایک آدمی بھیجدیا اور بُلا لیا کیا اُنھون نے مجھکو ایسا ویسا خیال
کیا ہی ابھی تو اُنکی یہ حالت ہی معلوم ہوگیا کہ اُنکو کچھ بھی لیاقت نہین ہی وہ کیا قدر کرینگی وہ جمال تو دیوانہ
ہی اُسکے مکان پر مین کیا بدون بلائے چلا آیا وہ یہ سمجھا کہ یہ سب جگہ اسی طور سے چلے آیا کرینگے
اُسنے جب ہزار مرتبہ طلب کیا جب مین آج آیا ہون بس مین نہ جاؤنگا اسی طور سے کہدینا راوی
کہتا ہی خواجہ نے بہت کچھ کہا تھا سب اُس چوبدار نے یہان بیان کیا ناظرین کی خدمت مین دست بستہ

عرض ہو کہ ہمین نے بسبب طول کے وہ تقریر اور پیام جو کہ مہر وشن و ماہ وش و جمال نے زبانی چوبدار
کے بھیجا تھا نہین تحریر کیا صرف اسی پر اکتفا کی کہ اُسنے کل پیام شاہزادیون اور جمال کا بیان کیا اور نہ
خواجہ کی پوری تقریر اور جواب تحریر کیا کہ طول بیجا ہوگا آمدم برسر مطلب مہر وشن و ماہ وش نے
جو بدار کی زبانی پیام کا جواب سُنکے جمال راہدار سے کہا کہ تمنے سُنا جو کچھ تمھارے اُستاد نے ہمارے
اور تمھارے پیام کا جواب دیا ہی معلوم ہوتا ہی کہ بڑے بد مزاج اور متکبر ہین تم تو کہتے تھے کہ جب
آپ طلب فرماسینگے تو وہ فوراً تشریف لائینگے یہ تو اُسکے برخلاف ہوا جمال خود یہ جواب سُنکے حیران تھا کہ
یہ کیا سبب ہوا جو اُستاد نے یہ جواب بھیجا مین تو کہہ آیا تھا کہ مین آپکا ذکر کرونگا وہ ضرور طلب کرینگی آپ
فوراً آئیےگا اور اپنی تدبیر فرمائیےگا اُنکی خود یہ خواہش تھی یہ کیا ہوا اُنکو کونسی بات خلاف مزاج گذری
یا اُنکو کسی امر کا شک ہوا جو نہین آسکے یہ اپنے دلمین خیال کر رہا تھا کہ مہر وشن و ماہ وش نے
جو یہ کہا بس جمال نے ہاتھ جوڑکر جواب دیا کہ مین اسکا سبب سمجھ گیا یہ امر تو ضرور ہی کہ بد مزاج تو
ہین دوسرے یہ امر ہی کہ جو صاحب کمال ہوتا ہی اُسکو اپنے کمال پر غرور ہوتا ہی تیسرے وہ قدردانون
سے ناز بھی کرتا ہی جہان اُسکو معلوم ہوگیا کہ فلان شخص کو ہماری خواہش ہی اور ہمارا اشتیاق
ہی پھر وہ پانون پھیلاتا ہی اس غرض سے کہ زیادہ تر قدر ہو مین نے خود اپنی آنکھون سے دیکھا
ہی کہ دس دس آدمی بڑے ستون کے یہان سے لینے کو آتے تھے اور سواری آتی تھی اُسپر اُستاد
نہین جاتے تھے باوجودیکہ ملازم تھے اور یون ہر ماہ مین ہزار بارہ سو انعام و اکرام مین تحفہ تحائف
مین پیدا کرلیتے تھے ہر روز تو فرمائش رہتی تھی کہ فلان شے بھیجدیجیے فلان شے پیدا فرمائیے بڑے ستون
بسبب اُنکے کمال کے کان نہین ہلاتے تھے جو یہ کہتے تھے اُسکو فوراً بجا لاتے تھے جو اُستاد کہتے تھے ایک
مرتبہ مین بھی گیا تھا اسقدر قدر فرماتے تھے باوجودیکہ کوئی کی قدر امیرون رئیسون بادشاہون
مین نہین ہوتی ہی سامنے بٹھایا جاتا ہی مگر اُنکو برابر اپنے مسند پر جگہ دیتے تھے حد کی قدردانی ہوئی
اُنکو تو وہی عادت ہو اُسی خیال سے اُنھون نے دریافت کیا کہ سواری لائے جو بدار نے کہا ہوگا
کہ نہین لایا ہون بس غصہ آگیا مہر وش نے کہا کہ تمنے ہمسے کیون نہ کہا کہ سواری بھیجیے گا
تو آئینگے جمال نے جواب دیا کہ مین یہ سمجھا تھا کہ آپ خود قدردان ہین آپکو خود ان امور کا خیال ہوگا
دوسرے مین نے یہ خیال کیا کہ مین سواری کو عرض کرون شاید ناگوار ہو بس مین خاموش ہو رہا

بس اگر آپکو بہت اشتیاق ہو تو مجکو اجازت دیجیے اور سواری میرے ہمراہ کیجیے تو مین انکو جا کر لیے آؤن
اب وہ بدون میرے جانے ہوے نہ آئینگے اگر سواری بھی جائیگی تب بھی نہ آئینگے کیونکہ انکار کر چکے
ہین مین انکو اور طریقہ سے سمجھاؤنگا جب وہ مانینگے چونکہ اُن دونون کو از حد اشتیاق تھا اور
جمال کی تقریر اور تعریف انکی دلپر اثر کر چکی تھی نہ معلوم کونسا افسون جمال نے کر دیا تھا کہ یہ دونون
بیقرار تھین کہا کہ اچھا جاؤ تم انکو اپنے ہمراہ لیکر آؤ ہم یہان موجود ہین گو بدون تمھارے ہمارا دل
نہ لگیگا مگر کیا کرین تمھارے استاد کا ہمکو بہت اشتیاق ہے انکے گانا سننے کا بہت شوق ہے اور
دل بہت انکے گانے کے لیے بیقرار ہے جمال نے کہا کہ اچھا جاتا ہون سواری کو حکم دیجیے شاہزادیون نے
اُن کہارون کو حکم دیا کہ جو انکا تخت اپنے دوش پر رکھکر لاتے ہین اور اپنی سواری کا تخت جمال
کے ہمراہ کیا اور کہا کہ اُس سلیمان بخت کو اس تخت پر سوار کر کے لاؤ بس جمال اُس تخت کو ہمراہ لیکر
اور چند چوبدار اور کہار وہ سامان رخصتی اپنے مکان کی طرف روانہ ہوا یہان خواجہ دلمین
کہہ رہے تھے کہ یہ تمنے کیا کیا کہ چوبدار بلانے کو آیا تھا تمنے اسے واپس کر دیا اب اگر کوئی نہ آئے تو سب
محنت جمال کی تمنے رائیگان کی غرضکہ ملبلی کی راوی بیان کرتا ہے اسوقت جو خواجہ نے یہ جواب دیا تھا اس
خیال سے کہ تمد ہوا اور انکے اشتیاق کا حال بھی معلوم ہو کہ کسقدر اشتیاق ہے جسقدر اشتیاق ہے
اُسیقدر میرا کام جلد ہوگا مگر عرصہ جو ہوا تو اب خواجہ کو غلجان ہوا کہ تمنے بیکار یہ جواب دیا جو بنا ہوا کام
بگڑ گیا خواجہ یہ کلام اور تقریر دل سے کر رہے تھے کہ جمال رایدار آکر پہونچا سب سامان کو دروازے
پر ٹھہرا کر اندر مکان کے آیا دیکھا کہ خواجہ جاگ رہے ہین جمال کو جو خواجہ نے دیکھا پوچھا کیا جلسہ
برخاست ہوگیا جو تم واپس آئے یا آج تم رخصت لیکر چلے آئے جمال نے کہا کہ جی نہین آپکے لینے کو
آیا ہون اُستاد یہ کیا امر تھا کہ آپنے چوبدار کو یہ جواب دیا اور تشریف نہ لائے آپکا شاہزادیون کو بہت
اشتیاق ہے اور از حد آپکے گانے کا شوق ہے میری تقریر نے خوب رنگ جمایا اور آج کے میرے
گانے نے تو قیامت برپا کر دی اُسی نے تو اسقدر انکو بیقرار کر دیا کہ انھون نے اسوقت آپکی طلب
مین چوبدار کو روانہ کیا گو انکا پہلے تو [illegible] تھا کل طلب فرمانے کا قصد تھا مگر گانے نے میرے
انکو بیقرار کر دیا جب چوبدار نے جا کر کہا تو مجھ سے کہا کہ تم جا کر لاؤ پہلے تو بہت افسوس کیا
اور کچھ افسردہ سی ہوگئین جب مین نے کہا مجکو اجازت ہو تو مین سمجھا بجھا کر لے آؤن تو

ناز کرتے ہیں اور سب اسکے ناز اٹھاتے ہیں ماہ وش نے کہا کہ یہ امر تو ضرور ہی خیر مجکو تو اس امر کا یقین
نہیں ہی کہ وہ آئیں مہروش اور ماہ وش میں یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ یکایک روشنی سامنے
سے نمودار ہوئی مہروش کی نگاہ تو اسی طرف تھی ماہ وش سے کہا کہ اے بہن وہ جمال زار اپنے
استاد کو لیکر آ گیا ماہ وش نے کہا کہ ہاں بہن معلوم تو ہوتا ہی کہ وہی آتا ہی وعدہ کا تو سچا ہی
مہروش و ماہ وش میں باتیں ہو رہی تھیں کہ یکایک وہ سواری قریب آ گئی دونوں شاہزادیاں
اشتیاق میں جمال زار اور استاد کے اپنے مقام سے اٹھکر لب فرش تک آئیں دیکھا کہ تخت پر ایک
مرد ضعیف کوزہ پشت اسقدر ریش دراز بیٹھا ہوا ہی کہ پلکیں تک سفید ہو گئی ہیں سر کے بال بھی سفید
ہیں ننگا بدن کالا پائجامہ پائچوں دار پاؤں میں جینو کا انگرکھا اسمیں شالباف کی گوٹ لگی ہوئی تھری
کر تولی لگی ہوئی کمانیاں لگی ہوئیں ایک رومال جمن کا اوڑھے ہوئے سر پر گول دار پگڑی رکھے
ہوئے برابر جمال کے بیٹھا ہوا ہی وہ تخت کہاروں نے لاکر فرش کے برابر رکھدیا جمال نے خواجہ سے
کہا کہ استاد ملاحظہ فرمائیے دونوں شاہزادیاں آپکے اشتیاق میں لب فرش آئی ہیں خواجہ نے
جو سر اٹھا کر دیکھا تو پہلے نظر خواجہ کی مہروش پر پڑی نگاہ کا پڑنا تھا کہ خواجہ کو اسکی وضع و قطع
اور طرح بہت پسند آئی اور دلکو رغبت سی پیدا ہوئی اور دل کو بھی راغب پایا اور میلان دل بھی
اسکی طرف دیکھا دل سے کہا کہ صبر کر انشاء اللہ اسکے وصل کی بھی تدبیر کی جائیگی خواجہ نے دیکھا
کہ واقعی دو آفتاب ہیں کہ بالائے زمین جلوہ گر ہیں خواجہ نے دیکھا کہ ایک کے گلے میں سرخ جوڑا ہی
یہ معلوم ہوتا ہی کہ شفق میں آفتاب ہی دوسرے کے گلے میں سبز جوڑا ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ
[illegible] کے کیفیت میں آفتاب طالع ہو رہا ہی خواجہ نے جمال سے دریافت کیا کہ اے بیٹا تمھاری
معشوقہ کون ہی جمال نے عرض کیا کہ جو سرخ جوڑا پہنے ہوئے ہی میرے قتل پر کمر کسے ہوئے ہی
اسی قتال عالم کا میں قتل کیا ہوا ہوں اور اسی کی تیغ ابرو کا کشتہ بنا ہوا ہوں یہی میرے
دل کی بجانے والی ہی اسی کے حسن عالم فریب نے مجھے اپنا مفتون بنایا ہی اور میرے صبر و طاقت
کو لے گیا ہی خواجہ نے اب بغور اس سبز پوش یعنی مہروش کی طرف دیکھا تو از سرتا پا نکھو کر
کے سانچے میں ڈھلا ہوا پایا دونوں ابرو اس آفت جان کے مثل آبی ہوئی تلوار کے تھے آنکھیں
مثل بادام کے وہ سرخ سرخ ڈورے غضب آفت برپا کرتے تھے خلاصہ یہ کہ عجب اسکا حسن عالم فریب

ور زاہد کش تھا اگر اسکا سراپا تحریر کرون تو اصل مطلب فوت ہو جائیگا خلاصہ یہ کہ خواجہ مہروش پر فریفتہ
ہوئے بس جمال راہدار خواجہ کو اپنے ہمراہ لیکر جلسہ مین آیا دونون شاہزادیان خواجہ کی وضع دیکھکر
بہت ہنسین مگر ضبط سے کام لیا جب خواجہ قریب پہونچے انکو سلام کیا اور دعاے ترقی حسن وجمال
دی وہ خواجہ کو لیکر اپنے مقام پر آئین بڑی عزت وآبروسے جگہ دی خواجہ سلام کرکے بیٹھے جب سب
بیٹھ چکے اسوقت مہروش نے خواجہ سے کہا کہ آپکا نام تعریف کیا ہی خواجہ کا یہ عالم ہی کہ مہروش کیطرف
بنگاہ غور دیکھ رہے ہین نگاہ ادھر سے خبرگی نہین کرتی ہی اسکے چہرہ انور پر نگاہ ہی راہداری بیان کرتا ہی
کہ جب مہروش نے خود کلام کرنے مین سبقت کی خواجہ نے جوابدیا کہ ای ملکۂ عالم اس غلام کو
قیصرانان نوذر خان کہتے ہین مین رہنے والا کوہ بے ستون کا ہون سب بے ستون جادو کا ملازم تھا
وہ میری بہت قدر فرماتے تھے اور حد درجہ کی عنایت میرے حال پر کرتے تھے مگر ای ملکہ کیا بیان
کرون کہ میری تقدیر نے کیا رنگ بدلا میرا اسقدر سن انھین کی خدمت مین گذرا جب زمانہ پیرانہ سالی کا
آیا تو وہ گھر تباہ ہوا مین آوارہ ہوکر ادھر آیا خدا دندان خدا پرستونکا برا کرین کہ جنکے سبب سے دربدر
پھرنے کی نوبت آئی ورنہ بے غل وغش بسر اوقات ہوتی تھی جو کچھ گھر کا اساسا تھا وہ سب برباد ہوا
یون دربدر پھرے آوارہ ہوے خدا پرستون نے آکر بے ستون جادو کو قتل کیا کوہ بے ستون
برباد ہوا یہ کہکر تمام حالت بربادی کوہ بے ستون کی بیان کی اور اپنا آوارہ ہونا بیان کیا
کہ مین آوارہ ہوکر وہان سے چلا راہ مین خیال آیا کہ اپنے شاگرد جمال راہدار سے تو مللو
اور اُسکو اپنا خلیفہ کرون اُسکے بعد جدھر جی چاہے چلے جانا بس اسطرف کو آیا یہان آکر اسکا
مہمان ہوا انھون نے بہت میری قدر کی مگر اُسکے ساتھ پریشان بھی بہت کیا اسوقت مین کبھی
نہ آتا اگر مجکو بے ستون بھی طلب کرتے مگر انھون نے پیچھے جاکر ایسی منت وسماجت کی کہ مین مجبور
ہو گیا آنا پڑا انھون نے اسقدر ناچار کیا کہ سواے آنے کے کوئی چارا نہوا یہ کہکر تمام حالت جو کہ
جمال سے سُنی تھی سب بیان کی وہ دونون سُنکے کہنے لگین کہ اب آپ کسی اور طرف کیون تشریف
لیجائین جو ہمسے ہو سکے گا ہم آپکی خدمت کرینگے یہ تو ہم نہین کہہ سکتے ہین کہ جسقدر بے ستون جادو
آپکو دیتے تھے ہم بھی اسی قدر دینگے ہان جو کچھ ہمسے ہو سکے گا وہ دینگے کیونکہ وہ ایک مرحلہ کے
حاکم تھے اور صاحب اختیار تھے اور ہم تو ایک شخص کے تابع دار ہین ویسی ثروت نہین رکھتے ہین

جو آپکو دین ہان اسقدر تو مزدور ہو سکے گا کہ آپ خشک روٹی کھا سکین خواجہ نے جوابدیا کہ ای ملکہ میرا ابھی یہی جی چاہتا ہی کہ بقیہ عمر اپنی کسی ایسے مقام پر بسر کرون کہ جو لوگ قدردان ہون کیونکہ پہلے ستون جادو نے میری عادت خراب کر دی ہی مجھسے کسیکی تلخ زبانی اور ترش کلامی کی برداشت نہین ہوگی اور جو ملازم رکھے گا وہ تو یہ چاہے گا کہ یہ ہر وقت حاضر رہے اور ہمارے روبرو گایا کرے اب مجھمین اسقدر طاقت نہین ہی علاوہ گانے اور بجانے کے دوسرا کام مجکو نہین آتا ہی ہان اسکے متعلق جو جو کام ہین اُس سے آگاہ ہون اُنھون نے جوابدیا کہ اگر آپکا یہ قصد ہی تو یہ گھر حاضر ہی ہمسے جو ہوگا ہم حاضر کیا کرینگے جسوقت آپکا جی چاہے ہمارے پاس تشریف لائیے گا اور ہمکو اپنے گانے سے مسرور فرمایئے گا خواجہ نے جوابدیا کہ خیر جب وہ وقت آئیگا تو دیکھا جائیگا یہ فرمایئے کہ اسوقت آپنے مجکو کیون زحمت دی ہی اُنھون نے کہا کہ ہمنے آپکو اسوقت اس غرض سے تکلیف دی ہی گو تکلیف تو بہت ہوگی مگر ہماری خوشی یہ ہی کہ ہمکو گانا سُنایئے تاکہ ہم بھی آپکے گانے سے محظوظ ہون خواجہ نے جوابدیا کہ مین کیا اور میرا گانا کیا یہ صرف آپکی قدردانی ہی جو مجھ ایسے نالائق بدلقدیر کے گانے کا اشتیاق پیدا ہوا اور یاد فرمایا خیر جو مجکو آتا ہی سُناتا ہون یہ کہکر خواجہ نے جمال سے کہا ستار اٹھاؤ اور ملاؤ مین گاتا ہون یہ سُنکے جمال نے ستار اُٹھالیا اُسکو ملایا خواجہ نے گانا شروع کیا یہ غزل جناب نواب سید علی خان عرف منن صاحب کاشف لکھنوی کی شروع کی غزل

جان کو انسان کے عزو جمل پریان ہو گئین
کان مین ہوش اثر گیسوی دیوانی پریان ہو گئین
پان کھانے سے ہوا کچھ اور ہی ہونٹون کا رنگ
رُخ کے نیچے جب تری زلفین پریشان ہو گئین
اپنے نالے ہر شبون کی صدا سے خون یار
ہجر کی شب آہ مین جیسی شمع زندان ہو گئین
نام جب عقدہ کشا کا ہمنے کاشف سے لیا
ادنیٰ ہم اسکی کری پہ نظر رکھتے ہین
پانی کر دین ابھی پتھر کو جلا دین الملک

حسن انکو کیا ملا آفت جان ہو گئین
جلگئے جب چاند رخ تابان کی تیزی دیکھکر
سامنے جو سبزہ کی شمعین تھین مہجان ہو گئین
رات کٹتی کیسے اب دای رشک مسیح
اسکے جانے سے یہ سنسان گلیان ہو گئین
آرزوئین وصل کی دلمین رہینگی عمر بھر
مشکلین مشکل سے جو مشکل تھین آسان ہو گئین
دل نازک کو گران کیون نہ ہو سخت کلام
بر جگر سنانے بھی اثر رکھتے ہین

وہ ہوئے اور نکھار حسن ہی انسان ہو گیا
زلف کا سایہ پڑا دیوانی پریان ہو گئین
ہمنے جانا مہر کی گرمی سے بادل چھٹ گئے
جب ترے بیمار پر دشوار گھڑیان ہو گئین
دم گھٹا تاریکی شب سے جو محبوس کا
حشر مین جتنی تھین سب مجبور بلائین ہو گئین
دیگر
بانسو دل رکھتے ہین ہم اور نہ زر رکھتے ہین
کیا صنم ہم کوئی پتھر کا جگر رکھتے ہین
واقعی دل سے مرے کیونکر نکل ہو خورشید

دلمین الفت تری بعوض رشک قمر رکھتے ہین
مصحف رخ سے نہین عشق کی عادت جو کو حفظ
نذر ہین رکھتے ہین یاد و رشکر رکھتے ہین
یاد گیسو مین کہون حضرت دل کا کیا حال
سیر سے نالے وہ قیامت کا اثر رکھتے ہین

تیغ ابرو کا تری خوف نہین ہے مطلق
آپ کہدیجیے ہان اگر رست رکھتے ہین
ذرہ ہے اللہ کا کوئی نہین سکتے ہمسو سے
حشر عالم مین بپا شام و سحر رکھتے ہین

عشق کی خفل کے ہم مشل سپر گشتہ [illegible]
خاک بہتر ہے [illegible] جسکے [illegible]
دلمین [illegible] الفت استاد مگر رکھتے ہین
عمور کا پیشہ کرو ہم ہیدہ ہوا ہے کا شسعت

یہ دونون غزلین جو خواجہ نے گائین عجب عالم ہوا ہر ایک بیخود و بے بس ہوا جانوران صحرائی اپنے اپنے نشیمنون سے نکل آئے خواجہ کے سر پر سایہ کرکے جھومنے لگے خواجہ سے یہ دونون غزلین بلحن داؤدی گائین ایک تو خواجہ کا گانا دوسرے شب کا وقت عجب عالم ہوا ہر ایک بیخود و بے دم ہوا زمین و آسمان سے صدائے آہ و واہ آنے لگی اہل محفل کا تو یہ حال ہوا کہ سر دھننے لگے آنکھون سے ہر ایک کی اشک حسرت جاری ہوئے کوئی نیم بسمل تھا کوئی رو رہا تھا کوئی مانند مرغ بسمل کے تڑپ رہا تھا کوئی کلیجہ پر ہاتھ رکھے ہوئے آہ آہ کر رہا تھا کسی کے لب پر صدائے آہ آہ تھی عجب سمان تھا مریخ آتش خوار بھی اس گانے کے شوق مین اندر سے نکلکر جمال راہدار کے استاد آئے ہین وہ گائینگے جہان آکے بیٹھا تھا وہ بھی بیخود ہوگیا تھا خواجہ نے جمال سے قبل گانے کے پوچھا تھا کہ یہ کون ہے آہستہ کہا تھا کہ یہی مریخ آتش خوار جادو ہے خواجہ نے پہچان لیا تھا دلمین کہا تھا کہ یہ ہمارا شکار ہے اگر اسکو قتل کرکے راستہ دربند سوسن کا نہ کھولا تو اپنا نام خواجہ عمرو رکھایہ جاتا کہان ہے بس خواجہ ایسا گائے کہ درندون نے آکر گرد خواجہ کے حلقہ کیا [illegible] مست و بیخود ہوئے تھے کہ برابر آنکے انسان بیٹھے ہوئے تھے مگر وہ آنکو تکلیف واذیت نہ دیتے تھے پرندون نے سر پر خواجہ کے اپنے پرونکا سایہ کیا تھا جانورون پر کیا موقوف ہے [illegible] مبہوت رہے تھے وہ جو سحر کی پتلیان تھی وہ وجد کر رہی تھین خواجہ کے گانے نے تمام محفل و صحرا کو مست کر دیا تھا جب خواجہ نے دیکھا کہ اب رنگ محفل دوسرا ہوگیا ہے گانا موقوف کیا راوی بیان کرتا ہے کہ اس عالم بیخودی مین ہر ایک نے جو جسکے پاس تھا آستہ آتار آتار کر دیا خواجہ کے پاس [illegible] زر و زیور و جواہرات کا انبار ہوگیا خواجہ اس مال کو دیکھکر بہت خوش ہوئے اور دلمین سوچا کہ ایک غزل اور گاکر اب یہ رنگ کرو اور یہ کہو کہ مین ساقی گری خوب کرتا ہون سبکو شراب پلاکر بیہوش کر دو اور مریخ کو بیہوش کرکے قتل کر دو پھر دیکھا جائیگا یہ خیال کرکے خواجہ نے گانا [illegible]

کیا بڑے عرصہ تک وہ ہی رنگ رہا یہانتک کہ سبکو ہوش آیا اور سب اپنے آپ مین آئے وہ بیخودی برطرف ہوئی اسوقت سب نے تعریف کرنا شروع کی ہر طرف سے صدائے تحسین و آفرین بلند ہوئی مہروش و ماہ وش نے تو اسقدر تعریف کی کہ احاطہ تحریر سے باہر ہی اپنے گلے کے مالے اور جو زیور پہنے ہوے تھین وہ سب خواجہ کو انعام مین دیا اور کہا کہ ای استاد قیصرتان تومرخان ہم آپ سے بہت شرمندہ ہین کہ ہمارے پاس یہان اسوقت کچھ نہین ہی جو ہم آپکو دین بھلا ہم آپکو کیا دے سکتے ہین مگر اس محقر رقم کو قبول فرمائیے خواجہ نے مسکرا کر جوابدیا کہ ای ملکہ یہ ہی لاکھون ہین ہملوگ تو اس امر سے خوش ہوتے ہین کہ ہمکو جو دے خوش ہوکر دے تو ہین ہماری لیاقت ہی اگر ناخوشی سے دیا تو کس کام کا خواجہ کی بہت تعریف کی اور کہا کہ گو آپ ابھی گاچکے ہین مگر ہمارا دل سیر نہین ہوا ہی بلکہ اور زیادہ بیقرار ہی اور مشتاق ہی اگر خلاف طبع اقدس نہو تو کچھ اور گائیے خواجہ نے جوابدیا کہ ملکہ اب پھر کبھی سن لینا انھون نے جوابدیا کہ یہ تو کبھی نہوگا ایک غزل اور گائیے اور ازحد اصرار کیا خواجہ مجبور ہوے جواب مین کہا کہ اچھا یہ چند شعر غالب کے گاتا ہون انکو بھی سنیئے یہ کہکر اپنی بغل سے زنگالی اسکی تقلیان درست کین زمین یہ چند شعر غالب کے گانا شروع کیے نظم

میرے بس مین یا تو یارب وہ ستم شعار ہوتا — یہ نہ تھا تو کاش دل پر مجھے اختیار ہوتا
مرے جی دل پر جو آسکے تو تیا یہ گل کھلایا — نہ کلا تیون گجرا وہ گلے کا ہار ہوتا
یون مٹائی میری حسرت کہ نشان نہ باقی رکھا — مین لپٹ کے رو ہی لیتا جو کہین مزار ہوتا
مین زبان سے تمکو سچا کہو لاکھ بار کہدون — مین کیا کرون کہ دل کو نہین اعتبار ہوتا
ترے تیر کی خطا کیا مری حسرتون نے روکا — نہ نشستین یہ بلائین تو جگر کے پار ہوتا
تجھے تیر نیم کش کو کوئی میرے دل سے پوچھے — یہ خلش کہان سے ہوتی جو جگر کے پار ہوتا

یہ چند شعر جو خواجہ نے زمین گائے ایکی مرتبہ سبکو لبسمل کردیا کسی مین یہ حالت نرہی کہ کچھ کلام کرسکے سب بیخود ہوکر رہ گئے عجیب عالم تھا سوائے خواجہ کے کہ وہ تو گارہے تھے اور کسی مین دم نہ تھا آنکھون سے برابر اشک حسرت جاری تھے لبون پر نالے تھے زبان پر صدائے اُف اُف تھی یہ حال تھا کلام کرنا محال تھا سب بیہوش تھے خواجہ نے یہ رنگ دیکھکر زنی بجانا اور گانا موقوف کیا اور خاموش ہوے اسوقت بڑے عرصہ تک کوئی اپنے آپ مین نہ آیا سب بیخود پڑے رہے

جب وہ حالت کم ہوئی اور وہ سامان برطرف ہوا سبکو ہوش آیا ہر ایک نے اپنے حواس درست
کرکے اب تعریف کرنا شروع کی اور جو جس سے ہوسکا وہ خواجہ کو دیا اب خواجہ کے سامنے انبار لگا ہوا ہی
خواجہ خوش ہورہے ہین جب سب حواس بجا آکر اپنے مقام پر بیٹھ چکے اور وہ حالت برطرف ہوئی
مہروش و ماہوش جان و دل سے خواجہ کے گانے کی عاشق ہوگئین اور جمال کی طرف دیکھکر کہا
کہ واقعی جیسی تمنے تعریف کی تھی اُس سے زیادہ تر پایا یون ہے بے ستون جادو انکی قدر آیا یہ ایسی
لائق ہین کہ انکو اپنے پاس سے جدا نہ کیجے خیر اگر انکی مرضی ہوگی اور خوشی تو ہم انکی کچھ خدمت کرینگے
گو اس لائق نہین ہین مگر اپنے مکان پر بھیجینگے کیونکہ اب ایسا شخص ملنا محال ہی بشر کی کیا مجال ہی جو ایسا
گا سکے نہ یہ گلا ممکن ہوسکتا ہی نہ یہ آواز نہ معلومات یہ گانا ہی اور قسم کا ہی آجتک ہمنے ایسا گانا
سنا ہی نہ تھا کہ دل کے ٹکڑے ٹکڑے کیے دیتا ہی انسان اپنے آپ مین نہین رہتا ہی بیخود ہو جاتا ہی
ہم اسکی کیا تعریف کرین واقعی بیان انکا سحر سامری ہی کسی طور سے دل سیر نہین ہوتا ہی یہی جی چاہتا
ہی کہ سنتے جائین اور یہ گاتے جائین خواجہ نے جواب دیا کہ اے ملکہ اسوقت تو مین کچھ نہین گا یا ہون ورنہ
مجکو آتا کیا ہی یہ سب آپکی قدر دانی ہی ہان اگر مجکو انکا سے فراغت ہوا اور دل بھی خوش ہو تو آپکو کچھ
سناؤن جو میرے استاد نے مجکو تعلیم کیا ہی مگر اے ملکہ یہ جلسہ کیسا ہی کہ جو بالکل بے نمک ہو رہا ہی
کیا آپ لوگ عادی نہین ہین ملکہ نے جواب دیا کہ یہ آپنے کیا کہا کہ جلسہ بالکل بے نمک ہی خواجہ نے
کہا اور کیا جو لطف صحبت اور لطف زندگانی اور باعث ترقی روح اور سبب دفع رنج وغم
و باعث قوت دل و سرور قلب ہی وہی اس جلسہ مین نہین اُسی کا چرچا نہین ہوتا ہی اُسکے
نہ ہونے سے بالکل صحبت بے نمک ہی اگر شراب ناب کا بھی جام چلتا جاتا تو دونا لطف اس گانے
کا ہوتا اور آپکو مزہ حاصل ہوتا مہروش و ماہوش نے کہا کہ واقعی آپنے صحیح کہا مگر اس مقام پر
ممانعت ہی کہ کوئی شرابخواری نکرے اس سبب سے ہملوگ مجبور ہین ورنہ ہملوگ تو اسکے بہت
عادی ہین کیا آپکو بھی اسکا شوق ہی خواجہ نے جواب دیا کہ اے ملکہ وہ انسان کون ہی جو اسکا
شوق نرکھتا ہو جو اسکا شوقین نہوا اور اسکی لذت سے آگاہ نہو وہ انسان کب ہی وہ
حیوان ہی اے ملکہ مین نے پہلے ہی عرض کیا تھا کہ یہی تو باعث زندگی اور دافع غم و الم سبب
خوشی دل اور قوت قلب ہی اگر اسکا ایک جام بھی پی لیا جائے کیسا ہی رنج وغم ہو تو برطرف

ہو جائے اسکے پینے سے لطف زندگی حاصل ہوتا ہے وہ مزہ پاتا ہے کہ انسان تمام عالم کے رنج والم
کو بھول جاتا ہے اور وہ خوشی حاصل ہوتی ہے کہ دنیا و مافیہا کی خبر نہیں رہتی ہے بس جو شے
ایسی ہو اس سے کس طور سے نفرت کیجائے اور کیونکر نہ اسکا شوق کیا جائے میں تو بہت عادی
ہوں دم بدم جام پر جام پیتا ہوں جب تک مجکو نشہ نہیں ہوتا مجھ سے گایا نہیں جاتا ہے دیکھیے مجکو
انگڑائیاں اور جماہیاں آنے لگی ہیں ابھی پیر ٹوٹنے لگے ہیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ بخار چڑھا آتا ہے
مہرِ وش و ماہ وش نے جواب دیا کہ استاد ہم مجبور ہیں اگر ممانعت نہ ہوتی تو ہم ابھی آپکے لیے شراب
منگاتے خود بھی پیتے اور آپکو بھی پلاتے خواجہ نے جواب دیا کہ اگر یہاں شراب کا چرچا ہوتا تو ایک کمال
میں آپکو اور دکھاتا کہ وہ کمال آپنے آجتک کبھی نہ دیکھا ہوگا اسطرح کی ساقی گری دیکھی ہوگی
کہ جس طور سے میں ساقی گری کرتا مہرِ وش و ماہ وش نے کہا کہ وہ کیا کمال تھا جو آپ دکھاتے
اور کس قسم کی ساقی گری دکھاتے جواب دیا کہ وہ یہ کمال تھا کہ پاؤں میں گھنگرو باندھکے میں
گت ناچتا اگر ارشاد ہوتا تو ایک گھنگرو بولتا یا دو بولتے یا پانچ یا دس یا تمام جیسا حکم ہوتا اور
دو کا حکم ہوتا وہی بولتے اگر حکم ہوتا تو ایک بھی نہ بولتا اور ساقی گری کا یہ طریقہ ہوتا کہ سر پر جام لبریز
کر کے رکھتا اور گت ناچتا جاتا اور ایک قطرہ نہ گرتا کلائی پر رکھتا اور گت ناچتا جاتا اور ایک قطرہ
نہ گرتا مہرِ وش و ماہ وش نے کہا کہ واقعی یہ کمال اور یہ تماشا ہمنے آجتک نہیں دیکھا کیا کریں کہ
مجبور ہیں یہاں شراب کا چرچا ہی نہیں ہو سکتا ہے دوسرے اب تو ہم بھی قریب ہی ہیں اگر مہربانی
فرمائیے اور ہمارے غریب خانہ پر تشریف لائیے تو کیا مضائقہ ہے ہم یہ بھی کمال آپکا دیکھیں اور
نہایت خوش ہوں آپکی بدولت اس کمال سے بھی بہرہ مند ہوں خواجہ نے جواب دیا کہ مجکو کب
عذر ہے آپکے دولت سرا پر آنے سے مگر ہاں اگر عزت و آبرو کے ساتھ طلب فرمائیے گا تو میں کبھی
عذر نکرونگا اگر اسکے خلاف طور سے طلب فرمائیے گا تو ہرگز ہرگز نہ حاضر ہونگا انھوں نے
جواب دیا کہ جی نہیں ہم آپکو ساتھ عزت و آبرو کے طلب فرمائینگے بلکہ ہمارا منشاء تو یہ ہے کہ اب
آپ کہیں نہ تشریف لیجائیں ہمارے غریب خانہ پر تشریف رکھیں جو نان و نمک ہمکو میسر ہو آپ اسکو
قبول فرمائیں خواجہ نے جواب دیا کہ خیر اسکا تو جواب میں آپکو پھر دونگا ابھی تو میں اپنے شاگرد کا مہمان
ہوں جب انکی مہمانی سے فرصت ملے گی اور فراغت ہوگی اور جانے لگونگا تو آپ سے رخصت

ہونے آؤنگا اسوقت اسکا تذکرہ فرمائیے گا جیسا موقع ہوگا ویسا جواب دیا جائیگا اگر میری مرضی کے موافق ہوگا اسکو قبول کرونگا ورنہ اور کوئی گھر تلاش کرونگا مہر وش دماہ وش نے کہا کہ بہت بہتر ہماری مرضی یہ ہی اور ہم آپ سے اسوقت وعدہ لیتے ہین کہ ہم آج اپنے باغ مین جلسہ آراستہ کرینگے اور آپکی دعوت بھی ہی لہذا سواری وچوبدار حاضر ہوگا آپ اسکے ہمراہ مع اپنے شاگرد جمال برابدار کے تشریف لائیے گا خواجہ نے جوابدیا کہ بہت خوب حاضر ہونگا گو مین انکار کرتا مگر جب آپنے دعوت کا نام لیا تو مین مجبور ہوگیا کیونکہ مین نے اپنا یہ طریقہ رکھا ہی کہ جو کوئی مجھ سے دعوت کا اقرار لیتا ہی اور کہتا ہی کہ مین نے دعوت کی ہی تو مین انکار نہین کرتا ہون خواہ وہ اعلےٰ درجہ کا ہو خواہ ادنےٰ درجہ کا مین انکار نہین کرتا ہون بلکہ جہان اُسنے کہا کہ مین نے آپکی دعوت کی ہی مین نے کہا اچھا مین آؤنگا اور مین گیا جو اسکو میسر ہوا اُسنے مجکو کھلایا مین نے اُسکی خوشی کے لیے ایک آدھ غزل بھی گائی تھوڑی دیر بیٹھکر چلا آیا اب جو دعوت کا نام لیا ہی تو مین ضرور آؤنگا آپ سواری وچوبدار بھیجیے گا اُنھون نے کہا کہ بہت خوب یہ کہکر اُنھون نے کہا کہ ای اُستاد ابتو صبح بھی قریب ہی اور یہ جلسہ بھی برخاست ہونے کو ہی لہذا ایک غزل اور سنا جائیے اور ہمکو خوش فرمائیے اگر تکلیف نہو خواجہ نے جوابدیا کہ گو اب تھک بہت گیا ہون مگر مجکو تمھاری خوشی منظور ہی لہذا خواہ مجکو تکلیف ہو خواہ راحت مین تمھاری خوشی ضرور کرونگا کیونکہ اسوقت مین تمھارا مہمان ہون اور مہمان کو لازم ہی کہ میزبان کی خاطر کرے یہ کہکر آپنے نَے کو درست کیا اور یہ غزل نواب سید علی خان عرف نواب مین صاحب کاشف لکھنوی کی گائی غزل

کس شعلہ رو نے دل مین یہ داغ بھر دیے ہین — کسنے چراغ روشن کعبہ مین کر دیے ہین
تاریکی لحد کا کیا غم نکیر و منکر — ہمنے چراغ روشن داغون سے کر دیے ہین
ایکر قفس اڑون مین اتنی نہین ہی طاقت — کس کام کے خدا نے پھر مجکو پر دیے ہین
سنتے نہین کسیکی فریاد چپ ہین بیٹھے — تو نے خدا بتون کے کیا گوش کر دیے ہین
اس آہنی قفس کو اڑ جاتا کیا مین لیکر — صیاد پر جو تو نے میرے کتر دیے ہین
دندان نہین ہین ای بت منھ مین ترے نمایان — موتی دہن مین گویا خالق نے بھر دیے ہین
کیا چیز ہی جہنم جس سے ڈرون مین واعظ — دل کے شرارے تیرے دوزخ مین بھر دیے ہین
کیونکر ہون نہ پانی ساون کی ہین گھٹائین — جل تھل برس برس کے آنکھون نے بھر دیے ہین

ای ابر چشم تر سے تجکو مناسبت کیا — اسنے تو چھیون چھیون تالاب بھر دیے ہین
ابرو کمان وہ کاشفت ہی اندرون کشیدہ — غیرون نے کان انکے سنتا ہون بھر دیے ہین

یہ غزل گاکر اسنے بھیروین مین دوسری غزل نواب صاحب موصوف کی شروع کی کیونکہ خواجہ کو منظور یہ ہی کہ ایسا رنگ جمائون کہ کوئی پہلو عیاری کا باقی رہے اور میرا سکہ انکے دلون پر بیٹھ جائے تب خوب طور سے عیاری ہوگی یہان ذرا ہوشیاری سے کلام کرنا لازم ہی اسی سبب سے خواجہ ایک غزل کے بعد دوسری غزل بدون سکے شروع کر دیتے ہین چنانچہ یہ دوسری غزل بھیروین مین شروع کی کیونکہ صبح کا وقت تھا غزل

جدائی مین بتون کی داغ جتنے دل پہ کھائے ہین — چراغ اتنے ہی ہمنے طاق کعبہ مین جلائے ہین
ہوا سے اڑ کے گیسو کب رخ جانان پہ آئے ہین — سیہ بادل سکے لئے حسن کے گلشن پہ چھائے ہین
بتان شعلہ رو نے دل جو عالم کے جلائے ہین — خداوندا یہ کیسے آگ کے پتلے بنائے ہین
سنوگے تم تو دکھ ہوگا تمھین روداد عاشق کی — کہین کیا کیسے کیسے ہجر کے صدمے اٹھائے ہین
جگہ دین کیون ای واعظ انھین ہم خانۂ دل مین — خدا نے طاق کعبہ مین بتون کے گھر بنائے ہین
انھین ہر روز و شب گردش ہستال مہر و مہ ساقی — جو کوزہ گر نے میری خاک سے ساغر بنائے ہین
یہی جی چاہتا ہی پھینکدین اب چیر کر پہلو — دل بیتاب کے ہاتھون سے ایسے تنگ آئے ہین
مہ نو پر اچانک پڑ گئی ہی جب نظر اپنی — کسیکے ابروے خمدار ہمکو یاد آئے ہین
نکیرین آکے دیکھین قبر مین عالم چراغان کا — کنول داغون کے ہمنے آہ سوزان سے جلائے ہین
اندھیرا دیکھکر شب کو تری وحشی کی تربت پر — چراغ آنکھون سے آکر غول صحرا نے جلائے ہین
لگا دے جا نکر ٹھوکر نہ کوئی مست ای ساقی — اسی سے شیشۂ دل کو بغل مین ہم [illegible] لائے ہین
تصور سے بندھا ہی وصل کا سامان شب فرقت — کہ تصویر خیالی ہم کلیجے سے لگائے ہین
فرشتون سے نہ ڈر تربت مین آنکھین کھولدے کاشف — سرہانے مدد کو حیدر کرار آئے ہین

اب جو خواجہ نے یہ غزل بھیروین مین گائی ایک تو صبح کا وقت تھا دوسرے خواجہ کا گانا تیسرے وہ آواز وہ لحن عجیب ہی سمان ہوگیا ماہ تابان شرما کر اور خواجہ کے گانا سننے [illegible] نہ لا کر شتشدر و حیران ہوکر محفل سیارگان کو برخاست کر کے مع اپنے ہمراہیون کے طرف مغرب [illegible]

کے راہی ہوا آمد آمد بطرب روز کی نشانی [illegible] شروع ہوئی وہ چراغوں کا جھلملانا [illegible]
کا مائل بزردی ہونا و نسیم سحری کا چلنا [illegible] کو انگڑائی لینا ایسے وقت دنیا تھا [illegible]
گانے نے تو کسی میں دم نہ باقی رکھا تھا جب خواجہ نے دیکھا کہ نور سحری نے اپنا جلوہ [illegible]
آمد آفتاب عالمتاب کی شروع ہوئی ستارے جھلملا جھلملا کر غروب ہونے لگے [illegible]
[illegible] پس [illegible] وقت کیا تب سے [illegible] رنگ بدر بہار رہا جب سبکو ہوش آیا [illegible]
چاہتا تھا [illegible] سب نے خواجہ سے کہا کہ کیا کریں مجبور ہیں ورنہ جی نہیں چاہتا [illegible]
کہ آپ کو لے جائیں [illegible] ہم ستتے جاتے ہیں اگر اب یہاں ٹھہرتے ہیں تو خلاف طریقہ طلسم [illegible]
[illegible] کبھی ہم [illegible] سینگے اگر خداوند سنائیگے خواجہ نے کہا میں بھی ناچار ہوں [illegible]
چاہتا ہوں کہ آپکی خدمت سے جدا نہوں مگر مثل آپکے میں بھی تو ناچار رہوں آپ لوگ تو یہاں رہنے
والے ہیں میں تو یہاں کی حالت سے آگاہ بھی نہیں ہوں کہ یہ کیا مقام ہے اور یہاں [illegible]
کارخانہ ہے اور یہ جلسہ کس غرض سے آراستہ ہوتا ہے تب مہروش و ماہ وش نے کہا کہ ای استاد
یہ سرحد ہے درِ نبد سوسن کی جسکی والدہ ماہرہ حاکم و مالک ہیں اس تالاب سے درِ نبد سوسن کی
حد شروع ہوئی ہے سیماے بلند آواز جو یہاں کا بادشاہ تھا جسکو بسبب چند در چند امور [illegible]
میری والدہ اور دیگر رکن طلسم نے معزول کر کے قید کر لیا تھا اور شنکال جو کہ آجکل بادشاہ طلسم ہے
وزیر تھا بادشاہ کا سیماے بلند آواز کے واسطے ذکر کے یہ جو مریخ آتش خوار یہاں موجود ہے [illegible]
ملکہ درِ سوسن جادو میری ماں سے ملاقات کرا کے اور اسنے باہم مشورہ کر کے سرحد درِ نبد [illegible]
بنایا اور مریخ کو اسکا مالک کیا اگر مریخ قتل ہو جائے تو یہ طلسم ٹوٹ جائے [illegible]
کھلجائے یہ تالاب بھی سحر کا ہے اور اسکے اندر ایک استاد آفتاب شعلہ بار کی قبر [illegible]
بنا ہوا ہے یہ آسکے مجاور ہیں ہمیشہ یہاں میلا کرتے تھے بڑی بڑی [illegible] آدمی [illegible]
سیماے بلند آواز کے واسطے مریخ سے کہا کہ میں یہاں پر طلسم بناتا ہوں اور تمہارا [illegible]
کرتا ہوں پس مریخ نے قبول کیا انہوں نے اور مریخ نے ملکر سحر کیا کہ غبار پیدا ہوا اور اس صحرا میں
چھا گیا مریخ نے سحر کر کے بہت سی پتلیاں پیدا کیں اور یہ طریقہ مقرر کیا کہ شب بھر [illegible]
جلسہ آراستہ رہے اور دن بھر یہ پتلیاں [illegible] تالاب میں [illegible] کریں دن کو

جو کوئی ادھر آئے اور اس سرحد میں داخل ہو تو ابر خاکی نکل کر اسکے سر پر گردش کرے اور جب
اسکے سر پر قطرہ پانی کا گرے وہ آنے والا غرق زمین ہو جائے اور اسیر طلسم ہو جائے جب کو
آنے والا جلسہ کی حالت دیکھکر جلسہ میں آنے کی خواہش کرے تلاش جلسہ میں جب ادھر اُدھر پھرا کرے
جب دیکھے تو یہ دکھائی دے کہ وہ سامنے جلسہ ہے جب ادھر کو چلے جلسہ تک نہ پہونچے جو آنے والا
جلسہ کی طرف قدم بڑھائے وہ وہ جلسہ دور ہوتا جائے یہانتک کہ صبح ہو جائے اور وہ قریب
غبار ہو بیچکر اسیر کر لیا جائے اس قسم کا طلسم تیار کیا گیا چونکہ سیاسے بلند آواز کے دادا کا بنایا
ہوا یہ طلسم تھا اسمیں شراکت مریخ کی بھی تھی اور انھون نے مریخ کو اسکے جزو کل کا مالک کر دیا تھا
بدین سبب انکے مرنے کے بعد بھی یہ طلسم اور انکا سحر برقرار رہا ہان اگر مریخ قتل کیا جائے تو یہ
طلسم برطرف ہو مگر آنکی غرض اس دربند کے راستہ بند کرنے سے تھی کیونکہ اسی دربند میں
کسی مقام پر لوح طلسم ہے جس سے اماں جان اور دیگر اراکین مثل بادشاہ و وزیر کے آگاہ ہیں
مگر لوح طلسم بدون والدہ ماجدہ کی شراکت کے یا بعد انکے قتل ہونے کے ملسکتی ہے یہ ممکن نہیں ہے
کہ بادشاہ طلسم یا دوسرے رکن طلسم اسکو حاصل کر سکیں اس امر سے صرف آگاہ ہیں کہ دربند
سوسن میں لوح طلسم ہے اس سے سوائے والدہ کے دوسرا شخص آگاہ نہیں ہے کہ کس مقام پر
ہے اور کہاں ہے وہ تو جانتی ہیں اور آگاہ ہیں اور اسکو اسکے حاصل کرنے کا بھی طریقہ معلوم ہے
ان امرون سے سوائے انکے کوئی آگاہ نہیں ہے وہ جسکو چاہیں لوح دیدیں یا اسکو مقام لوح سے
آگاہ کر دیں یا اسکو طریقہ لوح کے حاصل کرنے کا بتا دیں تو لوح ملسکتی ہے مگر اس امر کی قسم ہے
اور عہد ہے کہ نہ کسی کو لوح دینگے نہ مقام لوح سے آگاہ کرینگے نہ اسکے طریقے سے کہ جس طریقہ سے
لوح دستیاب ہوتی ہے کسی کو آگاہ کرینگے چنانچہ یہ حفاظت لوح ہماری سات پشت سے چلی آتی
ہے اور اسی طور سے ایک دوسرے کو حال لوح سے آگاہ کرتا ہے چنانچہ ہماری نانی نے والدہ صاحبہ
کو اور والدہ صاحبہ کی نانی نے میری والدہ کی ماں کو اسی طور سے ایک دوسرے کو آگاہ کرتا آیا
اور یہان حکومت نانیہ دربند کی رہی یہ شرط ہے کہ جو حاکم دربند ہو وہ ساحرہ ہو اور علم سحر
سے بخوبی آگاہ ہو ساحروں زبردست سے ہو چنانچہ سب ساحر ہوتے آئے اب بعد والدہ کوئی
ایسا نہیں والدہ میری سے نہیں ہے کہ جو حاکم دربند ہو کیونکہ سوائے ہم دونوں کے اور نہ کوئی لڑکی نہ لڑکا

رکھتی ہین جو کہ حاکم ہوا در سحر سے آگاہ ہو رہین ہم دونون جنھین ہم پیش سے ایک بھی سحر سے
آگاہ نہین ہر ایک حرف بھی الفاظ سحر سے نہین جانتی ہین پھر کیونکر ہم حاکم در بند ہو سکتی ہین
ہمکو سحر و ساحری سے کبھی رغبت نہوئی نہ ہمنے اس فن کو حاصل کیا کیونکہ ہمنے جو دیکھا تو اسمین
سراسر خرابی اور قباحت ہے ہمنے اسمین سوا سے برائی کے اور کچھ نہین پایا اس سے اسکو ترک
کیا گو والدہ صاحبہ ہمسے ہمیشہ ناراض رہتی تھین اور اب بھی ناراض ہین پہلے تو انھون نے جبکہ ہم
دونون چھوٹی تھین مارا اور بہت بہت تاکید کی مگر ہمنے نہ سنا انکار جو کیا تو پھر اقرار نہ کیا دن بھر
ہمکو کمرے مین بند رکھتی تھین اور کھانا نہین دیتی تھین جو منتر وغیرہ تعلیم کرتی تھین ہم اسکو یاد
نہ کرتے تھے آخر کو عاجز آکر انھون نے ہمکو چھوڑ دیا اور ایک لڑکی کو لیکر کسی عزیز کی پالا اور اسکو سحر
تعلیم کیا جب وہ مشتاق اسکی ہوئی ایک دن وہ باغ مین بیٹھی ہوئی تھی کہ ایک دیو کسی طرف سے
ادھر کو آ نکلا وہ بھی ساحر تھا وہ دیکھکر عاشق ہو گیا اور اسکو اٹھا لیجانے کے قصد سے باغ مین آیا
پہلے سے اپنا عشق ظاہر کیا اسنے انکار کیا اسنے زبردستی قصد کیا کہ اٹھا لیجاوے اسنے سحر کیا
اس دیو نے بھی سحر کیا خوب سحر چلا آخر کو وہ دیو غالب آیا اور اٹھا لیگیا والدہ اسدن کہین
تھین مریخ کے مکان پر گئی ہوئی تھین کیونکہ جسدن سے سیمال بلند آواز کے دادا نے یہ طلسم
بنایا تھا تو اسدن سے مریخ سے اور والدہ سے از حد تپاک ہو گیا ہے اسکو عرصہ کوئی سو برس کا
ہوا ہے جب سے یہ تپاک ہے یہ ایک روح دو قالب ہین خلاصہ یہ کہ وہ دیو اسکو لے گیا اسدن
سے ایسا غائب ہوا کہ پھر پتہ نہ ملا کہ کہان چلا گیا جب والدہ وہان سے آئین انکو یہ حال معلوم
ہوا انھون نے بہت تلاش کیا کہین نشان نہ ملا آخر تھک کر بیٹھ رہین بہت افسوس کیا کئی دن تک
رویا کین جب سب نے سمجھایا تو وہ حالت برطرف ہوئی ہم دونون سے اسقدر ناخوش ہوئین
کہ ہمکو اپنے باغ سے نکالدیا ہمنے آکر ایک اور باغ تھا اسمین رہنا اختیار کیا اسکو آراستہ کیا
جب سے ہم اس باغ مین رہتے ہین وہ ہی باغ ہمارا مسکن و ماوا ہے کبھی کبھی جب الفت انکی جوش
کھاتی ہے وہ آکر دیکھ جاتی ہین ہم تو ہر روز صبح کو براے سلام خدمت مین جاتے ہین سلام کرکے
چلے آتے ہین یہی طریقہ ہے اکثر انکی زبان سے سنا ہے کہ وہ یہ کہا کرتی تھین کہ افسوس اب وہ زمانہ
آنیوالا ہے ہمارے بزرگ کہتے تھے کہ اس زمانے مین اس طلسم کی عمر ختم ہوگی کہ جب ہمارے خاندان کی

کوئی ایسا نہوگا کہ جو سحر سے آگاہ ہو جو حاکم اسوقت اس دربند کا ہوگا وہ تو ساحر ہوگا اسکی
اولاد میں سے کوئی ساحر نہوگا بس اُسی زمانے میں طلسم کشا برائے فتح طلسم آئیگا اور طلسم فتح
ہوجائیگا چنانچہ میں دیکھتی ہوں وہ زمانہ یہی ہے کہ جسکی میرے بزرگ اور دیگر اہل طلسم خبر دیا کرتے تھے
کیونکہ سوائے میرے کوئی ساحر نہیں ہے میری اولاد میں سے کہ جسکو میں یہاں کا حاکم کرون اور راز طلسم
سے آگاہ کرون گو دو لڑکیاں رکھتی ہوں مگر وہ دونوں ایسی نالائق نکلی ہیں کہ جنکو سحر و ساحری
سے نفرت ہے ضرور یہ وہی زمانہ ہے اے استاد جسدن سے ہمنے سحر و ساحری سے نفرت کی ہے اُسدن سے
انکو اس امر کی زیادہ فکر ہے کہ دیکھیے کیا ہوتا ہے اکثر کاہنان طلسم نے خبر دی ہے کہ جس زمانے مین
دربند سوسن میں کوئی ساحر نہوگا سوائے حاکم دربند کے اُسی زمانہ میں دربند سوسن فتح
ہوجائیگا اور طلسم کشا لوح کو آکر حاصل کریگا مریخ جادو مارا جائیگا راستہ دربند کا کھلے گا
والدہ یہ فرماتی ہیں اپنی مصاحبوں اور خواصوں سے کہ وہ زمانہ یہی ہے خیر اس سے تو کچھ غرض
نہیں ہے مطلب اس امر سے یہ ہے کہ ہمیشہ سے بلند آواز کے دادا کے عہد سے یہ طلسم تیار ہوا ہے اور
جب ہی سے یہ جلسہ آراستہ ہوتا ہے اس سے صرف غرض دربند سوسن کی راہ بند کرنے سے ہے
تاکہ طلسم کشا اسطرف تلاش میں لوح کی نہ آسکے اگر آئے بھی تو اسیر ہوجائے اے استاد اس جلسہ کے
آراستہ ہونے کی یہ بنا ہے ہم دونوں بہنیں جو آتی ہیں تو صرف اس غرض سے کہ ہمکو ناچ و گانے کا
شوق ہے یہاں ناچ و گانا ہوتا ہے تو اُسکا تماشا دیکھنے کو آتی ہیں والدہ نے جو اجازت دی ہے تو
صرف اس مطلب سے دی ہے کہ شاید وہاں کا طریقہ اور کارخانہ دیکھکر اور سحر و ساحری کا رنگ
دیکھکر کچھ اسطرف رغبت کریں اور اس فن کو حاصل کریں چنانچہ ہم بھی کئی برس سے آتے ہیں
یہ جمال رامدار یہاں ہمسے قبل سے آتا تھا ہمکو ان سحر کی بیبیوں کا گانا پسند آیا تھا ان جمال رامدار
کا گانا پسند آیا بس اسکے گانا سننے کی غرض سے آٹھوین دن کا آنا مقرر کیا اُسی طریقہ سے آٹھوین
دن آتے ہیں شب بھر یہاں رہتے ہیں اور جلسہ کا بھی تماشا دیکھتے ہیں اور جمال کا گانا بھی
سنتے ہیں صبح کو چلے جاتے ہیں آٹھوین دن یہ جلسہ بہت عمدہ طور سے ہوتا ہے وہ جلسہ ہے اور
یہ وہ دن ہے کہ جسدن قمر آفتاب شعلہ پیکر پر میلا ہوتا تھا دن بھر میلا آراستہ رہتا ہے
شب کو جلسہ آراستہ ہوتا ہے آٹھوین دن تو دن بھر اور رات بھر یہاں مجمع رہتا ہے مگر جنکو ہملوگ نہ

کے آنے کا حکم نہیں ہے ہم لوگ نہ اس میلے میں آ سکتے ہیں نہ میلا کا سامان دیکھ سکتے ہیں دن کو
وہ لوگ آتے ہیں جو کہ آفتاب شعلہ پیکر کو بجائی مانتے ہیں اور اسکو سجدہ کرتے ہیں دن انکے
واسطے مقرر ہے اور رات ہملوگون کے لیے ہے گو اجازت ہے ہملوگون کو کہ ہم چاہین تو روز آئین مگر ہفتے دو
آٹھوین دن کا آنا مقرر کیا ہے سات دن تک ہم اپنے باغ مین جلسہ آراستہ کرتے ہین اور گانا سنتے ہین
اسی سبب سے مین نے آپ سے عرض کیا ہے کہ آپکی دعوت ہے شب کو تشریف لائیے گا خواجہ نے یہ سنکے
جواب دیا کہ بہت اچھا اب معلوم ہوا کہ یہ جلسہ سحر ہے مہر وش و ماہ وش نے کہا کہ جی ہان استاد
یہ جلسہ سحر ہے اور یہ سب پتلیان سحر کی ہین صرف چند ملازم جو کہ مریخ کے نوکر ہین وہ تو اصلی ہین
باقی سب کارخانہ سحر کا ہے خواجہ نے دیکھا کہ صبح کے ہوتے ہی وہ سب پتلیان خود بخود اس تالاب
مین کود پڑین اور انھون نے مرغابیون کی صورت پیدا کی اور شناوری کرنے لگین کہ مریخ نے اٹھکر
مہر وش و ماہ وش سے کہا کہ اے ملکہ اب ہم تو جاتے ہین کیونکہ صبح ہو گئی ہماری عبادت کا وقت
آگیا ہے آپ بھی تشریف لیجایئے گا انھون نے کہا کہ ہان بس جاؤ ہم بھی جاتے ہین مریخ تو چلا گیا ان
دونون نے خواجہ سے کہا کہ اے استاد اب ہم یہان ٹھہر نہین سکتے ہین آپ بھی تشریف لیجایئے اور ہم بھی
جاتے ہین بوقت شب ہم آپکو اپنے مکان یعنی باغ مین طلب کرینگے ضرور ضرور تشریف لایئے گا
خواجہ نے کہا بہت خوب بس ایک تخت پر خواجہ سلامت وہ سب مال و اسباب لیکر قیصر تان تو ہی خان
کی صورت بنے ہوئے مع جمال راہدار کے سوار ہوئے اور کہا تخت لیکر طرف مکان جمال راہدار کے
روانہ ہوئے ادھر مہر وش و ماہ وش دونون شاہزادیان مع اپنی خواصون و مصاحبون و کنیزون
کے طرف اپنے باغ کے راہی ہوئین آن دونون نے اپنے باغ مین پہونچکر سامان دعوت کرنا شروع
کیا باغ کو خوب آراستہ و پیراستہ کیا اور کل سامان دعوت مہیا کیا باغ کی ہر روش پٹری کو درست
کیا بارہ دری کو شیشہ آلات سے آراستہ کیا ہر مقام پر قرینے سے ہر شے لگائی گئی صحن باغ مین جلسہ
کے آراستہ ہونے کا سامان کیا گیا شمیرہ کا چوبی طلائی چوبونکا استادہ کیا گیا فرش دو نور بخش [illegible]
صورت بچھایا گیا باغ کو بادلہ سے باندھا تمام درختون پر تھان سونے کے لپیٹے گئے نہر بنجا [illegible] گیا
قندیلین آویزان کی گئین اور طائران خوش الحان کے قفس لٹکائے گئے آب نہر صاف و شفاف
کیا گیا فوارے لگائے گئے اب جا بجا پر بہت نفیس جھاڑ لگائے گئے گرد نہر کے جواہرات کی کرسیان لگائی گئین

مہر وش و ماہ وش نے خوب باغ کو آراستہ کیا ہر قسم کے کھانے پکوائے آپ بھی خوب اپنی
آرائش و زینت کی خواصوں کو بھی حکم دیا کہ تم بھی آج اپنے کو کنگھی چوٹی سے آراستہ کرنا کیونکہ
آج ایک نئے استاد آئینگے گانے والے وہ تم سب کو صاف و شفاف دیکھکر اور باغ کو آراستہ پاکر
خوش ہوں اور اپنے دل میں خیال کریں کہ شاہزادیاں شوقین ہیں خواصیں و کنیزیں و مصاحبین
وانیسین و جلیسین سب اپنا سامان کرنے لگیں خلاصہ یہ کہ سہ پہر تک سب سامان درست ہوگیا
ہر ایک اپنی آرائش و زینت سے فارغ ہوگیا اسدن مہر وش و ماہ وش پر عجب عالم تھا اگر
فرشتہ آسمان بھی دیکھتا تو ہزار جان سے فریفتہ ہوجاتا اگر زاہد شب زندہ دار بھی انکا اسوقت کا
عالم دیکھ لیتا تو عبادت خدا کو ترک کرکے انکے محراب ابرو کا طواف کرتا اور طاق ابرو محراب حرم
خیال کرکے سجدہ کرتا وہ نارنجی جوڑا گلے میں وہ اس پر جوبن کا ابھار وہ زلفوں میں شانہ کیا ہوا وہ
عطر سہاگ ملا ہوا سر سے پاؤں تک دریائے جواہر میں غرق اس شان و شوکت سے مجمع
کنیزان میں مثل آفتاب و ماہتاب کے جلوہ گر ہوئیں یہ معلوم ہوتا تھا کہ گرد ماہتاب کے ستارے
ہیں یہاں تو سب سامان ہو چکا تھا جب وقت سہ پہر ہوا تو مہر وش نے محلدار سے کہا کہ جاکر
چوبدار سے کہدو کہ تخت ہماری سواری کا لیکر جمال راہدار کے مکان پر جائے اور وہاں سے جمال راہدار
اور انکے استاد کو لیکر یہاں آئے انسے کہے کہ آپکو مہر وش و ماہ وش نے یاد کیا ہے تشریف
لیچلیے تب محلدار نے آکر چوبدار سے کہا چوبدار یہ حکم پاکر فوراً تخت سواری لیکر طرف مکان
جمال راہدار کے روانہ ہوئے یہ تو ادھر کو جاتے ہیں یہاں کا حال سماعت فرمائیے جب خواجہ
جمال راہدار کے مکان پر آئے کہارون کو رخصت کیا وہ تو ادھر گئے یہ اپنے مکان میں آئے جمال راہدار
سے کہا کہ تمنے دیکھا کہ میں نے کیا رنگ جمایا اور کیا شیشے میں اتارا ہے اور کیسا مشتاق کیا ہے میں تو
چاہتا تھا کہ اسیوقت عیاری کرکے مریخ وغیرہ کو اسیر کرلوں مگر وہ شراب کا چرچا ہی نہوا وہ ہی
موقوف رہا مہر وش و ماہ وش نے کہا کہ یہاں شرابخواری کی ممانعت ہے میں ناچار ہوگیا
انشاء اللہ تعالیٰ آج شب کو اگر میں نے مریخ کو اسیر نہ کرلیا تو اپنا نام نہ رکھا جمال نے جواب دیا کہ
اے استاد اس جلسہ میں مریخ کہاں ہوگا وہ اپنے مقام پر ہوگا کیونکہ اسکے یہاں بھی تو جلسہ آراستہ
ہوگا خواجہ نے جواب دیا کہ تم دیکھنا میں مہر وش و ماہ وش سے کہکر اسکو بھی بلاؤنگا وہ جاتا کہاں

ہی اگر اُسکو اسیر کیا اگر وہ نہ آئیگا تو ایکی مرتبہ کے جلسہ مین جو کہ آٹھوین دن یہان ہوگا آمین اور کسی
تدبیر سے اسیر کرونگا بدون اُسکو اسیر کیے ہوے نہ جاؤنگا مرہ بخ پر کیا منحصر ہی سوسن کو بھی اسیر کرونگا
اور اُسکو اسیر کرکے اگر اُسنے اطاعت کی اور میرے کہنے پر عمل کیا تو خیر ورنہ اُسکو قتل کرونگا اور تمھاری
شادی ماہ وش کے ساتھ کرونگا مگر میرے نزدیک تو ماہ وش سے مہروش خوبصورت ہی اور اُسکا
حسن دلفریب صبر و طاقت کا لیجانیوالا ہی خواجہ نے مہروش کی اسطور سے تعریف کی کہ جمال ابدال
سمجھ گیا کہ حضرت کا دل مہروش پر آیا ہی اور آپ مہروش پر فریفتہ ہوے ہین اسی سبب سے
اُسکی تعریف فرمارہے ہین مگر میرا معشوق مہروش سے اچھا ہی الغرض خواجہ اپنی معشوق کو اچھا
فرمائین مین کب مانتا ہون یہ کہکر اور خواجہ کی طرف منھ کرکے جوابدیا کہ ای اُستاد یہ تو وہ مثل ہی
کہ اپنے دہی کو کون کھٹا کہتا ہی کوئی اپنی چیز کو بُرا نہین کہتا ہی یا یہ آپنے سُنا ہوگا کہ مجنون سے
کسی نے کہا کہ لیلی تو ایک کالی عورت ہی تو اُسکی صورت پر کس سبب سے فریفتہ ہی مجنون نے ایک
آہ کی اور کہا کہ میری آنکھ سے دیکھ تو نے سُنا نہین ہی کہ لیلی را بچشم مجنون باید دید میری آنکھ سے
جو دیکھیگا تو صورت لیلی کی اچھی معلوم ہوگی وہ سوال کرنے والا خاموش ہور ہا اپنا سا منھ لیکر
رہ گیا ای اُستاد وہ ہی سوال میرا آپ سے بھی ہی کہ میری آنکھ سے ماہ وش کو ملاحظہ فرمائیے تو
اُسکی اچھائی اور بُرائی کا حال معلوم ہو پھر اُسوقت اگر آپ اُسکی مذمت فرمائین تو مین جانون
اُستاد گستاخی معاف آپکے مطلب کو مین سمجھ گیا واقعی آپ کیون نہ مہروش کی تعریف فرمائینگا
آپکے نزدیک مہروش بہت حسین و خوبصورت ہی اور [illegible] ہی خواجہ نے جمال کی طرف
بنگاہ مہر دیکھا اور دلمین کہا کہ جمال بھی کیا خیر کہتا ہی تو کیا نقصان ہی دل ہی تو ہی دل پر کسیکا
اختیار نہین ہی وہ ماہ وش پر عاشق ہی مین مہروش پر خدا نے اپنا فضل کیا کہ میرا دل ماہ وش
پر نہین آیا ورنہ بڑی خرابی ہوتی میرا دل جو جمال کی تعریف کرنے سے ان دونون کے دیکھنے کو چاہتا
تھا تو یہ ہی سبب تھا بقول شاعر شعر نہ تنہا عشق از دیدار خیزد + بسا کین دولت از گفتار خیزد +
جمال کے تعریف کرنے سے میرے دل مین ایک الفت پیدا ہوئی تھی اسکا یہ ہی سبب تھا کہ میرا دل آنیوالا
تھا دل سے یہ باتین کرکے جمال سے کہا کہ ای جمال ابدال اب تو لازم ہی کہ آج تم اور [illegible] گانا مجھ سے
سیکھو اور اسکو یاد کرلو کہ شب کو مین [illegible] سنونگا اُسکے بعد مین گاؤنگا کیونکہ ماہ وش کو تمھاری

طرف رغبت ہوا اور اسکا دل تجپر آئے جمال نے کہا بہت خوب بس خواجہ نے دو پہر تک جمال کو
اور بھی کچھ تعلیم کیا علاوہ کل کے جب دو پہر بجی تو جمال کی ماں نے آکر عرض کیا کہ خواجہ سلامت
خاصہ تیار ہی خواجہ نے کہا کہ آج تو کھانے مین زہر نہین ملایا ہی آہستہ سر جھکا کر کہا کہ خواجہ اب شرمندہ
نہ فرمایئے وہ تو نادانستگی مین خطا سرزد ہوئی تھی اب کیا ایسی نادان ہون جو زہر ملاؤنگی کیا مین
آپکی دشمن ہون خداوند کریم مجکو موت دے جو مین آپکے کھانے مین زہر ملاؤن آپ سے تو مجکو
بڑی امید ہی میرے فرزند کی زندگی کا آپ ہی سبب ہین یہ دن تو خدا نے بڑی مشکلون سے
نصیب کیا ورنہ مین کہان اور یہ دن کہان آج آپکے آنے سے تو جمال اسطور سے کلام کرتا ہی ورنہ
سوائے منھ ڈھانپ کے پڑ رہنے کے یا رونے کے یا اشعار عاشقانہ پڑھنے کے یا صحرا بصحرا آپکی
تلاش مین پھرنے کے کوئی کام نہ تھا دیوانہ وار وحشی مثال پھرا کرتا تھا کبھی دو پہر رات کو آیا کبھی
تین پہر رات کو آیا اور پڑ رہا نہ کھاتا تھا نہ پیتا تھا کبھی کسی وقت جب زیادہ تر بیقرار ہوا کچھ
کھا لیا وہ بھی اسوقت جب راستہ چلنے کی طاقت نہ رہی رات دن خداوند کریم سے یہی دعا تھی
کہ جلد خواجہ سلامت کو بھیج کہ میرا کام ہو اور میری مراد بر آئے معشوق سے وصل کی صورت پیدا ہو
کیونکہ یہ شرط ہی کہ جب خواجہ آکر مریخ جادو کو قتل کرینگے اسوقت صاحبقران آکر اس دربند کو
فتح کرینگے اگر سوسن نے اطاعت کر لی تو میری شادی ماہ وش کے ہمراہ ہوگی یا سوسن ماری
گئی تو ہوگی یہ ہی دو صورتین وصل یار سے نصیب ہونے کی ہین ای خواجہ بڑی مرادون اور
بڑی آرزوون سے تو آپکا دیدار نصیب ہوا اور آپکی زیارت اور قدمبوسی پھر آپ پر مین
آپکو زہر کھلا کر قتل کرونگی یہ تو مجھ سے کبھی نہوگا خواجہ نے جواب دیا کہ یہ مین نے مذاق سے کہا نہ کہ اصل مین
میرا ایسا گمان ہی یہ سنکے وہ خاموش ہو رہی خواجہ نے و جمال نے کھانا کھایا ہاتھ منھ دھو کر مسہری پر
جا کر لیٹے سو رہے خلاصہ یہ کہ سہ پہر کو قریب چار بجے کے بیدار ہوئے منھ ہاتھ دھویا وضو کیا نماز
ظہر ادا کی مع جمال راہدار اور اسکے ملازمون کے اسکے بعد لباس سے اپنے کو درست کیا
جمال نے بھی تبدیل لباس کیا خواجہ نے جمال سے کہا کہ ای جمال راہدار ابھی تک کوئی وہان سے لینے کو
نہین آیا نہ سواری آئی اسکا کیا سبب ہی جمال نے عرض کیا کہ استاد آپ پریشان ہون چوبدار مع سواری
کے آتا ہوگا میرے قیاس مین تو یہ آتا ہی کہ وہان سے چل چکا ہی خواجہ نے فرمایا کہ دیکھیے کب آتا ہی یہان

تو اب اسکی فکر ہو کہ کسی تدبیر سے وہان پہونچین اور نگر عیار تھا کہین اگر آج کوئی فکر نہوئی تو تم دیکھ لینا
کہ مین کیا تدبیر کرتا ہون اگر مین کو سوسن پر ہراوان دونون کے جاکر سوسن پر عیاری نکرون تو تم آج سے
مجکو خواجہ عمرو نہ کہنا جھوٹا کہنا آج ہی کل مین مین جا کر وہان عیاری کرونگا سوسن کو بھی اسیر
کرونگا اور مریخ کو بھی یہ دونون جاتے تھے کہ اسمین جمال نے کہا کہ استاد اُن مرد بزرگ نے خواب
مین فرمایا تھا کہ مریخ آتش خوار کے قاتل خواجہ عمرو ہین خواجہ نے کہا کہ بھلا پھر خیال تو کرو گو انکا کہنا کیونکر
غلط ہو سکتا ہو جو کچھ اُنھون نے تمسے خواب مین فرمایا تھا اُسکے موافق ہوا یا نہین اسی طور سے یہ
امر بھی ظہور مین آئیگا جمال نے کہا کہ خدا بخیر کند یہ سنکر خواجہ خاموش ہو رہے کہ اوس مدد چوبدار مع
تخت وکہارون کے آکر جمال راہدار کے گھر پر پہونچے رحیم بخش دروازے پر بحکم جمال راہدار
بیٹھا ہوا تھا جمال نے اُسکو یہ حکم دیا تھا کہ جب چوبدار سواری لیکر مہر وش و ماہ وش کے پاس سے
آئے تو مجکو فوراً خبر کرنا رحیم بخش بیٹھا ہوا تھا کہ چوبدار نے آکر رحیم بخش سے کہا کہ خبر کردو
چوبدار شاہزادیون کے باغ سے سواری لیکر آیا ہو جمال راہدار اور آپکے استاد کو شاہزادیون نے
طلب فرمایا ہو بہت جلد تشریف لیچلیے رحیم بخش تو اسکا منتظر تھا یہ سنتے ہی اندر مکان کے گیا
وہان یہی ذکر ہو رہا تھا کہ سواری ابھی تک نہین آئی کہ رحیم بخش کو جو جمال نے آتے دیکھا کہا
کہ لیجیے مبارک ہو سواری آگئی مین نے رحیم بخش کو دروازے پر بٹھا دیا تھا کہ جب سواری
آئے تو ہمکو فوراً خبر کرنا وہ خبر لیکر آیا ہو جمال یہ کہہ رہا تھا کہ رحیم بخش نے آکر سلام کیا اور عرض
کیا کہ مہر وش و ماہ وش کے پاس سے چوبدار مع سواری کے آیا ہو آپکو اور خواجہ سلامت کو
بہت جلد طلب فرمایا ہو یہ سننا تھا کہ خواجہ اُٹھ کھڑے ہوے اور کہا کہ ای جمال جلد عجلت کرو
پس جمال و خواجہ باہر آئے تخت پر سوار ہو کر طرف مکان و باغ مہر وش و ماہ وش کے چلے
یہانتک کہ کہارون نے تخت در باغ پر لاکر لگا دیا مہر وش و ماہ وش نے خواصون کی ڈاک سی
بٹھادی تھی دم بدم کی خبر دریافت کر رہی تھین کہ جمال اور اُسکے استاد آئے یا نہین یقین تھا کہ
ابھی تک چوبدار مع سواری کے اُنکو لینے نہین گیا ورنہ وہ ابتک آجاتے اُنھون نے بہت جلد وعدہ کیا
تھا خواصین باربار ڈیوڑھی پر آکر محلدار سے استفسار کرتی تھین اور جاکر شاہزادیون سے بیان کرتی
تھین شاہزادیان خفا ہو رہی تھین کہ وجہ کیا ہو عرصہ ہونے کی دونون صحن باغ مین کھڑی

ہوئی ہین گرد خواصون کا ہجوم ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ گرد ماہ چار دہ کے ستارونکا ہجوم ہی نارنجی پوشاکین
گلون مین ہین از سرتا پا دریاے جواہر مین غوطہ زن ہین عجب عالم ہی ان دونون کو
از حد شوق ہی اور حد سے زیادہ انتظار ہی دروازے کی طرف دیکھ رہی ہین بار بار دریافت
کر رہی ہین کہ اب سواری آئی اب سواری آئی کہ یکایک ایک خواص نے آکر عرض کیا کہ ملکہ
جمال راہدار فرزند کمال راہدار کا مع اپنے استاد کے جنکو آپنے طلب فرمایا تھا آگیا یہ سننا تھا
کہ مہر وش و ماہ وش کی باچھین تا بناگوش پہونچ گئین دونون نے مسکرا کر کہا کہ واقعی وعدہ
کے بڑے سچے اور صادق الوعد ہین مرد معقول معلوم ہوتے ہین حکم دیا کہ محلدار سے کہدو کہ
سواری سے ان دونون صاحبون کو اتروا لے کیونکہ ہم عورت ذات ہین کوئی مرد ہمارے گھر مین
نہین ہی کہ جسکو استقبال کے لیے روانہ کرین کہ وہ جا کر انکو اتروا لائے اور اپنے ہمراہ لائے
کہ ہم خود آتے مگر چند در چند وجوہ سے ہمارا جانا مناسب نہین ہی محلدار نے بڑھکر پردہ اٹھایا
خواجہ و جمال راہدار دونون تخت سے اتر کر داخل باغ ہوئے عقب مین وہ سب خواصین اور
محلدارنین کہ جو انکے انتظار و استقبال کے لیے تھا ادہون نے مقرر کی تھین جمال راہدار تو
سیکڑون مرتبہ اس باغ کو دیکھ چکا تھا مگر خواجہ نے نہین دیکھا تھا خواجہ سیر باغ کرتے ہوئے
مہر وش و مشتری کو دیکھتے ہوئے چلے آتے ہین جمال راہدار بھی دل مین کہ رہا ہی کہ آج شاہزادیون
نے باغ کو خوب سجایا ہی خداوند کریم جلد کہین اس ماہ شب چار دہ کی صورت دکھائے تاکہ دل مضطر
کو قرار آئے یہ تو یہ باتین دل سے کرتا جاتا تھا کہ خواجہ کو بھی مہر وش کے دیکھنے کا اشتیاق تھا
مگر نہ اسقدر جسقدر کہ جمال کو تھا خواجہ مہر وش و مشتری کی سیر کرتے ہوئے آتے تھے خواجہ
نے دیکھا کہ ایک باغ بہشت آئین اشجار میوہ دار سے لدا ہوا ہی بار اتنا ہی کہ شاخین زمین کے
بوسے لے رہی ہین یا سجدہ ہاے شکر کر رہی ہین کہ آج ہماری مراد بر آئی کہ خواجہ عمرو نامدار
تشریف لائے احسان ہی کہ انکے نور قدم سے یہ باغ روشن ہوا ایک سمت اشجار گلہاے
خوشبودار سے لگے ہوئے ہین نرگس بچشم حیران نگران ہی کہ خواجہ کس طرف سے تشریف
لاتے ہین شبو رنگ اپنا گلدستہ تیار کیے ہوئے براے نذر کھڑی ہی سرو ایک پانون سے
انتظار خواجہ مین کھڑا ہی سنبل بشکل زلف معشوق پریشان ہی سوسن بشکل غنچہ حیران ہی لالہ

اس پیچ سے دماغ بدلی ہی کہ دیکھیے خواجہ میری طرف بھی ملاحظہ فرماتے ہین خلاصہ یہ کہ ہر ایک قسم
کے پھولون کے تختے لگے ہوے آب نہر آئینہ وار حیران ہی اسمین جو عکس درختون کا پڑتا ہی یہ معلوم
ہوتا ہی کہ زیر زمین اندرون آب ایک چمن تازہ آراستہ ہی جانوران خوش الحان شاخہاے
اشجار پر بیٹھے ہوے زمزمہ سنجی کر رہے ہیں طائران قفس انکی صدا سُن سُنکے بصد خوش الحانی
زمزمہ سرائی کرتے ہین عندلیبان خوش زبان بصد یاس و حسرت طرف روے گل
کے اندرون قفس نگران ہین جو کر رہا ہین وہ پہلوے گل سے جدا [illegible] ہوتی ہین خواجہ
نے ملاحظہ کیا کہ باغ کو خوب سلیقہ اور قرینہ سے آراستہ کیا ہی آرائش باغ کو دیکھکر خواجہ نے
تصور کیا کہ یہ دونون شاہزادیان خوش ذہن معلوم ہوتی ہین کہ باغ کو بہت عمدگی سے آراستہ کیا
ہی واقعی یہ امر ہی کہ جیسا لائق شاہون و شاہزادیون کے آرائش چاہیے ویسی اس باغ کی
آرائش کی ہی دلمین تعریف کرتے ہوے خواجہ ہمراہ اُن خواصون کے قریب بارہ دری کے
سنگ مرمر کا چبوترہ بنا ہوا ہی طلائی کٹہرہ لگا ہوا ہی اسپر [illegible] جواہر کی ہولی ہی اسپر
فرش مکلف بجواہر کیا ہوا شامیانہ کارچوبی اسپر کھنچا ہوا طلائی چوبین لگی ہوئین موتیون کی جھالر
لگی ہوئی زیر شامیانہ مسند زرنگار آراستہ و پیراستہ تمام چبوترہ کے گرد نقرئی و طلائی [illegible]
لگی ہوئین انپر الماس نگار و زمرد نگار گلاس چڑھے ہوے بجاے تیل کے انمین عطر پڑا ہوا [illegible]
مین جھاڑ و فانوس جا بجا لیے سب الماس تراش زمرد نگار آویزان خواجہ نے دیکھا کہ مسند پر
کے دونون شاہزادیان خواصون کے جھرمٹ مین مثل ماہ چہاردہ کے جلوہ گر ہین [illegible]
کے ادھر ادھر ہین عجب جوبن ہی اور عجب عالم ہی انکو دیکھکر شاہزادہ خواجہ نے [illegible] نگاہ [illegible]
مہ وشون کی طرف دیکھا نگاہ کا پڑنا تھا کہ ایک خدنگ جگر دوز کلیجہ سے پار ہو گیا [illegible]
اُف کر کے خواجہ نے سینہ پر ہاتھ رکھ لیا ادھر جمال نے جو [illegible]
پایا اُسنے بھی دیکھکر کلیجہ تھام لیا ایک آہ سرد بھر کر سر جھکا لیا آنکھون سے آنسو ٹپکے [illegible] اُن
شاہزادیون نے جو خواجہ و جمال کو دیکھا چند قدم بڑھکر گویا استقبال کیا اور کہا کہ آئیے آئیے
تشریف لائیے شعر رواق منظر چشم من آشیانۂ تست کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست [illegible]
کہ ز تنگ در کنار کشم + تنگ آمدہ ام چند انتظار کشم [illegible] تو خان و جمال خوش آمدی

دفعتاً آوردی خواجہ و جمال نے بہ اشتیاق دیکھکر اور مسکرا کر سلام کیا شاہزادیاں اُن دونوں کو
ہمراہ لیکر بارہ دری میں آئیں بارہ دری کو خواجہ و جمال نے آراستہ مثل عروس شب اول کے
آراستہ و پیراستہ پایا فرش مخمل بجواہر تمام بارہ دری میں کیا ہوا تھا پردے پٹ پٹی کے پڑے
ہوئے مقیش کی ڈوریوں سے بندھے ہوئے موتیوں کے گچھے لگے ہوئے سقف بارہ دری
میں چھت بندھی ہوئی اُسپر تمام کار کام کیا ہوا سقف میں جھاڑ و ہانڈیاں و لمپ نادر کار جابجا
آویزاں در و دیوار پر رنگ آمیزی کی ہوئی کنول دو دو والے مع جواہر لمپ وغیرہ لگے ہوئے
جابجا سامان جابک دست و نادر کار کے ہاتھ کی تصویریں طلائی و نقرئی جو کھمبوں میں لگی ہوئیں
تھیں تمام آئینہ نصب تھے دیوارگیریاں چاروں طرف لگی ہوئیں مثل دل کے کھٹا کھٹ کر رہی
تھیں دیوارگیریوں پر گلدستہ نادر کار بنے ہوئے رکھے ہوئے وسط بارہ دری میں مسند زرنگار
مرصع کار آراستہ دونوں طرف بارہ دری کے دو مسہریاں گنگا جمنی اُسپر پردے زرد و زری
پڑے ہوئے لگی تھیں طاقوں پر شیشے رنگ برنگ کے آئین راحت روح افزا شراب نادر بھری ہوئی
کسی طرف گلاس رکھے ہوئے کسی طرف اچاریوں میں میوہ مثل پستہ و بادام و اخروٹ کی گری
کے کسی طرف طاقوں پر اچاریاں مثل بادام و پستہ کی کسی سمت چھوٹی چھوٹی تشتریوں میں لوزیات
مثل بادام و بالائی کے اور ہر قسم کی شیرینی چنی ہوئی ایک طرف میز ان آراستہ اُنپر ہر قسم
کے کھانے کے لوازمات رکابیوں میں رکھے ہوئے الماریوں میں قرینے سے رکھی ہوئی خواجہ یہ دیکھتے
ہوئے اور اُنکی سلیقہ مندی کی تعریف کرتے ہوئے اور تحسین کی آنکے ہمراہ وسط بارہ دری میں
آئے اُن دونوں نے لاکر خواجہ کو بڑی عزت سے مسند پر بٹھایا گو خواجہ نے بہت انکار کیا کہ
یہ مقام میرے بیٹھنے کا نہیں ہے میں ایک ادنےٰ گدا ہوں میری یہ کب لیاقت ہے کہ مسند زرنگار
پر برابر شاہزادیوں کے بیٹھوں مگر اُنھوں نے نہ مانا بجبر بٹھایا جمال بھی خواجہ کا اشارہ پاکر بیٹھ گیا
اب دونوں شاہزادیاں بیٹھیں سلسلۂ سخن آغاز ہوا وہ دونوں یوں گوہر افشاں ہوئیں یوں
اُنھوں نے رشتۂ سخن کو آغاز کیا کہ آپنے بڑا عرصہ فرمایا ہم بڑی دیر سے منتظر تھے پیک پر پیک
بٹھا دیے تھے کہ ہمکو آمد کی خبر دیں مگر کسی طور سے کچھ خبر ہی نہیں آتی تھی خدا خدا کر کے آپ تشریف
لائے مزاج تو اچھا ہے عرصہ کس سبب سے ہوا خواجہ نے جواب دیا کہ جسوقت یہاں سے سواری

چوبچی اور چوبدار انھون نے کہا کہ آپکو یاد فرمایا ہے مہ جمال فوراً ہی باہر آئے کیونکہ عرصہ سے منتظر تھے
کہ اب آدمی برائے طلب آتا ہوگا اسوقت ادھر کو روانہ ہوے اپنے ملازمون سے دریافت فرمایئے
ذرا بھی جو عرصہ کیا ہو تو ہم ضرور گنہگار و لائق عتاب ہین انھون نے جواب دیا کہ بجا ارشاد ہوا
بیان سے آدمی کے چلنے مین عرصہ ہوا خیر اب چلیے اور گفتگو فرمایئے خواجہ نے جواب دیا کہ جو ارشاد
ہو کہا کہ کچھ کوہ بے ستون کی بربادی کا حال بیان فرمایئے اور حمزہ اور اُسکے عیار کی کچھ کیفیت
بیان فرمایئے کیونکہ آپنے تو دونون کو دیکھا ہوگا قیصر ثان تور خان نے ایک آہ سرد دل پر درد
سے بھر کر جواب دیا کہ آپنے تو دل کو دکھا دیا اور بیقرار کر دیا وہ واقعہ دریافت کیا خیر مین آپکے
حکم کے خلاف نہین کر سکتا ہون یہ کہکر کل واقعہ جنگ دیکار و حکیم اقلیفوس کی شراکت
و حمزہ صاحبقران کے اس طلسم مین آنے کا بیان کیا اور کوہ بے ستون کی بربادی اور بادشاہ سابق
کے رہا ہونے کا اور بے ستون جادو کے مارے جانیکا حال اول سے آخر تک کہہ سنایا اور کہا کہ ملکہ اُس
عیار کا کیا حال بیان کرون وہ عیار بے بدل اور مکار و چلباز ہے خداوند اُسکے مکر و فریب سے بچائین
بہت بڑا عیار ہے مگر یہ امر ضرور ہے کہ وہ قوم کا شاہزادہ ہے درابیت اول کا اور اول درجہ کا حسین و
خوبصورت ہے شاید نظیر دون کا نظر کردہ ہے خواجہ نے بہت تعریف اپنی کی اور حمزہ صاحبقران کی
بھی بہت تعریف کی اور کہا کہ ای شاہزادیون خرابی یہ ہے کہ یہ دونون خدا پرست ہین ہمارے خداوند کو برا
کہتے ہین اگر یہ عیب نہوتا تو یہ دونون شخص لائق جواہرات مین تولنے کے تھے انکا مثل و نظیر نہ تھا حمزہ کا
قوت و طاقت و حسن و جمال مین کوئی ہمسر نہین ہے گو حمزہ کی قوم اچھی نہین ہے کوئی خاندانی نہین ہے وہ جو مسلمانونکا
معبدگاہ ہے جسکو خانہ کعبہ کہتے ہین حمزہ کے باپ و دادا وہان کے مجاور تھے اور اب بھی ہین یہ مرتبہ و شوکت
حمزہ کو عمرو کی ذات سے نصیب ہوئی نہ وہ عیاری کرتا اور نہ وہ حمزہ کو جرأت دلاتا نہ حمزہ کو مرتبہ
صاحبقرانی حاصل ہوتا یہ سب مرتبہ حمزہ کو عمرو کی ذات سے نصیب ہوے ہان البتہ بسبب حسن و جمال کے
شاہزادی مہ نگار حمزہ پر عاشق ہوئی بڑی دولت لیکر آئی عمرو نے کوشش کر کے حمزہ کیلیے
لشکر جمع کر دیا اسی طور سے کئی ملک کی شاہزادیان حمزہ پر عاشق ہوئین خلاصہ یہ کہ یہ حسن و جمال کا حمزہ
کے چرچا ہوا کہ بردہ قاف تک پہونچا وہان کی شاہزادی آسمان پری عاشق ہوئی وہ قاف مین لیگئی
وہان جاکر حمزہ نے بھی بڑی بڑی شوکت نمائی کی بڑے بڑے دیون کو قتل کر کے زلزلہ قاف ثانی سلیمان کے

لقب حاصل کیا ان سب شوکتون اور عزتون کے سبب سے حمزہ صاحبقران لقب ہوا ورنہ خانہ کعبہ
کے مجاور کا لڑکا ہے ہان خواجہ عمرو ضرور زادہ لاابت اول کے شاہزادے ہین انکو یہ امر پسند نہ آیا
انھون نے عیاری کو پسند کیا وہ حمزہ سے حسن و جمال مین بہتر ہین اپنا مثل و نظیر نہین رکھتے ہین
انپر بھی بڑی بڑی شاہزادیان مثل ملکہ سرو سمتن و ملکہ برق جادو و ملکہ جادو و دختر بادشاہ
عنظلی آباد و ملکہ فتانہ عاشق ہوئین انکے حبالۂ نکاح مین آئین خواجہ عمرو ایسے ہین کہ جسکو چاہین بادشاہ
کرین جسکو چاہین صاحبقران بنائین جس زمانہ مین حمزہ سے اور انسے بگڑ گئی تھی انھون نے حمزہ کا
ناک مین دم کر دیا تھا چار صاحبقران بنا کر لائے حمزہ کو انسے ذلیل کرایا جب تک میل نہین ہوا اسوقت
تک حمزہ کو راحت سے بیٹھنے نہ دیا یہ سب قصے کتابون مین تحریر ہو چکے ہین خلاصہ یہ کہ عمرو عیار حمزہ
سے بھی قوم مین اچھا ہے اور صورت و خصلت مین بھی اچھا ہے یہ واقعہ ہے مین نے خود حمزہ و عمرو کو دیکھا
ہے جب وہ کوہ بے ستون کو برباد کر چکے ہین اور اپنی بارگاہ مین جا کر حمزہ بیٹھا ہے اور مین برباد و تباہ ہو کر
چلا ہون تو اس خیال سے کہ ذرا ان خدا پرستون کا بھی نقشہ دیکھون لشکر خدا پرستون مین گیا تھا تو مین نے حمزہ و عمرو
کو دیکھا تھا سنا جاتا ہے کہ حمزہ عمرو کو بھائی بھائی کے سوا اور کچھ نہین کہتے ہین یہ بھی سنا ہے کہ حمزہ و عمرو دونون
دودھ شریک بھائی بھی ہین حمزہ عمرو کی بڑی عزت کرتے ہین انکو اپنا جان بخش و محسن کہتے ہین اور اپنی
شوکت و شان کا سبب و ترقی جاہ و مرتبہ کا باعث کہتے ہین اور اصل بھی یہ ہے کہ حمزہ کو کئی مقام پر عمرو
نے بچایا ہے ورنہ قتل ہو جاتا حمزہ پر کیا منحصر ہے حمزہ کے سردارون و فرزندون کی جان بخشی کی اور
عیاریان کر کے ساحرون و غیر ساحرون کی قید سے رہا کیا اور زیر تیغ سے اٹھا لیا جب ہی حمزہ کہتا ہے کہ
عمرو میرا جان بخش ہے کوئی بیجا نہین کہتا ہے اب آپنے حمزہ اور عمرو کے واقعات سنے راوی بیان کرتا ہے کہ
خواجہ عمرو نے اول سے آخر تک کل حالات صاحبقران کے اور اپنے بیان کیے مگر ہر مقام پر اپنے کو فوق دیتے
ہے اس خیال سے کہ ایسا نہو کہ یہ دونون حمزہ کے حسن و جمال کی تعریف سنکے نادیدہ فریفتہ ہو جائین تو جمال
بھی یون ہی رہ جائے اور مین بھی بڑی خرابی ہو اس سبب سے ہر مقام پر خواجہ سلامت اپنی تعریف فرماتے تھے
ور حمزہ صاحبقران کی مذمت نہ ایسی مذمت جو کہ خلاف شان ہو اپنے کو عالی خاندان و شاہزادہ کہا حمزہ
صاحبقران کو عالی خاندان تو کہا مگر یہ ضرور کہا کہ قوم کا شاہزادہ نہین ہے حمزہ کے اگر حسن کی تعریف کی تو
اپنے حسن کی انسے زیادہ صفت بیان کی اس خیال سے کہ انکا دل حمزہ پر نہ آئے کیونکہ اکثر شاہزادیان

حسن وجمال کی تعریف سنکے عاشق ہوگئی ہین ایسا نہو کہ یہ بھی فریفتہ ہوجائین خیر آمدم بر سر مطلب جب
خواجہ سنے یہ تقریر ختم کی مہر وش نے کہا کہ استاد جب تمنے تو سطور سے انکا حال بیان کیا کہ گویا تم
انکے کل خاندان سے اور انکے تمام عمر کے واقعات سے آگاہ ہو جواب دیا کہ مین نے کتابون مین دیکھا
ہی اور کچھ دو ایک دن اس لشکر مین رہ کر اہل لشکر سے سنا ہی اس سبب سے بیان کیا ماہ وش
نے کہا کہ ہمنے تو ادمان جان کی زبانی سنا ہی کہ حمزہ بقول آپکے خانۂ کعبہ کے مجاور کا فرزند ہی جب پیدا
ہوا ہی تو نوشیروان نے اسکو پرورش کیا ہی جیسا کہ آپ نے بیان کیا ہی اور عمرو عیار حمزہ کے
باپ کا ایک شتربان تھا امیہ اسکا نام ہی اسکا لڑکا ہی ساربان زادہ ہی آپ فرماتے ہین کہ شاہزادہ
ولایت اول کا ہی حمزہ سے تو ہم مین اچھا ہی آپ نے ایک مرتبہ بگڑکر جواب دیا کہ واہ تم کیا جانو وہ شاہزادہ
ہی اسکو لوگون نے بیکار مشہور کیا ہی کہ وہ ساربان زادہ ہی سوسن جادو کو کیا معلوم جو اسنے کتاب سحر
مین دیکھا وہ بیان کیا ساحر یعنی سامری جمشید بسبب عداوت کے اسکو اس طور سے
لکھ گئے ہین وہ شاہزادہ ہی ماہ وش نے یہ سنکے جواب دیا کہ آپ تو اس طور سے بگڑ گئے کہ گویا آپ بڑے
خیرخواہ عمرو کے ہین جواب دیا کہ مجکو غصہ اس سبب سے آیا کہ آپ بیکار کو ایک عالی خاندان اور
شریف کو ساربان زادہ کہتی ہین اس سے کیا فائدہ ہی گو وہ دشمن ہی تمام سبکا مگر جو جسکی حالت ہو
وہ بیان کیجے بدنام نکیجے ماہ وش نے کہا کہ خیر ہوگا ہمکو اس سے کیا غرض اور کیا مطلب ہی خواہ
وہ شاہزادہ ہو خواہ ساربان زادہ ہو ہمین اسکے حسب ونسب سے کام ہی نہ ہمکو اسکے حالات اور
واقعات سے غرض ہی ہمکو تو صرف کوہ بے ستون کی بربادی کے حالات دریافت کرنا تھے وہ آپنے
بیان کیے اسکے ساتھ زمانے بھر کا قصہ بیان کرنا شروع کیا بیکار وقت ضائع کیا خیر معلوم ہوا
کہ یہ واقعہ گذرا اور یون بے ستون جادو مارا گیا اور کوہ بے ستون برباد ہوا ہم آپکو ادمان جان کی
خدمت مین لیجلینگے انکے روبرو آپ یہ سب حال بیان فرمائیگا کیونکہ انکو یہ سب حالات
سننے کی بہت آرزو اور اشتیاق ہی جواب دیا کہ اچھا جو مجھ سے دریافت کریگا اس سے بیان
کرونگا مین نے اسی سبب سے تو یہ قصہ یاد کرلیا ہی بطور کہانی کے اگر کوئی بادشاہ کہے کہ ہمارے
روبرو بیان کرو تو مین یہی قصہ بیان کرون اسکے حکم کی تعمیل کرون کیونکہ مجکو نکوئی قصہ آتا ہی نہ کہانی
ماہ وش و مہروش نے کہا کہ خیر اب تو ہم سن چکے ہین اب اگر آپکا حکم ہو تو ہم اپنی گائنون کو طلب

کرین رہ گئیں گا مین تا کہ محفل کا رنگ سب جمے اسکے بعد پھر جمال کچھ گائیں پھر آپ جو کہ ہماری غرض ہی خواجہ نے
جواب دیا کہ شوق سے کہا مین نے منع کیا ہی پس مہروش و ماہ وش نے حکم دیا کہ ارباب نشاط
کے داروغہ کو طلب کرو کہ وہ حاضر ہوا اور ہماری گانے والیان آکر کچھ ہمارا دل خوش کرین اور ہمارے
مہمان کا یہ حکم دینا تھا کہ فوراً ایک مطربہ ساز و سامان سے درست ہو کر حاضر ہوئی سامنے آکر مجرا کیا
مہ وش نے اسکی طرف دیکھکر کہا کہ ذرا سمجھ بوجھکر گانا کیونکہ یہان ایک بہت بڑے گانیوالے
تشریف فرما ہین کہ جنکے روبرو بڑے بڑے گویے نہین گا سکتے ہین بلکہ نام سے کان پکڑتے ہین اُنھون نے
کہا کہ آپکے اقبال سے جو ہمکو آتا ہی وہ گا کر سنا دینگے یہ کہکر سازندون سے کہا کہ ساز ملاؤ سازندون
نے ساز ملایا اُس مطربہ نے پہلے گت ناچی پھر بیٹھکر یہ چند شعر غزل کے گائے **اشعار**

حسن انسان مین جو آیا تو ادا بھی آئی
روح قالب مین جب آئی تو قضا بھی آئی
ہائے کس وقت مین ہوتا ہی مرا دن حاصل
یہ تو فرمایئے کانون مین صدا بھی آئی

ناز و انداز جب آیا تو حیا بھی آئی
آن تو ہر روز رلاتے تھے سیہ نام نگین
یار بالین جب آیا تو قضا بھی آئی

شمع محفل مین جو آئی تو ہوا بھی آئی
آج پہلو مین جو آئے تو حیا بھی آئی
شیشۂ دل کو مرے آپنے توڑا تو سہی

اس غزل کو خوب خوب مطربہ گائی مگر خواجہ سلامت اسی طور
سے خاموش بیٹھے رہے بھلا آپکو کب یہ گانا پسند آتا ہی وہ تو اتنا جی توڑ توڑ کر گائی
یہان کچھ لبھا دین بھی تو ہوا مہروش و ماہ وش نے اُسکو کچھ انعام دیکر رخصت کیا
ساقی کو حکم دیا کہ ہان ایک دورہ شراب کا چلے ساقیان سیمین ساق و گل اندام نے جامہاے
بلوریں لبریز کرکے پلانا شروع کیا سب محفل کو ایک مرتبہ گردش کرکے پلا دیا گزک اڑنے لگی انھین
سب باتون مین وہ دن تمام ہو گیا شاہزادیون نے روشنی کا حکم دیا جھاڑ سازون نے ایکدم مین
تمام باغ مین روشنی کردی اب جو روشنی ہوئی یہ معلوم ہوتا تھا کہ تمام باغ مین آگ لگی ہوئی ہی جب
روشنی ہو چکی اُسوقت دونون شاہزادیان مع جمال راہدار و قیصر زمان توڑ خان بیرون بارہ دری آکر زیر
تکیہ و مسند پر جلوہ گر ہوئین سب خواصین و مصاحبین وانیسین و جلیسین گرد بیٹھین محفل آراستہ ہوئی شاہزادیون
نے آتشبازی کے چھوٹنے کا حکم دیا آتشبازون نے آتشبازی مین آگ لگائی بہت قسم کی آتشبازی
چھوٹی جب آتشبازی چھوٹ چکی اُسوقت بکاول نے آکر عرض کیا کہ دسترخوان آراستہ ہی پس شاہزادیان
خواجہ و جمال راہدار اور کل اپنے مصاحبون کو لیکر دسترخوان پر آئین ہر قسم کا کھانا چنا ہوا تھا کھانا کھایا گیا

بعد فراغت طعام کے پھر آکر مسند پر جلوہ گر ہوئین جلسہ آراستہ ہوا ساقی کو حکم دیا اسنے پھر سب کو شراب
ست بیر کیا اب مہر وش و ماہ وش نے حکم دیا ایک مطربہ نے چھلا گت ناچی اسکے بعد کئی غزلین
گائین اسی گانے اور بجانے مین کوئی پہر رات آگئی اسوقت مہر وش و ماہ وش نے خواجہ
کی طرف دیکھکر کہا کہ اے استاد اب آپکے اور جمال کے گانے کا وقت آیا اب ہمکو گا کر خوش فرمایئے
خواجہ نے کہا کہ مین ایک شرط سے گاتا ہون کہ مریخ جادو کو بھی بلایئے وہ بھی اس محفل مین آکر
شریک ہون اور آج کا گانا شنیدنی کل تو بیچ مین نکالا ہوا تھا اس سبب سے کچھ لطف نہ ہوا اور اسوقت
ساقی گری بھی مین اپنے طریقے سے کرونگا اور آپکو اپنے سب کمال دکھاؤنگا تاکہ آپکو بھی معلوم ہو کہ
کوئی گویا آیا تھا مہر وش و ماہ وش نے کہا کہ یہ امر تو کوئی دشوار نہین ہے کہ آپ ساقی گری کرین میکدہ
موجود ہے حسب دلخواہ آپ جام مین شراب بلائین مگر یہ امر دشوار ہے کہ مریخ آتش خوار یہان آسکے
اول تو وہ یہان کبھی آئے نہین دوسرے یہ وقت انکے آنے کا نہین ہے کیونکہ وہان بھی تو جلسہ سحر آراستہ
ہوگا انکا وہان ہونا مقدم ہے وہ اسوقت کہین نہین جاتے ہین اکثر انکو والدہ نے بھی بلایا تو مضمون
نے آنے سے انکار کیا اور کہا کہ اسوقت مین حاضر نہین ہو سکتا ہون اگر مین آؤنگا تو یہان کا کارخانہ
خراب ہوگا آپ خود تشریف لایئے اگر کوئی اشد ضرورت ہو ورنہ مین صبح کو حاضر ہونگا چنانچہ جب والدہ
کو کوئی ضرورت شدید ہوتی ہے تو وہ خود چلی جاتی ہین جبکہ انکے پاس مریخ کبھی شب کو نہ گیا تو یہان کیون
آنے لگا بیکار ہے بلانا خواجہ نے جواب دیا کہ خیر نہ آئے جمال نے اشارہ سے کہا کہ مین نے عرض نہ کیا تھا کہ
وہ نہ آئیگا وہ ہی ہوا خواجہ نے اشارہ مین جواب دیا کہ خیر پروا کیا ہے تم دیکھے جاؤ ہوتا کیا ہے خواجہ نے
دل مین یہ قصد کر لیا تھا کہ مہر وش و ماہ وش اور سب اہل محفل کو بیہوش کرکے مہر وش و ماہ وش
کو نذر زنبیل کرون اور مہر وش کی صورت مین بنون اور ماہ وش جمال کو بناؤنگا اور ان دونون
کی صورت بنکر یہان سے سوسن جادو کے پاس جاؤن اور سوسن جادو پر عیاری کرون
اور اسکو اسیر کرون اسکے بعد پھر دیکھا جائیگا اور کوئی تدبیر مریخ جادو کے پھنسانے کی بن جائیگی بات
کہان مین سوسن کو تو اپنے قبضے مین کر لون پھر دیکھا جائیگا بس تب مہر وش نے خواجہ سے
یہ کہا کہ میکدہ کا آپکو اختیار ہے اور مریخ آتش خوار تو آ نہین سکتا ہے اسوقت خواجہ سلامت اپنے
مقام سے اٹھے اور ہمراہ داروغہ میکدہ کے میکدہ مین آئے اسنے کنجی میکدہ کی خواجہ کے حوالے کی

آپ نے اُس سے فرمایا کہ اب تم جاؤ مین شراب لیکر آتا ہون آپنے بعد جانے اُسکے شراب کو خراب کرنا
شروع کیا پانچ کشتیان شراب کی درست کین خلاصہ یہ کہ جس رنگ کی شراب تھی اُسی رنگ کی صراحی
دکنتر تھا اُنکے منھ سوہے سے باندھے اُنپر چکا لپیٹا کشتیون مین لگایا زربفتی کشتی پوش اُنپر ڈالا اسکے
ایک کشتی مین انناس نگار جامہ و گلاس لگائے اُسپر بھی تورے پوش ڈالا بعد اُسکے تین کشتیان گزک
کی تیار کین کسی مین میوہ تھا کسی قاب مین مٹھائی حلوا سوہن کی لوزین کباب بہت نادر کار تیار کیے
انبرادرک بہت باریک کتی ہوئی پڑی ہوئی ایک قاب مین مرغ کے دانے تلے ہوے تمامی مرچ سرخ
مرچین کٹی ہوئین مسطور سے گزک کی تین کشتیان تیار کین راوی بیان کرتا ہے کہ یہ سب سامان درست کیکے
بڑی عمدگی اور سلیقہ سے لیکر بارہ دری مین آئے اور لاکر سامنے وہ کشتیان رکھدین کشتی پوش سب پر
سے برطرف کیے اب جو سب نے دیکھا تو نئے طریقے سے کشتیان آراستہ پائین دیکھا کہ گلابیان اور
صراحیان وکنتر اس طریقے سے کشتیون مین آراستہ ہین اور اس طریقے سے اُنکے منھ سوہے اور چکے سے
بندھے ہوے ہین کہ جیسے عروسان شب اول گھونگھٹ نکالے ہوے سرنگون بیٹھی ہوئی ہین یہ دیکھکر
سب نے تعریف کی خواجہ اس طریقے سے کشتیان آراستہ کرکے لائے کہ اگر زاہد خشک بھی دیکھ لیتا
تو اُسکے منھ مین بھی پانی بھر آتا اور وہ بھی توبہ کا خیال نکرتا توبہ شکنی کرکے شرابخواری مین مصروف
ہوجاتا اور توبہ کا بالکل خیال نکرتا نہ روز بازپرس کا یہ دیکھکر سب نے بہت تعریف کی خصوصاً
مہروش و ماہ وش تو بہت ہی معترف ہوئین اور کہنے لگین کہ آجتک کوئی اس سلیقہ اور
طریقہ سے شراب لیکر اور یون کشتیون مین لگا کر نہین لایا بڑے بڑے کامل ہمنے ساقی نوکر رکھے
اور سلیقہ شعار بھی تھے مگر کوئی اس سلیقہ اور طریقہ سے کبھی شراب محفل مین نہین لایا تم کس
طریقہ سے استاد تم لائے ہو خواجہ نے جواب دیا کہ ہزار روپیہ صرف کیا ہزار دن آدمیون کی
کی خدمت کی رات کو رات دن کو دن نہ خیال کیا جب یہ طریقہ اور سلیقہ حاصل ہوا ہے آپنے ابھی
دیکھا کیا ہے جب طریقہ شراب پلانے کا ملاحظہ فرمائیے گا تو آپکو معلوم ہوگا کہ یہ بھی انسان
مین ہے اور انسان بڑا عقیل اور دانا ہے مہروش نے جواب دیا کہ ہمکو معلوم ہو گیا کہ آپ
بڑے صاحب کمال ہین اور آپکی تقریر اور طرز گفتگو کہے دیتی ہے ہان اب تو بہت دل مشتاق
ہے کچھ گانا شروع فرمائیے خواجہ نے جواب دیا کہ پہلے جمال کا گانا سنیے پھر کہ میں نے اُسے

آج یہان سے جاکر تعلیم کیا ہی صرف اس غرض سے کہ مجھکو آسے اپنا خلیفہ بنانا مد نظر ہی مین جاہتا ہون کہ جسقدر میرے شاگرد ہین ہر اُن سب سے زیادہ جاننے لگے اور اسکو اُنسے زیادہ معلومات ہوجاے مہروش نے جمال کی طرف دیکھکر کہا کہ شروع کرو بس جمال نے سازندون کو جو کہ مہروش و ماہ وش کے ملازم تھے اور اسی غرض سے ملازم تھے کہ جو کوئی گانے والا آئے اور گائے تو یہ ساز بجائین اشارہ کیا کہ ساز کو ملاؤ انھون نے ساز ملایا جمال نے یہ غزل نواب سید علی خان عرف بن صاحب کا تصنیف کی شروع کی غزل

نخل قامت مین جو دو برگ ہون پستان کے　　نقد جان دیتے ہین یون مول ثمر پستان کے
ہوگیا دست تمنا کو کسی کے جب دخل　　یون شگفتہ ہو سینہ کے گل تر پستان کے
صاف انگیا کی کٹوری سے ہوا یہ ثابت　　ایک ہی برج مین ہین شمس و قمر پستان کے
وصل مین اسکے تسلوکہ کے جو کھولے بوتام　　گنبد نور صفت کھل گئے در پستان کے
سینہ صاف سے رہتا ہی خجل جب رخ مہ بین　　جلوے دکھلاتے ہین جب شمس و قمر پستان کے
ہوگیا قرب حباب لب جو مستسقی　　سیر ہوتی نہین دیکھے سے نظر پستان کے
کیون نہ دو خانہ زنبور سے انکو تشبیہ　　کہ ہین برباد ہوئے قلب و جگر پستان کے
دھانی انگیا کی کٹوری سے ہوا یہ ظاہر　　زنگ سا آگیا ہی آئینہ پر پستان کے
غسل کے وقت یہ کہتے ہین حباب لب جو　　جلوے دکھلا ہمین ای رشک قمر پستان کے
شمع فانوس کی ہوگی نہ تجلی ایسی　　جلوے جیسے کہ نظر آتے ہین ہر پستان کے
دل ربائے بھی ہی اور لب پہ بھی ہی مہر سکوت　　کیون نہ عاشق ہون دل و جان سے بشر پستان کے
اسکے جوبن سے اڑی رہتی ہی ہر وقت نظر　　دیکھنے والے ہین ہر شام و سحر پستان کے
بال سینہ پہ جو بکھرے تو ہوا یہ ثابت　　لکہ ابر مین ہین شمس و قمر پستان کے
ابھرے ہین نور کے دریا سے برابر کے حباب　　ایک سی شکل ہی اور ایک سے گھر پستان کے
کیون نہ دو آمین کلیجے مین اٹھے جبکہ نظر　　کم نہین برچھیون کی نوک سے سر پستان کے
دل کو کیون ہاتھون سے تھامے ہو کہو کیا گذری　　پوچھے یہ اُنسے کوئی منھ ہین جدھر پستان کے
سفحے نور کے کیسے تو بجا ہی کا شفق　　گھر ہین روشن صفت برج قمر پستان کے

یہ غزل جو جمال راہدار نے گائی آج اور طرز سے گائی بالکل نیا طریقہ تھا تمام محفل کو

بسمل کر دیا ہر ایک تعریف کرنے لگا خواجہ نے بھی بہت تعریف کی جب وہ گا چکا تو جیب ہوا خواجہ نے کہا
کہ ادی جمال یہ مقام رہ گیا اور یہ مقام تمسے نہ ادا ہو سکا اسکا خیال رہے یہ کہکر کہا کہ اب تم
سنو اور دیکھو کہ مین کیونکر گاتا ہون سازندون سے کہا کہ ذرا ہوشیاری کے ساتھ ساز بجائیے گا
کسی مقام پر رہ نجائیے گا انھون نے کہا کہ نہین آپ گائیں بس آپنے سامنے بیٹھکر یہ غزل نواب صاحب ممدوح کی شروع کی غزل

گلا کیا اپنا کشتا تھا فزون سختی مین پتھر سے
لہو کی جا اڑین چنگاریان قاتل کے خنجر سے

تناسب کب قمر کو ہی ہمارے ماہ پیکر سے
ضیا مین خال عارض ہین کہین وہ چند اختر سے

بھلا کیا ابر کو نسبت ہمارے دیدۂ تر سے
جہان مین نوح کا طوفان بپا ہو یہ اگر برسے

ہنسی مین سلک دندان پر نظر جب جا پڑی اپنی
ہوا لبریز اپنا دامن نظارہ گوہر سے

مجھے دیکھا جو تنے بزم مین یہ ہنسکے فرمایا
تم آئے بے طلب کسواسطے جاؤ مرے گھر سے

کسیکی تیغ ابرو پر ہمارا دم جو نکلا تھا
دیا غسال نے بھی غسل آخر آب خنجر سے

ہوا ہون پیر مین اک حور وش کے عشق ابرو مین
نہین کم جھریان لوح جبین کی موج کوثر سے

بس مرژدن ہمین نالہ کشی کی ہی وہی عادت
نکلتے ہین شرارے رات دن تربت کے پتھر سے

کف افسوس ملتا ہی چلا جل غم مین دارا کے
صدائے سینہ کوبی آتی ہی طبل سکندر سے

چمن مین تو دم بادہ کشی گھر گھر کے آئے تھے
ہماری آہ کے بادل خدا جانے کہان برسے

بڑھی ہی عشق کے مکتب مین مشق لاغری ایسی
کہ جسم زار اپنا کم نہین ہی خط مسطر سے

فدا ہی حسن جسپر وہ حسین ہی اپنے پہلو مین
نہ کیونکر چاندنی مہتاب کی ہو گرد بستر سے

سمائی تھی جو اُس رخ کی تجلی تھا یہی باعث
نہ جھپکی آنکھ اپنی آفتاب صبح محشر سے

کوئی جانباز ادھر کیا نگاہون سے ہو مقتل مین
کہ تیغ ترک تکتی ہر طرف ہی چشم جوہر سے

موذن کیون اذان دیتا ہی پچھلے سے شب وصلت
چھری کیون پھیرتا ہی نعرۂ اللہ اکبر سے

بھرے بیٹھے ہین کچھ ایسے کہ ساقی دیکھ ہی لیتا
ہماری آہ کے بادل ادھر اٹھے ادھر برسے

بہت مدت سے کاشف روضۂ سرور پہ جانیکا
ارادہ ہی مگر مجبور ہین اپنے مقدر سے

یہ غزل خواجہ نے جو گائی تمام محفل کو دنگ کر دیا ہر ایک کا یہ عالم تھا کہ جیسے مرغ بسمل ہوتا ہی ہر ایک
تڑپ رہا تھا کسیکے لب پر آہ تھی کسیکی زبان پر واہ تھی کوئی اُف اُف کر رہا تھا کسیکے آنسو رواں تھے

کوئی سینہ پر ہاتھ رکھے ہوئے جھوم رہا تھا کوئی آہ سرد بھر رہا تھا ہر ایک اپنے رنگ میں مبتلا تھا تمام اہل محفل بیخود و بیحس تھے کسی کے سامنے تصویر معشوق پھر رہی تھی کوئی مثل تصویر گلی کے ساکت ہوکر رہ گیا تھا تمام طائران باغ اپنے آشیانوں کو چھوڑ چھوڑ کر چلے آئے تھے اور اس کنگرہ پر کہ جسکے نیچے خواجہ بیٹھے ہوئے گا رہے تھے اپنے پروں کا سایہ کرکے ہوا پر قائم ہوئے تھے جانوران صحرائی صحرا سے اپنے مقام کو چھوڑ کر اور یہ صدائے دلاویز سنکے گرد باغ کے آکے جمع ہوئے ہیں جو طائر قفس میں بند ہیں وہ مثل مرغ بسمل کے تڑپ رہے ہیں انکا بس نہیں ہے کہ قفس سے نکلکر سر خواجہ پر بلاگردان ہوں جانوران پربستہ کا جب یہ حال ہو کہ صدقہ و نثار ہونے کا قصد کریں تو انسان کیوں نہ فدا و نثار ہو اور مدہوش و بیخود ہو باغ کے تمام اشجار وجد میں آکر جھوم رہے ہیں بارہ دری کو حیرت ہے مثل آئینہ سکتہ ہے ہر شے وجد میں ہے عجب طرح کا گانا ہے بڑے عرصے تک محفل کا عجب عالم رہا جب سب کو ہوش آیا بہت تعریفیں کی خواجہ کو بہت کچھ دیا مہروش نے پھر کہا کہ کوئی اور غزل گائیے خواجہ نے کہا کہ اب ساقی گری نکرو گی مہروش نے جواب دیا کہ آپکے گانے نے مست کردیا ہے شراب کی کیا ضرورت ہے ایک غزل اور گا لیجیے پھر شراب پلائیے گا خواجہ نے کہا کہ جیسی تمھاری مرضی یہ کہکر نگاہ سازندوں کی طرف دیکھکر کہا کہ تم مہربانی رکھو تم ساتھ دے نہیں سکتے ہو بیکار تکلیف ہوتی ہے گانے کا بھی لطف جاتا ہے وہ خواجہ کی صورت دیکھکر خاموش ہو رہے خواجہ نے ر بجانا شروع کی اور یہ غزل نواب سید علی خان کاشف لکھنوی کی گانا شروع کی غزل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہم جو محفل میں اس نگار آئے | دل کے ہاتھوں سے بیقرار آئے | روز دیر و حرم میں جا جا کر | تیرے عاشق سبھی پکار آئے |
| پھر رہے ہیں چمن کے خشک درخت | پھر الٰہی کہیں بہار آئے | دور ساغر اگر رہے دن رات | نہ کبھی آنکھوں میں خمار آئے |
| دیر میں ہم صنم صنم کہکر | تجکو سو مرتبہ پکار آئے | اپنے خلق کو جا کے مسجد میں | شیخ صاحب کو بیکار آئے |
| سر جو میرا علم ہو نیزے پر | نخل الفت میں کیونکر بار آئے | جب نظر سے چھپے وہ مہ پارا | دل کو کسطرح پھر قرار آئے |
| عوض گل چڑھا گئے تیوری | جب کبھی وہ سر مزار آئے | دل بیتاب جب ہو پہلو میں | چین کیونکر تہ مزار آئے |
| ردیف میسوئے یار میں کاشف | ہاتھ مضمون پیچدار آئے | | |

راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ باغ میں مہروش ماہ وش کے بیٹھے ہوئے یہ غزل کاشف لکھنوی کی بجا بجا کر گا رہے ہیں سب اہل محفل دنگ ہیں اور تعریف کر رہے ہیں ادھر ملکہ سوسن کوہ سوسن پر اپنے باغ میں بیٹھی ہوئی تھی کہ اسکو یکایک خیال آیا کہ ذرا چل کر مرغ آتش خوار کے پاس وہاں کا نقشہ دیکھوں کہ اسنے کیا بندوبست کیا ہے

لیکن چونکہ مین اسکو خبر دے چکی ہون کہ طلسم کشا کے آنے سے وہ نا قابل ہو تو نہین ہی اسکا مجھکو دل بھی گھبرایا
ایک مرتبہ اسنے سحر کیا کہ تخت سحر اسکے سامنے آیا اسنے سوسنی رنگ کی پوشاک پہنی مجبوبی سحر کی
کلاہ سے پر ڈالی اب یہ تخت سحر پر سوار ہو کر طرف مریخ آتش خوار کے مقام کے چلی تخت اڑا ہے
چلی جاتی تھی کہ اسکا گذر اس سمت سے ہوا کہ جہان پر باغ تھا مہر وش و ماہ وش کا اسکے کان مین
گانے کی صدا آئی اسنے تخت کو روکا اور سنا کہ یہ صدا کدھر سے آتی ہی کیا خوب کوئی گا رہا ہی کیا آواز
ہی اور کیا گلا ہی کوئی بہت خوش گلو ہی چونکہ اسکو بھی گانے سے از حد شوق ہی یہ تخت کو روکے ہوے
ہوا پر سنا کی کہ یہ کدھر سے آواز آتی ہی اب اسکو بخوبی ثابت ہوا کہ یہ آواز مہر وش و ماہ وش
کے باغ سے آ رہی ہی اسنے دل مین خیال کیا کہ ذرا چلکر گانا بھی سن لو اور لڑکیون کو بھی دیکھو اور
دریافت کرو کہ یہ کئی دن سے آئین کیون نہین طبیعت کیسی ہی یہ تخت کو اڑا کر چلی یہ بھی خیال کیا کہ اس
گانے والے کو بھی دیکھ لو کہ یہ کون ہی بہت ہی عمدہ اور پکا گانا گاتا ہی یہ تخت کو اڑا کر باغ کے قریب
آئی یہان آکر اسنے دیکھا کہ اس کثرت سے روشنی ہی کہ یہ معلوم ہوتا ہی کہ باغ مین آگ لگی ہوئی ہی
اسنے دل مین خیال کیا کہ معلوم ہوتا ہی کہ ان دونون نے یہ جلسہ آراستہ کیا ہی اسی سبب سے
روشنی ہی اور یہی وجہ نہ آنے کی ہی چلو چلکر گانا سن لو یہ اسی طور سے تخت اڑاتے ہوے باغ
مین آکر پہونچی پہلے اسکا قصد ہوا تھا کہ اسی طور سے تخت پر سوار گانا سنا کرون جب دل گھبرانے
اور طبیعت سیر ہو جاوے تو جسطرف جاتی ہون اس طرف جاؤن کیا فائدہ انکی بزم مین جانے
جانے سے جو ان جہان ہین نہ معلوم کس شغل مین ہون اپنی ہمسنون کے سا تو بے تکلف بیٹھی
ہون مین جاؤن انکو میرا جانا اسوقت کا ناگوار ہو انکی خوشی بغم مبدل ہو مجھکو کیا فائدہ ہی کہ کسیکے
عیش مین خلل انداز ہون انھون نے بے تکلفانہ جلسہ آراستہ کیا ہی یہ سوچکر ایک سمت تخت کو
درختون کی آڑ مین لاکر قریب اس جلسہ کے کھڑی ہوئی اب جو نگاہ دوڑا کر دیکھا تو یہ نظر آیا
کہ مہر وش و ماہ وش خوب اپنے کو سنوارے ہوے مسند پر بیٹھی ہین گرد خواصین وغیرہ جمع ہین سامنے
جمال راہدار بیٹھا ہوا ہی اور سب سازندے موجود ہین کشتیان شراب کی سامنے چنی ہوئی ہین
ایک گورا چٹا دبلا پتلا گلبدن کا پائجامہ پہنے ہوے نینو کا انگرکھا سر پر گول ٹوپی پگڑی مرد ضعیف سامنے
بیٹھا ہوا [illegible] بجا رہا ہی اور گا رہا ہی اس خوش الحانی سے گا رہا ہی کہ [illegible] ڈھنگ مین گلے کو بالکل

حرکت تک نہین ہوتی ہی یون شعر اُسکی زبان سے ادا ہوتے ہین کہ جیسے تار سے صدا نکلتی ہی سب اہل محفل
نقش آہو کے ساکت بیٹھے ہوئے سن رہے ہین اور اُسی کی طرف دیکھ رہے ہین یہ عالم ہی کہ جیسے اُسکے
سرون پر جانور بیٹھے ہوئے ہین اُنکے اُڑ جانے کے خوف سے حرکت تک نہین کرسکتے ہین یا عالم سکتہ ہی
کہ آنکھین کھولکر رہ گئے ہین ہان اسقدر تو ضرور ہی کہ آنکھون سے آنسو تو جاری ہین مگر اورکسی
قسم کی حرکت تک نہین ہی یا یہ ہی کہ کوئی دل پر ہاتھ رکھے ہوئے ہی کوئی کلیجہ دونون ہاتھون سے
سنبھالے ہوے ہی جب وہ گویّا تان لیتا ہی سب بیقرار ہوجاتے ہین عجب رنگ ہی یہ بھی بڑے
مزے سے تخت کو روکے ہوے سنتا رہا آخر کو اسکی بھی حالت دگرگون ہونے لگی اور دل پر قابو نرہا
اُسنے دیکھا کہ بہت پرند بالاے خیمہ اُس مرد ضعیف کے سر پر سایہ فگن ہین اور بہت سے چرند درندہ
بیرون باغ بیخود و بیدم پڑے ہوے ہین یہ اُس مرد ضعیف کے گانے کا اثر ہی کہ انسان تو کیا حیوان
تک بیخود ہین اور وجد کر رہے ہین حیوان تو حیوان درخت و در و دیوار بسبب وجد کے جھوم رہے
ہین جب اسکا یہ حال ہوا کہ بیخود ہو کر جھومنے لگی اُسوقت اسکے دل نے کشش کی اور اُسنے خیال کیا
کہ اُسی مقام پر چلکر ذرا دیر ٹھہر کر گانا سنو کیونکہ اسقدر عمر آئی ایسا گانا سننے مین نہین آیا ہی یہ کون
ہی اسکو تو آجتک مین نے نہین دیکھا یہ کوئی نیا گویّا ہی اور اس دربند کا رہنے والا بھی نہین معلوم
ہوتا ہی ذرا چلکر دریافت کرنا چاہیے اگر یہ میری نوکری کرے تو اسکو نوکر رکھون اس سے خوب
دل بہلا کریگا کچھ دیر تو غم غلط ہوگا یہ دل سے باتین کرکے تخت پر سے اُتری اور طرف محفل کے چلی
راوی بیان کرتا ہی کہ گو اسکا قصد وہان جانے کا نتھا مگر خواجہ کے گانے نے اسکو بھی بیقرار کر دیا اور
کھینچ بلایا گانا کیا ہی گویا مقناطیس ہی کہ جس طور سے مقناطیس لوہے کو اپنی طرف کھینچتا ہی اسی
طور سے خواجہ کا گانا جہان کسی نے سُنا بس دل بیقرار ہوگیا جہان کہین ہوا کھنچکر اُسی مقام پر
چلا آیا کہ جہان خواجہ گا رہے ہونگے آمدم بر سر قصہ ادھر سے یہ چلی ادھر خواجہ نے گانا موقوف کیا
نے کو بجانا موقوف کیا تھوڑی دیر مین سب کو ہوش آگیا اپنے آپ مین سب آئے تو تعریف
ہونے لگی روپیہ اشرفی برسنے لگا یہ بیقرار ہو کر چلی تھی جب اُسنے سُنا کہ اُسنے گانا موقوف کیا
دل سے کہا کہ واہ ری تقدیر جب ہم چلے اُسیوقت اُسنے بھی گانا موقوف کیا خیر مین جاکر اور
کہکر گواؤنگی یہ سوچتی ہوئی قریب آئی جیسے ایک خواص کی نگاہ ہوسن پر پڑی اُسنے ہاتھ جوڑکر

مہروش سے کہا کہ ملکہ عالم غضب ہوگیا ملکہ جہان آپکی والدہ سوسن جادو وہ دیکھیے تشریف
لاتی ہین مہروش وماہ وش نے کہا کہ کہان کہان کیا تجکو خبط ہوا ہے وہ اپنے باغ مین آرام فرما رہی
ہونگی وہ اسوقت کہان اُسنے کہا کہ مین سچ عرض کرتی ہون وہ کیا سامنے چلی آتی ہین اب
مہروش وماہ وش نے سر اُٹھا کر دیکھا تو واقعی سوسن چلی آتی ہے یہ دیکھنا تھا کہ دم نکل گیا صرف
اس خیال سے کہ ایک تو نیا گویا یہان موجود ہے دوسرے جمال صرف اس خیال سے کہ اگر طلب
کیا تھا تو ہمسے اجازت کیون نہ حاصل کر لی بدون اجازت کے کیون طلب کیا صرف اسی خفگی
کا خیال تھا مگر اب کیا ہوتا ہے سوسن کو دیکھتے ہی دونون کی دونون اُٹھ کھڑی ہوئین انکا اُٹھنا تھا
کہ سب خواصین مصاحبین بھی کھڑی ہوگئین خواجہ نے جو یہ رنگ دیکھا گھبرا کر کہا کہ کیون ملکہ کیون
کیا ہوا جو اسقدر آپ پریشان ہوگئین مہروش نے کہا کہ اُستاد کچھ نہین والدہ ماجدہ تشریف لاتی
ہین ہم آنکے استقبال کو جاتے ہین نہ معلوم اسوقت کس غرض سے تشریف لائی ہین کیونکہ یہ وقت
تو آنکے آرام کرنے کا ہے یہ جو انھون نے کہا خواجہ نے بھی پلٹ کر دیکھا اور جمال نے بھی جمال تو
ہزار مرتبہ دیکھ چکا ہے مگر خواجہ نے دیکھا کہ ایک ضعیف سی عورت سوسنی رنگ کی پوشاک پہنے
ہوے مگر چہرے سے خباثت ہویدا ظاہر بڑی لکاتہ شیطان کی خالہ چہرے سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ
ساحرہ زبردست ہے بادۂ کبر ونخوت سے مست ہے آنکھون اور کانون سے شعلے نکل رہے
ہین بدون جلائے خود بخود آتش بغض ونفاق سے جل رہی ہے گو ابھی زندہ ہے مگر آتش دوزخ
نے اسکو پردۂ دنیا پر آکر گھیرا ہے دونون آنکھین دو طاس خون معلوم ہوتی ہین ایسی
بڑھیا ہے کہ منھ مین دانت ہین نہ پیٹ مین آنت مگر بظاہر سحر وساحری مین اپنے وقت کی
سامری وجمشید ہے مکر ودغا مین شیطان کی اُستانی بلکہ نانی ہے چھوٹی کا ندھے پر پڑی ہوئی
اسطرف چلی آتی ہے خواجہ اسکی صورت دیکھکر خائف ہوے یا حفیظ و یا حفیظ دل مین پڑھنے
لگے اور کہنے لگے کہ جل تو جلال تو آئی بلا کو ٹال تو مگر دل مین خوش بھی ہوے کہ یہ لکاتہ یہان
آگئی ہے مین اسکا کام اسی مقام پر تمام کیا چاہتا ہون جاتی کہان ہے مجکو تکلیف بھی نکرنا پڑی مگر
راوی بیان کرتا ہے کہ بسبب سحر کے ایسی وہ بدشکل تھی اور ایسی بدصورت تھی کہ دیو بھی دیکھتا
تو ڈر جاتا تھا نہ وہ سحر بنی ہوئی تھی اُسکے اشارون سے افسون گری وشعبدہ بازی پیدا تھی

خواجہ نے اسکو دیکھکر جمال راہدار سے کہا کہ کیا یہ ہی سوسن جادو دربند سوسن کی مالک
ہی اور اسی کی حفاظت میں لوح طلسم ہی جمال نے جواب دیا کہ جی ہاں یہی لڑکا مہر وخش و ماہ وخش
کی مادر نامہربان ہی خواجہ نے کہا کہ یہ تو ایسی بدصورت ہی کہ خدا اسکی صورت نہ دکھائے اور لڑکیاں
ایسی صورت میں جمال نے جواب دیا کہ ای استاد یہ ایسی بدصورت و بدشکل نہیں ہی بلکہ سحر سے اپنے کو
ایسا بنائے ہوئے ہی عورت وضعدار و خوبصورت ہی نہ ایسی ضعیف ہی جیسی کہ اس وقت ہی
یہ حالت اسنے اپنی سحر سے بنائی ہی خواجہ نے جواب دیا کہ یہ نئی بات ہی ہمنے جسقدر جادوگرنیاں بدصورت
دیکھیں انکو یہی دیکھا کہ وہ اپنے کو سحر سے خوبصورت و شکیل بنائے رہتی ہیں برخلاف اسکے
کہ اسنے اپنے کو بدصورت بنایا ہی نہ معلوم اسکا کیا سبب ہی جمال نے جواب دیا کہ کوئی تو سبب ہوگا
خواجہ نے کہا خیر میرے خدا نے اسکو یہاں پہونچا دیا اب یہ موت کے پنجہ میں آگئی ہی قضا اسکو
گھیر کر لائی ہی اب یہ جاتی کہاں ہی بڑی زحمت سے بچا خداوند کریم بڑا کارساز ہی اب یہ خود اب
پہونچی ملی ہوئی اسکو پالونگا اور بیہوش کرکے اسیر کرونگا گو قبل میں میرا قصد تھا کہ
مہر وخش و ماہ وخش کو بیہوش کروں ایک کی صورت آپ بنوں اور ایک کی صورت خود بنوں
اور پھر سوسن کے پاس جاکر عیاری کروں اور اسیر کرلوں جب وہ یہاں خود آگئی ہی تو اب
کیا ضرورت ہی خدا نے اسکو یہاں پہونچا دیا قضا اسکا دامن پکڑ کر اسطرف کھینچ لائی کیا قدرت خدا
او ہجان کبریائی ہی جمال نے کہا کہ استاد ذرا آپ سنبھلکر بیٹھیے گا یہ لڑکیاں بڑی چالاک اور ہوشیار ہیں
خواجہ نے کہا کہ تم دیکھنا ہوتا کیا ہی میں پہلے ہی صورت دیکھکر پہچانا ہوں ... میرا استادوں
میں یہ باتیں ہو رہی ہیں کہ اس مقام پر کوئی نہیں ہی سب سوسن کے استقبال کو گئے ہیں
نے پیچھے خواجہ کو اشارہ میں جواب دیا کہ خداوند کریم آپکی آرزو پوری کرے اور آپکے بدولت میری بھی مراد کو
بر لائے اور آپکو کامیاب کرے یہاں یہ گفتگو ہو رہی ہی ادھر مہر وخش و ماہ وخش دونوں ماں کے
استقبال کو مع خواصوں کے چلی تھیں تھوڑی دور راہ طے کی تھی کہ سوسن کی نگاہ اسپر پڑی اور انکی
سوسن پر ان دونوں نے سبت جھککر اور مودب ہوکر ماں کو مجرا کیا اسنے جواب دیا کہ سلامت رہو زندہ رہو
میں تمھاری شادی ہوتے دولہا آئے بچے ہوں پروان چڑھو اور چند قدم بڑھکر گلے سے لگایا پیشانیوں پر
بوسہ دیا گو انسے ناراض ہی بسبب سحر و ساحری کے نہ حاصل کرنے سے مگر پھر بھی ماں کی محبت ہی اور الفت ...

کچھ بیمار آ گیا بیتابانیوں کو چوم کر کہا کہ کیا سبب تھا جو کئی دن سے نہیں آئیں نصیب دشمنان مزاج تو اچھا تھا
مہروش وماہ وش نے جواب دیا کہ جی ہاں طبیعت تو اچھی تھی مگر کچھ نزلہ کی شکایت تھی اس سبب سے حاضر
نہو سکی کہا اب تو کوئی شکایت نہیں ہی کہا کہ جی نہیں اب تو بخوبی طبیعت اچھی ہی کہا کہ کیون یہ جلسہ آج کیسا ہی
کہا کہ ایک گویا کوہ بے ستون کیطرف سے بعد برباد ہونے کوہ بے ستون کے اور بے ستون جادو کے
مارے جانے سے تباہ و برباد ہو کر ادھر نکل آیا یہ وہ گویا ہی جو کہ بے ستون کے پاس ملازم تھا اور جمال سے ابدا کہ
جو آپکا ملازم ہی اسنے اس سے علم موسیقی کی تعلیم پائی ہی ہمنے جو سنا اور یہ سنا کہ گاتا خوب ہی پہلے اسکو کل
اس جلسہ مین بلایا کہ جو جلسہ سحر کا کنارے تالاب کے شب بعد برپا ہوتا ہی وہاں اسکا گانا سنا ہمکو پسند
آیا آج اسکو اپنے مکان پر مع جمال راہدار کے طلب کیا اسیکے گانا سننے کے لیے یہ جلسہ آراستہ کیا ہے آپکو
اس غرض سے اطلاع نہیں دی کہ اگر اچھا گاتا ہوگا تو ہم اسکو لیکر آپکی خدمت مین حاضر ہونگی آپکو کیون
زحمت دین سوسن نے کہا کہ مین حیران تھی کہ جلسہ کیسا ہی اور یہ کون گا رہا ہی مین اسوقت بیٹھی تھی
کچھ ایسی پریشان ہوئی اور دل گھبرایا کہ باغ مین ٹھہرا نہ گیا مین نے قصد کیا کہ مریخ کے پاس چلون وہان کچھ جی بہلاؤن
تخت پر سوار جاتی تھی کہ گانے کی کان مین صدا آئی کچھ ایسی وہ بھلی معلوم ہوئی کہ اس صدا کیطرف چلی
یکایک وہ صدا تمھارے باغ سے آتی ہوئی معلوم ہوئی مین یہان آئی باغ کو آراستہ پایا روشنی دیکھی مین نے
خیال کیا کہ لڑکیون نے جلسہ آراستہ کیا ہی چلو ذرا یہان دم بھر ٹھہر کر جی بہلاؤن یہان جو آئی تو ایک نئے شخص کو
گاتے ہوے دیکھا اب تو اور زیادہ اشتیاق ہوا تخت پر سے اتر کر چلی کہ اسنے گانا موقوف کر دیا کیا بری تقدیر ہی
ان دونون نے جواب دیا کہ آپ تشریف لیچلیں وہ گائیگا آپکے دلکو خوش کریگا اماں جان یہ بڑا صاحب کمال ہی ستار بھی
خوب بجاتا ہی اور گاتا بھی خوب ہی تو یہ دونون خوب تعریف کرینگیں آسمان پر چڑھا دیا وہ ہان ہان کرتی ہوئی
انکے ہمراہ آئی جہان جلسہ آراستہ تھا جب وہ قریب آئی جمال نے بھی اور خواجہ نے اٹھکر سلام کیا خواجہ نے دعا
دی کہ اعلی اعلی مراتب رہین ای ملکہ سوسن جادو وآفتاب سحر وساحری آپ ہی کے دم سے روشن ہی
آپ پر سامری وجمشید کی دیا رہے مین ایک مدت سے آپکی قدم بوسی کا مشتاق تھا کوہ بے ستون پر آپکی
عنایتون اور مہربانیون ومروتون کا حال سنتا تھا کہ جو آپ لوگونکے ہمراہ کرتی تھین اور دل بیقرار رہتا تھا
کہ کسی تدبیر سے آپکی خدمت مین پہونچون مگر بے ستون جادو کی خدمت سے مہلت ہی نہین ہوتی تھی
وہ کچھ ایسا کرم فرماتے تھے کہ جسکے سبب سے انکے قدم ترک کرنیکو جی نچاہتا تھا خیر وہ گھر تو برباد ہوا تقدیر نے

یہان پہونچا دیا آپکے قدم دیکھنا نصیب ہین سچ ہے جو میرے دل مین آیا کہ جمال پاس چلون یہان آیا تقدیر نے
جو رسائی کی تو شاہزادیون کی خدمت مین حاضر ہونے کا اتفاق ہوا انھون نے مجھ ایسے نالائق کی ایسی قدردانی
کی اپنی صحبت مین طلب فرمایا یہان حاضر ہوا مین خود اس امر کی خواہش رکھتا تھا کہ آپکی زیارت نصیب ہو مین ضرور
شاہزادیون سے عرض کرتا کہ آپ مجھکو ملکہ کی خدمت مین لیچلین تاکہ مین آپکی بھی قدمبوسی حاصل کرون چونکہ میرے
مقدر مین آپکی زیارت نصیب ہونی تھی آپ نے ایسی رسائی کی کہ آپ خود تشریف لائین اسوقت مین اپنی خوشی کی کیا حالت
بیان کرون واقعی جامہ میرا تنگ ہوگیا مین اپنے پیرہن مین نہین سماتا ہون کیونکہ خداوند نے میری خوشی کے
موافق اسوقت تقدیر فرمائی آپکے نور جمال سے میری آنکھونکو منور فرمایا آپکے تشریف لانے سے دوسرا رنگ شغل کا
ہوگیا اب اور ہی رونق ہوگئی یہ ابھی بچہ ہین انکو ان باتون کی کیا قدر ہے ہان آپنے بڑے بڑے گانے والونکو
سنا ہے آپ قدر فرمائیے گا مین یہی افسوس کر رہا تھا کہ افسوس اسوقت کوئی قدردان نہین ہے مین کسکو گانا
سناؤن اگر کوئی قدردان ہوتا یہ میرا گانا سنتا تو قدر فرماتا مین شاہزادیون کی خوشی کر رہا تھا انکا دل
بہلا رہا تھا ہان اب میرا بھی دل لگیگا اور جو جو کمال مجھکو آتے ہین اور جسقدر مجھکو گانا آتا ہے سب اسوقت
آپکے روبرو گاؤنگا اور آپکو سب کمال دکھاؤنگا کیونکہ آپ صاحب قدر ہین خواجہ نے کچھ ایسی تقریر کی کہ
سوسن جادو خواجہ کی دام تقریر مین اسیر ہوگئی صرف باتون ہی پر فریفتہ ہوئی گانا تو درکنار ہے خواجہ
نے اسکو دام تقریر مین اسیر کرلیا وہ یہ کہکر مسند پر بیٹھی کہ واقعی آپ خوب گاتے ہین مین دور سے سنتی
ہوئی چلی آتی ہون گو میرا قصد ادھر آنے کا نہ تھا مگر آپکی آواز اور گانے نے ایسی کشش کی کہ مین ادھر
کھنچی ادھر چلی آئی یہان آکر آپکو گاتے ہوئے پایا بڑے عرصے تک درختون کی آڑ مین کھڑی ہوئی سنا کی
جب دل بہت بیقرار ہوا یہان آئی آپنے یہ غضب کیا کہ میرے آتے ہی گانا موقوف کردیا خواجہ نے جواب دیا
کہ اے ملکہ یہ آپکی قدردانی اور پرورش ہے کہ مجھ ذرہ بیمقدار کی اسقدر تعریف فرماتی ہین اے ملکہ عالم مین گانا
کیا جانون کچھ آئین بائین شائین بک کر آپ لوگونکو خوش کرکے شکم پروری دن بدن بسر کرلیتا ہون ورنہ جو گاتا ہے
وہ مجھکو کب آتا ہے سچ تو یہ ہے کہ یہ جمال مجھسے اچھا گاتا ہے سوسن نے جواب دیا کہ اس عجز و انکسار نے تمھاری
یہ قدر بڑھائی ہے اور اس مرتبہ کو پہونچایا ہے کہ ہر ایک قدر کرتا ہے اور عزیز رکھتا ہے مین اپنے علم سے [illegible]
کہتی ہون اور جسقدر مین نے سنا ہے اسکے موافق کہ واقعی اسوقت تمھارا مثل و نظیر نہین [illegible] ہے
واقعی مین نے بڑے بڑے جلسے دیکھے اور بڑے بڑے گانے والونکا گانا سنا مگر کسیکو ایسا نہین پایا جیسا

گویا یا گانے کی صفت یہ ہے کہ دل بیقرار ہو جائے جو جہان پر ہو اُسی مقام پر بیخود ہو کر رہ جائے اگر کوئی بھی ہو
تو یہی جی چاہے کہ پر پیدا ہون اور مین اُس مقام پر پہونچ جاؤن جہان یہ گانا ہوتا ہے اور جب گانیوالا
تان لے دل بیقرار ہو جائے یہ آخر مین نے آپ ہی کے گانے مین دیکھا کہ مین جاتی کہان تھی ادھر چلی کہان
آئی دل بیقرار ہو گیا لاکھ مین نے چاہا کہ اپنے کام کو جاؤن دل نے گوارا نہ کیا آخر بدون ادھر آئے قرار
نہ آیا خواجہ نے کہا کہ آپکی عنایت ہے اور آپکی صرف قدردانی ہے خیر جو مجھکو آتا ہے وہ آپکو سناتا ہون سوسن
نے کہا کہ پہلے یہ تو فرمائیے کہ آپکا آنا کیونکر ہوا تب خواجہ نے تمام حال جو کہ مہروش و ماہ وش کے روبرو
پہنچنے کا اور کوہ بے ستون کے برباد ہونے کا اور بادشاہ سابق کے رہا ہونے کا اور بے ستون جادو
کے مارے جانیکا اور اپنے تباہ ہو کر نکلنے کا اور ادھر اس قصد سے آنیکا کہ جمال کو اپنا خلیفہ کرون سب
بیان کیا اور کہا کہ اس غرض سے ادھر آنا ہوا ناظرین کی خدمت مین عرض ہے کہ بسبب مکرر ہونے کے
اور طول کے اس مقام پر اس تقریر کو نہین تحریر کیا سوسن نے یہ سنکے دریافت کیا کہ اب طلسم کشا
کا کیا قصد ہے کہا کہ مین نے سنا ہے کہ اب یہ فکر ہو رہی ہے کہ کسی تدبیر سے مریخ آتش خوار کو قتل کیا چاہیے
تاکہ راہ دربند کی کھلے اور دربند مین جا کر لوح کی فکر کیجائے کیونکہ بادشاہ طلسم سیماب بلند آواز نے
شریک ہو کر طلسم کشا کو سب حال سے آگاہ کر دیا دوسرے حکیم استقلینوس سے جب مین چلا تھا تو
مین نے یہ سنا تھا کہ عمرو عیار ادھر کا قصد رکھتا ہے پہلے وہ آئیگا برائے دریافت حالات پھر اُسکے
بعد طلسم کشا آئیگا جب وہ یہان کے حالات دریافت کر کے جا چکیگا خداوند خیر کرین سوسن
نے جواب دیا کہ وہ لوگ اسی حسرت مین رہینگے میری زندگی تک تو اس دربند پر قبضہ پا نہین سکتے ہین
نہ مریخ کو قتل کر سکتے ہین نہ لوح ملسکتی ہے وہ ساربان زادہ کیا لیاقت رکھتا ہے جو ادھر آئیگا اگر آئیگا
تو اسیر ہو جائیگا اُسکا کیا منحصر ہے وہ جو بڑے حکیم ہین اور وہ جو بڑے بادشاہ طلسم ہین جو کہ مدتون
حکومت طلسم کر چکے ہین وہ تو آ کر دیکھ لین کہ یہان سے کیونکر زندہ جاتے ہین ان لوگون پر کیا موقوف ہے
خود طلسم کشا آ کر دیکھ لے کہ وہ یہان سے زندہ بھی جاتا ہے گو مالک اسم اعظم یعنی باطل السحر ہے مگر پھر بھی
زندہ نہ جا سکیگا اسیر ہو جائیگا ورنہ قتل کیا جائیگا کیونکہ یہ طلسم مثل اور طلسمون کے نہین ہے کہ باسانی
فتح ہو جائے اور لوح ملجائے جب تک لوح نہ ملیگی طلسم کا فتح ہونا دشوار اور پھر جب یہ دربند
نہ فتح ہوگا نہ ملیگی اس دربند کا فتح ہونا دشوار ہے کیونکہ یہ دربند بھی اور دربندون کے مانند نہین ہے کہ فتح ہو جائے

یہ کوہ بے ستون نہیں ہے کہ خرچ کرلیا میں بے ستون جادو نہیں ہوں کہ قتل کر ڈالا ایسا قتل کرنا بھی بہت دشوار ہے خبر اگر عمرو عیار آتا ہے تو آنے یہان ذرا مزہ بھی پاے خواجہ نے جواب دیا کہ ملکہ وہ بہت بڑا مکار اور جعلساز و عیار ہے سوسن نے کہا کہ مین اُسکے حال سے بخوبی آگاہ ہون وہ میرا کیا بنا سکیگا یہان آکر سوائے ذلیل ہونے اور اسیر ہونے کے دوسری بات اُسکو نہ حاصل ہوگی خواجہ نے کہا خیر ہمکو اس سے کیا غرض خداوند ایسا ہی کرین اُسنے میرا بہت دل دکھایا ہے اور بہت بڑا صدمہ دیا ہے اس حالت کو پہونچا ملکہ نے کہا کہ یہان آکر اس سے بدتر اُسکی حالت ہوگی تم دیکھ لینا اگر یہان ہوگے آپنے جواب دیا کہ خداوند اُسکی صورت نہ دکھائین خداوند ایسا کرین کہ وہ منحوس قدم یہان نہ آئین ملکہ نے کہا کہ آئینگے تو کیا ہوگا ماہ دولت کو نہ عمرو سے خوف ہے نہ حمزہ سے نہ اور کسی سے اب تم کچھ گاؤ تاکہ دل خوش ہو اس بیکار کی تقریر سے کیا فائدہ خواجہ نے اُسکی تقریر سنکے دل مین کہا کہ بڑی متکبر ہے دیکھو اسکا کیونکر غرور نکالتا ہون جاتی کہان ہے جیسا یہ مجکو برا کہتی ہے ویسی ہی یہ سزا پائیگی میرے ہاتھ سے ماری جائیگی یہ کہکر آپنے کہا کہ ملکہ سنو مین گاتا ہون بس آپنے لے اٹھائی اور گانا شروع کیا خوب خوب گائے سوسن جادو کو مست کردیا اور سب محفل کو خلاصہ یہ کہ خواجہ ایسا گائے کہ سوسن وجد کرنے لگی اور سوائے آہ کے اُسکی زبان سے دوسرا لفظ نہ نکلتی تھی گاتے گاتے ایک مرتبہ آپ اُٹھ کھڑے ہوے اور گھنگرو پاؤن سے باندھے گانے بھی جاتے ہین تالی بھی بجاتے جاتے ہین اور گت بھی ناچتے جاتے ہین یہ غزل کاشف لکھنوی کی ورد زبان ہے

## غزل

مقام اُسنے کیا ہے لامکان پر
نہین ٹوٹا ہے شیشہ ہے کا ساقی
مزہ ہے آجتک اُسکا زبان پہ
نہین بیٹھا ہے تو زاہد اگر سے
کیا قبضہ بتون نے اُس مکان پر
ملایا خاک مین جس طرح مجکو
کمر باندھے تو قاتل امتحان پر
ہے کاشف زار ایسا کیا اٹھے گا

نئی بیداد ہے مجنونا توان پر
گرا ہے آسمان مجنونا توان پر
نہ مسجد مین ہے نہ بتکدہ مین
نگاہی لے ذرا اپنی زبان پر
خدا کی شان ہے وہ بت خدا ہو
غضب ٹوٹے خدا کا آسمان پر
تڑپنے سے مرے دل کے شب ہجر
مرے گا رشک کی صورت جہان پر

ہماری آہ کب ہے آسمان پر
کمر باندھی ہے اُسنے امتحان پر
لب شیرین کا بوسہ اک لیا تھا
بتا دل اب اُسے ڈھونڈھون کہان پر
ہمارا دل جو تھا اللہ کا گھر
جو نام اللہ کا آئے زبان پر
ابھی ہم تیغ پر رکھدین سر گلے کو
گرے بجلی الٰہی آسمان پر
یہ غزل گاتے جاتے تھے اور گت ناچتے

جاتے تھے کبھی ایک گھنگرو بولا کبھی دو کبھی سب کبھی آدھے کبھی کوئی نہ بولا کبھی آپنے گت تلپتے ناچتے ٹھوکر لی کہ
یہ معلوم ہوا کہ اب گرے اُسی حالت میں سنبھل گئے گرتے گرتے اب جو اٹھے تو ہاتھ میں ساغر بہشتیہ
شراب کا تھا بس اُسی گت ناچنے اور گانے میں ساغر کو لبریز کیا اُسکو سر پر رکھا اور گت شروع کی
نئے طریقہ سے گائے اور ناچے ذرا بھی جام کو حرکت تک نہ ہوئی گو سینکڑوں ٹھوکریں لیں کبھی بیٹھ گئے
کبھی آنکھ کھڑے ہوئے کبھی توڑا لیا کبھی بیٹھکر بتایا ہاتھوں سے کبھی آنکھ کا اشارہ کیا یہ کمال دیکھکر اہل محفل
کا یہ حال ہے سوائے واہ واہ کے دوسری صدا نہیں ہے ہر طرف صدائے احسنت و مرحبا بلند ہے
سب وجد میں ہیں جہاں پر سوسن بیٹھی ہوئی تھی ٹھوکریں لیتے ہوئے توڑے لیتے ہوئے اُسکے
قریب آئے جام شراب لبریز کیا ہوا سر پر تھا اُسی حالت میں سر جھکا کر کہا کہ ایسے قدردانوں کو شراب سر
سے پلاتے ہیں یہ کہکر جام پیش کیا راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ خود بھی کہہ چکے تھے کہ میں ساقی گری خوب کرتا ہوں
اور مہرو وش و ماہ وش نے بھی سوسن سے کہا تھا کہ انھوں نے اپنی ساقی گری کی بہت تعریف کی ہے اور کہا
ہے کہ میں ناچتا بھی خوب ہوں جو گھنگرو آپکی اجازت ہو وے بولیں اگر حکم ہو ایک بھی نہ بولے اُسی حالت
گت ناچنے میں میں سب سے شراب پلاتا ہوں اسی غرض سے میں نے میکدہ اُنکے سپرد کر دیا ہے چلکر ملاحظہ
فرمائیے گا کہ کس سلیقہ سے شراب کشتیوں میں لگا کر لائے ہیں کہ آجتک کوئی اس طور سے نہیں لایا ہے نہ
لائیگا سوسن نے آکر دیکھا بھی تھا کہ واقعی نئے طریقہ سے کشتیاں آراستہ کی ہیں بہت خوش ہوئی تھی
دل میں اُسنے کہا تھا کہ یہ آدمی لائق نوکر رکھنے کے ہے آپنے بھی یہی کہا تھا کہ جو گھنگرو آپکی اجازت ہووے
بولیں چنانچہ اُسی طریقے سے آپ ناچے اور گائے اور جام شراب سامنے لیکر آئے جب انھوں نے
سر جھکا کر اُسکو جام دیا اُسنے وہ جام شراب لیکر ہاتھ پر رکھا اور کچھ پس پشت پلٹ کر دیکھا اُسکے بعد
اُسنے قصد کیا کہ جام کو لبوں سے لگا کر بے اندیشہ انجام پی جاؤں آپ اُسکے پشت کی طرف دیکھنے سے
ہوشیار ہو گئے تھے یہ خیال کیا تھا کہ خواجہ اسکا پشت کی طرف دیکھنا خالی از علت نہیں ہے ہوشیار
ہو جانا چاہیے ایسا نہو کہ دھوکا کھاؤ کیونکہ یہ کہہ چکی ہے کہ میں ہوشیار رہوں اُسنے کوئی تدبیر اپنے
بچاؤ کی کی ہو تو تم اسیر ہو جاؤ بس انکا ہاتھ گلیم پر تھا اور جال پر اور اُسکی طرف دیکھ رہے تھے
مگر تیوڑ دور کھڑے کہہ رہے تھے کہ ملکہ شراب نوش فرمائیے تاکہ سرور ہو میرے گانے کا لطف حاصل
ہو اور ادھر اُسنے پینے کے قصد سے جام طرف لبوں کے بڑھایا کہ یکایک جام کے اندر شراب نے

جوش مارا اب اسنے شراب کی طرف بنگاہ تند دیکھا اور کہا کہ او شراب بتا کہ تجھ مین کیا ہی جو تو جوش مارتی
ہی جام مین سے آواز آئی کہ ای ملکہ خبردار ہو جاؤ اور ہوشیار ہو یہ کوئی نہین ہی بلکہ خواجہ عمرو عیار
حمزہ خود ہی تمھارے اسیر کرنے کو بحکم حمزہ یہان آیا ہی اس جام مین بیہوشی ملی ہی ادھر تمنے پی اور ادھر بیہوش
ہو کر گرین مین خالص شراب نہین ہون بلکہ مجھ مین حد اعتدال سے زیادہ بیہوشی ہی اور جس قدر یہان شراب
ہی سب بیہوشی آمیز ہی تمھاری لڑکیون کو اسنے دھوکا دیا ہی صرف تمھاری و مریخ کی تلاش مین آیا ہی
اسنے کل ہی تالاب والے جلسہ مین چاہا تھا کہ اپنا رنگ جماؤن ساقی گری کرکے مریخ کو شراب بیہوشی آمیز
پلا کر بیہوش کرون مگر اس سبب سے مجبور ہو گیا کہ وہان اسکا چرچا ہی نہین ہوا بلکہ اسنے خود
خواہش کی تو مہروش نے کہا کہ یہان شراب خواری کی اجازت نہین ہی یہ خاموش ہو رہا یہان بھی
آکر اسنے یہ ڈھنگ ڈالا تھا کہ مریخ کو طلب فرمائیے مہروش نے انکار کیا مگر اسنے اسیر بھی اپنا کام کیا
گویا اسکو خبر تھی کہ تم آؤگی جو اسنے پہلے سے بیہوشی ملا رکھی تھی بہت جلد اسیر فرمائیے یہ عمرو ہی یہ عمرو
ہی یہ عمرو ہی یہ صدا دیکر شراب شعلہ جوالہ بنکر جام سے اڑ گئی اور ملکہ ہو کر آتش شعلہ سے بھی یہی
صدا آئی اس واقعہ کا ہونا تھا اور شراب کا شعلہ بنکر اڑنا تھا کہ سوسن نے یہ کہکر قصد کیا کہ [illegible]
کہون کہ او ساربان زادے مین نے تجھکو پہچانا تو جاتا کہان ہی بڑا غضب کیا تھا تجھکو مار لیا تھا اگر
مین اپنا بند و بست نکرتی تو تو اپنا کام کر چکا تھا مین نے جب سے یہ سنا ہی کہ [illegible] کم بخت آگیا ہی اسکے
ساتھ اسکا عیار بھی ہی اسوقت سے مین نے اپنا بند و بست کر لیا ہی ورنہ [illegible] نہ تھی بھلا [illegible] کیا پا سکتا
تھا اور بچ سکتا ہی اب میرے ہاتھ سے بچکر جاتا کہان ہی مین نے پہچان لیا تجھکو تیرے حال سے شراب نے
آگاہ کیا مین حیران تھی کہ یہ کونسا قیصر زمان نوشخان کہان سے آیا ہی [illegible] بدن
تو مین نے از بسکہ ہیبت سے کو بے اسکی سرکار مین دیکھے مگر اسکو نہین دیکھا پھر یہ خیال کیا تھا کہ شاید
اب نوکر رکھا ہو مگر دل نہ گواہی دیتا تھا آخر کو حال کھلا [illegible] جاتا ہی [illegible]
اسے منع کیا تھا کہ اب کوئی نہ آنے پائے جب تک ہمسے اجازت نہ لیجائے [illegible]
قاتل کو اپنا مہمان کیا اور جسکو یہان لیکر آیا اسکو خوش خوش بٹھایا [illegible]
بنا کر لایا تھا واہ کیا خوب یہ ہماری لڑکیان ہین کہ ہمسے اطلاع بھی نہ کی ایک غیر شخص کو اپنے [illegible]
میری شامت اعمال کہ مین کیون ادھر آئی تو بچ گئی نہ معلوم یہ رہ گیا آفت برپا [illegible]

جبکو یہان ہونچایا نہ میرا دل گھبراتا نہ مین ادھر کو آتی میری تقدیر مین تو اسکو اسیر کرنا تھا اور سب ساحرون
مین نام پیدا کرنا تھا یہ کہکر اُسنے بنگاہ غور خواجہ کی طرف دیکھا اودھر خواجہ نے جیسے ہی شراب کے جوش کو
دیکھا اور یہ سنا کہ سوسن نے دریافت کیا کہ ای شراب بتا کہ تجھ مین کیا ملا ہی جو تو جوش مارتی ہی اور
جام کے اندر سے صدا آئی کہ ملکہ ہوشیار ہوجاؤ اور خبردار ہوجاؤ یہ خواجہ عمرو ہی عیار حمزہ بس سوسن
جب تک خبردار ہوسے ہوے آپنے جلدی سے جال مارا جو کچھ مال و اسباب روپیہ اشرفی زر و جواہر تھا
سب جال سے اٹھالیا بلکہ وہ کشتیان اور جو سامان نقرئی و طلائی سامنے رکھا ہوا تھا سب
جال مارکر نذر زنبیل کیا اور خود گلیم اوڑھکر غائب ہوگئے اُس مقام سے ہٹکر دوسرے مقام پر گلیم
اوڑھکر کھڑے ہوگئے مگر جمال سے اُسی حالت گلیم اوڑھنے مین کہا کہ ای جمال اپنے کو بچا میرا راز
افشا ہوگیا سوسن تجکو مار ڈالے گی مین تو اپنے کو بچاتا ہون تو بھی بچ بچو جمال سے کہا یا تو جمال خواجہ
کی طرف دیکھ رہا تھا یا یہ جو خواجہ کی صدا سُنی اور خواجہ کو اپنے مقام پر نہ پایا جب تک سوسن
ہوشیار ہوکر سحر کرے جمال بھی وہان سے چلدیا اور جلدی سے چبوترے پر سے کود کر درختون کی
آڑ مین ہوگیا ادھر سب خواصین دو دونون شاہزادیان دیکھ رہی تھین کہ یہ کیا واقعہ ہوا اور کیا
امر ہی شراب سے کیسی صدا آرہی ہی یا تو گانا سن رہی تھین اور ناچ دیکھ رہی تھین یا اس واقعہ
کو دیکھکر حیران ہوگئین جب شراب شعلہ بنکر اڑی اور یہ صدا دی کا ادھر سوسن سنے یہ تقریر کی
اتنو سبکے حواس جاتے رہے اور سب بدحواس ہوگئین کہ یہ کیا واقعہ ہی یہ عمرو یہان کہان سے
آگیا یہ کیا خبر شراب نے دی ادھر سوسن نے گیر کہکر خواصون سے کہا کہ وہ سامنے عمرو کھڑا ہوا
ہی مین نے سحر سے اسکو مجبور کردیا ہی تم جاکر پکڑ لو اب بھاگ نہین سکتا ہی انھون نے سوسن کے
کہنے سے ادھر کو دیکھا دیکھا کہ تو نہ عمرو ہی نہ کوئی ہی بلکہ جمال و قیصر تان توڑ خان بھی غائب ہین اور
سب مال و اسباب بھی مع اوگالدان اور خاصدان و چنگیر و کشتیون کے غائب ہی انھون نے
یہ دیکھکر عرض کیا کہ ملکہ عالم عمرو کہان ہی جسکو آپنے سحر سے اسیر کیا ہی ہمکو تو نہین دکھائی دیتا
ہی آپ ہمکو پتہ بتائیے تو ہم جاکر پکڑ لائین سوسن نے برہم ہوکر کہا کہ وہ میہان قیصر تان توڑ خان
جسکو جمال راہدار اپنا استاد بناکر لایا تھا وہ گویا نہین ہی بلکہ عمرو ہی پکڑ لو انھون نے عرض کیا کہ
ملکہ نہ تو ہمکو تان توڑ خان دکھائی دیتے ہین نہ عمرو نہ جمال راہدار نہ وہ مال و اسباب ہی ہم سب نے

تان توڑ خان کو دیا تھا بلکہ جو چیزین جو کہ سامنے مسند کے رکھی ہوئی تھین اور کشتیان شراب کی
وہ سب غائب ہین یہ آپ فرماتی کیا ہین ہم حیران ہو ہو کر دیکھ رہی ہین ہمکو تو کچھ نظر نہین آتا ہے
یہ جو انھون نے کہا اب سوسن نے بھی اُس طرف دیکھا واقعی کسی کو نہین پایا سب غائب
سے کہا کہ تلاش کرو وہ ابھی اسی باغ مین موجود ہوگا کسی درخت کی آڑ مین پوشیدہ ہو گیا ہوگا
انھون نے کہا کہ ملکہ کسکو تلاش کرین اُسنے کہا کہ ارے کم بختون اُسی گویے کو جسنے باپ وا سینے یار کو
اور جمال را بدار کو اوقچا ون وہ گیا نہ تھا تمھاری مان کا خصم عمرو عیار تھا کہ گویے کی صورت بنکر
آیا تھا اسی باغ مین ہوگا کہین گیا نہوگا بے یار کو مال زادیون تلاش کرو جب اسطور سے گالیان دیکر کہا تو خواصین
اُٹھین ادھر اُدھر تلاش کرنے لگین درختون مین ایک ہلڑ مچ گیا کہ عمرو عیار گویے کی صورت بنکر آیا تھا ملکہ
نے پہچان لیا اسی باغ مین ہے باہر نہ جانے پائے دربان باغ پر جو لوگ برائے پاسبانی مقرر تھے اُنکو بھی اس امر سے آگاہ
کر دیا اور کہدیا کہ خواہ عورت ہو خواہ مرد ہو جو کوئی باغ سے باہر جانے کا قصد کرے اُسکو اسیر کر لینا جانے
نہ دینا بدون اجازت کے یہان بھی سب مستعد بیٹھے ہین خواصین باغ مین درختون مین دوڑ دوڑ کر تلاش
کرنے لگین ایک تلاطم مچا ہوا ہے کوئی نہر مین کودی ہے پانی مین تلاش کر رہی ہے کوئی درختون مین کوئی البیلی
بیلے کے تختہ مین کوئی شمشاد کی روش مین کوئی داغ بر دل لالہ کے درختون مین کوئی پریشان خاطر سنبل سے
اشجارون مین کوئی حیران وار نرگس کے تختہ مین تلاش کر رہی ہے کوئی اُس انبار مین دیکھ رہی ہے کہ جو ہوا
سے برگہائے درخت گرے ہین اور ایک مقام پر اُنکا انبار کر دیا گیا ہے وہ خشک ہو گئے ہین اسی طور سے
تمام خواصین ڈھونڈھ رہی ہین اب یہان پر ملکہ سوسن اور دونون اسکی لڑکیان ہین یعنی مہ وش و
ماہ وش سوسن اُنسے کہہ رہی ہے کہ کیون اسی لیے تمنے یہ جلسہ آراستہ کیا تھا کہ ہمارے قاتل کو اس جلسہ
مین بلایا تھا زمانے کا رنگ بدل گیا ہے کیا خراب زمانہ ہے دنیا کا خون سفید ہو گیا ہے کہ بیٹیان مان کی دشمن
ہون مان کے قاتل کو اپنے پاس جگہ دین غضب کیا کہ آجکل کی اولاد ہوتی ہی ایسی ہے [illegible]
زمانے کا قصور ہے یہ بتاؤ کہ مین جو ماری جاتی تو تمکو کیا ملتا یا تو یہ چاہتا ہے کہ تمکو یہ لوگ [illegible]
اپنے معرفت مین لاتے ہان پہلو گرم کرنیوالے ملتے شب بھر مزے ہوتے ایسی مستی کو آگ لگے وہ دونون
سر جھکائے ہوئے بیٹھی ہین مثل چورون کے دم نکلے ہوئے ہین کہ یہ کیا ہوا رنگ چہرون کے اُڑے ہوئے
ہین زعفرانی ہو رہے ہین حواس درست نہین ہین یہ دل سے کہہ رہی ہین کہ یہ کیا ہوا ہمکو اس حال سے

تھی ورنہ کبھی نہ بلاتے بلکہ خبر کر دیتے یہ تو ورق ہی پلٹ گیا اب کیا جوابدین جو تو تمہارے گھر سے نکلا
واقعی زمانہ ہمکو کیا کہے گا کہ بیٹیوں نے ماں کے قاتل کو اپنے پاس جگہ دی یہ تو خاموش بیٹھی ہوئی دل سے
یہ باتین کر رہی ہین وہ بین کہہ رہی ہے کہ اگر ایسا ہی تھا کہ یہ کوئی آیا تھا تو پہلے ہمکو خبر کی ہوتی ہم سے دریافت
کیا ہوتا اجازت لی ہوتی اگر ہم اجازت دیتے تو پھر طلب کیا ہوتا یہ کیسی خود مختاری کہ بدون ہماری اطلاع
اور خبر کے بلا لیا اور ہمکو آگاہ تک نہ کیا اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ ضرور تمکو بھی معلوم تھا تمہاری
بھی سازش تھی جب اس طور سے سوسن نے لعنت و ملامت کی اسوقت ان دونوں نے ہاتھ جوڑ کر
اور قدموں پر گر کے رو رو کر یون جواب دیا کہ والدہ ماجدہ آپکے سر کی قسم اگر ہم اس حال سے آگاہ ہوں
کل جو ہم جلسہ مین کنارے تالاب کے گئے حسب دستور قدیم جمال بھی آیا مگر بوہم کرکے بیٹھے اس سے
دیر کا سبب دریافت کیا اسنے کہا کہ میرے استاد قیصرتان نور خان آئے ہوئے ہین انکی خاطر مدارات
مین عرصہ ہوا اسنے بہت تعریف کی ہمکو اشتیاق ہوا ہمنے طلب کیا وہ وہان آئے خوب گاسے
ہمکو گانا پسند آیا یہانکا وعدہ لیا آج ہمنے یہان طلب کیا ہم اس امر سے بالکل آگاہ نہ تھے کہ وہ
عمرو عیار ہے نہ ہمکو اسکا گمان نہ یہ معلوم تھا کہ موا وہ نوکری کا اپنی صورت بدل سکتا ہے بڑا مکار
و دغا باز ہے نہ ہمکو جمال سے ایسی امید تھی کہ ہمارا نمک کھائیگا اور ہمارے ساتھ دشمنی کریگا اگر ہم اس
حال سے آگاہ ہوتے تو ضرور آپکو خبر کرتے ہم بالکل ناواقف تھے اسقدر تو حضور ضرور ہے کہ آپسے
اجازت نہ لی اسکی جو چاہے سزا مرحمت فرمایئے ہم اسقدر امر کے گنہگار ضرور ہین ہاتھ جوڑ کر عرض کرتے
ہین جو ہم ابتدا اس امر سے آگاہ ہوں سوسن نے گلے لگا کر کہا کہ یہ امر تو ضرور درست ہے اور تم
سچ کہتی ہو مگر تمکو زیبا تھا کہ تم ہم سے اجازت لیتین ہم اگر مناسب جانتی اور خوب دریافت
کر لیتی تو اجازت دیتی اسوقت کچھ مضائقہ نہ تھا اب جو ہوا سو ہوا آئندہ اسکا خیال رہے کہ اب
ایسا قصور نہو ان دونوں نے کہا کہ اگر ایک مرتبہ ایسا قصور ہو تو آپ ہمکو جو چاہیئے گا سزا
دیجیے گا ای اما جان یہ بتایئے کہ اب کیا ہوگا وہ موا تو بھاگ گیا سوسن نے کہا کہ بیٹیان
نہو وہ جائیگا کہان اسی باغ مین ہے تمہاری خواصین تلاش کر کے پکڑے لاتی ہین مین خود بھی
برائے تلاش چلتی ہوں تم گھبراؤ نہیں اب جو ہونا تھا وہ ہوا اسمین تمہارا کیا قصور ہے بڑی خیر
ہوئی کہ مین اپنا بندوبست کر چکی تھی اگر بندوبست نہ کر چکی ہوتی تو بڑی خرابی ہوتی اسوقت

اور قتل ہوتی یہ کہکر سوسن نے کچھ پڑھا اور پڑھکر اپنے ہاتھ کو دیکھا تحریر پایا کہ عمرو اسی باغ میں موجود ہے
ابھی گیا نہین ہے اُسنے کہا کہ سنا مہر وش رماہ وش وہ ساربان زادہ ابھی گیا نہین ہے اسی باغ مین
ہے چلو ہم تم ابھی تلاش کرین یہ کہکر اُٹھی کہ سامنے سے ایک خواص یہ کہتی ہوئی آئی کہ ملکہ آپ کیون تکلیف کرتی
مین جاتی ہون تلاش کرتی ہون سوسن نے کہا کہ تو بھی تلاش کر اور مین بھی تلاش کرتی ہون مین اکیلی
یہان بیٹھکر کیا کرونگی وہ خواص یہ سُنکے ایک طرف کو چلی گئی اور ڈھونڈھنے لگی سوسن بھی چمن مین
جاکر تلاش کرنے لگی روشنی اسقدر ہے کہ جو ذرے زمین پر پڑے ہین وہ بھی دکھائی دیتے ہین نہ یہ کہ
انسان نہ دکھائی دے مگر جب وہ اپنی حالت پر موجود بھی ہو یہ سب تو تلاش کر رہے ہین پہلے جمال کا
حال ملاحظہ ہو جبکہ اسنے دیکھا کہ خواصین برائے تلاش بحکم سوسن چلین اب اسنے خیال کیا کہ تم پکڑے
جاؤگے اور صرف اسیر ہوے سوسن نے قتل کیا اس سے اپنی جان بچاؤ اور جاکر خواجہ کے حال سے
صاحبقران کو آگاہ کرو کہ خواجہ کو سوسن نے اسیر کر لیا ہے پھر خیال آیا کہ جاؤگے کدھر سے پھاٹک پر
بھی تو حکم جا چکا ہے کہ باہر کوئی نجانے پائے بڑی خرابی ہوئی مفت مین پھنسے اور قتل ہوئے یہ بہت
پریشان ہوا درختون کی آڑ آڑ وہ بہشت بارہ دری پر آیا تو اسنے دیکھا کہ برسات کے پانی بہنے کا
نابدان قد آدم بنا ہوا ہے اسنے خیال کیا کہ اچھی راہ سے نکل چلو بس یہ تو جان بچاکر یہ خیال کرکے
کہ صاحبقران کو خواجہ عمرو کے حال سے آگاہ کرو اور یہ سمجھکر کہ عمرو اسیر ہوگیا ہوگا سوسن
نے سحر کرکے پکڑ لیا ہوگا اسیوقت اسی عالم تعجب مین طرف لشکر صاحبقران کے طرف کوہ بے ستون
کے راہی ہوا مگر یہ بھی دیکھا کیونکہ یہ خواجہ سے دریافت کرچکا تھا کہ لشکر اسلام کہان ہے خواجہ کہہ چکے
تھے کہ حمزہ و صاحبقران مع لشکر کسی مقام پر فروکش ہین کہ جہان پر کوہ بے ستون تھا اور پیدا کر
فرما رہے ہونگے یہ اسکو پتہ تو معلوم تھا ہی تو اس سمت کو چلا اسکو لیے راہ مین دیکھا جاتا ہے اب یہ حال
یہان کا ہمدرد ہوتا ہے کہ تمام خواصین و سوسن خود تلاش کر رہی ہے لیکن کہین نہ خواجہ کا نشان ملتا ہے
نہ جمال کا یہ پریشان ہو ہو کر سحر سے دریافت کرتی ہے سحر اسکو وہین خبر دیتا ہے کہ اسی باغ مین ہے مگر
یہ بھی ایسی بدحواس ہے یہ نہین دریافت کرتی ہے کہ کہان ہے اور کس صورت مین ہے پتہ نہین
ملتا ہے یہ جب سحر سے معلوم ہوتا ہے خود بھی دوڑتی ہے اور ادھر ادھر خواصون کو بھی دوڑاتی ہے
خفا بھی ہوتی ہے گالیان بھی دیتی ہے خلاصہ یہ کہ اسوقت سے صبح تک تمام باغ کو چھان مارا کوئی

گوشہ اور کوئی مقام باقی نرکھا جو نہ تلاش کیا ہو حد کردی کہ درختوں کے پتوں تک میں دالانوں
کی کرسیوں اور چشموں میں تلاش کیا مگر نہ پتہ چلا نہ ملا کوئی یعنی نہ خواجہ ہاتھ آئے نہ جمال آخر کو یہ
تو عاجز ہو کر یہ کہکر چلی آئی کہ جلد تلاش کرکے لاؤ میں تو تھک گئی اور ہوا عمرو نہ ملا اگر تلاش کرکے
نہ لاؤگی تو ایک ایک کو سزا دونگی پھر پہرے والوں سے دریافت کیا کہ کوئی اندر سے باہر تو
نہیں گیا انھوں نے جواب دیا کہ جب سے ہمنے پہر رات گئے سے پھاٹک بند کیا ہی نہ کوئی اندر سے باہر
گیا نہ باہر سے اندر سوا بوے گل اور ہوا کے خصوصًا جس وقت سے یہ حکم ملا کہ کوئی اندر سے
نہ باہر جائے نہ باہر سے اندر آئے اسوقت سے تو ہوا کو بھی ہمنے باہر نہیں جانے دیا ہی جب یہ ان
لوگوں نے جواب دیا کہ کوئی باہر نہیں گیا ہی سوسن نے یہ کہا کہ آخر یہ دونوں کیا ہو گئے کیا بوے گل
ہو کر وحش ہوا پر سوار ہو کر چلے گئے یا ہوا بنکر نکل گئے یا مگس یا پشہ بنکر کسی مقام پر رہ گئے یا اور کوئی
جانور بنگئے بہت تلاش کرو یہ کہتی ہوئی اپنے مقام پر آئی مسند پر بیٹھی دونوں لڑکیاں بھی آکر اسکے
برابر بیٹھیں یہ بہت حیران ہی کہ یہ دونوں کدھر چلے گئے کیا ہوے اسنے پھر سحر سے دریافت کیا پھر
سحر نے یہی خبر دی کہ وہ اسی باغ میں ہیں کہیں گیا نہیں ہی اب اسکو شک گذرا کہ ان خواصوں
میں تو کوئی نہیں ملا ہوا ہی ایک ایک کو بلا کر آئینہ سحر کیا کہ اگر رنگ روغن بیار ہوگا تو اڑ جائیگا
اب جو دریافت کیا تو سب کو اصلی صورت پر پایا یہ شک بھی دفع ہوا مگر یہ بہت حیران ہی پھر اٹھی ادھر
ادھر تلاش کرنے لگی اب اچھی طرح سے دن نکل آیا ہی یہ تو تلاش کر رہی ہی اور خواصیں بھی خواجہ کا
حال سماعت فرمائیے کہ آپ گلیم اوڑھے ہوے سب مال و اسباب نذر زنبیل کر رہے ہیں پہلے تمام
کوٹھریوں کا مال و اسباب نذر زنبیل فرمایا ایک حبہ تک باقی نرکھا بلکہ کچھ خاک تک اٹھا کر نذر زنبیل
کر لی خوب مہروش و ماہ وش کو لوٹا وہ چیزیں جو کہ بظاہر سامنے موجود تھیں انکو نہ اٹھایا اس
خیال سے کہ انکے اٹھانے میں غل پڑ جائیگا اسکے بعد جا کر تمام خواصوں کے مال کو غارت کیا
مصاحبوں کے مال کا سترا بترا کیا خلاصہ یہ کہ آپ رات بھر لوٹا کیے جب خوب لوٹ چکے اب خیال میں
آیا کہ کوئی تدبیر اور کرنا چاہیے کہ جس سے یہ حرامزادی قبضے میں آئے اب یہاں جو آئے تو دیکھا جسی
طور سے تلاش ہو رہی ہی آپ بھی ایک گوشہ میں کھڑے ہو تماشہ دیکھنے لگے کہ اتنے عرصے میں سوسن
خواصوں کو یہ حکم دیکر جب خود تلاش کرتے کرتے تھک گئی مسند پر آکر بیٹھی کہ جسطور سے ہو ڈھونڈھ کر لاؤ

ابھی باغ سے کہین گیا نہین میرا سحر مجھسے کہ رہا ہی اسکی یہ حالت ہی کہ سانس پھولی ہوئی ہی حواس درست
نہین ہین از سرتا پا غرق عرق ہی مسند پر بیٹھی ہوئی پنکھا اپنے ہاتھ سے ہلا رہی ہی انھون نے جو
سوسن کو اس حالت سے آتے ہوئے دیکھا اور یہ حال اسکا دیکھا آپ خود اس مقام سے ٹل گئے
اور فکر کرنے لگے کہ کیا تدبیر کرون کونسی عیاری کرون گلشن عیاری کی سیر کرنے لگے کہ ایک گل مراد
ہاتھون آیا بحر فکر مین جو غواصی کی تو ایک گوہر آبدار مراد کو پایا آپ ایک طرف کو درختون مین چھپ گئے
یہان سوسن آکر بیٹھی ہی پر ایک خواص پاینچے چڑھائے ہوئے ڈوپٹہ کی گاتی باندھے ہوئے دم چڑھتا
ہوا سانس پھولی ہوئی پیشانی پر پسینہ آیا ہوا کہتی ہوئی چلی آتی ہی کہ رات سے اسوقت تک تلاش
کرتے کرتے پریشان ہو گئی اُس موے کا کہین پتہ تک نہین ہی نہ معلوم زمین کھا گئی کہ آسمان یا
کوئی بھوت تھا کہ ہوا ہو کر چلا گیا یا جن تھا کہ سایہ بنکر نکل گیا کیا ہوا ملکہ کا یہ حکم ہی کہ تلاش کرو
تلاش کرو کہان تلاش کرین کہان نہ تلاش کرین ہم تو بہت عاجز ہین اب چاہے ملکہ خفا ہون چاہے
خوش ہون ہم مین تو اب دم تلاش کرنے کا نہین ہی کیا کوئی سوئی ہی جو خاک مین ملگیا یا چونٹی ہی
یا پتنگا ہی کہ کسی طرف بیٹھ رہا اچھا خاصہ موٹا تازہ انسان ہی یہ کلام کرتی ہوئی اور بڑبڑاتی
ہوئی سامنے ملکہ سوسن کے آئی اور کہا کہ ملکہ اسوقت آپکا سحر غلطی کر رہا ہی آپ خود بھی
پریشان ہوتی ہین اور ہم کنیزون کو بھی پریشان کر رہی ہین کہان تلاش کرین وہ تو نہین ملتا
ہی واہ کیا خوب اس موذی کافر نے یہان آکر ہمکو بھی اور ملکہ کو بھی بیکار پریشان و عاجز کیا
ادھر ملکہ نے اسقدر فکر کی اور اسقدر تلاش مین دوڑین اور دق ہوئین کہ پسینہ آگیا سانس
پھولی ہوئی ہی ہوائیان اُڑ رہی ہین جو کہ ایک قدم راہ نہ چلی ہو وہ اسقدر پھرے اُسکا کیا حال
ہوگا ایک تو یہ فکر کہ کسی طور سے تلاش کرون کیونکہ وہ دشمن ہی دوسرے رات بھر کی تھکن
تیسرے جاگنا کیونکر یہ حال نہو کسقدر پسینہ آیا ہوا ہی یہ کہکر رومال کمر سے نکالا اور کہا کہ مین
اپنی ملکہ کا پسینہ پاک کرون کسقدر اس حرامزادے نے آکر ملکہ کو زحمت دی ہی بیچاری رات سے
اسوقت تک سوائے پھرنے کے اور تلاش کرنیکے کوئی دوسرا کام نہین ہی سوسن نے کہا کہ کیا بیان کرون
کہ کسقدر مجھکو فکر ہی کہ یہ حرامزادہ چلا کہان گیا [illegible] یہی کہ باغ [illegible] مین ہی انھین ذرا پسینہ خشک
ہولے تو پھر تلاش کو چلتی ہون ذرا دم لے لے وہ بولی کہ اب آپ کیون زحمت کرین میرے قیاس مین تو یہ

اُٹھا ہو کہ وہ جو پشت باغ پر نابدان بنا ہوا ہے اُسکی راہ سے دونوں نکل گئے کیونکہ پھاٹک پر آفتون نے
پہرہ چوکی پایا یہ خیال کیا ہوگا کہ اگر پھاٹک کی طرف سے جاتے ہیں تو پکڑ لیے جائینگے اُسی طرف سے نکل
گئے جانے بھی دیجیے۔ رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت۔ سوسن نے جواب دیا کہ جائیگا کہاں کہیں گیا نہیں
ہے میرا جگر کہہ رہا ہے کہ وہ گیا نہیں ہے یہیں ہے کیونکر کہوں کہ چلا گیا اُس خواص نے کہا کہ خیر ہوگا سو جانے دو
جانے چلا گیا ہو میں تو ذرا دم لے لوں پھر تلاش کرونگی یہ کہکر سوسن کی طرف دیکھکر کہنے لگی کہ ابھی تک
چہرے کا پسینہ خشک نہیں ہوا باوجودیکہ پنکھا ہلایا جا رہا ہے میں رومال سے پاک کردوں سوسن
نے کہا تو کیوں زحمت کر خود ہی خشک ہو جائیگا اُسنے کہا کہ مجکو تو برا معلوم ہوتا ہے جسقدر یہ پسینہ حضور کا
نکل رہا ہے اُسی قدر میرا خون خشک ہوا رہا ہے یہ کہکر اور قدم بڑھا کر کیسا سفید براق رومال تھا اُس سے
پسینہ چہرۂ سوسن کا پونچھنے لگی سوسن کو جو اچھا معلوم ہوا اور اُس رومال سے عطر سہاگ کی خوشبو
آئی اُسنے اور منھ کو بڑھا دیا اور کہا کہ ہے خوب طرح سے پسینہ پونچھ لے اب تو تو نے رومال کو خراب کیا
کیا عمدہ خوشبو اس سے آتی ہے یہ عطر اِسمیں کہاں سے آیا اُسنے کہا کہ اے ملکہ میں نے کل جو عطر لگایا تھا
تو ہاتھ اِسمیں پونچھ لیے تھے اس سبب سے اسمیں خوشبو آتی ہوگی راوی بیان کرتا ہے کہ یہ خواص اصل میں
سوسن کی تھی چونکہ جوان تھی مہروش و ماہ وش کو بھی اس سے الفت ہو گئی تھی اور سوسن بھی اُس سے
محبت رکھتی تھی مگر مجبور ہوکر انکے ساتھ کر دیا تھا کیونکہ انھوں نے ضد کی اس سبب سے ہمراہ کر دیا سوسن
بھی اسکو عزیز رکھتی ہے اُسکی ضد کو گوارا کرتی ہے بس اسنے جو رومال سے پسینہ پاک کرنیکا قصد کیا تھا
پہلے سوسن نے انکار کیا تھا جب اُسنے نہ مانا تو مجبور ہو گئی خلاصہ یہ کہ وہ خواص کہ جسکا نام دل آرا تھا
پسینہ چہرے سے اور پیشانی سے پاک کرنے لگی اُدھر سوسن کے دماغ میں جو عطر کی خوشبو پہونچی اسکا
دماغ معطر ہوا اُسنے بھی کچھ جلدی نہ کی کہ جلدی سے پاک کر یا نہ پاک کر خلاصہ یہ کہ ادھر تو خواص نے پسینہ
پاک کر کے سوسن کے منھ پر سے رومال کو ہٹایا اُدھر سوسن کو چھینک آئی اور دھم سے بیہوش ہو کر
مسند پر گری راوی بیان کرتا ہے کہ اُس مقام پر سوائے سوسن اور دل آرا خواص کے کوئی نہ تھا بس جیسے
ہی سوسن بیہوش ہو کر گری ادھر تو سوسن گری اُدھر اُس خواص دل آرا نے چنگ کر او پلیٹ کر نعرہ کیا کہ منم
شاہ عیاران عیار یکسطر خنجر گذار ریش تراشندہ ساحران سر برندۂ جادوگران قاتل کافران نعرۂ عمرو عیار

| عمرم کہ کلاہ از سر قیصر ببرم | ننگ از رخ بختک بد اختر ببرم | در محفل خسروان چو گردم ساقی |
| --- | --- | --- |

ہے

جام و قدح و سبو و ساغر ببرم | کی گذارم کہ از دست من زندہ و سلامت بدر روی دوبارہ بہت
ہوشیار بیٹھی تھی یون عیاری کرنے ہین بھلا میرے پھندے سے کوئی بھی نکلا ہی جو یہ نکل جاتی یہ کہکر او خنجر لیکر
اُسکے قریب پہونچ گئے جیسے ہی قصد کیا کہ خنجر کا وار کرون ویسے ہی نعرہ ہوا کہ او ساربان زادے حرامزادے
دست خوردہ نگہدار خبردار رہا تو نہ لگانا مین آپہونچا تو نے تو بڑا غضب کیا تھا اگر مین نہ آجاتا تو کام تمام
کر دیا تھا یہ نعرہ سُنکے خواجہ نے سر اُٹھا کر دیکھا کہ یہ صدا کہان سے آئی خواجہ نے دیکھا کہ مریخ آتش خوار
تیز تیز چلا آتا ہی ہوا پر اُڑتا ہوا خواجہ نے اُسکو دیکھکر قصد کیا کہ ایک ہاتھ رسید کرون جب تک یہ آتے آتے
پھر خیال پیدا ہوا کہ ایسا نہو کہ یہ سحر کردے تمہارے پاؤن زمین پکڑلے اور آکر اسیر کرلے اور یہ روئین تن ہو
خنجر بھی تمہارا اچٹ جائے تو بڑی خرابی ہو خیر یہ جاتی کہان ہی ابھی اسکی زندگی ہی ایکی مرتبہ ان دونون کو
قتل کرونگا اگر یہ آگیا ہی تو آجائے جاتا کہان ہی ان دونون کی ساتھ قضا ہی دوسرے یہ خود بھی ہوشیار تھے
اس خیال سے کہ ایسا نہو کہ اس نے بندوبست کیا ہو مثل شراب کے کہ جیسے وہ شعلہ ہو کر اُڑ گئی
اسیطرح سے کوئی اور فتور پیدا ہو کوئی پتلہ سحر وغیرہ پیدا ہو کر پکڑلے تو اس سبب سے یہ ہوشیار رہتے
ایک ہاتھ مین خنجر تھا ایک ہاتھ گلیم پر تھا بس جب یہ خیال ہوا کہ مین اسکے قتل کرنے مین مصروف ہون
یہ مجکو آکر اسیر کرلے فوراً گلیم اوڑھ لی اور غائب ہوگئے اُسکو چھوڑ کر جب تک وہ زمین پر آئے آئے
آپ غائب تھے وہ جو زمین پر آیا اُسنے نہ دیکھا نہ بھالا آواز گیر دی خواجہ موجود ہوان تو زمین پاؤن
پکڑے آپ گلیم اوڑھ کر اس مقام سے ٹل گئے ادھر اُسنے آواز گیر دیکر سحر کیا کہ پانی برسا اُس سے
سوسن کو ہوش آیا اب جو سوسن کو ہوش آیا اپنے کو مسند پر پڑا ہوا دیکھا اور مریخ کو اپنے برابر کھڑا
ہوا پایا مریخ کا یہ عالم ہی کہ حیران وار ادھر ادھر دیکھ رہا ہی سوسن یہ واقعہ دیکھکر اُٹھ بیٹھی اور یہ
کہنے لگی کہ کیون مریخ تم اسوقت کہان آئے اور کسکو اسقدر پریشان ہوکر دیکھ رہے ہو سوسن نے
یہ کہکر دیکھا کہ دل آرام کہان ہی مریخ نے یہ سُنکے سوسن کو جواب دیا کہ اس ساربان زادے کو دیکھتا
ہون ابھی تو وہ یہان کھڑا ہوا تھا مین نے آواز گیر بھی دی تھی سوسن نے کہا کہ کیسا ساربان زادہ
وہ کہان تھا مین تو رات سے اُسکو تلاش کر رہی تھی ابھی تو میرے برابر میری خواص دل آرا کھڑی
ہوئی تھی مریخ نے جواب دیا کہ ای ملکہ وہ دل آرا نہ تھی عمرو عیار تھا دل آرا کی صورت بنکر آیا تھا
رومال بیہوشی آمیز سے تمہارا منہ پونچھتا تھا اور پسینہ پونچھتا تھا کہ تمکو غش آگیا تم جب بیہوش

ہوکر گریبان خنجر لیکر چلا تھا کہ قتل کرے میں اپنے مقام پر بیٹھا ہوا تھا کہ یکایک پتلہ سحر نے مجکو اِس حال
سے آگاہ کیا میں وہان سے چلا اُسوقت آکر پہونچا کہ جب وہ قریب پہونچ چکا تھا اور ہاتھ اُٹھا کر چاہتا
تھا کہ خنجر مارے اور انکا کام تمام کرے کہ میں آکر پہونچا میں نے اسی مقام پر سے اُسکو ڈانٹا اور آواز دی
جہان سے میں نے خنجر کا وار کرتے دیکھا تھا میرے ڈانٹنے سے اتنا تو ہوا کہ اُسنے ہاتھ روک لیا میں نے
آواز گیر دی زمین پر آیا کہ جا کر پکڑوں یہان آکر سحر کیا اور سحر سے پانی برسا کر آپکو ہوشیار کیا اب جو
اُسکو دیکھا تو پتا نہ معلوم کدھر چلا گیا اُسکو دیکھ رہا ہوں سوسن نے کہا کہ کیا بیان کروں وہ تو
یون غائب ہو جاتا ہے کہ جیسے یہان پر تھا ہی نہیں اور میرا واقعہ تو سنو کہ میرے اوپر کیا گذرا
کل شب کا واقعہ ہے کہ میں اپنے مکان میں بیٹھی ہوئی تھی کہ میرا دل گھبرایا میں وہان سے چلی کہ چلکر
تمھارے پاس کچھ صلاح کروں اور کچھ تدبیر کروں کہ یہ جو غلغلہ ہے کہ طلسم کشا ادھر کو آتا ہے تو
طلسم کشا اُسی مقام پر اسیر ہو جائے یہان نہ آسکے تخت سحر پر سوار ہو کر چلی تھی کہ ادھر پہونچی
جب یہان پہونچی تو میں نے یہان پر روشنی دیکھی اور گانے کی صدا میرے کان میں آئی میں یہان
آئی تو میں نے جلسہ آراستہ پایا ایک گویے کو گاتے دیکھا جب دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ گویا کوہ
بے ستون کی طرف سے آیا ہے اُستاد ہے جمال راہدار کا قیصرتان توڑخان نام واقعی گانا خوب
تھا مجکو بھی گانا اُسکا مرغوب تھا میں بھی بیٹھ گئی گانا سُننے لگی کہ یکایک اُسنے اُٹھکر ایک گت ناچی اور صراحی
و ساغر اُٹھا کر بادۂ ناب سے ساغر کو مملو کیا اور سر پر رکھا اور ناچتا ہوا میرے قریب آیا اور سر کو
جھکا کر کہا کہ ایسے قدردان کو سر سے شراب پلانا چاہیے میں نے وہ ساغر اُٹھا لیا چونکہ مجکو خیال
تھا اور سُن چکی تھی کہ طلسم کشا آگیا ہے اُسکے ہمراہ اُسکا عیار طرار بھی ہے میں نے بند و بست کر لیا تھا
جیسے شراب کا ساغر قریب منھ لیگئی شراب نے جوش مارا میں نے شراب سے دریافت کیا اُسنے
کہا کہ مجھ میں بیہوشی ملی ہوئی ہے یہ گویا نہیں ہے عمرو عیار ہے کہ گویے کی صورت بنکر آپکے اسیر کرنیکو آیا ہے
یہ سُننا تھا کہ میں نے آواز گیر دی کہ دار و گیر کرون ادھر شراب شعلہ بنکر اُڑی اب جو میں آواز گیر دیکر اور
سر اُٹھا کر دیکھتی ہون تو وہ غائب تھا کہیں اُسکا پتہ نہ تھا خلاصہ یہ کہ رات سے اسوقت تک تلاش کیا
کہیں پتہ و نشان نہ ملا ابھی ابھی تلاش کرکے بیٹھی تھی کیونکہ تھک گئی تھی پسینے پسینے ہو گئی تھی کہ میری
خواص دل آرا دوڑی ہوئی آئی بہت دلسوزی سے کہا کہ میری ملکہ کے منھ پر پسینہ بہت ہے میں رومال

سے پاک کردون تو مین نے انکار کیا اُسنے نہ مانا وہ سینہ پاک کرنے لگی اس رومال مین عطر سہاگ
کی خوشبو تھی مین نے اسکو سونگھا وہ رومال میری جان کا وبال ہوا کہ اُدھر اُسنے رومال ہٹایا مجکو
چھینک آئی پھر مجکو خبر نہین کہ کیا گذری اب جو آنکھ کھلی تو تمکو کھڑے ہوئے پایا تمنے یہ بیان کیا کہ
اُسنے دل آرا کی صورت بنکر اور رومال سے مجکو میرا سینہ پونچھکر بیہوش کیا بڑی خیر گذری کہ تم آگئے
اے مریخ اب اسکی کیا تدبیر کرون یہ تو بڑی خرابی ہوئی بُرے شخص نے گھر دیکھا خرابی یہ ہے کہ ہاتھ نہین
آتا ہے بلا کی طرح پیچھے پڑا ہے مریخ نے کہا کہ کیا عرض کرون کل مجکو بھی خداوند نے خوب بنایا ہے تو
یہ میرے مقام پر گئے تھے وہ جو کنارے تالاب کے جلسہ آراستہ ہوتا ہے اُسمین بھی شریک ہوئے تھے
یہ کیسے کہ وہ قیصرتان توڑ خان نہ تھے عمرو عیار تھا جمال اُسکو قیصر بنا کر لایا تھا کل ہی آپکی [illegible]
نے یہان طلب کرنیکا اقرار فرمایا تھا معلوم ہوتا ہے کہ موافق اپنے اقرار کے طلب کیا ہو [illegible]
نے بڑی نمکحرامی کی سوسن نے کہا کہ جی ہان اُسنے نمکحرامی پر کمر باندھی ہے خیر جاتا کہان ہے مریخ نے کہا [illegible]
اپنے ملازم نمکحرامی پر کمر باندھین تو کیا ہوگا سوسن نے کہا کہ اس جمال کو سزا ملیگی تو [illegible] کوئی ایسی حرکت
نکریگا مین تو اپنے باغ کو جاتی ہون تم جاکر جمال راہدار کو اُسکے مکان سے پکڑ لاؤ تاکہ اُسکو سزا دون
خواجہ کھڑے ہوئے سن رہے تھے گلیم اوڑھے ہوئے جب انھون نے یہ سُنا کہ سوسن نے مریخ
سے کہا کہ تم جاکر جمال کو پکڑ لاؤ کیونکہ میرا سحر مجکو خبر دیچکا ہے کہ جمال باغ سے نکل گیا ہے ضرور اپنے مکان پر
گیا ہوگا خواجہ نے خیال کیا کہ ایسا نہو کہ جمال مکان پر موجود ہو وہ تو غافل ہوگا کہ یہان کون آئیگا اس
اس غفلت مین اسیر ہو جائے تو مفت اسکی جان تلف ہوگی اس سے چلکر اُسکو اس حال سے آگاہ
کرو اور بن پڑے تو کوئی تدبیر ایسی کرو کہ اس مریخ کو پکڑ لو خواجہ یہ خیال کرنے چلے تھے کہ سوسن نے
کہا کہ اے مریخ تمنے بیان کیا کہ پتلہ سحر نے خبر دی یہ پتلہ سحر کیسا تھا جسنے خبر دی مریخ نے جواب دیا کہ [illegible]
مجکو اطلاع دی تھی کہ طلسم کشا نے کوہ بے ستون فتح کیا اور بے ستون جادو مارا گیا اب اُسکا قصد
ہے کہ ادھر کو آئے پس یہ فتح در بند سوسن لہذا ہوشیار ہو جاؤ اور میری طرف سے بھی غافل [illegible]
مین نے اُسیوقت چار پتلہ سحر کے تیار کیے اور آپکی حفاظت کے لیے مقرر کیے اُنکو حکم دیا کہ جب کوئی آفت
ملکہ پر آئے ہمکو فوراً خبر دینا تاکہ ہم اُسکا تدارک کرین اُنھین پتلون مین سے ایک نے جاکر ہمکو اس حال سے
آگاہ کیا سوسن بہت خوش ہوئی اور کہا کہ واقعی تمنے خوب تدبیر کی خیر اب تم جاؤ جمال کو اسیر کر لاؤ [illegible]

نے ادا کرین تو جاتا ہون ذرا آپ یہ تو دریافت کیجئے کہ اب عمرو عیار کہان ہے سوسن نے پھر
اسم سحر پڑھکر اپنے ہاتھ کی پشت دیکھی لکھا ہوا پایا کہ اب عمرو عیار یہان نہین ہے وہ جو پشت کی طرف
نابدان ہے اُسکی راہ سے چلا گیا سوسن نے مریخ سے کہا کہ وہ نابدان کی راہ سے نکل گیا راوی
بیان کرتا ہے کہ جب خواجہ تمام مال واسباب لوٹ چکے تھے اور اس فکر مین مبتلا ہوئے تھے کہ کسی تدبیر
سے سوسن کو اسیر کرین گلشن عیاری کی سیر کر رہے تھے کہ ایک گل مراد ہاتھ آیا تھا اسیوقت
ایک طرف کو چلے تھے کہ راہ مین دل آرا خواص خواجہ کی تلاش مین درختون کے درمیان مین کھڑی
ہوئی تھی خواجہ نے اُسکو اپنی عیاری کے لیے پسند کیا اور آتے ہی اُسکے منھ پر حباب بیہوشی مارا وہ تو
چھینک مارکر بیہوش ہو کر گری خواجہ نے اُسکو درختون کے درمیان مین پوشیدہ کر دیا تھا اور خود اُسکی
صورت بنکر سوسن کے پاس آئے تھے اور اُسکو بیہوش کیا تھا کہ مریخ نے آکر بچایا خواجہ تو نابدان مین جھککر
غائب ہوگئے تھے اور باغ سے نکلکر طرف مکان جمال راہدار کے روانہ ہوئے تھے انکا حال پیچھے تحریر
کیا جائیگا پہلے سوسن کا حال ملاحظہ فرمائیے کہ جب یہ مریخ کو طرف مکان جمال راہدار کے
روانہ کر چکی بعد جانے مریخ کے اسنے پھر اسم سحر پڑھکر اپنے ہاتھ کی پشت کو دیکھا اُسپر لکھا ہوا
پایا کہ دل آرا خواص آپکی مشرق کی طرف جو بیلے کا تختہ ہے وہان اُسکو خواجہ عمرو نے بیہوش
کرکے ڈالدیا ہے وہ بیہوش پڑی ہوئی ہے بس یہ دیکھکر سوسن نے خواصون کو آواز دی اب تم سب چلی آؤ
عمرو نکل گیا اب تلاش کرنا بیکار ہے یہ جو سنتے کہا سب خواصین سمٹ کر چلی آئین جان مین جان آئی عاجز تھین
مارے خوف کے کچھ کہہ تو سکتی نہ تھین مگر تلاش کر رہی تھین بڑبڑاتی جاتی تھین بہروش و ماہ وش بھی
تلاش خواجہ مین سرگردان تھین وہ بھی بھٹکے مان کے پاس آئین سوسن نے انسے بھی سب حال بیان کیا
اور کہا کہ ایک خواص جاکر دل آرا فلان مقام پر بیہوش پڑی ہے اُسکو اُٹھا لائے اور اب مین جاتی ہون ذرا
خبردار رہنا وہ نا عیار پکا آیا ہوا ہے ایسا نہو کہ پھر تمکو کوئی دھوکا دے اب جو کوئی خبر آدے خواہ عورت
خواہ مرد آئے اُسکو اپنی صحبت مین نہ آنے دینا بلکہ جہانتک ممکن ہو اسیر کر لینا اور مجھکو خبر دینا اُنھون نے کہا
بہت خوب بہ اُدھر ایک خواص دوڑی ہوئی گئی اور دل آرا کو جاکر اُٹھا لائی دل آرا ایک ٹاٹ کے
ٹکڑے مین بندھی ہوئی تھی اُسکو لاکر ہوشیار کیا اب جو ہوش آیا اُسنے اپنے کو برہنہ پایا بہت روئی ملکہ سوسن
سے سب حال شرم سے بیان کیا وہ ناموش ہو رہی ملکہ نے کہا کہ تیرے کپڑے عمرو عیار لیگیا آؤ اور جو بیلے

یہ کہکر اُسکو دس روپیہ دیے وہ روتی ہوئی اپنے مقام پر آئی اب جو اُسنے اپنی کوٹھری مین جاکر دیکھا تو نہ پایا
ہے نہ کپڑونکا صندوق ہے پلنگ کا بچھونا تک نہ دارد ہے یہ دیکھکر چلائی کہ ای ملکہ کوئی مجکو لوٹ لیگیا وہان
سے دوڑی ہوئی آئی اور سب حال بیان کیا تو سب نے جاجا کر دیکھا تو کسی نے اپنا مال و اسباب
نہین پایا سب صفایا تھا سبکی سب روتی ہوئی بیٹھی تھی سوسن کے پاس آئین ہر ایک نے رو رو کر بیان کیا
کہ میرا سب مال سو روپیہ کا تھا کوئی بولی میرا پچاس روپیہ کا تھا سوسن نے کہا کہ بیبیون صبر کرو اور
اُس ساربان زادے کو گالیان دو اور کوسو جو کہ تم سب کا مال و اسباب لیگیا خداوند عجائب و سامری
تمکو دو رو دینگے یہ سنکر وہ سب رونے لگین دل آرا نے کہا کہ ای ملکہ مین بہنون کیا اُسکے پاس تو ایک جوڑا
ہی میرا تو وہ موا سب مال جو کہ رکھا ہوا تھا وہ بھی لیگیا اور جسم کے کپڑے بھی لیگیا مین کیا کرون سوسن
نے مہروش سے کہا کہ تم اسکو اپنے کپڑے منگا دو یہ دو مہروش نے کہا کہ میرے صندوق سے کپڑے
نکالکر پہن لے وہ کوٹھری مین آئی یہان آکر کوٹھری کو خالی پایا پکاری کہ ملکہ یہان بھی تو خاک اڑ رہی ہے
کچھ بھی نہین ہے اب تو سوسن اور مہروش و ماہ وش حیران ہوکر آئین آکر دیکھا تو کچھ نہ پایا اُسکا یہی حال
تھا اب تو جسقدر کوٹھریان اور کمرے تھے سبکو دیکھا ایک تنکا نہ تھا مہروش و ماہ وش بیٹھ گئین
سوسن نے کہا کہ لڑکیون صبر کرو یہ اس حرامزادے کا کام ہے سب لوٹ مار کر لیگیا وہ خانہ خراب [illegible]
دل آرا سے کہا کہ ہمارے میلے کپڑے فلان مقام پر رکھے ہوئے ہین اُنہین سے ایک پہن لے [illegible]
دیکھا تو میلے کپڑے بھی نہ تھے آکر کہا کہ ملکہ وہ موا میلے کپڑے بھی لے گیا کچھ بھی اُس نے باقی نہ رکھا آخر
کو عاجز ہوکر اُسکو پلنگ کی چادر دی وہ اُسے باندھی وہ ٹاٹ کا ٹکڑا اوڑھ لیا اب سوسن نے پوچھا
کہ تجہپر کیا گذری اُسنے کہا کہ مین نمرودے کو پیلے کے درختون مین ڈھونڈھ رہی تھی کہ میرے منھ پر کسی نے [illegible]
خود بخود گری مجکو چھینک آئی گر پڑی بیہوش ہوگئی پھر مجکو خبر نہین ہے کہ کیا ہوا اب جو ہوش آیا تو اپنے
کو یہان پایا سوسن نے کہا کہ خیر [illegible] ہوا سو ہوا اب بہت ہوشیار رہنا مین مکان پر جاکر تم سبکے لیے
روپیہ بھیجتی ہون اور دل آرا [illegible] اب [illegible] اُسنے [illegible] ان سب نے کہا کہ ای ملکہ اگر اب وہ ہمکو
ملجائے تو ہم اُسکی بوٹیان کاٹ کاٹ کر کباب کر کھائین [illegible] ابھی اُسکے حال پر رحم آگیا [illegible] نے
کہا کہ خیر تم دیکھنا کہ مین کیونکر اسکو قتل کرتی ہون یا جیتا [illegible] تو نکالا [illegible] اُسکو [illegible]
اور سبکو تاکید کر کے سوسن تخت پر سوار ہوکر چلی آئی وہان جاکر اُسنے دل آرا کے لیے کپڑے اور ہر ایک خواص کو

تھوڑا تھوڑا روپیہ دیا اور جمروش دماوہ وش کے لیے کپڑے روانہ کیے یہان یہ ہیچ چاہو رہا تھا کہ
وہ سب مال آیا لا لا کر والے نے تمام تمام سبکو دیا وہ سب خواجہ کو کوسنے اور گالیان دینے لگین راوی
ان سبکو تو اسی حال مین مبتلا رکھتا ہی کہ خواجہ کو برا بھلا کہہ رہی ہین ادھر سوسن نے بعد روانہ کرنے
مال و اسباب کے سحر کیا اور اپنی حفاظت کا بندوبست کر کے باطمینان تمام بیٹھی اور مریخ کا انتظار کرینگی
کہ جمال زہدار کو اسیر کر کے لاتا ہوگا اسکو مریخ کے انتظار مین چھوڑا جاتا ہی اب خواجہ کا حال بیان ہوتا
ہی کہ یہ جو باغ سے نکلا بلاسے شتابی مارکر جمال کے مکان پر آئے اسکو نہ پایا فوراً انکی ذہن مین ایک تدبیر
آئی جلدی سے جمال کے ملازمون و اسکی مان کو حربے بیہوشی سے بیہوش کیا وہ یہ دریافت
کرتی رہی کہ جمال کہان ہی افعیون نے کہا کہ یہ کھا تو مین بیان کرتا ہون جب وہ کھا کر بیہوش ہوئی
اسکو اور سب نوکرون کو اٹھا کر نذر زنبیل کیا اور جمال مار کر سب گھر کا مال و اسباب مع تخت و پلنگ
کے سب نذر زنبیل کر لیا خلاصہ یہ کہ جھاڑو تک نہ چھوڑی ظروف گلی تک نذر زنبیل کر کے جھاڑو زمین
کر دی اس طرح سے مکان کو صاف کیا کہ جیسے کوئی لوٹ لیگیا اور خود جمال کی مان کی صورت بنکر بال کھولکر
صحن مین بیٹھکر خواجہ عمرو کا نام لیکر پیٹنا و گالیان دینا اور کوسنا شروع کیا کہ ہائے وہ موا عمرو آیا
میرے بچے کو بھی بہکا کر اپنے ہمراہ لیگیا اور سب مال و اسباب بھی لوٹ لیگیا مجکو کسی طرف کا
نہ رکھا اب مین کیونکر بسر کرونگی خیر [illegible] کہتا تھا کہ تو بھی دین اسلام قبول کر جب مین نے انکار کیا تو
مجکو اسی مقام پر اکیلا چھوڑ دیا اب مین کدھر جاؤن اور کیا کرون بیٹا تو کوئی سہارا نہین ہی یہ کہتی ہی
اور روتی ہی اور کہتی ہی خداوند عجائب اس عمرو کو غارت کرین یہ مردہ یہان کہان سے آیا آیا تو مجھی کو لوٹتا
میرا ہی تو بچہ [illegible] تھا اسکو اسکی صورت بنی ہوئی رو پیٹ رہی ہی مریخ جو وہان سے خونخوار بنا ہوا
طاؤس بحر پر سوار ہر اسے گرفتاری جمال زہدار چلا تھا یہان آکر پہونچا جب قریب مکان جمال زہدار آیا تو اسکے
کان مین رونیکی صدا آئی اسنے دلمین کہا کہ یہ کون رو رہا ہی چلو تو معلوم ہو جائیگا پہلے اپنا کام کر لو پھر تلاش
کرنا کہ کون روتا ہی ایسا نہو کہ تجکو دیر ہو جمال زہدار کسی طرف ملکہ کے خوف سے بھاگ جائے یہ جسقدر قریب
مکان جمال پہونچتا جاتا ہی اسیقدر رونیکی صدا قریب ہوتی جاتی ہی جب یہ بالکل قریب پہونچ گیا اب
اسکو معلوم ہوا کہ جمال کے مکان سے رونیکی صدا آتی ہی اسنے اپنے دلمین کہا کہ یہ کون رو رہا ہی کیا ال
رو رہا ہی اگر یہ رو بھی رہا ہی اور منت و سماجت بھی کریگا تو مین نمانونگا ضرور پکڑ کر لیجاؤنگا اسکو سزا

اسکو زندہ درگور کروادونگا اسنے بڑا غضب کیا تھا یہ دل سے باتین کرتا ہوا جمال کے مکان کے محلہ مین پہونچا دیکھا
آخر اب یہان آکر کیا دیکھا کہ تمام مکان ویران ہے ایک بھی چیز مکان مین اسباب خانہ داری سے نہین ہے
جمال کی مان صحن مین بیٹھی ہوئی بال کھولے ہوئے خاک برسر دہاڑین مار رہی ہے اور خواجہ کا نام لیکر
تالیان اور کوسنے دے رہی ہے یہ واقعہ دیکھکر حیران ہوا وہ ضعیفہ ایسی رونے اور پیٹنے مین مصروف تھی
کہ اسنے یہ بھی نہ دیکھا کہ کون آتا ہے یہ قریب اُس عورت کے آیا اور کہا کہ اے ضعیفہ جلد بتا تیرا بیٹا جمال
کہان ہے اور تو روتی کیون رہی ہے نہ مانونگا اُسکو پکڑ کر لیجاونگا کیونکہ حکم ملکہ کا ہے اسنے ملکہ کے ساتھ دشمنی
کی اور ملکہ کے قاتل سے مل گیا اُسکو اپنے ہمراہ لیکر ملکہ کی لڑکیون کے باغ مین گیا وہ تو [illegible]
اُسکے حال سے آگاہ ہوگئین وہ دونون وہان سے بھاگے جلد بتا کہ کہان اُسکو پوشیدہ کیا ہے اور یہ
تیری کیا حالت ہے اور یہ تیرے مکان کی کیا کیفیت ہے تو روتی کیون ہے جب مریخ نے یہ کہا تب اُس ضعیفہ
نے سر اٹھا کر دیکھا مریخ کو اپنے پاس کھڑا ہوا پایا مریخ کو دیکھتا تھا کہ چیخین مار مار کر رونے لگی اور کہنے لگی کہ
مین کیا جانون کہ وہ کہان گیا عمرو عیار اُسکو اپنے ہمراہ لیگیا ہے مسلمان کرکے مع تمام مال و اسباب خانہ داری
کے مین نے جو منع کیا تو جمال نے بھی خوب مارا اور عمرو نے بھی اور کہا کہ اگر دین اسلام اختیار کرو گی تو تمکو
ہمراہ لیجائینگے مین نے انکار کیا مجکو مار پیٹ کر اکیلا چھوڑ کر سب مال و اسباب لوٹ کر چلدیا مین یہان
روتی بیٹھی رہ گئی اُسکی جان پر دہائی دیتی ہون مجکو رونا تو اس امر کا ہے کہ مال بھی گیا اور اسباب بھی
اور لڑکا بھی ہاتھ سے گیا اب میری کیونکر بسر ہوگی کیا کرون مریخ نے کہا کہ اے ضعیفہ کیون فقرہ کرتی ہے تو نے
خود اُسکو بھگا دیا ہوگا بسبب خوف بادشاہ کے اسنے کہا کہ مین آپ سے قسم کھا کر عرض کرتی
ہون کہ جو مین نے اُسکو بھگایا ہو یا مین اُسکے حال سے آگاہ ہون یہ تو ضرور مین نے دیکھا کہ وہ
دونون گھبرائے ہوئے آئے پہلے تو سب مال و اسباب سمیٹا ایک مقام پر جمع کیا اُسکو عمرو نے
جال ڈالکر غائب کردیا اسقدر مال و اسباب تھا کہ تین دن تک اگر اٹھایا جاتا تو بھی نہ کم ہوتا اُس مردے
نے دم بھر مین سب اٹھا کر غائب کردیا اُسکے بعد نوکرون کو بلا کر اُسنے کچھ کہا انھون نے قبول کیا مین جاتی تھی
بیٹھی ہوئی دیکھا کی کہ یہ کیا آفت ہے جب نوکرون سے کہہ چکا تو مجکو جمال نے بلایا اور مجھ سے کہا کہ دین اسلام
قبول کر مین نے انکار کیا مجکو خوب پہلے سمجھایا جب مین نے نہ مانا تو مجکو مارا اور جو میرے ہاتھ گلے تھا
سب چھین لیا کپڑے بھی یہ اپنا تھا مگر میری منت و سماجت سے چھوڑ دیا اور وہ دونون سکے دونون

چلے گئے مین اکیلی رہ گئی اپنی جان کو رو رہی ہون اس اولاد والی سے بن اولاد کی ہوتی تو اچھی تھی
ملکہ سے الگ شرمندہ ہوئی وہ الگ میری طرف سے بدگمان ہوئین اور مال و اسباب بھی برباد گیا
یہ سب اس حرامزادے جمال کی بدولت ہوا مجکو نہ تو جمال کا غم ہے نہ مال کا رونا اس امر کا ہے کہ
اب مین کدھر جاؤن اور کیا کرون اگر ملکہ کے پاس جاتی ہون وہ ناراض ہین کبھی مجکو اپنے پاس نہ رہنے
دینگی میری ہر طرح سے خرابی ہوئی مین کسی طرف کی نہ رہی ہاے میرے خداوند مین کیا کرون کیسی میری
تقدیر پھوٹ گئی کاش یہ مردا جمال مرجاتا تو میری یہ خرابی نہوتی مین ملکہ ہی کے پاس جا بیٹھتی میری بسراوقات
ہوجاتی مین انکے دو کام کرتی وہ مجکو روٹی دیتین مجکو مکان کی کیا ضرورت تھی اور خانہ داری کی کیا
حاجت تھی یہ تو اسی مردے جوانا مرگ جمال کے سبب سے سب چیزون کی ضرورت ہوئی مین نے اپنی
جوانی اسکے پیچھے برباد کی یہ جوانا مرگ مجکو ضعیفی مین دغا دیکر ایک عیار کے ساتھ اسکے بہکانے سے چلا گیا کچھ
خیال نہ کیا کہ بڑھیا مان کیا کریگی اور کدھر جائیگی ہم اسکو تو کسی طرف کا نہین رکھے جاتے ہین اسطور سے
رو رو کر یہ سب قصہ بیان کیا کہ مریخ کو اسکے حال پر رحم آگیا اور کہا کہ تو سچ کہتی ہے کہ جمال عمرو کے ساتھ
سب مال و اسباب لیکر چلا گیا اور تجکو چھوڑ گیا اسنے جواب دیا کہ مین قسم کھا کر کہتی ہون کہ اگر آپ سے جھوٹ
کہتی ہون یا فقرہ کرتی ہون یا پوشیدہ کرتی ہون اور اس امر سے آگاہ ہون کہ جہان جمال و عمرو ہین
تو بخدا خداوند سامری و خداوند جمشید و خداوند آفتاب شعلہ پیکر خاک سیاہ کرین جب اسطور سے
قسمین کھائین مریخ کو یقین آگیا کہ یہ سچ کہتی ہے اسنے اس طور سے رو رو کر سب حال بیان کیا کہ
کیسا ہی سخت دل بیرحم ہوگا اسکو بھی رحم آجائے ایسا ہی ہوا کہ مریخ کو اسکے حال پر رحم آگیا کہنے لگا
کہ گھبراتی کیون ہے تو میرے ساتھ میرے مکان پر چل مین تجکو کھانے کو دونگا تو میرے استاد کی قبر
پر بیٹھی رہنا عبادت کرنا تیری عقبےٰ بھی درست ہوگی خوب ہوا کہ جمال چلا گیا ورنہ ایک نہ ایک
دن تو اسکی بدولت ذلیل ہوتی اور اس بڑھاپے مین عزت جاتی قتل کیجاتی کیونکہ وہ بہت
آوارہ ہوگیا تھا اس نے جواب دیا کہ خیر خوب ہوا جو وہ چلا گیا مین کہان جاؤن مریخ
نے کہا کہ مین نے تو تجسے کہا کہ تم میرے ساتھ چلو اور میرے مکان مین چلکر رہو اور عبادت
خداوند کرو اسنے آنسو پونچھکر کہا کہ مین خود یہ چاہتی ہون کہ کسی طور سے کوئی ایسا مقام ملجائے
کہ جہان مین بیٹھکر گوشہ مین عبادت خداوند کرون اور اپنی باقی زندگی بسر کرون مریخ نے

کہا کہ میں تو کہتا ہوں کہ یہاں سے چلکر میرے اُستاد کی قبر پر بیٹھکر اپنی زندگی بسر کرو جواب دیا کہ میں آپ سے سچ عرض کرتی ہوں کہ ایک مدت سے مجکو اُس قبر کی زیارت کا اشتیاق تھا اس حرامزادے جمال سے کئی مرتبہ کہا کہ تو خدمت مریخ جادو میں جاتا ہے میری طرف سے عرض کرنا کہ مجکو آپکے اُستاد کی قبر کے دیکھنے کا بہت اشتیاق ہے اور اُسکی زیارت کی مشتاق ہوں مگر اُس نے ایک دن بھی آپ سے عرض نہ کیا اب تو میری مراد بر آئی اگر آپکی یہی مرضی ہے تو مجکو لے چلئے میں حاضر ہوں میں قسم کھا کر عرض کرتی ہوں کہ میں اب کہیں نجاؤنگی مگر میری جان ملکہ کے ہاتھ سے بچائیے گا مریخ نے کہا کہ تمکو اس سے کچھ مطلب نہیں ہے تم میرے ساتھ چلو اس نے کہا کہ چلئے پس مریخ نے اُسی عمرو یعنی جمال کی نقلی ماں کو لیکر اپنے مکان میں آیا اور اُسیوقت گنبد کھولکر اُسکو آفتاب اپنے استاد کی قبر پر بٹھا دیا اور خود باہر آکر ایک عرضی بنام ملکہ سوسن اس مضمون کی تحریر کی کہ آپکو حال معلوم ہو میں بموجب حکم ملکہ عالم مکان پر جمال راہدار کے گیا وہاں جاکر دیکھا تو مکان بالکل خالی پڑا ہوا ہے کوئی نہیں ہے ایسے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ جمال راہدار کو مع اسکی ماں اور نوکروں اور کل مال اسباب کے عمرو اپنے ہمراہ لے گیا ہے ان لوگوں کا پتہ نہیں ہے میں نے بہت تلاش کیا کہیں نشان نہ ملا جب مجبور ہوا اور میرے کھانے کا بھی وقت آگیا تھا میں اپنے مکان پر چلا آیا اگر جمال ملتا تو اسکو پکڑ لاتا وہ تو ملا نہیں میں نے خیال کیا کہ اب جاکر کیا کروں آپکو بذریعہ تحریر کے اطلاع دی لہذا اب آپکو لازم ہے کہ بہت ہوشیار رہئے عمرو اسی مقام پر کہیں نہ کہیں پوشیدہ ہے ورنہ پھر کوئی نہ کوئی مکر ضرور کریگا زیادہ حد ادب عرضی لکھکر بذریعہ طائر سحر کے سوسن کی خدمت میں روانہ کی وہ طائر سحر عرضی لیکر سوسن کے پاس گیا سوسن نے وہ عرضی پڑھی حال سے آگاہ ہوئی اسیوقت اسکا جواب لکھا کہ میں تو ہوشیار ہوں مگر تم بھی ہوشیار رہنا اپنی طرف سے اور میری طرف سے بھی جو تمنے لکھا ہے اس سے آگاہ ہوئی یہ جواب لکھکر روانہ کیا اور اُسیوقت ایک کمرے میں جاکر بیٹھی اور خوب پہرہ چوکی مقرر کیا اور سب سے کہدیا کہ جو کوئی میرے پاس آئے سوا مریخ کے اُس سے کہدینا کہ ملکہ چلہ میں بیٹھی ہیں اب چالیس دن آپسے ملاقات نہوگی اور اپنے واسطے خوب بندوبست کیا ۔ تو بندوبست کرکے بیٹھی وہاں طائر نے جاکر مریخ کو جواب دیا مریخ نے کہا کہ میں ہوشیار ہوں یہاں کون آسکتا ہے بدون میری اجازت کے مریخ تو خوش خوش بیٹھا ہے یہ نہیں معلوم ہے کہ ملک الموت سر پر موجود ہیں انکو خود یہاں

لایا ہوا ان بقول کسے چون قضا آمد طبیب ابلہ شود جب قضا آتی ہی تو اسکے سامان غیب سے
پیدا ہوتے ہین واقعی غیر ممکن تھا کہ کوئی بدون اجازت مریخ اس تالاب کے اندر جا سکے یا اندر اُس
گنبد کے کہ جہان پر آفتاب کی قبر ہی اسکو کوئی کہا کرے کہ خود مریخ خواجہ کو لیکر آیا اور آفتاب کی قبر پر بٹھا دیا
یہ بھی نہ جانا کہ پہلے تو دریافت کرون کہ یہ واقعی اصلی مان جمال کی ہی یا اسمین بھی کوئی فقرہ ہی
ایسا کچھ خیال نہ ہوا اور کچھ ایسی تقریر کی خواجہ نے جمال کی مان بنکر اسکو بالکل خیال نہ تھا آمدم بر قصہ
یہ تو خوش خوش بیٹھا ہی ادھر جب خواجہ نے دیکھا کہ مریخ نے خود لاکر مجکو اپنے استاد کی قبر پر بٹھا دیا اور
دروازہ بند کر دیا ہی جب انہون نے دیکھا تو اُس گنبد کو فرش و فروش و شیشہ آلات و دیگر اسباب نقرئی
و طلائی سے آراستہ پایا ایک طرف روپیہ اشرفی کا انبار تھا جو کہ میلے والے آکر چڑھاتے تھے ایک طرف
جواہر کا ڈھیر تھا بس خواجہ نے چپکے تو سب روپیہ اشرفی و جواہر اُٹھا کر نذر زنبیل کیا اُسکے بعد وہ سب اسباب
جو کہ قبر پر رکھا ہوا تھا یعنی ظروف طلائی و نقرئی و دیگر اسباب فرش و فروش وغیرہ اُسکے بعد سب جھاڑ و کنول
اُتار اُتار کر نذر زنبیل کیے باطمینان تمام جب کوئی چیز باقی نہ رہی بالکل صفایا کر چکے اُسوقت کچھ زنبیل سے
نکالا اور اپنے دونون ہاتھون مین روئی لگائی آگ نکالی قبر پر رکھکر اسکو جلایا جب دھوان تمام گنبد
مین پیچیدہ ہوا ایک مرتبہ پکاری کہ ای مریخ آتش خوار جلد آ دیکھ یہ کیا ہوا کہ خود بخود قبر سے دھوان نکلا
اور آواز آئی کہ اب ہم یہان نہ رہینگے بالائے آسمان جا بیٹھینگے اور اپنا سب مال و اسباب بھی لیجائینگے یہ
صدا آئی ایک تڑاقہ ہوا قبر شق ہوئی اسمین سے ایک آفتاب پیدا ہوا اُسکا نکلنا تھا کہ خود بخود سب
فرش شیشہ آلات جو جو اشیا یہان تھین سب غائب ہوگئین اب کوئی چیز یہان نہین ہی جلد آکر دیکھو
کہ یہ کیا واقعہ ہی کیون خداوند خفا ہوگئے ہین چونکہ مریخ تو اس گنبد کے پاس بیٹھا ہوا تھا اُسنے جو یہ
صدا سُنی کچھ سمجھ مین آئی کچھ نہ آئی حیران ہوا کہ یہ کیا ضعیفہ کہہ رہی ہی ذرا چلکر دیکھنا چاہیے ایک مرتبہ
دروازہ گنبد کا کھولا اندر آیا شامت آگئی تھی اندر آکر دروازہ بند کر دیا جہان آکر کیا دیکھا کہ گنبد
دھوان دھار ہو رہا ہی کچھ دکھائی نہین دیتا ہی اُسنے گنبد مین آکر جب دھوان دیکھا اور کچھ نظر
نہ آیا تو پکارا کہ ای ضعیفہ یہ کیا واقعہ ہی یہ دھوان کیسا ہی اور تو کیا کہہ رہی ہی اور مین کدھر آؤن تو
کدھر ہی اُس ضعیفہ نے وہی سب حال پھر بیان کیا یہ کھڑا ہوا سُنا کیا اور کہنے لگا کہ معلوم
ہوتا ہی کہ کچھ خطا سرزد ہوئی مجھ سے جو خداوند خفا ہوگئے خیر مین پوجا پاٹ کرنے کے منانے کو لگا

یہ دھوان ہر طرف ہو تو کچھ انتظام کرون یہ کہہ رہا تھا کہ ادھر اس دھوین سے اسکے دماغ مین چڑھ گیا
اور وہ چیخ کھا کر چھینک مار کر دھم سے گرا آپنے دوڑ کر اسکو اٹھا کر پہلے تو قصد کیا کہ قتل کر ڈالیں
پھر خیال مین آیا کہ اسی کی صورت پر تیار ہو کر پھر چلکر سوسن پر عیاری کرون یہ اسکا بڑا محافظ
اور نگہبان تھا اسکو تمنے پکڑ لیا اب کون خبر لے گا اور کون اسکو بچائیگا یہ خیال دل مین کرکے
خواجہ نے پہلے اپنی صورت مریخ کی صورت سے مشابہ کی اسکے کپڑے اتار کر پہنے اسکے بعد
اسکو تہ ذرد زنبیل کر لیا اور اس دھوین کو برطرف کیا پکارے کہ کوئی یہان آئے یہ کیا ہوا
کہ مین اندھا ہو گیا یہان جو اس ضعیفہ کی آواز سنکے آیا تو اس ضعیفہ کو دیکھا کہ وہ کھڑی
ہوئی کہہ رہی ہے کہ قبر سے ایک آفتاب نکلا اور صدا آئی کہ ہم جاتے ہین اب یہان نہ رہینگے اور
یہ سب مال و اسباب اور روپیہ اور پیسہ لیے جاتے ہین مین یہی صدا سنکے اندر آیا تھا مین نے
خود بھی دیکھا کہ سب مال و اسباب خود بخود جو کچھ باقی تھا غائب ہونے لگا دو ہاتھ پیدا ہوتے ہین وہ
سب مال اٹھا کے لیے جاتے ہین مین کھڑا دیکھا کیا کہ یہ کیا واقعہ ہے جب کچھ نہ رہا وہی ہاتھ پھر پیدا
ہوے اس ضعیفہ کو بھی اٹھا کرلے گئے اس ضعیفہ کا جانا تھا کہ دھوان پیدا ہوا میری آنکھون مین
جو لگا مین اندھا ہو گیا اب مجھکو کچھ دکھائی نہین دیتا ہے جلدی آکر مجھکو لیجاؤ ورنہ مین ہلاک
ہو جاؤنگا یہ سنتے ہی جو ملازم اسکے اس مقام پر موجود تھے وہ دوڑے گنبد کے اندر آئے اسنے
کنڈی نہین دی تھی صرف پٹ بند کر دیے تھے نوکر جو آئے دھوین کا کچھ پتہ نہ پایا میان کو دیکھا کہ
بالکل بیکار کھڑے ادھر ادھر مثل اندھون کے ہاتھ مار رہے ہین ان نوکرون نے پھر کر کہا کہ کہیو نہ میان
یہ کیا حال ہے کچھ بیان تو فرمائیے کہا کہ مجھکو باہر لے چلو تو مین بیان کرون یہان تو میرا دم
گھٹا جاتا ہے ایک تو اندھا ہوا ہون اسکا صدمہ دوسرے تاریکی اسکا سبب اب مین کیا بیان کرون
کیا نہ کرون یہ کیا آفت میرے اوپر آئی کیا مجھسے خطا ہوئی جو مجھکو یہ سزا ملی جلدی باہر
لے چلو وہ نوکر مریخ کا ہاتھ پکڑ کرلے چلے اسنے راہ مین کئی ہر مقام پر ٹھوکر کھائی گرتے گرتے
بچا اگر نوکر [illegible]ے ہوتے تو منہ کے بل گرتا کہ منہ ٹوٹ جاتا راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ
مریخ کی صورت پر اندھے بنے ہوے گنبد کے باہر آئے نوکرون نے دیکھا کہ گنبد بالکل خالی
ہے کوئی شے موجود نہین ہے خاک اڑ رہی نوکر وغیرہ سب حیران ہین کہ یہ کیا ماجرا ہے میان کیونکر

نابینا ہوئے یہ تو نئی بات آج ہوئی لاکر مریخ کو مسند پر بٹھایا پوچھا کہ کچھ بیان فرمائیے کہ یہ کیا واقعہ
گذرا مریخ نقلی نے کہا کہ مین گنبد کے پاس بیٹھا ہوا تھا اُس ضعیفہ کو لاکر مین نے اندر گنبد کے بٹھایا تھا
وہ وہان بیٹھی جمال زار ہلار کی مین باہر گنبد کے بیٹھا ہوا کچھ سحر کے الفاظ یاد کر رہا تھا کہ یکایک
وہ ضعیفہ اندر سے پکاری کہ ای مریخ جادو جلد آئیے دیکھیے یہ کیا واقعہ ہی کہ سب مال و اسباب خود بخود
غائب ہوا جاتا ہی اور آفتاب قبر سے نکلا ہی مین یہ سنکے حیران ہوا کہ یہ کیا سانحہ ہی اندر گنبد کے
گیا وہان جو گیا تو مین نے بھی یہی واقعہ دیکھا میرے سامنے سب مال جو کہ باقی تھا غائب ہوا
مین کھڑا ہوا دیکھا کیا سحر یاد کرتا ہون یاد نہین آتا کہ یکایک وہ بڑھیا بھی غائب ہوگئی اُسکے
بعد دھوان پیدا ہوا اُسکا پیدا ہوتا تھا میری آنکھون مین جو لگا تو مین اندھا ہوگیا اُسوقت سے
کچھ نہین دکھلائی دیتا ہی نہ سحر یاد آتا ہی مجکو جلدی ملکہ سوسن کے پاس لے چلو تاکہ وہ کچھ میرا
بندوبست کرین اور کچھ علاج کرین ابھی ابھی تازہ روشنی چلی گئی ہی شاید علاج کیے جانے سے
واپس آئے پھر میری آنکھین روشن ہوجائین جلد لے چلو انھون نے کہا کہ بہت خوب جو
ملازم سحر سے آگاہ تھے انھون نے تخت سحر تیار کیا اُسپر مریخ کو بٹھا کر طرف دربند
سوسن کے لے چلے باقی سے کہ گئے کہ ذرا ہوشیار رہنا عمرو آیا ہوا ہی یہ لوگ تو یہان
اپنے اپنے کام مین مصروف ہوئے اُدھر وہ ملازم مریخ نقلی کو لیے ہوئے چلے جاتے تھے
یہانتک کہ راہ طی کرکے کوہ سوسن پر پہونچے باغ سوسن جادو پر آکر زمین پر اُترے
جو پاسبان اور نگہبان سوسن نے مقرر کیے تھے انھون نے دیکھا کہ مریخ جادو تخت پر سوار اور
چند ملازم و خدمتگار ہمراہ ہین ادھر کو آتے ہین جب وہ قریب آکر پہونچے انھون نے
کہا کہ کدھر آتے ہو تم اُسی مقام پر ٹھہرو صرف مریخ جادو کو آنے دو کیونکہ ہمکو حکم ہی کہ
سوائے مریخ کے کوئی آنے نہ پائے اگر ہماری لڑکیان بھی آئین تو نہ آنے دینا ہم کیونکر تمکو آنے
دین انھون نے کہا کہ ہم کیونکر اپنے آقا کو چھوڑ دین وہ تو دفعتًا نابینا ہوگئے ہین ہم اُنکو ملکہ کے
پاس لیکر آئے ہین تاکہ ملکہ کچھ تدارک کرین اور تم کہتے ہو کہ تم نہ آؤ اگر ہم چھوڑ دینگے اُنکو تو کچھ دکھائی دیتا
نہین ہی وہ گر پڑینگے اُنکے چوٹ لگے گی انھون نے کہا کہ ہمکو حکم نہین ہی ہم کیونکر جانے دین مریخ
نے خود پکار کر کہا کہ بھائیون مین بالکل مجبور ہون انکے سہارے سے تو آیا ہون یہ کیونکر

مجکو چھوڑ دین تم جا کر ملکہ کو میرے آنے کی خبر کرو اور میرے حال سے ملکہ کو آگاہ کرو دیکھو وہ کیا کہتی ہین
مین اسی مقام پر ٹھہرا ہون ملکہ سے کہنا کہ میری کمک کرو کیونکہ مجکو سحر بالکل فراموش ہے نہ معلوم کس آفت
مین مبتلا ہوا ہون وہ لوگ یہ سنکے باہم کہنے لگے کہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ اتنا بڑا ساحر یون
مجبور ہو جائے یہ کیا ہوا کہ اسقدر جلد اندھا ہو گیا ابھی کل تک تو اچھا بھلا تھا مقام افسوس اور
ترس کھانے کا ہے باہم کہا مریخ سے کہا کہ آپ ٹھہرین ہم آپکی خبر ملکہ سے کرتے ہین یہ کہکر انمین سے
چار تو اسی مقام پر یعنی اپنے پہرے پر ٹھہرے رہے اور دو اندر آئے اور اس کمرے کے دروازے
پر پہونچکر جہان سوسن سحر تیار کرنے بیٹھی تھی کھڑے ہوکر پکارے کہ اے ملکہ عالم اگر اجازت ہو تو
ہم اندر آئین سوسن نے پکار کر کہا کہ کیون اے مہران جادو کیا صمصام کیا ہے کس ضرورت سے
اندر آنے کی اجازت طلب کرتے ہو انھون نے کہا کہ مریخ جادو تشریف لائے ہین مگر عجائبات سے
کہ بالکل اندھے ہو گئے ہین انکو انکے ملازم پکڑ کر لائے ہین سحر بھی بالکل فراموش ہے انھون نے قصد
کیا تھا کہ مع ملازمون کے داخل باغ ہون ہمنے منع کیا تب انھون نے کہا کہ مین اندھا ہو گیا ہون
کیونکر اپنے پاؤن سے جاؤنگا تم جا کر ملکہ کو خبر کرو کہ مریخ جادو آئے ہین دل تو نابینا ہو گیا دوسرے
سحر بالکل فراموش ہو گیا ہے یہی ملازم تو مجکو لائے ہین ورنہ میرا آنا نہوتا مین تڑپ تڑپکر مر جاتا
یہ فرمایئے کہ کیا آپنے کہا بلائے سوسن نے جواب دیا کہ تم خود انکا ہاتھ پکڑ کر لے آؤ انکے ملازمون کو
باہر چھوڑ دو اور انسے کہو کہ تم یہان ٹھہرو ہم تمھارے مالک کو ملکہ کے پاس لیے جاتے ہین انھون نے
جواب دیا کہ بہت خوب سوسن نے کہا کہ ذرا ہوشیاری سے لانا کسی قسم کی تکلیف نہو کوئی ٹھوکر
نہ لگے انھون نے کہا کہ کیا مجال ہے یہ کہکر وہ دونون [illegible] باہر آئے یہان سوسن [illegible] کہنے لگی کہ
یہ کیا ہوا کہ اتنا بڑا ساحر یون اندھا ہو گیا ابھی تھوڑی دیر کا زمانہ ہوا ہے کہ میرے پاس آیا تھا عمرو
عمرو کے ہاتھ سے بچا یا میرے پاس بیٹھا رہا مین نے اسکو براے امیری جمال رامدار روانہ کیا اسنے اسکی اطلاع
کی اپنے ہاتھ کی لکھی ہوئی عرضی روانہ کی میرے پاس اسے عرصے مین کیا ہوا کہ ایسا اندھا ہوا کہ
دوسرے آدمی ہاتھ پکڑ کر لائے اسکے ساتھ سحر بھی فراموش ہوا کچھ عقل نہین کام کرتی ہے سوسن تو
یہ دل سے باتین کر رہی تھی ادھر ساحرون نے باہر جا کر اور قریب مریخ آکر کہا کہ ملکہ نے فرمایا ہے کہ
نوکرون کے ہمراہ میرے پاس تشریف لایئے اپنے ملازمونکو در باغ پر ٹھہرا دیجیے مریخ نے جواب دیا [illegible]

اس سے کیا غرض کہ میری ہی ملازم مجکو لیکر جائین ملکہ کا باعث مجکو ملکہ کے پاس جانے سے مطلب ہی خواہ کوئی لے چلے
تم لیچلو یا میرے ملازم ان دونون نے کہا کہ آپ ہمارے ہمراہ چلیں یہ کہکر مریخ کا ہاتھ پکڑ لیا اور مریخ کے
نوکرون سے کہا کہ آپ لوگ یہان ٹھہرین مریخ نے اُنسے کہا کہ اب تمھارے ٹھہرنے کا یہان کام نہین ہی تم مکان پر
جاؤ اور دل تو مین اچھا ہو جاؤنگا اپنے آپ سے آ و نگا اگر نہ بھی اچھا ہوا تو ملکہ کے ملازم مجکو پہونچا دینگے یقین
تو ہی کہ ملکہ خود بھی اس امر کو نہ گوارا کرین کہ مین ایسی حالت مین اُنکے پاس سے چلا جاؤن اُنھون نے کہا کہ
بہتر ہم جاتے ہین مریخ نے کہا کہ جاؤ مگر بہت ہوشیاری سے رہنا اور کام کرنا دیکھو عمرو عیار آیا ہوا ہی مین
بھی وہان نہین ہون ایسا نہو کہ وہ کوئی مکر و فریب کر کے تم لوگون مین شامل ہو جائے اور کوئی فساد
برپا کرے اُنھون نے کہا کہ آپ اطمینان رکھین کبھی ایسا نہو گا ہم بہت ہوشیاری سے کام کرینگے
کسی غیر کو اپنے پاس نہ آنے دینگے مریخ نے کہا کہ ہان لے جاؤ وہ ساحر جو کہ مریخ کے ہمراہ آئے تھے وہ اُسی
تالاب کی طرف چلے گئے اور جا کر اپنے کاروبار مین مصروف ہوے چونکہ ساحر وہان تھے اُنھون
نے دریافت کیا کہ میان مریخ کا مزاج کیسا ہی کیا آنکھون مین روشنی ہوئی اُنھون نے کہا کہ ہم اُنکو
سوسن کے باغ تک پہونچا آئے اندر ہم جانے نہ پائے سوسن کے ملازم اُنکو لیگئے ہمکو اُنھون نے
باہر ہی سے رخصت کر دیا نہ معلوم وہان کیا علاج کیا گیا اور اب کیسے ہین یہ سُنکے وہ لوگ بھی
خاموش ہو رہے آدھر ساحران سوسن مریخ آتش خوار نقلی کو بہت ہوشیاری اور حفاظت
سے اُس مقام پر لائے کہ جہان سوسن بیٹھی ہوئی تھی آکر پکارا کہ ملکہ عالم یہ مریخ جادو تشریف لائے
ہین سوسن نے کہا کہ اچھا مریخ نے سوسن کی آواز سُنکے کہا کہ اے ملکہ وہ نا عیار ساربان زادہ آیا
ہوا ہی اُسی کے خوف سے آپ نے اسقدر بند و بست فرمایا ہی لہذا پہلے سحر سے دریافت کر لیجیے کہ مین اصلی
مریخ ہون یا وہ میری صورت بنکر آیا ہی خوب جانچ لیجیے پھر مجکو اندر اپنے پاس طلب فرمائیے گو سوسن کا
پہلے یہی قصد تھا کہ سحر سے دریافت کرون مگر جب مریخ نے یہ کلمہ کہا تو سوسن نے خیال کیا کہ تمھاری بھی
کیا عقل ہی کہ کجا عمرو اور کجا تالاب سحر مریخ بدون حکم مریخ کوئی وہان جا نہین سکتا ہی پھر عمرو کیونکر گیا ہو گا
جو مریخ کی صورت بنا ہو گا اگر عمرو مریخ کی صورت بنا ہوتا تو یہ کیون کہتا کہ سحر سے دریافت کیجیے وہ
اس امر سے آگاہ کرتا اسقدر شک بیکار ہی بھلا مریخ کو عمرو کہان پاتا جو اُسکی صورت بنتا یہ خیال کر کے دل مین
پکار کر کہا کہ تم شوق سے آؤ مین سحر سے دریافت کر چکی ہون بھلا تمسے مین شک کرون اگر تم ایسے خیر خواہ شخصون سے

بدوشن ہوں تو میں اُسکی بھی کوشش کروں گی اگر تمہاری آنکھیں اس شرط سے اچھی ہوں میں اپنے خون کا
سرمہ بنا کر لگاؤں تو ابھی ابھی جہان کا کو خون نکالوں اور اُسکا سرمہ بناؤں مرزخ نے جواب دیا کہ مجھکو آپ سے
اس سے زیادہ امید ہی مجھکو یہی تو آپ سا قدردان نہ ملے گا خیر اب میرا واقعہ سماعت فرمایئے کہ کیونکر اس
بلا میں مبتلا ہوا میں جو آپ سے رخصت ہو کر جمال راہدار کے مکان پر گیا تو وہاں کسی کو نہ پایا بالکل مکان
خالی تھا تعجب اس امر کا تھا کہ کل مال و اسباب ندارد تھا جہاڑو کا تنکا تک نہ تھا یہ واقعہ دیکھ کر میں بہت
حیران ہوا ایک مرد ضعیف وہاں کھڑا ہوا تھا میں نے جو اس سے پوچھا اُسنے کہا کہ میں اپنی بکریاں چرانے
آیا ہوں صبح سے یہاں موجود ہوں اور تو میں نے کچھ نہیں دیکھا صرف اسقدر دیکھا کہ ایک عورت اور
پانچ سات مرد اس مکان سے گھبرائے ہوئے نکلے سبکی پشت پر کچھ بار بھی تھا اور جلدی جلدی وہ سامنے
چلے گئے میں کھڑا دیکھا کیا تھوڑی دیر کے بعد وہ پھر آئے اور اندر مکان کے گئے اور پھر وہاں سے
بوجھ لیکر گئے اسی طور سے انھوں نے کوئی دس پھیرے کیے میں نے جو دریافت کیا تو انھوں نے کہا
کہ ہم اس مکان میں رہتے تھے اس میں آسیب ہو گیا ہی لہذا ہمنے جانے کا قصد کیا یہاں مزدور وغیرہ
ممکن نہوے ہم خود سب مال اُٹھائے لیے جاتے ہیں خلاصہ یہ کہ وہ سب مال لیگئے میں نے اُس سے
دریافت کیا کہ یہ تو نے اُس سے دریافت کیا تھا کہ جانے کہاں ہو اُسنے کہا کہ مجھکو اس دریافت کرنے کی
کیا ضرورت تھی اور وہ مجھکو کیوں بتاتے یہ سنکے میں نے بہت تلاش کیا جب کہیں پتہ نہ چلا تو میں مکان پر
واپس آیا آپکو اطلاع کی آپکے پاس سے جب جواب پہونچ لیا تب میں نے کھانا کھایا کھا کر اُستاد کی قبر کے
قریب گنبد کے باہر بیٹھکر سحر تیار کرنے لگا ایک ضعیفہ میرے عزیزوں میں سے ایک مدت سے قبر پر میرے
اُستاد کی بیٹھی ہوئی زیارت اُنکی قبر کی کیا کرتی تھی اور عبادت اُسنے ترک دنیا کی تھی جب سے
اُسکا شوہر و فرزند جوان مرا تھا وہ کسی وقت باہر نہ آتی تھی سوائے رفع حاجت کے وہ بھی اُسوقت
کہ جب سب سوتے ہوتے تھے اُسکا یہ قول تھا کہ میرا سایہ کسی پر نہ پڑے نہ میری کوئی شخص صورت دیکھے
اُسکو اسی طور سے ایک زمانہ گذر گیا تھا میں دونوں وقت اُسکو کھانے کو دیدیا کرتا تھا وہ عبادت
خداوند میں مصروف رہتی تھی آج بھی وہ اُسی گنبد میں تھی کہ ایک مرتبہ پکاری کہ ای مرزخ آتش خوار
جلد یہاں آؤ دیکھو کہ یہ کیا ہوا اور کیا امر ہی کہ میں ہمیشہ یہاں بیٹھی رہتی تھی اور عبادت کیا کرتی تھی کبھی
ایسا واقعہ نہیں گذرا تھا ایسی صدا آئی جیسی اسوقت صدا آئی اور واقعہ گذرا میں یہ سُنکے اندر گیا

مین نے بھی دیکھا کہ سقف گنبد مین سے دو ہاتھ پیدا ہوے اور وہ اسقدر دراز ہوے کہ زمین پر آسکے
اور سب مال اٹھانے لگے مجکو بڑی حیرت ہوئی کہ یہ کیا واقعہ ہے اُس ضعیفہ نے بیان کیا کہ قبر شق ہوئی
اُس سے آفتاب پیدا ہوا اور صدا آئی کہ اب ہم یہان نرہینگے اب ہم بالاے آسمان چلے آتے ہین
اور اپنا سب مال و اسباب اور روپیا اشرفی لیے جاتے ہین یہ صدا آکر دو ہاتھ پیدا ہوے اور سب مال و اسباب
خود بخود غائب ہونے لگا کہ مین نے گھبرا کر تمکو آواز دی تا کہ تم بھی دیکھو تو یہاُس ضعیفہ نے بیان کیا اور
اسقدر مین نے بھی دیکھا ملکہ جب وہ سب مال و اسباب غائب ہو چکا وہی ہاتھ اُس ضعیفہ کو
بھی اٹھا لے گئے مجکو اور زیادہ حیرت ہوئی مین حیران کھڑا ہوا دیکھ رہا تھا کہ وہ آفتاب غائب ہو گیا
مین نے اُسی حالت مین قصد کیا تھا کہ سحر کرون سحر بالکل فراموش تھا اور حیران ہوا کہ
یکایک دھوان پیدا ہوا اُس قبر سے دھوین کا پیدا ہونا تھا کہ تمام گنبد دھوان دھار ہو گیا
وہ دھوان جو میری آنکھون مین لگا مین نے لاکھ لاکھ چاہا کہ باہر نکل جاؤن مگر بسبب تاریکی اور
اور کثرت دھوین کے رستہ نہ دکھائی دی بس آنکھین بسبب دھوین کے بند ہو گئین اب جو
آنکھین کھولین تو روشنی بالکل نہ تھی کور ہو گیا تھا یہ جو حالت ہوئی مین نے ملازمون کو پکارا
اُنکے ذریعہ سے باہر آیا باہر آکر اُنسے سب حال بیان کیا اور اُنسے کہا کہ تم مجکو ملکہ کے پاس لیچلو تا کہ میرا
علاج ہو اور مین اس بلا سے نجات پاؤن کیونکہ باہر آکر جو سحر کو یاد کیا تو یہان بھی نہ یاد آیا
اُسوقت خیال مین گذرا کہ ملکہ کے پاس چلون اور اُنسے کہون کہ وہ اسم سحر پڑھکر یہ سرمہ جو کہ
میرے پاس موجود ہے میری آنکھون مین لگاوین تا کہ میری آنکھین روشن ہو جائین اُنکی بدولت
مین صاحب نور اور صاحب چشم پھر ہو جاؤن بس ملازمون کے ذریعہ سے یہان آیا یہ میرا واقعہ ہے
جو کہ مین نے عرض کیا سوسن نے یہ سنکے کہا کہ واقعی نیا واقعہ تمنے بیان کیا کہ جو بالکل
سمجھ مین نہین آتا ہے اور نئی بات ہے کیا کوئی تمسے بے ادبی یا قصور ہو گیا تھا کہ جسکی یہ سزا ملی
مریخ نے کہا کہ ملکہ میری دانست مین تو کبھی کوئی نہ تو قصور ہوا نہ بے ادبی ہوئی کہ جسکی یہ سزا ملی
ملکہ نے کہا کہ خیر یہ تکلیف تمھارے مقدر مین لکھی ہوئی تھی وہ پیش آئی کوئی مقام خوف
و اندیشہ نہین ہے نہ مقام رنج و صدمہ وہ سرمہ لاؤ تا کہ مین اُسکو تمھاری آنکھون مین
لگاؤن اور تمھاری آنکھین روشن ہون مگر اسکا کیا علاج ہو گا کہ تمکو سحر جو فراموش ہو ہے

مریخ نے کہا کہ میری آنکھیں روشن ہو جائیں پھر میں اسکا بندوبست کرونگا ایک مشت
زمین خرید کر دونگا یہ کوئی مشکل امر نہیں ہے سوسن نے کہا کہ خیر لاؤ وہ سرمہ مریخ نے کہا بہت
خوب راوی بیان کرتا ہے کہ مریخ نے جو اس امر کو پوشیدہ کیا اور بیان کیا کہ میرے عزیزوں
میں سنتا ایک عورت مدت سے قبر پر بیٹھی ہوئی عبادت کرتی تھی اور جمال راہدار کے چلے جانیکی
کیفیت دوسرے طور سے بیان کی اسکا سبب یہ تھا کہ یہ پہلے لکھ چکا تھا کہ مجھکو کوئی نہیں ملا
جمال کا مکان خالی تھا وہ مع اپنی ماں کے کسی طرف عمرو کے ہمراہ چلا گیا یہ اُسنے نہیں
لکھا تھا کہ میں جمال کی ماں کو لے آیا ہوں بسبب اس خیال کے کہ ایسا نہو کہ ملکہ اُس ضعیفہ کو
طلب کر کے قتل کرے دوسرے اب مریخ اصلی تو تھا نہیں کہ وہ پورا واقعہ بیان کرتا خواجہ
نے جو مناسب جانا وہ بیان کیا آمدم برسر مطلب کہ جب سوسن نے یہ کہا مریخ سے کہ لاؤ سرمہ میں
تمہاری آنکھوں میں لگا دوں بس مریخ نے ٹٹول کر اپنی کمر سے ایک سرمہ دانی نکالی کہ جو برنجی تھی
اور اُسپر ڈاٹ لگی ہوئی تھی وہ سرمہ دانی نکالکر سوسن کو دینے لگا جدھر سوسن تھی اُسکے
خلاف اُسنے ہاتھ بڑھایا دینے کو سوسن نے کہا کہ ادھر ہاتھ لاؤ میں ادھر ہوں مریخ نے کہا کہ آپ
خود لے لیں کیونکہ میں تو بیکار ہوں اسی طور سے بکا کرونگا سوسن نے ہاتھ بڑھا کر مریخ کے ہاتھ سے وہ
سرمہ دانی لی اور کہا کہ کیا کروں مریخ نے کہا کہ کوئی اسم سحر پڑھکر اسکی ڈاٹ کھولیجیے اور
ڈاٹ کھولکر یہ سلائی موجود ہے اس سلائی سے کوئی اسم سحر پڑھکر سرمہ لگائیے اور وہ سرمہ
میری آنکھوں میں باخداوند سامری و جمشید و باستاد آفتاب شعلہ پیکر کہکر لگائیے اسی طور سے
دوسری آنکھوں میں لگائیے پھر قدرت ہر سہ خداوند کا تماشا ملاحظہ فرمائیے کہ کس قدر جلد میری آنکھیں
روشن ہوتی ہیں سوسن نے کہا کہ اچھا بس مریخ نے سلائی بھی نکالی اور اسی طور سے بکنے لگا
ادھر ادھر ہاتھ دوڑانے لگا سوسن نے اُسکے ہاتھ سے سلائی بھی لی جب سلائی لیچکی اُسوقت اُس
لکاتہ نے پھر پڑھ پڑھا کر قصد کیا اس سرمہ دانی کو کھولوں ڈاٹ کو کسا ہوا پایا زور [illegible] ڈاٹ نہ کھلی
مریخ سے کہا کہ اسکی ڈاٹ نہیں کھلتی ہے مریخ نے کہا کہ ملکہ زور کر کے کھولیے آپنے تو غضب کیا
کہ اول آنکھیں یہ بھی تو شرط ہے کہ جب تک سرمہ لگا نہ لے اُسوقت تک سرمہ لگانے والا بات نکرے اُسکے منہ سے
نہ بولے پھر اُسی طریقہ سے اسم سحر پڑھکر اور زور کر کے ڈاٹ کھولیے سوسن نے کہا کہ یہ

تھی کب کیا تھا ورنہ مین کلام نہ کرتی مریخ نے جواب دیا کہ میرے حواس تو بسبب رنج و صدمے کے بجا نہین بھول گیا ہونگا اچھو کہدیا سوسن نے پھر اسم سحر پڑھکر اور دانت پر زور کیا نہ کھلی آخر کو عاجز ہوکر دو پتھر کے پاس لاکر خوب کچ کچا کر جو زور کیا ایک مرتبہ بڑا ق سے آواز آئی سرمدانی کے پتھر پر سے وہ دانت جدا ہوئی دانت کا جدا ہونا تھا کہ ایک غبار سرمہ دانی سے اڑا وہ دماغ مین سوسن کے پہونچا اسنا دماغ مین پہونچنا تھا کہ اسکو چھینک آئی اور ایک مرتبہ بیہوش ہوکر گری بیان مریخ نے چمکر آواز دی کہ وہ مارا میں خواجہ عمرو عیار نامدار یک طرار نعرہ کیا کہ کی گذارم کرا ز دست من زندہ و سلامت بدر روی اسوقت تو تیرے یار نے آکر بچالیا ورنہ مین کام تمام کرچکا تھا اب کون بچا سکتا مین پہلے ہی اسکا خاتمہ کرچکا ہون وہ میرے پاس زنبیل مین موجود ہے اور قید ہی زنبیل کی سیر کر رہا ہے اب اپنے حمایتی مریخ کو بلا کہ وہ آکر میرے ہاتھ سے بچالے ہیہات بھاگی بھاگی پھرتی تھی اب جلا مین کب چھوڑتا ہون یہ لکر آپ نے نعرہ کیا نعرۂ خواجہ عمرو

| | | |
|---|---|---|
| مرے مکر سے کانپتا ہے جہان | دوندہ جہان گرد طرار ہون | عمرو ہون مین عیار صاحبقران |
| ہوا تیز رفتار گر ہو قدم | صبا ٹھوکرین کھائے ہر ہر قدم | زمانے کا مکار و عیار ہون |
| نہ پہونچے مری گرد با برش کو | | اڑا دون صبا کے بھی مین ہوش کو |

یہ نعرہ کرکے آپ چمک کر آگے برابر سوسن کے تیغے ہوئے تھے جلدی کمر سے خنجر نکالا راوی بیان کرتا ہے چونکہ اسکی قضا نہ تھی اور نہ ابھی اسکے مقدر مین گرفتار ہونا تھا بلکہ خواجہ کے مقدر مین زحمت و تکلیف بڑی تھی کیسے خواجہ غالب آتے گو خواجہ اپنا کام تو کرچکے تھے مگر اتنے بڑے دانا و عقلمند ہوکے پھر چوکا کیا کہ اسکو اٹھا کر نذر زنبیل نہ کرلیا خنجر لیکر قتل کرنے چلے اور خوشی مین اپنی حفاظت کا خیال بھی نہ کیا کاش اپنی حفاظت بھی کرلیتے جیسے خنجر لیا اٹھے اور قریب پہونچے کہ برابر سے سوسن کے پہلو سے زمین شق ہوئی اور ایک پتلی پیدا ہوئی خواجہ اسکو دیکھ چکے تھے مگر جب تک ہوشیار ہون ہون پتلی نے آتے کے ساتھ خواجہ کی کلائی پکڑلی اور کہا او ساربان زادے یہ کیا کرتا ہے ملکہ پر خنجر اٹھاتا ہے خواجہ کو یہ معلوم ہوا کہ جیسے دیو نے کلائی پکڑی اب جو قصد کرتے ہین کہ زور کرکے کلائی چھڑا لون تو اتنی قوت نہین پاتے ہین بالکل بے حس و حرکت اپنے کو پاتے ہین دیکھا کرین ادھر تو اسنے ایک ہاتھ سے خواجہ کی کلائی پکڑی دوسرے ہاتھ مین اسکے چھوٹی سی برنجی پچکاری تھی وہ اس نے

سوسن سے کہہ رہی تھی کہ چھینک پڑنے سے بیہوشی دفع ہوئی سوسن کو ہوش آیا اُسنے دیکھا کہ میرے
سحر کی پتلی مریخ کا ہاتھ پکڑتے ہوئے کھڑی ہے اور کہہ رہی ہے کہ او ساربان زادے تو نے بہت آفت
برپا کر رکھی ہے آ کر ملکہ کے اوپر عیاری کرتا ہے یہ کہو کہ ملکہ اپنا سند نسبت فرما چکی تھین کہ بچ گئین ورنہ
تو نے تو اسوقت بالکل کام تمام کیا تھا اب بتا کہ کیونکر اپنی جان بچائیگا اب تو بچا مگر مجھ سے اب تو قتل
کیے جاؤ گے آپ بولے کہ او حرامزادی مین کون ہون اُسنے کہا کہ تو عمرو عیار ہے آپ بولے کہ تو جھوٹی ہے
مین تو مریخ ہون اندھا ہو کر آیا ہون تاکہ ملکہ میرا علاج کرین انکی بدولت میری آنکھین روشن ہون
وہ بولی کہ تو خود جھوٹا ہے تو عمرو عیار ہے سوسن نے جو یہ واقعہ دیکھا اور یہ تقریر سنی ایک دفعہ سنبھل کر
بیٹھی اور پکاری کہ اے پتلی سحر مین یہ کیا واقعہ ہے جلد بیان کر اُسنے کہا کہ اے ملکہ یہ عمرو عیار ہے مریخ کی
صورت بنکر آیا ہے نہ معلوم اسنے مریخ کو کیا کیا آپکو فقرہ دیا کہ مین اندھا ہو گیا ہون اپنے پاس سے
سرمہ دانی دی تھی اُسمین سرمہ نہ تھا بلکہ بیہوشی تھی کہ جیسے آپنے اُسکو زور کرکے کھولا اُس سے
بیہوشی اُڑی کہ آپ بیہوش ہو کر گرین اسنے قصد کیا کہ آپکو خنجر سے ہلاک کرے کہ مین نے
آکر ہاتھ پکڑ لیا اور آپکو ہوشیار کیا اب کہتا ہے کہ تو جھوٹی ہے مین عمرو عیار نہین ہون بلکہ مریخ
آتش خوار ہون اے ملکہ یہ جھوٹ بولتا ہے اپنی جان بچانے کے لیے مکر کرتا ہے ورنہ یہ عمرو ہے مریخ
نہین ہے سوسن نے کہا تو سچ کہتی ہے اُسنے کہا کہ مین سچ کہتی ہون سوسن نے خواجہ سے کہا کہ
تم بتاؤ کہ تم کون ہو آیا مریخ ہو یا عمرو عیار خواجہ نے کہا کہ ملکہ یہ آپکی سحر کی پتلی جھوٹی ہے مین عمرو
نہین ہون بلکہ وہ ہی آپکا ایک ادنےٰ نابینا غلام مریخ ہون ملکہ اس سے فرمایئے کہ یہ میرا ہاتھ
چھوڑ دے کہ کلائی ٹوٹی جاتی ہے راوی بیان کرتا ہے کہ اُس پتلی نے خواجہ کا وہ ہی ہاتھ پکڑا تھا کہ جس
ہاتھ مین خنجر تھا گو دوسرا ہاتھ آپکا چھوٹا ہوا تھا مگر بیکار تھا کہ بے حس تھا اُس پتلی نے یہ سُنکے
سوسن سے کہا کہ ملکہ آپ ملاحظہ فرمالین اور اس سے دریافت فرمائین کہ یہ کہتا ہے کہ
مین مریخ ہون اگر یہ مریخ ہے تو اسکو کیا ضرورت تھی کہ یہ برہنہ خنجر ہاتھ مین لے ملاحظہ فرمایئے
کہ اسکے ہاتھ مین خنجر ہے یا نہین ہے آپ بولے کہ اے ملکہ جب سے مین اندھا ہوا ہون سب
سحر فراموش ہو گیا ہے یہ میرے قبضہ سے نکل گئے ہین بلکہ میرے دشمن ہو گئے ہین کہ
اسنے ہمکو قید کر رکھا تھا یہ بھی میرے پاس قید تھی بس اُسنے وہ دشمنی ادا کی جو کہ [illegible]

ایک مدت سے تھی کہ مین نے اسے قید کر رکھا تھا اسنے اسی دشمنی اور عداوت کی وجہ سے میرے
ہاتھ مین زبردستی خنجر دیدیا ورنہ مین تو مریخ ہون سوسن حیران ہی کہ یہ پتلی کہتی ہی کہ یہ عمرو ہی اور وہ
خود کہتا ہی کہ مین مریخ ہون کسکو سچا جانون اور کسکو جھوٹا اسی فکر مین تھی کہ اسکے خیال مین
یہ آیا کہ تو سحر کر اگر یہ مریخ ہی تو اسکی اصلی صورت برقرار رہے گی ذرا بھی تغیر نہوگا اور اگر یہ مریخ بنا ہوا
ہی اور عمرو ہی اور روغن عیاری سے صورت بنائی ہی تو سب رنگ و روغن اُتر جائیگا اصلی
صورت نکل آئیگی جھوٹ سچ کا حال کھل جائیگا کہ کون سچ کہتا ہی اور کون جھوٹ یہ خیال کرکے
کہنے لگی کہ مین ابھی امتحان کیے لیتی ہون معلوم ہوا جاتا ہی کہ کون سچا ہی اور کون جھوٹا آپ بولے
ضرور امتحان کیجیے تاکہ آپکو بھی میری حالت معلوم ہو جائے کہ مین سچا ہون یا یہ پتلی سوسن نے
فوراً اسم سحر پڑھکر خواجہ کی طرف دم کیا اسم سحر کا دم کرنا تھا کہ وہ رنگ و روغن عیاری اُتر گیا
اور اصلی صورت نکل آئی اب سوسن نے دیکھا کہ سامنے خواجہ عمرو کھڑے ہوئے ہین یعنی کہ یہ تصویر
حضرت کی دیکھی ہوئی تھی وہ ہی زیرہ سی آنکھین وہی کلیجے سے گال وہ کھٹائی سے کان ... گردن
سینٹھا سے ہاتھ پاؤن طباق سا پیٹ چھ گز کا قد تیجے کا تین گز کا اور کا ناریل سا سر ٹاٹ کا کرتا اور
پائجامہ پہنے ہوئے سامنے کھڑا ہی یہ دیکھکر سوسن نے کہا کہ تم کون ہو آپ بولے مریخ تب سوسن
نے کہا کہ ذرا آئینہ مین اپنی شکل مبارک کو ملاحظہ فرمائیے یہ کہکر خود سوسن نے اٹھکر خواجہ کو آئینہ
دکھایا اب جو خواجہ نے آئینہ مین دیکھا تو اپنی اصلی صورت پائی رنگ و روغن عیاری کو اُترا ہوا پایا
یہ جو دیکھا تو آپ بولے کہ وہ تمھی ملاتم ساحرۂ زبردست ہو اور بڑی صاحب اقبال ہو
تمکو کوئی قتل نہین کر سکتا ہی جیسا سنا تھا اس سے زیادہ پایا مین نے تو کان پکڑے اب
مجکو چھوڑ دو کبھی ادھر نہ آؤنگا بلکہ حمزہ کو بھی منع کر دونگا آنا کیسا اس طرف منہ کرکے بھی
نسوونگا ادھر کے آنے کا خیال بھی نہ کرونگا نہ سوتے نہ جاگتے معلوم ہوا کہ تم سامری کی
اور جمشید کی بھی استاد ہو وہ اگر ہوتے تو تمھاری شاگردی کرتے سوسن نے کہا کہ او حرامزادہ
کیون مجکو فقرہ دیتا ہی تو اور جا آئے تیری موت آئی اب بھلا یہ بھی ممکن ہی کہ مین تجکو زندہ چھوڑ دون
بدوان قتل کیے ہوئے اب تجکو اس طور سے قتل کر دونگی کہ تیرے حال پر ... ہوا
دو ماہیان دریا رحم کھائین اور مجکو رحم نہ آئے اگر مین نے تیرے گوشت کے کباب

لگا کر نہ کھاے گی تو اپنا نام سوسن نہ رکھا اب تو جاتا کہان ہی بعد مدت تو میرے
ہاتھ آیا ہی جب سے تو نے مجکو پریشان کر رکھا ہی برابر عیاریان کر رہا ہی اور
پھر باز نہین آتا ہی اپنی مکاری و عیاری سے قید تو کھڑا ہی اسپر بھی فقرہ
دیتا ہی یہ تو بڑی خیر ہوئی کہ مین نے اپنا بندوبست حفاظت کا کر لیا تھا کہ پھر تیرے
ہاتھ سے جان بچگئی اگر بندوبست نہ کر چکی ہوتی تو تو قتل کرڈالتا کیونکہ جو میرا خیرخواہ
اور محافظ تھا اُسکو بھی تو نے پکڑ لیا تھا اب کون تیرے پنجہ سے بچاتا مجکو تیرا خیال
تھا کہ تو چلا گیا ہی ضرور آوے گا عیاری کرنے کو بس مین نے سحر کرکے یہ پتلی اپنی
حفاظت کے لیے بنائی تھی اور مقرر کی تھی کہ جب تو عیاری کرے اور قتل پر آمادہ ہو وہ مجکو
بچالے اور تجکو پکڑلے ایسا ہی ہوا اب بتا کہ تجکو کس طور سے قتل کرون آیا تیرے
کباب لگاؤن یا تیر انداز کرون یا سنگسار کرون یا دار پر کھینچون یا جلاد کو بلا کر
تیرا سر قلم کراؤن یا تیری بوٹیان کاٹ کر زاغ و زغن کو دون جس طور کی سزا تو
خود اپنے لیے تجویز کر اُسی طور کی تجھے سزا دون تو نے بڑے بڑے ساحران نامی وگرامی کو
قتل کیا ہی اُن سب کا خون تیرے سر پر ہی آج اُنکا عوض تجھسے لیا جاے گا جب
تجکو مین قتل کرونگی تو اُنکی روح مجھسے خوش ہوگی آپ بولے کہ ای ملکہ مین تو تمھارا
ایک ادنےٰ غلام ہون میری تو یہ مرضی ہی کہ مجکو رہا کرو مین تمھاری جان و مال کو شب
و روز دعا دیا کرونگا بلکہ اب یہان ٹھہرونگا بھی نہین سیدھا خانہ کعبہ کو چلا جاؤنگا
وہان جا کر عبادت خدا کرونگا اور اپنی اوقات بسر کرونگا مین آپکے قدمون کی قسم
کھاتا ہون کہ اب جو یہان ٹھہرون سوسن نے کہا کہ کیون فقرہ دیتا ہی اور بیکار کی
تقریر کرکے دماغ پریشان کرتا ہی بس خاموش رہ آپ بولے کہ ای ملکہ اگر سچ پوچھتی ہو تو مین
صرف تمھارا امتحان کرتا تھا کہ دیکھون تم سحر کسقدر جانتی ہو معلوم ہوا کہ تم بہت زبردست
ساحرہ ہو ورنہ کیا مین ایسا نادان تھا کہ رات و دن مین تین تین مرتبہ تمپر عیاری کرتا
واقعی امر یہ ہی کہ تمھارے برابر کوئی ساحر یا ساحرہ مین نے آج تک نہین دیکھی جو کہ خداوند
ساحران یعنی ساحر شمشمش و ملکہ دمامہ تھے وہ پھر جب عیاری مین نے کی وہ نہ پہچان سکے

کیونکر پایا تو اسکا اصلی واقعہ یہ تھا کہ مین یہان موجود تھا جب تمنے مرزیخ سے کہا کہ تم جاکر جمال راہدار کو پکڑ لاؤ مین سنے جو یہ سنا تو خیال ہوا کہ ایسا نہو کہ یہ حرامزادہ جمال کو پکڑ لائے اور تم اذیت دیا اوس سے مین مرزیخ سے پہلے وہان پہونچا جمال کو تو پایا نہین اوسکی مان اور نوکرون کو پایا سبکو بیہوش کر کے مع مال و اسباب کے داخل زنبیل کیا ایک تنکا تک نہ چھوڑا اور خود اوسکی مان کی صورت بنکر بیٹھ رہا جب مرزیخ پہونچا اوسکو شیشہ مین اوتارا اور اوسکے ہمراہ اوسکے مکان پر آیا اوسنے گنبد مین کہ وہان قرآفتاب شعلہ پیکر اوسکے اوستاد کی تھی مجکو پہونچا دیا مین نے یہ فقرہ کر کے اوسکو اندر گنبد کے بولایا پہلے تو سب مال و اسباب نذر زنبیل کیا وہ وہ بیہوشی سے اوسکو بیہوش کیا پہلے اوسکو کھا لیا اوسکے بعد اوسکی صورت پر تیار ہو کر اوسکے ملازمون کو آواز دی اندھا بنکر اوسکا ہاتھ پکڑ کر باہر آیا سب حال اوسنے بیان کیا تھا جو کہ تم سے بیان کیا اوسکو لیکر یہان آیا اور یہان آکر تمکو فقرہ دیکر بیہوش کیا اگر مین یہ جانتا کہ تم سنے یہ تدبیر کی ہر تو تمکو بھی اوٹھا کر نذر زنبیل کرتا موقع محل دیکھکر قتل کرتا خیر دیو کا کھایا راوی بیان کرتا ہر کہ خواجہ نے کل حال ابتدا سے آخر تک جمال کی مان سے اور مرزیخ سے گفتگو کرنے کا اور مرزیخ کو دیو کا دیکر گنبد کے اندر بلانے کا بیان کیا جب سوسن یہ سب حال سن چکی اسنے سحر کیا کہ خواجہ کے جسم پر قید سحر آپڑا اسنے ہر چند کہ خواجہ کو اسنے قید سحر مین مبتلا کر کے سحر کیا کہ خواجہ کی قوت بالکل زائل ہوگئی اور پانون زمین سنے پکڑ لیئے اب اوس پتلی سے کہا کہ چھوڑ دے اوسنے چھوڑ دیا وہ پتلی تو غائب ہوگئی اب اسنے آواز دی اپنے نوکرون کو جب وہ آئے اسنے اون سے سب حال بیان کیا اور کہا کہ پلاو بیخین لاؤ جب وہ کوبلے وغیرہ لینے کو گئے اسنے خواجہ سے کہا کہ مرزیخ کو بتا دے تو مین تجکو چھوڑ دون ورنہ قتل کرونگی خواجہ سنے کہا کہ مرزیخ کہان مین مرزیخ کو کھا گیا ہون بھلا مین اوسکو کہان سے پیدا کرون تو تجکو فقرہ دیتی ہر مین کب تیرے فقرے مین آنے والا ہون مرزیخ تو میرے پیٹ مین ہر سوسن سنے کہا کہ اگر تو مرزیخ کو نہ بتائے گا تو میرے ہاتھ سے بہت سختی سے ساتھ مارا جائیگا مین تجکو بعذاب الیم قتل کرونگی خواجہ سنے کہا چاہے تو مجکو قتل کر چاہے قید کر مین تو مرزیخ کو کھا چکا ہون کہان سے بلاؤن گر یہ مین جانتا ہون کہ تو مجکو قتل نہین کر سکتی ذمہ میری تجکو قتل کرونگا خواجہ سنے یہ

یہ کہکر ہزارون گالیان سوسن اور سامری و جمشید کو دین سوسن کو اور غصہ آیا برہم ہوکر
بولی تو میرے منہ در منہ مجکو گالیان دیتا ہو اور خداوندون کو برا کہتا ہو جلد بتا کہ عمرو کہان ہو
جواب دیا کہ میرے پیٹ مین ہو اسنے غصہ مین ملازم سب سامان لیکر آگئے اسنے کہا کہ دیئے
سلگاؤ سیخین گرم کرو ملعون نے ایسا ہی کیا یہ یہی کہتی جاتی ہو کہ عمرو کو بتا کہ وہ کہان ہو خواجہ
یہی جواب دیتے جاتے ہین کہ مین کھا گیا ہون جب یہ بہت پریشان ہوئی اور حیران اور شام بھی
ہوگئی تو اسنے خیال کیا کہ اگر اسکو قتل کرتی ہون تو عمرو کا پتہ نہ چلے گا کہ وہ کہان ہو پہلے اس سے عمرو کو
لے لون تو پھر قتل کردن یہ دل مین سوچکر ملازمون سے بولی کہ ایک قفس لاؤ مین اسے قید
کردونگی جو کہ شام ہوگئی ہو اسوقت اسکو کیا قتل کرون کل صبح کو سب ساکنان دربند کو جمع کرکے
اسکو قتل کرونگی پہلے اس سے بسختی عمرو کو لونگی اور سے لے بی۔ قتل کرونگی دیکھون یہ عمرو کو کیونکر
نہین دیتا ہو جب کہ سختی پڑے گی آپ ہی قبول دیگا وہ جو سنا ہو کہ دیکے آگے بھوت بھاگتا ہو
دیکھنا کہ وہی نقشہ کل ہوگا یہ جو حکم دیا ملازم ایک بڑا سا قفس لائے اسنے آہنگرون کو طلب کرکے
خواجہ کے جسم پر قید آہن از سر تا پا کرائی اور قید سخت سے خواجہ کو نجات دی تمامی اولیا
ملازمون نے خواجہ کو قفس مین بند کیا ایک قفل آہنی بہت بڑا اوسمین لگا دیا اوس قفس کو
سقف مین کہ جہان سوسن سوتی تھی لٹکا دیا اوسکے دروازہ پر پہرہ چوکی سوسن نے مقرر
کیا ایک سیخ لیکر پلنگ پر کھانا وغیرہ کھا کر قریب بارہ بجے رات کے لیٹی اور اوس سیخ سے
خواجہ کو اذیت دینے لگی اور کہنے لگی کہ بتا عمرو کہان ہو خواجہ تکلیف اوٹھا رہے ہین جا بجا سے
جسم فگار ہوگیا ہو بسبب سیخ کے اور تقیہ کے مگر یہی کہے جاتے ہین کہ مین کھا گیا ہون میرے پیٹ
مین ہو یہ خواجہ کو تکلیف پہونچاتے پہونچاتے سوگئی خواب غفلت مین مبتلا ہوئی یہ کیا سوئی کہ
اسکے نصیب سوگئے اور خواجہ کے نصیب جاگ گئے خواجہ نے جو اپنے ہاتھ پاؤن مین کسنے
پائی ایک مرتبہ ہاتھ کو ہلا جو لا کر قریب منہ کے لائے دانتون سے ہتکڑی کا منہ کھولا راوی بیان
کرتا ہو کہ اوسنے خواجہ کو زنجیر سے جکڑا تھا اور ہاتھ پاؤن الگ سے تھے مگر ہتکڑیان بیڑیان
طوق خاردار لوہے فولاد کے رانون اور بازوؤن پر چڑھا دیے اوس قفس کے چارون
طرف کانٹے لگے ہوئے تھے اسی سبب سے خواجہ کا ہاتھ منہ تک نہ پہونچ سکتا تھا کہ جسکے سبب سے

خواجہ نے دانت سے ہتکڑی کا منہ کھولا اور اسکو ہاتھ سے اوتارا اوسکے بعد خواجہ نے
جب رہا ہوا زنبیل سے سوہن عیاری نکالا اوس سے ریت کر سب قید اب جسم پر سے
جدا کی قید کے جدا کرنے مین صبح ہوگئی مگر انھون نے قصد کیا تھا کہ اسی سوہن سے ریت کر
قفس کی تیلیان کاٹون گا اور باہر نکلون گا یہ غلطی سوسن سے ہوئی کہ اوسنے انکو خوب جکڑ
کیون نہ دیا کہ یہ بالکل حرکت نہ کر سکتے چونکہ اسکے مقدر مین رہا ہونا تھا اس سبب سے
اوسنے خیال کیا کہ اسقدر قید ہی اور قفس کے اندر تو ہی یہ اب جا کہان سکتا ہی انھون نے
اس تدبیر سے اپنے کو رہا کیا جب یہ رہا ہوئے اور صبح ہوگئی تو انھون نے قفس کو کاٹا تو ٹوٹ
گیا اور جلدی سے گلیم اوڑھ کر غائب ہوئے ایک گوشہ مین قفس کے کھڑے ہو گئے سوسن
کو تو کھٹکا تھا اسکو نیند کب آتی تھی یہ علی الصباح سویرے سے بیدار ہوئی جیسے آنکھ کھولی خواب مرگ
سے روشنی اندر بہت تھی پہلے اسنے آنکھ کھولکر قفس کی طرف دیکھا جیسے اسکی نگاہ قفس پر پڑی
اسنے دیکھا کہ خواجہ قفس مین ندارد ہین اسنے قفل کی طرف دیکھا تو قفل کو بدستور پایا اتبو یہ حیران
ہوئی کہ عمرو کہان چلا گیا لیٹی ہوئی تھی اوٹھ بیٹھی کہ شاید لیٹے سے نہ معلوم ہوتا ہو کسی گوشہ مین
بیٹھ رہا ہو اب یہ آنکھین پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہی ہی خواجہ اسکو نظر نہین آتے ہین اسکی حیرانی
بڑھتی جاتی ہی جب اسنے خوب طرح سے دیکھ لیا اور اسکو خواجہ نہ نظر آئے اتنے مین سب اسکے
ملازم وغیرہ بھی اوٹھ بیٹھے تھے اسنے آواز دی کہ اے صمصام جادو و بہرام جادو و دلنواز
جادو ذرا یہان آو دیکھو کیا غضب ہوا عمرو عیار پنجرے سے غائب ہو گیا مع قید کے اور
قفل اوسی طرح سے لگا ہوا ہی خواجہ نے یہ تدبیر کی تھی کہ سب قید کاٹ کر نذر زنبیل کر لی تھی یہ
خیال کر کے کہ لوہا خریدنے والون کے ہاتھ بیچ لین گے کچھ مل ہی جائیگا پس جو اسنے پکار کر
کہا وہ سب کے سب اندر کمرے کے آ گئے اور کہا کہ خیر تو ہی کیا فرماتی ہو اوسنے کہا کہ ذرا دیکھو کہ عمرو
قفس مین ہی یا نہین ہی مجھکو تو نہین دکھائی دیتا ہی اتبو ہر ایک آنکھین پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا
کسیکو آپ نظر نہ آئے سوسن سے کہا کہ ملکہ عالم عمرو تو قفس مین نہین ہی نہ معلوم کہان گیا
اور کیونکر نکل گیا کہ ہی نہ تیلیون سے نکل گیا یا بوئے گل کی طرح اوڑ گیا آپ اوسی قفس
مین کھڑے ہوئے ہنس رہے ہین اور دل مین کہہ رہے ہین کہ خوب تدبیر کی کیا کہنا خواجہ

خواجہ تمہارا اپنی آپ تعریف فرما رہے ہیں ایک دفعہ آپکو جو مذاق معلوم ہوا آپ نے طوطے
کی بولی بولی سب حیران ہوئے کہ یہ طوطا کہاں بولا آواز آرہی ہے مگر کچھ دکھائی نہیں دیتا ہے سب نے
جان بچ کر سوسن سے کہا کہ معلوم ہوتا ہے عمرو طوطا ہوگیا ہو سنتے ہیں کہ اگر طوطا ہوجاتا تو اسی قفس
میں ہوتا جنت کہاں یہاں تو نہ طوطا نظر آتا ہے نہ عمرو یہ کہا دفعۃً آپ بولے کہ طوطا تم لوگ
ہوگے ہم تمہارے آپ ہیں دیکھو زبان سنبھال کر کلام کرو ورنہ گدی سے زبان کھینچ لی جائے گی
بھلا ہمکو کوئی قید کر سکتا ہے ہمارے خدا نے ہمکو رہا کردیا ہم قفس سے بھی نکل آئے تو ہم جانیں
سوسن نے جو یہ صدا سنی کہا کہ تو مردا بول رہا ہے دیکھو کیسی زبان درازی کررہا ہے ذرا قفس ہی تو اتارو
اسی میں ہے کہیں باہر نہیں گیا ہے کیونکہ قفل بھی طوطے لگا ہوا ہے صمصام نے قفس اوتارا آپ ایک
مرتبہ مینا کی بولی بولے سب ہنس پڑے کہ ابھی طوطا بنا تھا اب مینا بنگیا آدمی کہاں ہے کوئی تماشہ
ہے کبھی طوطا بنتا ہے کبھی مینا آپ نے کہا کہ ایک مرتبہ کہہ دیا کہ ذرا سنبھال کر زبان کو بات کرو تم لوگ
نہیں مانتے ہو دیکھو پچھتاؤ گے او سوسن نے میرے جسم کی بوٹیوں کو کاٹ کباب لگا اور کہا
دیکھو تو کباب لگاتی ہے مزا نہیں لگتا ہے دن بہت خوش ہو رہی تھی کہ اتنے میں صمصام
نے قفس زمین پر رکھا سوسن نے کہا کہ بول رہا ہے باتیں کررہا ہے دکھائی نہیں دیتا ہے
اب آپ خاموش رہے کچھ نہ بولے اب تو تمام ساحر جو کہ اسکے نوکر تھے اور دوست
تھے سب آکر جمع ہوگئے جنہوں نے یہ سنا کہ عمرو قفس کے اندر سے غائب ہوگیا قفس اوسی طور سے بند رہا
سب چلے آتے ہیں کہ چلکر ذرا دیکھیں کہ کیونکر غائب ہوگیا قفس سے اور کدھر گیا سب آکر
گرد قفس کے جمع ہوگئے سبکی آنکھیں قفس کی طرف لگی ہوئی ہیں اور سب دیکھ رہے ہیں مگر
کچھ دکھائی نہیں دیتا ہے سوسن تو حیران ہے کہ یہ کیا ہوا کہ یکایک قفس سے نکل کے آواز آئی
سب نے پلٹ کر دیکھا کہ یہاں کہاں بولا سوسن نے کہا کہ بیکار ادھر ادھر دیکھتے ہو اسی
قفس سے آواز آرہی ہے عمرو بول رہا ہے کبھی مل بنجاتا ہے کبھی طوطا کبھی مینا یہ بھی قسم کا انسان ہے کہ
انسان سے حیوان ہوگیا کیا بیان کریں عقل حیران ہے جب کسی طور سے خواجہ کا قفس
میں پتہ نہ چلا تو صمصام نے کہا کہ میں اندر قفس کے جاکر دیکھتا ہوں آپ لوگ ہوشیار رہیے گا
قفس کو در کھولتا ہوں اگر اسکے اندر سے کوئی بھی نکلے تو پکڑ لیجئے گا سوسن خود

اگر پہنچے پاس قفس کے صمصام نے قفل کھولا جیسے ہی کھڑکی کھولی آپ قریب تو کھڑے تھے
دب کر قفس کے باہر نکل آئے اور ایک دھول سر پر صمصام کے جمائی کہ اوسکی ٹوپی دور جا کر
گری دھول مار کر آپ ہٹ گئے اوسی کے برابر ایک ساحر کھڑا تھا اوس سے صمصام نے
کہا کہ واہ بھائی میرے تمہارے کب ایسی دلگی ہوئی ہے جو تم نے اسوقت ایسی دلگی کی یاد رکھیے گا
یہان آپ نے کی پھر اپنے دانتوں پر زور دیے گا اوسنے کہا کہ دلگی کیسی کہا کہ تم نے دیدہ و دانستہ
دھول ماری کہ ٹوپی گر پڑی اور پھر کہتے ہو کہ دلگی کیسی اوسنے کہا کہ قسم سامری کی کہ مین واقف بھی
نہین ہون مجکو خود ہاتھا پائی کی دلگی اچھی نہین معلوم ہوتی ہے صمصام نے کہا کہ خیر دیکھا جائیگا صمصام
سے اوسکے یہ باتین ہو رہی تھین کہ آپ نے کیا کیا کہ ایک ساحر کے دوڑ کر جو ایک لات ماری وہ دھم
سے گرا ہی تھا کہ آپ نے ایک کے بڑھ کر چپت رسید کی اب تو آپ نے چٹاخ چٹاخ چپتین اور
دھولین مارنا شروع کر دین مارے دھولون کے دھول پور بنا دیا اور بولا دیا سب عمرو
کی تلاش کرنا بھول گئے سوسن حیران حیران ادھر اودھر دیکھ رہی تھی کہ یہ کون سبکو مار رہا ہے
مگر کوئی دکھائی نہین دیتا ہے اب تو سب قفس کے پاس سے ہٹ آئے کہ کون یہان کھڑا ہو کر بیکار کو
دھولین کھائے میدان صاف ہو گیا سوائے سوسن کے کوئی اوس مقام پر نہ رہا صمصام تھا صمصام
نے اندر قفس کے جا کر تمام قفس کو تلاش کیا کہین پتہ نہ چلا باہر چلا آیا یہان دھول پور بنا ہوا تھا آخر کو سوسن
حیران ہو کر سحر کیا اور دریافت کیا کہ عمرو کہان ہے معلوم ہوا کہ ابھی تمہارے باغ مین ہے آپ نے
حکم دیا کہ عمرو کو تلاش کرو کہین گیا نہین ہے اسی باغ مین ہے مین سحر کر کے حصار کیے دیتی ہون
کہ باغ کے باہر نہ جا سکے گا اسی باغ مین سر ٹکرا ٹکرا کر مر جائیگا یہ کہکر اوسنے سحر کیا کہ گرد باغ
کے حصار سحر ہو گیا اب تمام ساحر تلاش کرنے لگے آپ نے خیال دولت سوسن کی نذر ذلیل کی
ہے دیکھ یہان سے نکل چلو پھر کوئی تدبیر کرنا جدھر جاتے ہین دیوار آہنی حائل ہو جاتی ہے
راستہ نہین ملتا ہے آخر کو آپ پریشان ہو کر پھر واپس آئے یہ خیال کر کے کہ اب اسکو قتل کر کے
یہان سے جائینگے بدون اسکے قتل کیے ہوئے رہائی نہ ہوگی ساحر تلاش کر رہے ہین جب
کہین پتہ نہ چلا تو سب سوسن کے پاس واپس آئے اور کہا کہ ہم نے تمام باغ کو چھان مارا کہین
عمرو کا پتہ نہ ملا سوسن نے پھر سحر سے دریافت کیا سحر نے خبر دی کہ باغ مین موجود ہے فلان

مقام پر کھڑا ہوا ہے سوسن نے ساحروں کو پتہ دیا وہ ادھر دوڑے آپ وہاں سے تخلیہ دوسری طرف
جا کھڑے ہوئے سوسن نے اوس طرف کو بھیجا آپ اوس مقام پر پہنچ گئے کہ جسکے وصول ماردی کسی سنگ
چیت کسی کے گھونسا رسید کیا کسی کے منہ کسی کے جوتیوں میں ہاتھ ویر دست مارا کسی کا ہاتھ
ٹوٹا کسی کا سر پھٹ گیا کوئی منہ کے بل گرا دانت ٹوٹ گئے سوسن اور سب ساحروں کو
عاجز کیا جب آپ بھی تھک گئے تو آپ نے خیال کیا کہ کسی مقام پر بیٹھ کر کچھ دیر دم لو ایک
طرف کو چلے گئے اوسی باغ کے وہاں باغبان کا چھپر پڑا ہوا تھا اوسکی جورو کھانا وغیرہ
پکا کے اور نکال کے خاوند کے آگے رکھ کے پیشاب کو نکلی تھی آپ نے اوسکو دبا
مار کر بیہوش کیا اوسکی صورت بنکر اوسکے چھپر میں آئے باغبان کے ساتھ کھانا کھانے لگے
اوسکو پشت پر چھپر کے کونے میں توپ دیا یہ کہتے جاتے تھے کہ صاحب تم نے سنا کل خواجہ
عمرو کو ملکہ نے پکڑا تھا اوسکو قفس میں بند کیا وہ قفس سے غائب ہو گیا اور باغ میں اوسنے تمام دولت
سبکا مال و اسباب لوٹ لیا ذرا تم ہوشیار رہنا اوسنے کہا کہ دیکھو اسپر یہاں آ کر کیا بنائیگا بہیر سے
تیز کیا ہے جو لے جائیگا یہ جھولی ہے اور یہ تھالی ہے لے جائے ہمکو خداوند اور دیگا آپ اوس سے
باتیں کرتے جاتے ہیں اور کھانا کھاتے جاتے ہیں وہاں سوسن نے جب دیکھا کہ وہ لوگ
گم ہو گیا اور امن ہو گیا خیال کیا کہ شاید باغ سے باہر چلا گیا جو یہ تلاطم ہوا ہے ذرا اور یاد نت
نوکروں سے دل سے باتیں کر کے کتاب اوٹھا کر جو دیکھا کہ عمرو کہاں ہے آیا باغ میں ہے یا باغ
سے باہر چلا گیا یہ تحریر پایا کہ عمرو فلان مقام پر فلان باغبان کی جورو کی شکل بنا ہوا اوسکے ساتھ
کھانا کھا رہا ہے جو اوسنے دیکھا کتاب سامری میں یہ وہاں سے اوٹھی اور اوسنے کسی سے کہا نہ
سنا اوس باغبان کے چھپر کی طرف چلی یہانتک کہ وہاں جا کر پہنچی جیسے اوسنے دور سے دیکھا
کہ واقعی باغبان کے ساتھ آپ اوسکی جورو کی شکل بنے ہوئے کھانا کھا رہے ہیں مسکرا کر باتیں
کر رہے ہیں چونکہ کتاب سامری سے تو اوسکو معلوم ہو چکا تھا اوسنے پکار کر کہا یہ خیال کرکے کہ کچھ
ہوا تو ہے نہیں کر چلا جائیگا غائب ہو جائیگا اور سامنے موجود ہے جدھر جائیگا معلوم ہو جائیگا
میں جا کر پکڑ لونگی یہ پکاری کہ او باغبان اپنی جورو کو پکڑ لے جانے پائے جب تک
ہیں یہ کون وہ حیران تھا کہ یہ کیا کہتی ہیں پلٹ کر کہا کہ آپ کیا فرماتی ہیں سوسن نے کہا

کہ یہ جو تیری ساتھ کھانا کھا رہی ہے تیری جورو نہین ہے بلکہ عمرو عیار ہے تیری جورو کو فلان مقام پر
چھپر کی پشت پر بیہوش کر کے ڈالدیا ہے خود اوسکی صورت بنکر آیا ہے تیرے ساتھ ساتھ کھانا کھاتا ہے
یہ جو سوسن نے کہا اوسنے جو سنا تو وہ یہ کہنے لگا ہاے میری جورو مین لٹ گیا اس حرامزادے
عمرو نے مجکو لوٹ لیا میری جورو کو نہ معلوم کیا کیا اوسنے پھر قصد کیا کہ مین پکڑون آپ نے
ایک چپت مار کر اوسکے کلیم اوڑھ لی جب تک سوسن اٹھے آپ غائب ہو گئے سوسن
جو آگے بڑھی تو اوسکو نہ پایا باغبان کو بیٹھے ہوئے دیکھا اوس سے کہا کہ کہان گیا اوسنے جواب دیا
کہ ابھی اسی مقام پر موجود تھا جب آپ نے پکار کر کہا کہ پکڑ لے مین پکڑنے کو اٹھا میرے
چپت ماری اور غائب ہو گیا کسی گوشہ مین ہو گا سوسن نے بہت تلاش کیا آپ وہان
سے نکل کر کہین بارہ دری مین چلے آئے جب نہ ملے تو سوسن نے کہا کہ جا تیری جورو تیرے
تیرے چھپر کے پیچھے بیہوش پڑی ہوئی ہے اوسکو اوٹھا لا وہ باغبان گیا اوسکو اوٹھا کر لایا اوسکو ہوشیار
کیا اوس سے پوچھا کہ تیرے اوپر کیا گذری اوسنے کہا کہ مین جو کھانا نکال کر باہر پیشاب کو نکلی
کسی نے میرے منہ پر ہاتھ پھیرا مین گر پڑی پھر مجکو خبر نہین کہ میرے اوپر کیا گذری سوسن
نے اوس سے کہا کہ عمرو نے تجکو بیہوش کر کے تیرے چھپر کی پشت پیچھے ڈالدیا تھا اور تیری
صورت بنکر تیرے شوہر کے ساتھ کھانا کھا رہا تھا مین نے کتاب مین دیکھا مجکو جب
معلوم ہوا تو مین وہان سے اوسکے اسیر کرنے کے لیے آئی تیرے خاوند نے پکار کر کہا کہ پکڑ لے
اسنے [illegible] چپت مار کر چلا گیا خیر اب تو چین سے [illegible] اپنی جورو [illegible] چپکے چپکے آ [illegible]
[illegible] کر [illegible] رہے وہ [illegible] اور [illegible] جو کچھ تھی آپ سمیٹے گئے سوسن
اون دونون [illegible] دیکر اپنے مقام پر آئی یہان آکر پھر دریافت کیا کہ اب کہان ہے
معلوم ہوا کہ بارہ دری مین فلان مقام پر سو رہا ہے یہ وہان [illegible] اوسکو نہ پایا بہت حیران ہوئی
اسی طرح سے دو دن اور دو راتین سوسن خواجہ کے پیچھے پریشان رہی نہ کچھ کھایا نہ پیا
نہ سوئی نہ بیٹھی جدھر سے [illegible] اودھر گئی اب اوسنے سبکو منع کر دیا ہے کہ تم [illegible] مین خود
تلاش کرونگی خواجہ کا یہ حال ہے کہ کسیکی جوتی [illegible] کوئی پیشاب کو لوٹا لیکر گئی [illegible]
[illegible]

بہت پریشان کیا تو سوسن نے دریافت کیا کتاب سامری سے کہ یہ کیا سبب ہے کہ عمرو تمام لوگوں کو پریشان کرتا ہے
اور دکھائی نہیں دیتا ہے یہ واقعہ تو میرے اوپر ظاہر ہوا کتاب نے خبر دی کہ اوسکے پاس ایک گلیم ہے کہ وہ جب اسکو
اوڑھ لیتا ہے وہ سبکو دیکھتا ہے اوسکو کوئی نہیں دیکھ سکتا اوسی گلیم کو اوڑھے ہوئے ہے سب طرف پھر رہا ہے اور سبکو
پریشان کر رہا ہے یہ امر جو خواجہ کی حالت کا اوسکو معلوم ہوا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ گلیم اوڑھے ہوئے ہے اوس گلیم کی
یہ خاصیت ہے کہ وہ سبکو دیکھینگے اور اونکو کوئی نہیں دیکھیگا یہ بہت پریشان ہوئی اسنے خیال کیا یہ تو بڑی
خرابی ہوئی اگر راستہ باغ کا کھولے دیتی ہوں تو یہ خرابی ہوتی ہے کہ وہ چلا جائیگا پھر آکر پریشان کریگا ایسا نہو کہ مین
غافل ہو جاؤن اور وہ پکڑ لے یا قتل کر ڈالے تو کیا ہوا اگر راستہ نہیں کھولتی ہوں تو وہ سر پر موجود ہے جسوقت چاہیگا
پکڑ لیگا بڑی خرابی مین جان ہے آج کئی دن سے لیٹی تک نہیں ہوں اسی خوف سے مین تو عجیب عذاب
مین مبتلا ہوئی ہوں خداوند سامری اس عذاب سے نکالے تو نکلوں فکر کرنے لگی کہ کسطور سے اس عذاب سے
رہائی ہو فکر کرتے کرتے یہ بات ذہن مین آئی کہ تو عمرو عیار کو اسی باغ مین اسی طور سے چھوڑ دے اور حصار سحر گرد باغ کے
رہنے دے اور خود اپنے بھائی اعظم جادو کے پاس اعظم کوہ پہ چلی جا کیونکہ وہ بھی ایک دربند کا
مالک ہے یہی دربند اعظم کا ہے یہان تڑپ تڑپ کر مر جائیگا راستہ تو اسے باہر نکلنے کا ملے گا نہیں
یون ہی تڑپ تڑپ اور پھڑک پھڑک کر ہلاک ہوگا تو قید رہیگا اور اپنے سپہ سالار مقہور جادو کو
بلا کر اس باغ کی نگہبانی اور پاسبانی سپرد کر اور اوس سے کہدے کہ تم اپنا حصار کر لو گرد باغ مین
جاتی ہوں اگر یہان رہونگی بسبب خوف عمرو کے نہ سوؤنگی نہ لیٹونگی تو بیمار ہو جاؤنگی راوی بیان کرتا ہے
غرض اس امر کو اسنے اپنے دل مین تجویز کر کے ایک طائر سحر کو روانہ کر کے مقہور جادو اپنے
سپہ سالار کو اس دربند کے اندر سے کہ جہان اسکا لشکر وغیرہ ہے طلب کیا کیونکہ یہ بیرون دربند کوہ
سوسن یا اپنے باغ مین رہتی ہے اسکا کل لشکر اور سپہ سالار اندرون دربند ہے اوس طائر سحر نے
جا کر مقہور جادو کو آگاہ کیا کہ تمکو ملکہ یاد فرماتی ہین وہ اوسیوقت اژدر سحر پر سوار ہو کر آیا پاس
سوسن جادو کے آکر اوسنے پہلے سلام کیا سامنے بیٹھ گیا مگر مقہور نے دیکھا کہ سوسن
بہت حیران اور پریشان چہرہ اوترا ہوا ہے منہ پہ ہوائیان اوڑ رہی ہین ہاتھ جوڑ کر پوچھا کہ
کیون ملکہ نصیب دشمنان مزاج کیسا ہے مین کچھ روے مبارک پر گرد کدورت پاتا ہون خیر تو ہے
سوسن نے کہا کہ اے مقہور کیا بیان کرون عمرو کے ہاتھون بہت پریشان ہون

اوسنے آج پانچ روز سے پریشان کر رکھا ہے نہ کھانے کی ہون نہ پینے کی نہ سونے کی نہ لیٹنے کی
مجھسے قسم لے لیجو بیٹے آج پانچ روز سے سوائے میوے خشک کے کوئی چیز قسم غلہ سے
کھائی ہو یا پانی پیا ہو تو مین نے اپنی انگلیون کے استخوان چبائے ہون اور وہ نکالخون پیا ہو مقہور
نے کہا کہ آپ قسم بیکار کو کھاتی ہین مجکو اسی طور سے یقین ہوگیا یہ واقعہ تو مفصل بیان فرمائیے تب
سوسن نے اول سے آخر تک کل حال بیان کیا الغرض کہا کہ آج چار روز سے وہ اس باغ مین
ہی مین نے حصار سحر کر دیا ہے کہ وہ کہین جا نہین سکتا ہے اوسکے پاس ایک گلیم ہے کہ وہ اوسکو
اوڑھے ہوئے ہے اور غائب ہے وہ سبکو دیکھتا ہے اوسکو کوئی نہین دیکھتا ہے پس اس سبب
سے بہت حیران ہون کہ کیا کرون ابھی بیٹھے بیٹھے خیال آیا کہ تمکو یہان کا اختیار دیکر
یہان سے دو تین دن کے لیئے اپنے بھائی کے پاس اعظم کوہ پر چلی جاؤن وہان جاکر
آرام لون اور دو ایک دن راحت سے بسر کرون اوسکے بعد چلی آؤن جب تک تم یہان کا
بندوبست کرو اور حفاظت رکھنا عمرو کو نکلنے نہ دینا اپنا حصار سحر ہر طرف کیے لیتی ہون تم اپنا
حصار گرد باغ کے کر دیکھو بہت ہوشیاری اور خبرداری سے رہنا روز روز کی مجکو خبر دیتے رہنا
بذریعہ طائر سحر کے مقہور نے کہا کہ آپ تشریف لے جائیں اسنے امکان بھر بہت کوشش کرونگا
عمرو کی کیا لیاقت ہے جو باہر جاسکے ہوا تو اس باغ سے جا نہ سکیگی عمرو تو انسان ہے سوسن
نے کہا کہ بہت اچھا لے اب مین جاتی ہون اوسنے اوسوقت اپنی خواصون وغیرہ کو بلاکر کہا کہ
سامان سفر کرو پھر خیال مین آیا کہ ایسا نہو کہ عمرو خواصون مین ملکر اونکے ہمراہ باغ سے باہر
نکل جائے تو ساری محنت بیکار ہو کہا کہ اچھا تم لوگ اسی باغ مین رہو مین آتی ہون یہ کہکر اور سحر
کیا کہ زمین شق ہوئی اور سوسن غرق زمین ہوکر طرف اعظم کوہ کے اپنی بھائی کے پاس چلی مگر
یہ کیا کہ اپنا حصار سحر ہر طرف کر لیا مقہور نے اوسوقت اپنا سحر کیا کہ اوسکا حصار گرد باغ کے
ہو گیا خواجہ نے قصد کیا تھا کہ جب خواصون کو اپنے ہمراہ لیکر جائیگی تو کسی خواص کو بیہوش
کرکے اوسکی شکل بنکر آپکے ہمراہ چلا جاؤنگا مگر جب سوسن اکیلی غرق زمین ہوکر چلی گئی خواجہ
رہ گئے پھر خواجہ نے گشت لگائی کہ شاید کسی طرف سے راستہ مل جائے تو نکل جاؤن مگر
راستہ نہ پایا مجبور ہوکر رہ گئے اوسدن تو مقہور نے وہ اوتنا دن اور رات جاگ کر بسر کی خواجہ نے

ابھی اوسکو پریشان نہ کیا یہ تو یہان بندوبست کر کے پہنچا ہی مگر ناظرین کو معلوم ہو کہ مقہور جادو ایک جوان خوبصورت صاحب خلق شکیل حسین مرد جری کبر و نخوت سے بری ساحر زبردست بادۂ جرأت سے مست ایک مدت سے اعظم جادو برادر سوسن جادو کی دختر ملکہ ماہ اختری پر عاشق و فریفتہ ہی مگر بسبب اپنے ملازم ہونے کے کہ سوسن کا ملازم ہی اور اعظم جادو ایک بادشاہ عظیم اور حاکم در بند ہی مقہور اسی کا سپہ سالار ہی اور اوسکے یہان ملازم ہی کہ وہ اعظم تمام اوسکے قبضہ مین ہی اوسکی تلوار کے سکّے بیٹھے ہوئے ہین شجاعت و ساحری کے جھنڈے گڑے ہوئے ہین اپنا مقابل وہ کسی کو نہین جانتا ہی سوسن کو تو وہ مانتا ہی نہین ہی تو بھلا اور کی کیا حقیقت ہی شنگال جو بادشاہ طلسم اسوقت ہی وہ اوسکی تو کچھ اصل سمجھتا ہی نہین ہی سب حاکمان در بند نے شنگال کی اطاعت کی اور جاکر نذر دی الا اعظم جادو نے نہ اطاعت کی نہ نذر دی جب کبھی شنگال نے طلب کیا بذریعہ نامہ کے جواب لکھدیا کہ مہلت ہوئے تو حاضر ہون کیونکہ آجکل کچھ انتظام ملکی مین مصروف ہون کچھ کارندون کے ہاتھ سے خرابیان پڑ گئی ہین اونکی دیکھ بھال کر رہا ہون صاف طور سے انکار کرنا بھی مناسب نہ جانا تو بہتر بہیلہ و حوالہ ٹالا ایسا تو بادشاہ متکبر ہی کئی مقام سے اوسکے دختر کی شادی کے پیغام بھی آئے بادشاہان بزرگ نے درخواست کی اوسنے انکار کیا اور کہا کہ مین ابھی اسکی شادی نہ کرونگا ماہ اختری بھی حسن مین طاق سحر مین شہرہ آفاق ہی نہایت حسین و خوبصورت عورت ہی ناز نین مہ جبین مہر تمکین بلقیس اعظم کو وہ کہلاتی ہی زلیخائے در بند اعظم کی لقب سے مشہور ہی نہایت حسین و شکیل ہی ابھی اوسکا سن بھی کوئی پندرہ سولہ برس کا ہوگا بقول شاعر ؎ برس پندرہ یا کہ سولہ کا سن ؛ جوانی کی راتین مرادون کے دن ؛ اوسکے سراپا مین یہ چند شعر کافی ہین نظم نخل گل جوانی تھا ؛ حسن یوسف فقط کہانی تھا ؛ تھا یہ اوس گل کا جامہ زیب بدن ؛ سادی پوشاک پر ہی سو جوبن ؛ سارا گھر اوس پہ رہتا تھا قربان ؛ روح گرمان کی ہی تو باپ کی جان ؛ آڑی ہیکل گلے مین ڈالے ہوئے ؛ پیاری پیاری پھبتین نکالے ہوئے ؛ ناک مین شرم کا فقط تنکا ؛ شوخی چالاکی مقتضا سن کا ؛ خلاصہ یہ کہ بہت حسین اور خوبصورت تھی یعنی شہرہ آفاق دلبری مین طاق اوسکو ایک دن مقہور نے اس طور سے دیکھا تھا کہ وہ سوسن کے یہان آئی تھی مقہور بھی موجود تھا یہ دیکھکر عاشق ہوگیا تھا بسبب خوف اعظم جادو و سوسن جادو

اظہار عشق کر نہ سکتا تھا ایک تو ملازمت کا خوف دوسرے اپنے کم مرتبہ ہونے کا ڈر تیسرے
یہ خوف کہ اگر اظہار عشق کرون اور ان لوگون کو ناگوار ہو تو میری جان پر بنے یا تو قتل کیا جاؤن یا اسیر
کر لیا جاؤن کیونکہ جبکہ اعظم جادو نے بڑے بڑے شاہون کی درخواست کو قبول نہ کیا تو مین کیا چیز
ہون اور میری کیا حقیقت و لیاقت ہے جو میری درخواست کو قبول کرے گا اسکے اظہار مین سوائے
ذلت و خواری کے امر دیگر حاصل نہ ہوگا اس سے بہتر و انسب یہی ہے کہ اس امر کو سینہ مین پوشیدہ
رکھون اور وقت کا منتظر رہون دیکھون کہ اسکا انجام کیا ہوتا ہے اور آتش فراق سے شمع سان رات
دن جلا کرون راوی ناقل ہے کہ مقہور جادو نے ایسے ایسے خیالات کرکے اظہار عشق و محبت ملکہ
ماہ اختری نہ کیا اپنے سینہ مین اس آتش کو پوشیدہ کیا رات دن اسی تصور و خیال مین مبتلا رہتا
تھا اور آتش فراق سے جلا کرتا تھا چہرہ اوسکا زعفرانی ہو گیا تھا آنکھون مین حلقہ پڑ گئے تھے
آثار حضرت عشق اوسکے رخ سے پائے جاتے تھے اوسکو اپنے سر و پا کا ہوش نہ تھا دن اوسکو آہ و
زاری مین و شب اوسکو اختر شماری مین گذرتا تھا ہمہ وقت تصویر خیالی ملکہ ماہ اختری کی پیش
نگاہ رہتی تھی تنہائی مین اکثر دل سے باتین کیا کرتا تھا ملکہ کی تصویر خیالی سے اسکو سوائے اس
شغل کے دوسرا شغل نہ تھا کھانا پینا سونا وغیرہ حرام تھا اکثر اکیلا بیٹھا ہوا رویا کرتا تھا کبھی یہ
جی چاہتا تھا کہ صحرا مین نکل جاؤن گریبان کو چاک کرون حضرت عشق نے اوسکو اپنے قبضہ مین
کر لیا تھا کشور دل پر اوسکی سپاہ غم و الم نے چڑھائی کر لی تھی اقلیم دل کو فوج صدمہ و رنج نے
لوٹ لیا تھا دیو عشق سر پر سوار تھا پہلوان عشق نے باوجودیکہ مرد سپاہی تھا مگر زیر کر لیا تھا وہی
نوبت آیا تھا مقہور جادو مغلوب ہوگیا تھا خلاصہ یہ کہ مقہور ملکہ ماہ اختری پر ایک
مدت سے عاشق و فریفتہ تھا اوسکے سودائے زلف مین از خود رفتہ تھا مگر اظہار عشق نہ کر سکتا
تھا نہ تو اسقدر زر و جواہر رکھتا تھا نہ صاحب حکومت تھا نہ اعظم جادو و سوسن جادو
سے سحر ساحری مین مقابلہ کر سکتا تھا مجبور و ناچار آتش فراق سے جلا کرتا تھا اور یہ شعر پڑھا کرتا
تھا شعر نالہ را ہر چند می خواہم کہ پنہان بیکشم * دل ہمی گوید کہ من تنگ آمدم فریاد کن * راوی سحر
بیان نقل کرتا ہے کہ مقہور کا تو یہ عالم تھا عشق ملکہ مین ملکہ ماہ اختری کو اسکی خبر بھی نہ تھی کہ مجھپر کون
مرتا ہے یہ تو جملہ معترضہ تھا صرف ناظرین کو آگاہ کرنا تھا کہ مقہور ایک مرد عاشق تن اور دام زلف مین

مبتلا ہوئی یہاں تک میں نے تحریر کیا تھا کہ خواجہ اوس دن تو خاموش رہے اور مقہور نے بھی اپنا بند و بست
کر لیا دیر یہ بھی براعت اوس دن باغ میں رہا کسی قسم کی تکلیف خواجہ نے مقہور کو نہیں دی مگر باغ
کے باہر بھی نہ جا سکے انکو اسی حال میں چھوڑا جاتا ہے اور سنئے حال سوسن کا تحریر ہوتا ہے آمدم بر سر قصہ کہ
سوسن جادو جو قیدی را بنے سپہ سالار کو اپنے باغ میں چھوڑ کر اور خواجہ عمرو کو اسی باغ میں مقید بقید سحر
کر کے معی گرد باغ حصار سحر مقہور سے کر کے اور مسلو خواجہ کی حفاظت اور پاسبانی کا حکم دیکے غرق
زمین ہو کر طرف کوہ اعظم کے اپنے بھائی اعظم جادو کے پاس روانہ ہوئی خلاصہ یہ کہ راہ طے کر کے کوہ اعظم
پر پہونچی وہ وقت ہے کہ اعظم جادو دربار برخاست کر کے داخل محل ہوا ہے سب اراکین سلطنت ایران
رخصت اپنے اپنے گھر دن کو رخصت ہو گئے دستر خوان چنا گیا ہے اعظم کا قصد ہے کہ کھانا کھائے کہ زمین
شق ہوئی اور سوسن جادو پیدا ہوئی تمام خاک میں آلودہ حواس باختہ منہ پر ہوائیاں اوڑ رہی ہیں
یہ حالت بہن کی دیکھکر اعظم جادو نہایت پریشان ہوا کہا کیوں سوسن تو اسقدر حیران کیوں ہے یہ
کیا تیری حالت ہے اسقدر بد حواس کیوں ہے راوی کہتا ہے کہ اعظم بڑا ہے اور سوسن چھوٹی ہے اسنے کچھ جواب نہ دیا
پہلے جھک کر تسلیم کی بعد اوسکے کہا کہ بھائی صاحب کیا بیان کروں کہ کس آفت میں مبتلا ہوں اور کس بلا میں
گھری ہوئی ہوں اعظم نے جواب دیا کہ کچھ تو بیان کرو کہ اس حالت سے کیوں تمہارا آنا ہوا کہ خواصیں
ساتھ نہیں نہ کچھ سامان سواری و شان و شوکت ہمراہ ہے یکہ و تنہا آئی ہو اور غرق زمین ہو کر آئی ہو سوسن
نے عرض کیا کہ ذرا میرے حواس درست ہو لیں تو عرض کروں اعظم نے کہا کہ آؤ کھانا تو کھاؤ پھر سب حال بیان
کرنا سوسن نے کہا کہ آپ میری حالت ملاحظہ فرما رہے ہیں میں کیونکر اس حالت میں دسترخوان پہ
آؤں ذرا حواس بجا ہوں اعظم نے کہا اچھا یہ کہکر حکم دیا خواصوں کو کہ پانی لاؤ ملکہ کے ہاتھ پاؤں منہ
دھلاؤ حرامزادیوں کھڑی ہوئی دیکھ رہی ہو اور کوئی جا کر پانی نہیں لاتی ہو یہ حکم دینا تھا کہ اوسوقت
آب گرم و تسلہ لیکر حاضر ہوئیں سوسن نے منہ ہاتھ دھویا اب اوسکے حواس درست ہوئے اعظم
بھی ہاتھ روکے بیٹھا رہا جب یہ منہ ہاتھ دھو کر فراغت کر چکی اعظم نے کہا کہ اب آؤ کچھ کھا تو لو سوسن
اعظم کے بار بار کہنے سے مجبور ہوئی اگرچہ کچھ بھی بھوک نہ تھی اگر دستر خوان پہ بیٹھی سب نے کھانا کھایا
جب کھانے وغیرہ سے فراغت ہو چکی اب سب اطمینان سے بیٹھے اب اعظم نے سوسن سے کہا
کہ کچھ حال اپنا بیان کرو تب سوسن نے اول سے قصہ شروع کیا کہ آپ نے سنا ہوگا کہ طلسم کشا

حد طلسم پر آگیا کئی سو کوشنکال سے اور طلسم کشا سے ہوئے ہر دفعہ طلسم کشا غالب آیا چند ہوا خواہان
شنکال شریک طلسم کشا ہو گئے ہین اونھون نے سب حالات طلسم سے طلسم کشا کو آگاہ کیا چنانچہ
طلسم کشا در بند بیستون کی طرف آیا حکیم اسقلینوس و حکیم شیاطین نے طلسم کشا کی اطاعت کی
بیستون جادو مارا گیا کوہ بیستون برباد ہوا بادشاہ سابق یعنی سیما سے بلند آواز رہا ہوا اوسنے رہا ہو کر
سب حال سے طلسم کشا کو خبردار کیا اور کہا کہ بند دل در بند سوسن کے فتح ہوتے لوح طلسم دستیاب
ہو گی پس طلسم کشا نے اپنے عیار خواجہ عمرو کو در بند سوسن کی طرف اس غرض سے روانہ کیا کہ وہان کے
حالات دریافت کرکے آؤ اور مجکو خبر کرو تاکہ مین جاکر در بند سوسن کو فتح کرکے لوح حاصل کرون اور مریخ کو
بھی قتل کرنا یہ تو آپ بخوبی آگاہ ہونگے کہ وہ بڑے غضب کا عیار ہے اوسنے بڑے بڑے ساحران نامی
کو قتل کیا خلاصہ یہ کہ وہ عقب کوہ سے آیا جمال راہدار سے ملا اوسکو کچھ فقرہ دیکر مسلمان کیا اوسکے ذریعہ سے
مہروشش بہ ماہ وشش کے پاس پہونچا لونکو اوس عیار کا گانا پسند آیا اونھون نے اپنے باغ مین طلب کیا
گانا ہو رہا تھا کہ اتفاق سے مین بھی پہونچ گئی وہ عیار میرے روبرو بھی خوب گایا شراب مین بیہوشی ملاکر
مجکو جام دیا مین عمرو کی اور حمزہ کے آنے کی خبر پا چکی تھی کہ وہ سرحد طلسم تک آچکے ہین اپنا بندوبست کر چکی
تھی شراب نے مجکو اوسکے حال سے آگاہ کیا مین نے آواز گیر دی اوسکے پاس گلیم عیاری ہے اوسکی
یہ خصلت ہے کہ اوسکو جو اوڑھ لے تو خود سبکو دیکھے اوسکو جو کہ اوڑھے ہو کوئی نہ دیکھ سکے پس وہ گلیم اوڑھ کر
غائب ہو گیا تمام خواصون وغیرہ کو لوٹ لیا دوپہر رات سے دوپہر دن تک تلاش کیا نہ ملا پھر اوسنے
لینہ اوپر عیاری کی میری خواص بنکر آیا اور رومال بیہوشی آمیز سے میرا منہ پونچھ لیا کیونکہ پسینہ آیا ہوا
تھا مجکو بیہوش کیا مین مریخ کو اس حال سے آگاہ کر چکی تھی کہ طلسم کشا برائے فتح طلسم آچکا ہے اوسکا عیار
بھی اوسکے ہمراہ ہے خبردار رہنا اور میری طرف سے بھی غافل نہونا چنانچہ اوسنے بندوبست کر لیا تھا جب
وہ عیار میرے قتل کے لیئے خنجر لیکر چلا وہان مریخ کو خبر ہو گئی وہ چمک کر آیا مگر غلطی کی کہ قبل زمین پر آنے
کے ڈانٹا وہ پھر گلیم اوڑھ کر غائب ہو گیا مریخ نے آکر مجکو ہوشیار کیا مین نے سب حال اوس سے بیان
کیا اوسنے اور مین نے پھر تلاش کیا نہ ملا اب جو دریافت کیا پتلہ سحر سے تو معلوم ہوا کہ وہ باغ سے نکل گیا
مین نے مریخ کو روانہ کیا کہ تم جمال راہدار کو پکڑ لاؤ وہ عیار قبل سے جمال کے گھر پہونچ گیا وہان جاکر
جمال کی مان اور اوسکے ملازمون کو بیہوش کرکے اوسکے پاس زنبیل ہے اوسمین داخل کیا اور مال اسباب

لے لیا بشکل جہانگرد یدی اور خود جال کے مان کی صورت نبکر بیٹھ رہا جب مریخ پہونچا اوسکو نقرد ودھوکا
دیکر اوسکے مکان پر گیا اوسکے اوستاد کی قبر پر عبادت کرنے کو بیٹھا پہلے جو کچھ وہان تھا وہ
سب غائب کیا پھر مریخ کو اندر بلایا مریخ کو بیہوش کرکے نذر زنبیل کیا آپ اوسکی صورت نبکر
اور اندھا نبکر بذریعہ اپنے ملازمون کے میرے پاس آیا مجھ سے سب حال بیان کیا اپنے
نابینا ہونیکا ایک سرمہ دانی دی بھائی صاحب مین یہان اپنا بندوبست حفاظت کرچکی تھی اس
سرمہ دانی مین بیہوشی تھی مین نے جو کھولا بیہوشی میرے دماغ مین پہونچی مین بیہوش ہوکر
گری وہ قتل کرنے چلا پتلے سحر نے لپک کر اوسکو پکڑ لیا مجکو ہوشیار کیا پھر کیا کہون کہ جو جو فقرے
اوسنے سکھائے مگر مین نے نہ سنے مین نے جو مریخ طلب کیا تو کہا کہ مین کہا گیا ہون کہان سے لاؤن
مین نے ہرچند بدعت کی مگر وہ نہ قبولا مین نے اوسے قید کیا اور قفس مین بند کیا اپنے سرپر لٹکایا
سوئی رات کو وہ قفس سے خود بخود غائب ہوگیا مع کل قید کے قفل اوسی طور سے لگا رہا اور قفس بند رہا
اور لٹکا رہا جب صبح کو مین بیدار ہوئی اب جو دیکھا اوسکو قفس مین نہ پایا بہت حیران ہوئی پہلے تو
خود بخود دیکھا کی جب نہ ملا اور نظر نہ آیا تو سب خواصون وغیرہ کو بلایا اونھون نے بھی دیکھا سیکا
نہ نظر آیا خلاصہ یہ کہ وہ قفس سے نکل کر ہر ایک کو پریشان کرنے لگا مین نے کتاب سامری مین
جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ باغ مین ہے مین نے گرد باغ حصار سحر کیا کہ جانے نہ پائے اوسنے وہ وہ آفتین
برپا کین کہ مین کیا عرض کرون تمام باغ مین ایک ہلچل ڈالدی تلاطم برپا کردیا باغبان کی جورو
کو بیہوش کرکے اوسکی صورت نبکر اوسکے ساتھ خوب کھانا کھایا مین یہان سے کتاب مین
دیکھکر چلی جیسے مجکو آتے ہوئے دیکھا غائب ہوگیا خلاصہ یہ کہ بہت پریشان کیا کسیکا پاندان
غائب کردیا کسیکا لوٹا غائب کیا یہ اندھیر تھا کہ کوئی کھانا پکار رہی ہے اور کھانا آگے سے غائب ہوتا
جاتا ہے جب مین بہت پریشان ہوئی اور کتاب سامری سے یہ معلوم ہوا کہ اوسکے پاس گلیم ہے جسکے اوڑھ
لینے سے وہ غائب ہوگیا ہے بس وہ کسیکو نظر نہ آئیگا اب مین باغ شبانہ روز سے پریشان بھی ہوگئی
تھی نہ سوئی تھی نہ چین سے لیٹی تھی نہ کچھ کھایا تھا نہ پیا تھا مین نے دیکھا کہ اگر یہی حالت رہیگی تو مین
ماندی ہوجاؤنگی مین نے اپنے سپہ سالار مقہور جادو کو طلب کرکے باغ کی حفاظت اور خواجگی و
کی پاسبانی اوسکے سپرد کی اور اوس سے کہا کہ تم اپنے سحر سے گرد باغ حصار کرلو اوسنے گرد باغ حصار کیا

مین اپنا حصار سحر برطرف کرکے اور مقہور کو کل باغ کا مالک کرکے زمین مین غرق ہوکر آپکی خدمت مین
آئی کہ یہان پہونچکر دو چار دن تو راحت سے بسر کرون تاکہ یہ کسل برطرف ہو پھر اسکی کوئی تدبیر کیجائیگی
یہ حال ہو میرا اور یہ آفت میرے اوپر نازل ہوئی عمرو عیار کے ہاتھ سے پریشان ہوکر بھاگی ہون
بلبل کو ترک کرکے راوی بیان کرتا ہو کہ سوسن نے کل حال بیان کیا مین نے بسبب طول ہونیکی
اور تکرار کی مختصر طور سے جو کہ ضروری تھا اس مقام پر تحریر کیا ورنہ اوسنے تو حرف بحرف بیان
کیا تھا اعظم جادو اور اوسکی بی بی ملکہ سیمتن جادو و طاہوسٹش بیٹی سناکی جب سوسن نے اپنی
تقریر ختم کی اوسوقت اعظم نے کہا کہ کیون سوسن نمک حرامی کا نتیجہ کیا ہوا جیسے شنذکال نے
اپنے آقا ولی نعمت کے ساتھ سلوک کیا اور اوسکی شرارکت تونے بھی کی اوسکا یہ انجام ہوا کہ راحت سے
بیٹھنا نصیب ہوا کچھ ہی زمانہ گذرنے پایا تھا کہ طلسم کشا طلسم کو فتح کرنے کو آگیا جس طور سے شنکال
نے نمکحرامی کی اوسی طور سے اوسکے خادمون نے اوسکے ساتھ سلوک کیا بد کام کا انجام بد ہو خیر اوراب یہ
جو تمھاری حالت ہوئی ہو کہ ایک ادنا عیار سے جو کہ غیر ساحر ہو یون بھاگی ہو کہ کوئی سامان ہمراہ نہو وسر و پا
بھلا اوسکی بھی یہ مجال تھی یا مجال ہو کہ وہ تم ساحرون کو پریشان کرے اور ہم اوسکا کچھ نہ کرسکین اگر یہ کہو
کہ ساحر مشش وغیرہ کو اوسنے قتل کیا تو اون لوگون سے نے خود ہی اپنی جان دی اور مارے گئے اور ہلاک
ہوئے اے سوسن تو نے جو یہ سب حالتین عمرو عیار کی بیان کین عقل کام نہین کرتی ہو کہ انسان مین یہ
اوصاف اور خصلتین ہون اور انسان بھی کون کہ جو غیر ساحر ہو باوجودیکہ ہم ساحر ہین ہم ایسے کام نہین کرسکتے
ہین نہ کہ غیر ساحر کرے یہ بالکل خلاف ہو تو جو خائف ہوکر بھاگی ہو تو اس خیال سے ایسی ایسی باتین بیان
کرتی ہو تاکہ یہ کوئی الزام نہ دے کہ ساحرہ ہوکر غیر ساحر سے بھاگ آئی سوسن نے کہا کہ بھائی صاحب
مین سچ عرض کرتی ہون کہ اوسکی یہ حالت ہی مین جھوٹ نہین عرض کرتی ہون اعظم نے کہا کہ خیر کیا کہون
میرا جی چاہتا ہو کہ اوسکو بلاکر دیکھون سوسن نے کہا ایسا غضب نہ کیجیے گا مین اسی غرض سے
تو اوسکو مقہور کے سپرد کر آئی تاکہ وہ ہلاک ہوجائے جب باغ سے باہر نہ نکل سکے گا جب تک
باغ مین میوہ وغیرہ رہیگا کھائیگا جب ہو جائیگا تو مارے فاقون کے مر جائیگا اعظم نے کہا
کہ وہ مقہور کے ساتھ کھانا کھایا کریگا جبکہ تم کہتی ہو کہ اوسکی یہ حالت تھی کہ ہر ایک کے ساتھ
بیٹھکر کھا لیتا تھا اور کوئی اوسکو نہ دیکھتا تھا تو اوسوقت اوسکو کون منع کریگا سوسن نے کہا

کرتی ہو کیا جائیگا اتنے مین یہان کچھ دنون رہ کر راحت سے لون پھر کوئی تدبیر کرونگی اعظم نے کہا کہ
شوق سے یہ تو تمھارا گھر ہے منع کون کرتا ہے کہتے ہین ماہ اختری دختر اعظم آگئی اوسنے جھک کر سوسن
کو سلام کیا سوسن نے بلائین لین ملکہ نے پوچھا کیون پھوپھی جان بہن مہر وکش و ماہ وش تو اچھی
ہین سوسن نے کہا کہ ہان بیٹا اچھی ہین اپنے باغ مین رہتی ہین مین اون سے ناراض ہون کیونکہ وہ
میرے کہنے پر عمل نہین کرتی ہین سحر ساحری سے اونکو نفرت ہے ماہ اختری نے کہا ہان اپنی اپنی طبیعت
ہے میرا بھی اونکے دیکھنے کو بہت جی چاہتا ہے سوسن نے کہا کہ اچھا مین اونکو بلا لونگی ماہ اختری یہ
سنکے خاموش ہو رہی راوی سوسن کو جو کوہ اعظم پر مقیم ہوا اسکو تو کوہ اعظم پر رکھتا ہے چنانچہ سوسن یہان مقیم ہے اور اس
نے طائر اس غرض سے مقرر کئے ہین کہ خواجہ کی حالت سے آگاہ کرتے رہین ادہر مقہور جادو نے یہ بندوبست
کیا اور ایسا حصار گرد باغ کے کھینچا کہ طائر سحر بھی اندر نہ آسکین اس غرض سے کہ شاید کوئی ساحر جو کہ
ہوا خواہان عمرو سے ہو وہ آکر دسلے جائے کیونکہ بہت سے ساحر عمرو کے شریک ہین اور عمرو کے اونہین
سے کوئی خبر پا کر نہ آئے اسنے ایسا بندوبست کیا ہے کہ کوئی ساحر نہ آسکے ایسا بندوبست جادو نے کیا
کہ طائر سحر بھی اندر باغ کے نہ آسکے باہر ہی رہتے یہان کا اب حال ملاحظہ ہو جب ایک رات و ایک
دن مقہور کو راحت سے گذرا اور خواجہ نے کسیکو نہ ستایا مگر مقہور سویا نہین جاگا کیا جب صبح ہوئی مقہور
نے ملکہ کی خواصون سے کہا کہ کیا خرابی کی بات ہے ملکہ فرماتی ہین کہ عمرو نے پریشان کر رکھا ہے مجھکو تو
رات بھی گذری اور اسقدر دن بھی آیا عمرو نے ستایا تک نہین تم بتاؤ کہ کسیکو پریشان کیا اون سب نے
جواب دیا کہ ہمکو بھی پریشان نہین کیا معلوم ہوتا ہے کہ آپ سے ڈر گیا مقہور نے کہا کہ شاید ایسا ہی ہو خیر
اس امر سے تو اطمینان ہے کہ وہ باہر باغ کے جا نہین سکتا ہے اونھون نے کہا کہ ہان سب خواصین یہ
کہکر اپنے مقام پر آئین اور باہم صلاح کی کہ جبکہ ملکہ یہان نہین ہین تو ہمارا کیا کام ہے ہم بھی ملکہ کے پاس چلین
مقہور سے پوچھکر بس سب نے مقہور سے کہا کہ ہم ملکہ کے پاس جاتی ہین مقہور نے کہا کہ تمکو اختیار
ہے خلاصہ یہ کہ جسقدر خواصین اور مصاحبین سوسن کی تہین اور ان ساحرون کے جو کہ مرد تھے اوس
باغ کو چھوڑ کر عمرو کے خوف سے فرق ہو ہو کر سوسن کے پاس چلے آئے اب وہان باغ مین سوا
مقہور اور خواجہ اور باغبانون کے کوئی نہ رہا ان خواصون نے اور ساحرون نے سوسن
سے آکر بیان کیا جب اوسنے دریافت کیا کہ کیا حالت ہے عمرو کی کچھ مقہور کو پریشان تو نہین کیا

اون سب نے کہا کہ حبیب سے آپ یہان تشریف لائی ہین عمرو نے کسیکو پریشان نہین کیا مگر مقہور جادو مارے خوف کے رات بھر سوتے نہین ہین یقین ہے کہ وہ عمرو کو اسیر کرلین سوسن نے کہا کہ خداوند ایسا کرین لون سب نے کہا کہ اونھون نے یہ بندوبست کیا ہی کہ باغ سے باہر نہ کوئی جاسکے نہ اندر آسکے خواہ ساحر ہو خواہ غیر ساحر بدون اونکی اجازت کے ہم اونسے اجازت لیکر آئے ہین ورنہ غیر ممکن تھا سوسن نے کہا کہ یہ اچھی تدبیر کی ہی جب یہ معلوم ہوا سوسن کو کہ مقہور نے ایسا سحر کیا ہی کہ کوئی اندر نہین جاسکتا ہوا جتنے جو طائر سحر برائے خبر مقرر کیئے تھے اونکو واپس بلا لیا اب یہ مع خواصون کے یہان پہین سے بیٹھی ہوئی ہی یہان جب خواصین اور سب ملازم سوسن کے چلے گئے مقہور اکیلا رہ گیا تو اسنے طائر سحر روانہ کرکے اپنے ملازمون کو طلب کیا اونکے اندر آنے کی اجازت دی اونسے کہدیا کہ اب باہر باغ کے نہ جانا اون سب نے کہا کہ بہت خوب دو دن اسی طور سے گذرے خواجہ عمرو یہ فکر کر رہے ہین کہ کسی تدبیر سے کوئی عیاری کرکے مقہور کو قتل کرون یا اوسکو اسیر کرون اگر یہ شراکت کرے تو بہتر ہی یہان سے رہائی ہو اگر یہ شراکت نکرے تو قتل کرو تب ہی رہائی ہوگی خواجہ اس فکر مین دن رات مصروف رہتے تھے اور گلشن عیاری کی سیر کیا کرتے تھے مقہور جادو نہ دن کو سوتا تھا نہ رات کو اول تو وہ فراق مین ملکہ ماہ اختری کے رات دن مبتلا رہتا تھا اور شمع سان گھلتا تھا دوسری یہ فکر تھی کہ ایسا نہو کہ عمرو عیار تمکو غافل پاکر تمپر کوئی حملہ کرے تو بڑی خرابی ہو ایک دن کا ذکر ہی کوئی دو دن ہوئے ہونگے مقہور کو یہان آئے ہوئے کہ اکیلا کمرے مین بیٹھا ہوا تھا تصویر خیالی ملکہ کی سامنے اسکے موجود تھی یہ اوس سے راز و نیاز کی باتین کر رہا تھا اور شعر عاشقانہ پڑھ رہا تھا خواجہ ٹہلتے ہوئے فکر عیاری مین مصروف اوسی کمرے مین آئے یہان جو آئے تو مقہور کو اس حالت مین پایا کہ رو رہا ہی اور یہ تین شعر کسی شاعر کے ورد زبان ہین ــــ

اے رشک قمر دل کا جلانا نہین اچھا ٭ ہم خاک نشینون کا ستانا نہین اچھا ٭ دیگرے دم صدمہ فرقت سے نکل جائے تو اچھا ٭ یہ سر سے بلا ہجر کی ٹل جائے تو اچھا ٭ فرقت مین تیرے تار نفس سینہ مین میرے ٭ کانٹا سا کھٹکتا ہی نکل جائے تو اچھا ٭ کبھی یہ کہتا تھا شعر مرا دردیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد ٭ وگر دم درکشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد ٭ کبھی کہتا ہی کہ اے ملکہ عالم مین کیا عرض کرون

جو تمھاری فرقت مین میرا حال ہے رات اختر شماری و آہ و زاری مین کٹتا ہے مرتا ہون تمکو خبر نہین
ہے ذرا تو اپنے عاشق ناشاد کی آکر خبر لو ورنہ یہ عاشق ناشاد مر جائیگا۔ جی چاہتا ہے کسی طرف
گریبان چاک کرکے نکل جاؤن جنگل کی ٹھوکرین کھاؤن تربت قیس کا مجاور ہون اوسکی قبر پہ
بیٹھکر مجاوری کرون یا مثل فرہاد کے اپنا سر پھوڑ کر جان دون ای ستمگرین اور تمکو خبر بھی
نہین غرضکہ مقہور اس طور کی تقریر کر رہا ہے خواجہ تو بڑے قیافہ شناس ہین انھون نے جسدن
مقہور کی صورت دیکھی تھی اوسی دن پہچان لیا تھا کہ یہ کسی پر عاشق ہے مگر اس فکر مین تھے کہ کسی
تدبیر سے معلوم ہو جائے کہ یہ کس پر عاشق ہے وہ کون ہے مگر یہ نہ ثابت ہوا آج تو خواجہ کو یقین ہو گیا
بڑے عرصہ تک کھڑے ہوئے سنا کیئے کہ شاید اوس معشوق کا نام اسکی زبان سے نکل جائے
جسپر وہ عاشق ہے مگر مقہور کو اسقدر خیال ہے کہ بلکہ کا نام تک نہین لیتا ہے یہی کہتا ہے کہ ای ظالم
مین بسبب خوف رسوائی کے آپکا نام نہین لے سکتا ہون نہ اپنا عشق ظاہر کرسکتا ہون بس
آتش فراق مین جلتا ہون خواجہ خاموش سنا کیئے جب انھون نے دیکھا کہ یہ کسی طور سے نام
نہین لیتا ہے وہان سے چلے آئے راہ مین ایک تدبیر ذہن مین آئی اوسکے تدارک کی فکر مین مصروف
ہوئے سہ پہر کا وقت تھا کہ مقہور جادوگر سے آنسو وغیرہ پونچھکر باہر نکلا اس خیال
سے کہ ذرا چلکر کچھ دیر باغ کی سیر کرون دل بہلاؤن شاید کچھ دل ٹھہرے اور قرار آئے اس دل
بیقرار کو بس مقہور کنارے نہر کے آکر کرسی پر بیٹھا تھا کہ اسنے دیکھا سامنے سے باغبان ایک گلدستہ
ہاتھ مین لیئے ہوئے چلا آتا ہے یہ بیٹھا ہوا اسی طرف دیکھا کیا جب وہ قریب آیا تو اسنے دیکھا کہ ایک
ہاتھ مین اوسکے گلدستہ ہے اور ایک ہاتھ مین ٹوکری ہے کہ اوسمین نارنگیان کونلے سنگترے
چکوترے مہتابیان ہین کس سلیقہ سے لگائی ہین کہ واہ کیا ہی ایک گلدستہ بنا ہوا ہے اوسنے
آتے کے ساتھ ہی سلام کیا بہت جھک کر اور کہا کہ اسطرح اعلی مراتب رہین بھگوان اپنا فضل
و کرم رکھے یہ کہکر وہ گلدستہ اور ٹوکری سامنے مقہور کے نہر کی پٹری پر رکھدی اور خود بھی
ہاتھ جوڑکر بیٹھ گیا مقہور نے اوس گلدستہ کی طرف دیکھکر ایک آہ سرد بھری اور خاموش
ہو رہا آنسو نکل آئے یہ مالی مقہور کے سامنے بیٹھا ہوا دیکھا کیا مقہور نے کہا کہ کیون جی تمکو
یہان آئے ہوئے آج دوسرا دن ہے تم کل کیون نہین گلدستہ بنا کر لائے اور ڈالی لگائی

اسکا کیا سبب ہے جو آج یہ گلدستہ بھی تیار کرکے لائے اور ڈالی بھی لگائی اوسنے ہاتھ جوڑکر
عرض کیا کہ بھگوان آپکو سلامت رکھیں اسکا سبب یہ تھا کہ عمرو عیار آیا ہوا تھا اور باغ بھر
مین پھر رہا تھا مین نے خیال کیا کہ اگر گلدستہ بناکر لیکر جاؤن ایسا نہو کہ عمرو اوسکے اوپر بیہوشی
چھڑک دے تو بڑی خرابی ہو مین بدنام ہون کل سے جب امن ہوا مین نے اسوقت خیال کیا کہ شاید
عمرو عیار چلا گیا ہے جب تو امن ہوا ہے لہذا مین گلدستہ تیار کرکے حاضر ہوا کہ آپکو خوش کرکے
کچھ انعام لون مقصور نے جواب دیا کہ اے بھائی یہ گلدستہ مجھے کیا کرنا ہے بیکار ہے دل ایسا اب ہی
نہین رکھتا ہون یہ گلدستہ تو اون لوگون کے کام کا ہے جو کہ دل رکھتے ہون بقول شاعر
ع گلدستہ اونکو چاہیئے جنکو فراغ ہووے اور خوش ہون یہان تو تم سے مہلت نہین ہے پھر
ایسی حالت مین گلدستہ لیکر کیا کرین جب سے اس باغ مین آیا ہون سولی پر جان ہے یہ خوف
ہے کہ ایسا نہو عمرو ہلاک کر ڈالے وہ دکھائی تو دیتا نہین ہے جسکو چاہے ایسی حالت مین قتل
کرے تو کوئی اوسکا کیا کرے اس خوف سے سوتا تک نہین ہون ملکہ تو خفا چلی گئین مجکو اس
آفت مین مبتلا کر گئین وہ بولا کہ حضور کے اقبال سے کل سے تو امن ہے ورنہ اسقدر مہلت کہان تھی
غدر مچا ہوا تھا وہ ضرور نکل گیا آپ اوسکے خوف سے مقصور نے کہا کہ وہ جا نہین سکتا ہے باغ کے
گرد حصار سحری ہوا ہے مین اوسکو جانے نہ دونگا ملکہ میرے سپرد کر گئی ہین مقصور نے دیکھا
کہ باغبان میرے چہرہ کی طرف دیکھتا ہی جاتا ہے اور زمین پر کچھ لکیرین بناتا ہے کچھ وہ اونگلیون
پر شمار کرتا ہے ہلاتا ہے کچھ کہنا چاہتا ہے پھر رہ جاتا ہے جب کئی مرتبہ اس طور سے مقصور نے دیکھا
ایک مرتبہ مقصور نے پوچھا کہ یہ تم کیا کرتے ہو کچھ زمین پر نشان بناتے ہو اور کچھ شمار کرتے ہو پھر
میری طرف دیکھتے ہو اوسنے کہا کہ قصور معاف ہو تو کچھ عرض کرون کہا کہ بیان کرو عرض کیا کہ جب مین حاضر
ہوا مین نے آپکے چہرہ کو متغیر پایا مین نے خیال کیا کہ میان کا چہرہ کیون متغیر ہے خیال ہوا کہ اسی
عمرو کے سبب سے میان پریشان ہین معلوم ہوتا ہے کہ رات کو آرام نہین فرمایا ہے چونکہ کچھ شد بد
مجکو رمل مین دخل ہے مین نے خیال کیا کہ میان کے ستارے اور دن دیکھون کہ کیسے ہین یہی
حساب کر رہا تھا اور خیال کر رہا تھا مقصور نے ہنس کر جواب دیا کہ معلوم ہوتا ہے تو کچھ دیوانہ
ہو گیا ہے بھلا تو کیا جانے رمل کو تو درخت لگانا جانے روش پٹری درست کرنا درختون مین

ہو نہ لگانا پھول پتی کو پہچانتا یا رمل مجکو بتاتا ہی اچھا بتا کہ کیا تجکو معلوم ہوا وہ بولا کہ [illegible]
آپ نے تو پہلے ہی مجکو دیوانہ بنایا دریافت تو کیا ہوتا اگر مین غلط بتاتا تو پھر لیتا [illegible]
اس کا عجب کیا ہی کیا مالی پڑھے لکھے ہوئے نہین ہوتے ہین اگر مین نے پڑھا لکھا تو کیا اسمین
ہو نہین سکتا ہی مقہور نے کہا کہ اچھا تو اپنے شمار سے یہ بتا کہ کیا تجکو معلوم ہوا میرے
ستارون کا حال اوسنے کہا کہ اے [illegible] مین نے جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ آپ کے ستارے
زبردست ہین مگر یہ تغیر آپکو عمرو کے خوف سے نہین ہی بلکہ یہ کہکر خاموش ہو رہا مقہور
نے کہا کہ یہ کیا کہا تو نے کہ بلکہ اور خاموش ہو رہا کچھ بیان تو کر اوسنے کہا کہ اگر آپ خفا نہ ہون
تو مین بیان کرون مقہور نے کہا کہ کیا مین دیوانہ ہون کہ بیکار خفا ہونگا تب اوسنے کہا کہ میرے
حساب سے تو یہ ثابت ہوتا ہی کہ آپکا دل کسی پر آیا ہی اور آپ اوسکو بسبب کسی مصلحت کے ظاہر
نہین کرتے ہین نہ اوسکا وصل نصیب ہوتا ہی آپ اوسکے فراق مین مانند شمع شبستان گھلے جاتے
ہین اور آتش فراق سے جلے جاتے ہین بھلا آپ سچ بتائیے کہ مین نے غلط تو نہین عرض کیا
یہ بھی مجکو میرے علم کے ذریعہ سے معلوم ہوتا ہی کہ آپکا معشوق کوئی ذی مرتبہ ہے اور اپنے
اختیار مین نہین ہی بلکہ اوسپر کوئی اور قابض ہی اور جو قابض ہی وہ بھی صاحب اختیار اور
آپ سے زیادہ مرتبہ رکھتا ہی بلکہ مین یہ خیال کرتا ہون کہ وہ کسی ملک کا بادشاہ ہی جسکی دختر پر
آپ عاشق ہین اور یہ عشق آپکو مدت سے ہی یہ جو اوس باغبان نے کہا تبو مقہور اوسکی صورت
دیکھنے لگا کیونکہ اوسنے چپہ چپہ کی باتین کہین اور کل سچ کہا گویا یہ کل حال سے آگاہ ہی یا علم غیب
سے واقف ہی کیونکہ اس حال عشق سے سوائے مقہور کے دل کے دوسرا کوئی شخص آگاہ
نہ تھا اسنے مقہور کے دل کا کل حال کہدیا اب تو مقہور حیران ہوا اور کہنے لگا کہ سچ بتا کہ تو نے
کیونکر یہ حال دریافت کیا کیا اس علم کو بھی تو نے حاصل کیا تھا وہ بولا کہ یہ تو سب ہے کہ جو
مین نے عرض کیا ہی سچ ہی یا غلط مقہور نے جواب دیا کہ بیشک یہ تو بتا کہ تو نے کیونکر یہ سب حال
معلوم کیا اور کیا تو اس علم سے آگاہ ہی وہ باغبان بولا کہ اے مقہور جادو خداوند آپکو
سلامت با کرامت رکھین مین قوم کا مالی و باغبان نہین ہون بلکہ قوم کا برہمن ہون پہلے
مین نے اپنا پیشہ آبائی اختیار کیا ساتون بید پڑھے پوتھی لیکر بچارنے لگا اور ہر ایک کو [illegible]

مگر اوسی زمانہ مین مجکو اس امر کا بھی شوق تھا باغون مین جایا کرتا تھا پہرون باغبانون کو روش
پٹری درست کرتے دیکھا کرتا تھا اونکے پاس پہرون بیٹھا ہوا باتین کیا کرتا تھا اونکے اچھے
برے رن جتایا کرتا تھا اسی طرح سے ایک زمانہ گذرا کہ ایک باغبان نے مجھ سے کہا کہ
میان برہمن ہم تمکو باغبانی بتا دین تم ہمارے لڑکے کو یہ علم بتا دو مین نے کہا کہ اچھا اوسنے مجکو
باغبانی بتائی چونکہ مجکو شوق تھا مین نے خوب دل لگا کر اور خیال کرکے اوسکو حاصل کیا فن باغبانی
مین کامل ہوگیا مین نے اوسکے لڑکے کو رمل بتایا پوتھی کا دیکھنا سکھایا اے سپہ سالار
برہمنی مین اب کچھ نہین ہے سواے در بدر پھرنے اور ٹھوکرین کھانے اور بھیک مانگنے کے
دوسری بات نہین ہے جب دس کو بتایا تو ایک نے ایک پیسہ ہاتھ پر رکھدیا مین نے جو دیکھا
کہ یہ پیشہ بالکل خراب ہوگیا اب سواے فقیرون کی طرح پھرنے کے اور دوسری بات
نہین ہے مین نے ترک کیا چونکہ باغبانی آتی تھی مین نے اوسمین نوکری کی اوسمین دن بھر پھرتا
تھا اور پھر بھی پیٹ بھر کر روٹی نملتی تھی جب سے باغبانی اختیار کی راحت بھی ملی اور شکم
سیر ہوکر دونون وقت روٹی بھی ملنے لگی پس مین نے ترک کیا اور باغبانی کرنے لگا اسوقت
آپکو جو مغموم و مکدر دیکھا تو خیال آگیا جو کچھ یاد تھا اوسکے ذریعہ سے اسقدر حال دریافت
کرلیا اب چاہے جھوٹ ہو چاہے سچ چاہے آپکو یقین آئے چاہے نہ آئے مشہور نے
کہا کہ اے باغبان مین تجھ سے اپنا کیا حال بیان کرون بقول شاعر شعر مرا دردیست اندر
دل اگر گویم زبان سوزد ❊ وگر دم در کشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد ❊ کیا کہون کا نہ کہون
کو نہ بتلاے ❊ گونگے کا سپنا بھیا سمجھ سمجھ پچھتائے ❊ اے بھائی میرا وہ حال ہے کہ
اگر کہتا ہون تو جان جاتی ہے اور نہین کہتا ہون تو بھی جان جاتی ہے بڑی خرابی مین مبتلا ہون
نہ کہنے مین تو یہ ہے کہ گھل گھل کر مرتا ہون پھر یہ بھی امید ہوتی ہے کہ شاید کبھی مراد دل برآئے
اور کہنے مین تو فوراً قتل کا سامنا ہوتا ہے اور جو ذلت ہوگی وہ الگ پس اسی سبب سے دل ہی دل
مین غم کھاتا ہون اور رہ جاتا ہون یہ جو تو نے کہا سب سچ ہے مگر مجکو اسکے بھی اظہار مین خوف
معلوم ہوتا ہے مگر یہ خیال کرتا ہون کہ مین تجھ سے بیان کرون اور تو بھی کسی سے کہدے تو میری آبرو
بھی جائے اور جان بھی اوسنے کہا کہ میان سپہ سالار تم اس امر سے اطمینان رکھو مین پیشہ کا

بلکہ مخفی ہون نہ اس قسم کا آدمی ہون کہ کسی کا راز بیان کردون سر بھی کٹ جائے تو بھی زبان
سے نہ نکلے آپ شوق سے بیان کرین تاکہ مین بھی تو جانون کہ میرے علم نے کیا سچی خبر دی
ابھی مجکو بھولا نہین ہے مقہور نے کہا کہ تم اس امر کا اقرار کرتے ہو اور قسم کھاتے ہو تو اسکا
بھی اقرار کرو کہ ملکہ سوسن کی ملازمت ترک کرکے میری ملازمت کر لینا تمھارے ہونے
سے میرا دل بہلے گا اور جب کچھ مجکو دریافت کرنا ہوگا دریافت کر لیا کرون گا باغبان بولا
کہ ایک بات اور سن لیجیے مین آپ سے باتین بھی کرتا جاتا تھا اور خیال بھی کرتا جاتا تھا کہ
آپکی معشوقہ کا رنگ بہت گورا ہے بڑی بڑی آنکھین ہین ستوان ناک ہے میانہ قد ہے بڑی بڑی
زلفین ہین سارا سراپا ملکہ ماہ دختری کا اوس باغبان نے بیان کردیا مقہور نے جو اپنے
معشوق کا سراپا اوسکی زبان سے سنا بہت حیران ہوا دل مین کہا کہ گویا اسنے دیکھا تھا پھر دل
سے باتین کرکے بولا کہ تو نے تو اس طور سے بیان کیا کہ گویا اوس قتال عالم کو دیکھا ہے کیا جسکی
صورت تمنے بیان کی ہے اس صاحب صورت کو کسی مقام پر دیکھا ہے اوسنے کہا کہ مین نے
آجتک اس صورت کا آدمی نہین دیکھا مگر میرے علم نے اوس شکل کی تصویر کھینچ کر میرے روبرو
پیش کردی مین نے آپ سے بیان کی یہ جو اوسنے کہا تب مقہور نے کہا کہ اسے بھائی بیان کرو
کہ اوس آفت جان وایمان سے وصل ہوگا یا نہین یا اوسکے فراق مین تڑپ تڑپ کر ہلاک
ہونگا اور میری اسی درد فراق و صدمہ جدائی مین بسر ہوگی اور مین ہمیشہ آتش فراق
سے مثل شمع کے جلا کرون گا تب اوسنے کہا کہ پہلے آپ اوسکا نام و نشان اور اوسکے باپ
کا نام مجھ سے بیان کرین تو مین اس امر کو بیان کردون یہ جو مین نے بیان کیا ہے کہ اسمین کوئی نام
و نشان کی ضرورت نہ تھی صرف آپکے نام کی ضرورت تھی وہ مجکو معلوم تھا مین نے دیکھ لیا ہے
اگر آپ یہ فرمائین کہ اپنے علم کے ذریعہ سے نام نشان بھی دریافت کرلو تو یہ امر غیر ممکن ہے کہ
نام معلوم ہو جائے ہان نام بتائیے تو مین یہ بھی بتا دون مقہور نے کہا کہ دیکھو اسکا خیال
رہے یہ امر کسی پر ظاہر نہ ہونے پائے کہ کیا مجال اگر ظاہر ہو تو آپ کھال کھنچوا کر بھُس
بھروا دیجیگا مقہور نے کہا کہ آگاہ ہو کہ اسے بھائی اصل امر یہ ہے کہ مین ملکہ ماہ اختری دختر شہنشاہ جعفر
بادشاہ کوہ اعظم حاکم در بند اعظم پر ایک مدت سے فریفتہ ہون مگر اس خیال سے کہ مین ایسا

اولی سپہ سالار ہون ملکہ بدمستن جادو کا اور سوسن جادو کی حقیقی پھوپی بہن ہے اعظم جادو
الٰہی اعظم جادو بادشاہ جلیل القدر ہے مجلس بدمستن و سوسن کے یہان پڑھتے ہوئے مین میری کیا
حقیقت ہے بڑے بڑے بادشاہون نے اوسکے دختر کی خواہش کی مگر اوسنے نہ قبول کیا تو وہ بھلا
مجکو کیا قبول کرے گا دوسرے مجکو خود اس امر کا خوف ہے کہ اگر مین نے اس امر کو منہ سے نکالا
اور اعظم و سوسن نے مجکو قتل کر ڈالا بھلا کجا مین اور کجا وہ مگر مین اس دل کے ہاتھون مجبور
ہون کہ یہ پھنسا بھی تو کہان جاکر پھنسا کہ جہان کوئی دسترس نہین ہے سوائے خاموشی اور
جان دینے کے اور آتش فراق مین جلنے کے پس اسی خوف سے مین نے آجتک اظہار نہین کیا
اپنی لیاقت اور حالت کو دیکھکر اور اونکی لیاقت و حالت کو دیکھکر مین نے خیال کیا کہ یہ اونکی
کیا نسبت ہو جیسے مصرعہ چہ نسبت خاک را با عالم پاک ٭ مین نے سوائے حمزہ اور نقلہ مالن
کے اس امر کے اظہار مین دوسری بات نہ پائی گو بہت دل کو سمجھایا مگر اسنے نہ مانا آخر کو صدمۂ
فراق اوٹھانے لگا اور اوٹھا رہا ہون اور جیتک زندہ رہونگا اوٹھاونگا اسی سبب سے یہ کہتا ہون
کہ جہان تیرے علم سے یہ سب بتایا ہے وہان یہ بھی بذریعہ علم کے دریافت کرکے مجھ سے کہدے یہ جو
مقہور نے کہا اوس باغبان نے سنا جواب دیا کہ آپ نے نام و نشان بتایا ہے مین اس امر کو دریافت
کرتا ہون اور آپکی خدمت مین بیان کرتا ہون مین اس امر کا تو یقین کرتا ہون کہ میرے کہنے کا
آپکو یقین تو ضرور ہو گا مقہور نے جواب دیا کہ واقعی تمنے سب سچ اور درست کہا کوئی بات غلط
نہین کہی اب جو کہو گے وہ سب بھی درست کہو گے ہان مے زائچہ کرو اور پوتھی مین دیکھو باغبان
بولا مین پوتھی لے آؤن یہ کہکر وہان سے چلا گیا اور تھوڑی دیر کے بعد آیا تو ایک کتاب ہاتھ مین تھی اوس
کتاب کو کھولا کچھ دیکھا اور شمار کیا کچھ زمین پر لکیرین بنائین اوسکے بعد سر اوٹھا کر کہا کہ اگر آپ خفا نہون
تو بیان کرون گا مین یقین کرتا ہون کہ میری تقریر سنکے آپ بہت خفا ہونگے اور ناراض مقہور
نے کہا کہ تم بیان کرو مین خفا نہ ہونگا اوسنے کہا کہ ضرور خفا ہون گے مقہور نے کہا کہ مجکو قسم ہے
اوس مالکہ کے سر کی کہ جسپر مین عاشق ہون مین کبھی نہ خفا ہونگا ہان پہلے یہ بتادے کہ اوسکا وصل میرے
مقدر مین ہے یا نہین پھر اور بیان کرنا باغبان نے کہا کہ وصل تو ضرور آپ کے مقدر مین ہے مگر بڑی
خرابی کے ساتھ ہے مین یہ خیال کرتا ہون کہ جس طور سے وصل کا انجام ہوگا اوسکو آپ قبول نکرینگے

جب آپ اوسسے قبول نہ کرینگے تو وصل کا ہونا بھی مشکل ہی مقہور سے کہا کہ وہ کیا طریقہ ہی جسکو مین قبول
کرونگا اوسنے جواب دیا کہ وہ یہ طریقہ ہی کہ جب تک عمرو عیار اس امر مین کوشش نہ کرینگے اوس وقت
تک یہ ملکہ آپکے قبضہ مین نہ آئیگی ان یہ امر ہی کہ آپ عمرو عیار سے ملین اور ان سے اس امر کو
ظاہر کرین وہ اس امر مین کوشش کرین تو البتہ وصل ملکہ نصیب ہو اور آپ اپنی مراد کو پہونچین
پر آپسے کہان ممکن ہی حضور میرا علم تو یہی کہتا ہی کہ اوسکی کوشش سے اس امر کا ظہور ہوگا بدون
اوسکے تو غیر ممکن ہی اور اوسکا آپ سکے ساتھ اس امر کا سلوک کرنا محال ہی کیونکہ آپ اوسکے جانی
دشمن ہین اور وہ آپکا پس جبکہ آپکے اور اوسکے دشمنی ہی تو وہ کیون اس امر مین کوشش کرنے لگا اور آپ
کیون اوس سے اس امر کی درخواست کرنے لگے اور وہ کیون شراکت کرنے لگا مقہور نے ایک
آہ سرد دل پر درد سے بھر کر کہا کہ واقعی تم نے بہت ٹھیک کہا گو مین اس امر کو گوارا بھی کرلون
مگر وہ کیون یقین لانے لگا اور باور کرنے لگا کیا وہ ایسا دیوانہ ہی کہ دشمن سے آکر ملیگا پس در اصل
یہ امر نہایت دشوار ہی لہذا ثابت ہوا کہ ہمارے مقدر مین وصل سے شادکام ہونا محال ہی یہ بالکل
خیال خام ہی یون ہی تڑپ تڑپ کر مرنا مقدر مین لکھا ہی اگر تو سچ کہتا ہی اوسنے جواب دیا کہ
اگر یہ امر غلط ہو تو مین اپنا خون آپکو معاف کرتا ہون آپ فوراً مجھکو قتل فرمائیے گا اگر میرے کہنے
کے خلاف نکلے یا خلاف ظہور مین آئے مقہور نے کہا کہ تو سچ کہتا ہی کہ یہ امر خواجہ عمرو کی
کوشش سے ہوگا اوسنے کہا کہ جی ہان وہ ضرور اس کام کو انجام دینگے اور اونکی کوشش سے
ہوگا مین آپسے اقرار کرتا ہون کہ اگر وہ اقرار کرلین اور پورے طور سے وعدہ کرلین تو پھر کیا مجال
اعظم کی جو وہ کچھ بھی کہے اگر خلاف کرے تو وہ اوسکو قتل کرڈالین مقہور نے کہا کہ یہ کیا تو نے کہا
کہ یہ کیا مجال اعظم کی جو وہ خلاف کرے کیا اعظم اونکے تابع مین ہی یا وہ اعظم پہ حاکم ہین اعظم
بادشاہ جلیل وہ ایک عیار اعظم ماہ زن پرست عمرو خدا پرست کجا اعظم کجا عمرو عیار نے
جواب دیا کہ یہی تو بات ہی کہ اگر وہ اقرار کرلینگے تو پھر کوشش کرینگے وہ اس امر کو ضرور کرا دینگے
اگر اعظم نے اونکی اطاعت کرلی تو یہ امر ظہور مین آیا ورنہ وہ اعظم کو قتل کرکے آپکی معشوقہ کو آپسے
ملا دینگے بلکہ وہ اعظم کا آپکو بادشاہ کرینگے کیونکہ اونھون نے اکثر ایسا ہی کیا ہی کہ ہزارون
کی شادیان اسی طور سے کرا دین اور عاشق و معشوق کو ملا دیا ہی یہ امر تو اون سے کچھ

کوئی اشکل نہین ہی مگر میرا علم یہ کہتا ہی کہ وہ اسکو قبول ہی نہ کرینگے جب تک آپ اونکی شراکت
نہ کرینگے مقہور نے کہا کہ اے بھائی جب یہ امر ہی تو مجکو اس سے کب انکار ہی مین صاف کہدون
مجکو سوسن کی ملازمت سے یہ امر تو حاصل نہ ہوگا کہ میری معشوقہ مجکو مل جائے مین تو کہتا ہون
کہ اگر کوئی یہ کہے کہ تو مجکو سجدہ کر اور بخدائی ان مین تیری معشوقہ تجکو دلا دونگا تو مین اوسکو سجدہ
کرون بلکہ کبھی اوسکی اطاعت سے سرتابی نہ کرون نہ غلامی سے باہر ہون مجکو اپنی معشوقہ کے
ملنے سے غرض ہی اگر عمرو عیار مجہ سے اس امر کا اقرار کرے تو وہ اگر اس امر کی خواہش کرے
کہ تم میری طرف سے سوسن سے مقابلہ کرو تو مین مقابلہ کو موجود ہون خواہ مارا جاؤن خواہ
اوسکو قتل کرون وہ اس امر کی خواہش کرے کہ تم مجکو رہا کردو مین تمھاری معشوقہ کو دلا دونگا
تو مین اوسکو رہا کردون مگر مجکو کیونکر اعتبار آئے کہ جو وہ کہے گا وہی کرے گا باغبان نے
کہا کہ اے سپہ سالار آپ نے اکثر کتابون مین دیکھا ہوگا کہ یہ لوگ جیسے خدا پرست جو منہ
سے کہتے ہین وہی کرتے ہین چاہے اس مین جان جائے چاہے رہے ابھی کل ہی کا ذکر ہی کچھ
زمانہ نہین گذرا ہی کہ سوسن جادو نے جب خواجہ عمرو کو اسیر کیا ہی اور ان سے دریافت
کیا ہی کہ مریخ آتش خوار کہان ہی اونھون نے کہا کہ مین کھا گیا ہون تب ملکہ نے خواجہ
پر تشدد کیا تاکہ یہ قبول دین مگر خواجہ وہی کہے گئے جو کہ چکے تھے خواجہ نے جان کا دینا قبول
کیا مگر مریخ کو نہ بتایا نہ اپنا دین و مذہب ترک کیا اسی طور سے بہت سے اونکے واقعہ
ہین خیال فرمائیے کہ اس باغ مین قید مین مگر کوئی پروا نہین ہی یہ نہ ہوتا کہ اس خیال سے
کہ یہان پڑے پڑے ہلاک ہو جاؤ گے اس سے یہی بہتر ہی کہ سوسن کی اطاعت کرلو جان
تو بچے کچھ پروا نہین ہی دوسرے یہ امر خیال کرنے کا ہی کہ اونکے پاس ایسی ایسی شئے ہی کہ جب
چاہین ساحرون وغیر ساحرون کو پوشیدہ ہوکر قتل کرڈالین وہ سبکو دیکھین مگر انکو کوئی نہ دیکھے
مگر وہ یہ نہین کرتے ہین کیونکہ ان سے اور حمزہ سے تعہد ہی کہ کسیکو حالت غفلت یا عالم پوشیدگی
مین نہ قتل کرنا جب عیاری کرنا ظاہر طور سے کرنا جسکو قتل کرنا ہوشیار کرکے کرنا جسکو اسیر کرنا
اوسکو اسیر کرنا کبھی گلیم وغیرہ سے کام نہ لینا ہان صرف اوسوقت مین اپنے تصرف مین لانا کہ جب
جان کا خوف ہو اوسکو اپنے تصرف مین لاکر اپنی جان بچالینا جیسا کہ اونھون نے بیان کیا کہ وہ گلیم اوڑھکر غائب

مگر حالت پوشیدگی مین اونھون نے کسیکو قتل نہین کیا اگر وہ چاہتے تو ملکہ کو قتل کر ڈالتے ملکہ کو
معلوم بھی نہ ہوتا پس یہ لوگ ایسے قول کے دھنی اور اپنی بات کے پابند ہین اگر وہ اقرار کرین گے تو ضرور
آپکی شراکت کرینگے اور آپ کے کام کو انجام دینگے مین یہ نہین کہتا ہون نہ آپ کو رغبت دلاتا ہون
کہ آپ اونکی اطاعت کرین یا اپنے دشمن سے ملین اور ملکہ کے ساتھ دشمنی کرین مگر جو میرے علم
کے ذریعہ سے ثابت ہوا وہ مین نے بیان کر دیا وہ بھی جب آپنے اس امر کی خواہش کی تب ورنہ مجھکو کیا
ضرورت تھی آپکو اطلاع دیتا مقہور نے کہا کہ تو نے سچ کہا مگر اے بھائی مین کیا کرون خواجہ عمرو
تو گو یہان موجود ہین مگر وہ کیون اپنے کو ظاہر کرنے لگے اور کیون میری شراکت کرنے لگے جبکہ اونکو
میری طرف سے گمان بد ہے دوسرے مین نے اونکے ساتھ اسوقت تک کوئی نیکی نہین کی بلکہ
بدی کی ہے کہ اونکو باغ مین قید کر رکھا ہے وہ کیون میرے ساتھ بھلائی کرنے لگے اوس باغبان
نے جواب دیا کہ مین نے سنا ہے بلکہ اکثر اونکے واقعات کو کتابون مین دیکھا ہے کہ اہل اسلام کا یہ
قول ہے کہ ہم دشمن کے ساتھ بھی نیکی پیش آتے ہین گو وہ ہمارا دشمن ہو مگر جب وہ اس امر کا اقرار کرتا ہے کہ
اب ہم دشمنی نہ کرینگے بلکہ دوستی کرین گے تو ہمکو یقین آجاتا ہے اور اوسکی طرف سے جو خیال ہمارے
دل مین ہوتا ہے وہ نکل جاتا ہے ہم اوسکے ساتھ نیکی پیش آتے ہین اگرچہ وہ پھر ہم سے دشمنی کرے
مگر ہم اوسکے دشمن نہین رہتے ہین اور اکثر ایسا ہوا ہے اور جب ہم شریک ہوتے ہین تو ہر طرح
سے شریک ہوتے ہین گو آپ نے کوئی نیکی عمرو عیار کے ساتھ نہین کی ہے سواے دشمنی کے مگر جب
آپ اس امر کا اقرار کرین گے کہ مین اب دشمنی سے باز آیا آپکی اطاعت کرتا ہون تو پھر وہ کبھی
آپ کے ساتھ دشمنی نہ کرین گے بلکہ آپ کے جان و دل سے شریک ہونگے گو یہ مین کہے دیتا ہون
کہ آپکو دین اسلام قبول کرنا پڑیگا مقہور نے کہا کہ تم تو اس طور سے اہل اسلام کی تعریف و توصیف
کر رہے ہو کہ جیسے خود خدا پرست ہو اور اونکے بہت بڑے دوست ہو جواب دیا کہ مین انصاف پسند
ہون اور جو امر حق ہوتا ہے وہ کہہ دیتا ہون چاہے وہ میرے مذہب کے خلاف ہو چاہے موافق
ہو مین کہہ گذرتا ہون خواہ کسیکو ناگوار ہو خواہ وہ خوش ہو یا ناخوش ہو خواہ کسی کو اچھا معلوم ہو
خواہ برا مین نے تو اپنے کو آزاد بنالیا ہے مقہور نے کہا کہ خیر مجھکو اس سے کیا غرض خواہ تم دوست ہو اونکے خواہ دشمن
مجھکو اپنے کام سے کام ہے مین تم سے اسوقت اقرار کرتا ہون کہ اگر عمرو عیار میری معشوقہ مجھکو دلادے تو مین اونکے

دل وجان سے شریک ہون خواہ وفا اپنے کو سچی ہ کرائین خواہ اپنے خدا کو باغبان نے کہا کہ اگر آپ
اس امر کا اقرار کرتے ہین تو مین یہ کہتا بھی ہون کہ آپ اپنی معشوقہ کے وصل سے کامیاب ضرور
ہون گے اور اس صدمۂ فراق سے نجات پائیے گا یہ ہجر کی بلا سر سے ٹل جائیگی اس صدمہ واندوہ
سے فراغت ہوگی منصور نے کہا کہ بہتر ہے خواجہ کو پاؤن کہان جاؤن سے اپنا درد دل کہون
اور اونکو اپنے حال سے آگاہ کرون باغبان نے کہا کہ اگر آپکے دل مین یہ امر ہے تو پہلے مجھ
سے یہ دریافت فرمائیے کہ خواجہ یہان موجود ہین یا نہین اگر موجود ہون تو وہ مرد طالع اور اوسکے
ہین دو ہزار یا پانچ ہزار روپیہ منگا کر رکھیئے اور یہ کہیے کہ اے خواجہ عمرو یہ آپکی رونمائی ہی اسکو
قبول فرمائیے اور مین آپکی دشمنی سے باز آیا جسکے آپ دوست ہین مین بھی اوسکا دوست ہون آپکے
دشمن کا دشمن ہون یہ جو کہیے گا وہ فورًا اپنے کو ظاہر کرینگے منصور نے کہا کہ تم بھی سچ مسلمان ہو
یا نہین تو جواب دیا کہ آپکو میرے مسلمان ہونے نہ ہونے سے کیا غرض مگر مین یہ کہتا ہون کہ آپکا یہ
راز کسی پر ظاہر نہ ہوگا منصور نے کہا کہ فقیر مجکو اپنی معشوقہ کے ملنے سے غرض ہی دل سوسن میرا
کب ملا ہین گی اور میان اعظم میرا کیا کرینگے مجکو اپنے قول وفعل کا اختیار ہی جس امر مین بہتری
بہتری دیکھون گا وہ کرون گا یہ کہکر اوسی وقت سحر کیا اور یہ دریافت کیا کہ خواجہ عمرو یہان
ہین یا نہین مین معلوم ہوا کہ ہین پس اوسنے اوسوقت پانچ ہزار روپیہ اپنے نوکرون سے
منگا کر اوس مقام پر رکھا اب باغبان سے کہا کہ مین نے تیرے کہنے کے بموجب سب
کام کیا اب تو خواجہ عمرو کو لا تا کہ مین اونکی رونمائی دیکر اونکی صورت زیبا دیکھون اور
اونکے قدمون کو بوسہ دون اور اون سے اپنا راز دل کہون باغبان نے کہا کہ آپ اونہین الفاظ
سے اقرار کیجیے وہ جہان ہون گے یہان آجائینگے یہ بھی اون مین خصلت ہی منصور بولا کہ تو تو
اونکی ہر بات سے آگاہ ہی جواب دیا کہ مین کیا آگاہ ہون میرے علم نے مجکو آگاہ کیا ہے جو
مین آپ سے کہتا ہون اسی بات سے میرا جھوٹ سچ آپ پر ظاہر ہو جائیگا آپ امتحان کر لیجیے
پس منصور نے اوسی طور سے اقرار کیا اور وہی کلمہ زبان پر جاری کیا بقسم جیسے ہی پورا کلمہ تمام ہوا یا تو وہ
باغبان جو ... کہنے لگا کہ ہوشیار ہو جائیے خواجہ عمرو تشریف لانے مین یہ کہکر اب جو جست کی اگر
... کرکے جو ... تو وہ صورت نہ تھی صورت ہی بدل گئی آپ نے آنے کے ساتھ ہی

سے پہلے تو اون تو ڑون پر قبضہ کیا اور کہا کہ اے مقہور دیکھ مین ہی خواجہ عمرو ہون پس جو تو نے
زبان سے کہا ہی اوس سے پھرتا نہین قول مردان جان دارد سخن مردان اعتبار مین اس امر کا اقرار
کرتا ہون کہ تیری معشوقہ تجکو دلا دونگا اعظم کی تو کیا مجال ہی جو تیرے ساتھ نفاق کرے مین نے
پہلے ہی تیری صورت دیکھکر پہچان لیا تھا کہ تو کسی پہ عاشق ہی اب جو مقہور نے سر اوٹھا کر
دیکھا تو خواجہ کو سامنے کھڑے ہوئے پایا اوسی صورت سے جو اونکی اصلی صورت تھی
بارہا ناظرین کی خدمت مین سراپا آپکا عرض کر چکا ہون اب کوئی اس مقام پر تحریر کرنیکی
ضرورت نہین ہی جب مقہور نے یہ واقعہ دیکھا کہ وہی باغبان خواجہ عمرو تھا وہ باغبان
نہ تھا بلکہ خواجہ عمرو تھے عمرو کی یہ عیاری اور طراری دیکھکر مقہور دنگ ہو گیا اوسکے دلکو
یقین کامل ہو گیا کہ ضرور یہ میری معشوقہ مجکو دلا دینگے واقعی جیسا سنتے تھے ویسا ہی پایا
بلکہ اوس سے زیادہ پایا یہ دوڑ کر خواجہ کے قدمون پہ گرا خواجہ نے اوسکا سر اوٹھا کر
سینہ سے لگایا اور فرمایا کہ تم اس امر سے اطمینان رکھو کہ اب سواے تمھارے دختر اعظم
کا کوئی مالک نہین ہی مگر مجکو اعظم کو وہ پہ پہچلوا دے نے کہا کہ بہت خوب خواجہ نے کہا کہ پھر
دیکھنا کہ کیا ہوتا ہی اور کیونکر مین تمھاری معشوقہ تمکو دلائے دیتا ہون مقہور نے کہا کہ جو آپکے
مذہب کو قبول کرے وہ کیا ہے اگر آپ یہ فرمائین تو مین آپکو سجدہ کرون خواجہ نے اوسکی
طرف بہ نگاہ قہر دیکھا اور کہا کہ اب کبھی ایسا کلمہ زبان نہ لانا وہ خداے یکتا ہی اوسکا کوئی شریک
نہین ہی اوسنے تو مجکو اور تمکو پیدا کیا ہی اور تمام عالم کو یہ سب کچھ شیطان تھے جو خدائی کا دعوی
کرتے تھے یا کرتے ہین سب شیطان کے بہکائے ہوئے ہین دیکھنا بروز قیامت کیا آنکی
حالت ہوگی یہ کہکر بہت سے کلمہ مذمت مین سامری و جمشید و نمرود وغیرہ کے کہے اور چند کلمے
وحدانیت خداے لایزال مین بیان کیئے اوسوقت پھر مقہور نے کہا کہ مجکو کلمہ تعلیم فرمایئے خواجہ
نے جواب دیا کہ اگر تم کلمہ پڑھوگے تو پھر سحر نہ کر سکوگے سحر سے توبہ کرنی پڑے گی اس سے مطیع
اسلام ہو جو چیزین مذہب اسلام مین حلال ہین اونکو حلال جانو جو حرام ہین اونکو حرام جانو طریقہ
اسلام پر چلو اگر سحر سے توبہ کروگے تو پھر اعظم نافرمست مقابلہ کیونکر کروگے مقہور نے کہا
کہ بہت خوب راوی بیان کرتا ہی کہ مقہور زیادہ از صدق مطیع اسلام ہوا اور خواجہ عمرو نے الحاق کیا

خواجہ بہت خوش ہوئے جبکہ خواجہ نے مقہور سے باغبان بنکر وہ تقریر کی تھی اور مقہور نے اقرار کیا تھا اور
مقہور مطیع اسلام ہوا تھا اوسوقت تک اوس مقام پر سوا مقہور کے اور خواجہ کے کوئی وہان
نہ تھا یعنی کوئی ملازمان مقہور سے بھی نہ تھا راوی کہتا ہی کہ جب خواجہ نے مقہور کو جاکر دیکھا تھا کہ
مقہور بیٹھا ہوا رو رہا ہی اور شعر عاشقانہ پڑھ رہا ہی خواجہ اوسیوقت سمجھ گئے تھے کہ یہ عاشق ہوا ہی پہلے
ہی صورت دیکھکر پہچان لیا تھا اسکا دل کسی پر ضرور آیا ہوا ہی اور فریفتہ ہی جب یہ کنارے نہر کے
آکر بیٹھا خواجہ تو عیاری کی فکر مین مبتلا تھے گلشن عیاری کی سیر کر رہے تھے ہر گل زاوئیہ پر نگاہ تھی کہ
مثل بلبل کے گل عیاری کی تلاش تھی کہ اوسوقت یہ تدبیر ذہن مین آئی باغبان کو بیہوش کرکے اوسکی
صورت پر طیار ہوکر اور گلدستہ بنا کر اوسپر بیہوشی چھڑک کر اور ڈالی مین جسقدر یہ سیب [illegible] تھے سب
آسیب سے بھرے ہوئے تھے سب بیہوشی آمیز تھے خواجہ اس سبب سے یہ سب اشیا درست کرکے
لائے تھے کہ اگر گلدستہ سے وہ بیہوش ہوا تو اسکو مین کوئی چیز کھلا کر بیہوش کرونگا یہ سب جانیگا کہ ان
اسکو اسیر کرکے اور باندھ کر سوال اسلام کرونگا اگر اسنے مان لیا تو ضرور اسکو قید رکھونگا وہان سے تو
سوچکر اور یہ عیاری کرکے چلے تھے یہان آکر جب گلدستہ اور ڈالی سامنے رکھی اوسوقت دوسری بات
ذہن مین آگئی اور خواجہ نے یہ عیاری کی کہ علم رمل سے تماشا شروع کیا اور ہر مین [illegible] حال خوشی
کا صرف عشق کے زندہ سے بیان کیا اور اوسکے چہرہ سے تغیر اور بیقراری اور اوسکے اشعار عاشقانہ
پڑھنے سے سب کیفیت خواجہ کے ذہن نشین ہوگئی اور سراپا واقعی خواجہ نے [illegible] علم رمل
بیان کیا کیونکہ خواجہ عمرو شاگرد ہین خواجہ بزرجمہر کے اور رمال بے بدل ہین [illegible] تمام نجوم و ر[illegible]
ہیئت و ہندسہ وغیرہ سے بخوبی آگاہ ہین ماہ اختری کا سراپا خواجہ نے اپنے [illegible] ذریعہ سے
بیان کیا تھا اور اس طور سے کہ گویا ملکہ کو دیکھا ہی یا ملکہ کی تصویر سامنے رکھی ہوئی تھی اوسکو
دیکھکر سراپا بیان کیا تھا جسکے سبب سے مقہور کو یقین ہوگیا تھا کہ واقعی یہ علم رمل سے بخوبی واقف
ہی اور یہ سچ بیان کر رہا ہی جسکے سبب سے اسنے اسکے قول پر عمرو کی شراکت کا اقرار کیا تھا
خواجہ عمرو نے یہ تقریر کی کہ عمرو عیار کی کوشش سے تمہاری معشوقہ تمکو ملے گی اپنے ذہن سے بیان
کیا تھا کہ بیشک ماہ اختری مین تو مبتلا ہو رہا ہی اسکے دل کو لگی ہوئی ہی از حد بیقرار ہی جو اس سے
کہو گے کو سوسن پر بھی دسترس ہوگا اور عجب نہین کہ لوح بھی ہاتھ آجائے جو خواجہ کا خیال تھا

یہی ہوا کہ مقہور نے یہ جب خیال خواجہ کے خواجہ کی اطاعت کی اور مطیع اسلام ہوا خواجہ کی تدبیر
پوری ہوئی اور عیاری بن پڑی جب اوسنے کہا تھا کہ خواجہ کو بلاؤ میں روپیہ دونگا تو ہون اور روپیہ
منگا کر رکھا تھا اوسوقت خواجہ نے اپنے کو ظاہر کیا اور وہ روپیہ اپنے قبضہ میں کیا خواجہ
کی یہ عیاری اور چالاکی دیکھکر مقہور کو بھی یقین واثق ہوگیا کہ ضرور خواجہ عمرو میری معشوقہ
مجکو دلوادینگے اور میں اوسکے وصل سے کامیاب ہونگا اور میری مراد دلی بر آئیگی پس وہ مطیع
اسلام ہوا خواجہ سے اسنے دریافت کیا کہ آپ نے کیونکر پہچانا کہ میں کسی پر عاشق ہوں خواجہ
نے کہا کہ اول تو اپنے علم کے ذریعہ سے دوسرے تمھاری صورت سے تیسرے اشعار عاشقانہ سے
جو کہ تم اوس کمرہ میں بیٹھے ہوئے پڑھ رہے تھے میں نگہبان اوسکے ہوکے وہاں موجود تھا اور اسی فکر
میں تھا کہ تم پر کوئی عیاری کروں کہ تم وہاں سے اوٹھکر یہاں آکر بیٹھے فوراً عیاری ذہن میں آگئی
یا تجہان کو بیہوش کرسکو اوسکی صورت بنکر یہ گلدستہ بیہوشی تیار کرکے اوسپر ڈالی لیکر وہاں سے
چلا کہ آپکو گلدستہ سونگھا کر بیہوش کردونگا اگر اس تدبیر سے بیہوش نہ ہوئے تو ان اشیا میں
سے کوئی شے کھلا کر بیہوش کردونگا اوسوقت تم سے استفسار کرونگا اور کہدونگا کہ دین
اسلام قبول کرو اگر تم قبول کرتے تو میں تمکو رہا کرتا اگر تم انکار کرتے تو نہ رہا کرتا بلکہ قید کرتا یا یہ کرتا
کہ تمکو قتل کرتا تاکہ رہائی ہوتی حصار سحر برطرف ہوتا میں تمھاری صورت پر تیار ہوکر سوسن کے پاس
جاتا اور اوسپر عیاری کرتا اور اسیر کرلیتا مگر جب یہاں پہونچا تو یہ تدبیر کی خیر تمنے میرے کہنے پر عمل کیا
تمھاری عقبی درست ہوگئی مگر اب یہ بتاؤ کہ تم یہاں سے کوہ اعظم پر بھی چل سکتے ہو سوسن کہاں ہے کیونکر جلد
پہنچوں مجکو معلوم ہو کہ سوسن تمھارے سپرد کرکے خود اعظم کوہ کی طرف گئی تھی اپنے بھائی کے پاس پہلے
تو یہ ارادہ تھا کہ سب خواصوں کو لیکر جائے پھر خیال آیا کہ ایسا نہو کہ عمرو میری خواصوں کے ساتھ
ہمجائے اور یہاں سے نکل جائے چنانچہ وہ غرق زمین ہوگئی ہے میں بھی گھبرا ہوا اس رہا تھا جب
تم سے باتیں کررہی تھی میں نے اوسوقت یہ خیال کیا تھا کہ یہ جائے تو میں عیاری کروں وہی میں
کیا مقہور نے کہا خیر اب یہ بتائیے کہ کیونکر اعظم کوہ پر چلوں خواجہ نے کہا کہ یہ تدبیر ہو کہ تم ایک عرضی
بنام سوسن جادو اس مضمون کی تحریر کرو کہ جب آپ باغ اور عمرو عیار کو میرے سپرد فرما کے یہاں سے
تشریف لے گئیں حفاظت میں مصروف ہوا گرچہ باغ اس قسم کا حصار سحر کیا کہ کوئی ساحر یا غیر ساحر بدون کی

اجازت کے اندر باغ کے نہ آئے دیو آپکے نہ بولے کل باہر باغ کے جانکے چنانچہ آپکی خواصین وغیرہ
جو آپکی خدمت مین گئی ہین اونسے آپکو معلوم ہوا ہوگا کہ وہ مجھسے اجازت لیکر گئین تھین اونکے جانے
کے بعد مین نے برای خدمت چند ملازم اپنے طلب کر لیئے وہ میری خدمت کرنے لگے مین یہان حفاظت مین
مصروف تھا کہ مجکو معلوم ہوا کہ میرے بھائی افغان گوزرزن وغیرہ باز آئے ہین اونھون نے قریب
باغ کے خیمہ برپا کیا کیونکہ وہ پہلے دربند سوسن مین گئے تھے اونکو معلوم ہوا کہ مین ملکہ کے باغ مین ہون
وہ یہان آکر اوترے کیونکہ میرے بھائی ہین جب طائران سحر نے جوکہ مین نے برائے جاسوسی مقرر کیئے
تھے کہ مجکو بیرون باغ کی خبر دیتے رہین مجھسے آکر اطلاع کی تو مین نے اپنے ایک ملازم خاص کو اونکے
پاس بھیجا اور اونسے سبب تشریف لانے کا دریافت کیا چنانچہ اونھون نے کہلا بھیجا کہ مجکو
اختلاج قلب از حد ہو گیا ہے اور حکیمون نے تجویز کیا ہے کہ مین کوہ و صحرا کی سیر کرون اوس وقت میرے
ذہن مین آیا کہ کوہ سوسن بہت اچھا مقام ہے اور جابجا پر فضا ہے مقہور کے پاس چلون اور اوس
سے کہون کہ وہ میری ملکہ سوسن سے سفارش کرے اور ملکہ مجکو چند روز کے لیئے کوہ سوسن پہ قیام کرنے کی
اجازت دین اور ایک ضروری کام تمسے کہنا تھا اس غرض سے ادہر بھی ادھر کو آیا پہلے دربند سوسن مین
گیا وہان معلوم ہوا کہ تم یہان نہین ہو بلکہ ملکہ کے باغ مین ہو ملکہ اپنے بھائی کے پاس تشریف لیگئی ہین
تمھارے سپرد باغ کو کرگئی ہین مین وہان سے یہان آیا لہذا یہان آکر معلوم ہوا کہ تمنے باغ کے گرد سحر
کیا ہے کہ کوئی بدون تمھاری اجازت کے باغ مین داخل نہین ہو سکتا ہے مین مجبور ہو گیا کیونکہ سحر سے
لاعلم ہون اس سے نفرت رہی ہان پہلوانی اور سپہ گری سے رغبت رہی اوسکو مین نے حاصل کیا تم
بھی آگاہ ہو اسوقت میرا مقابلہ کوئی نہین کر سکتا ہے نہ کوئی مجھسے لڑ سکتا ہے بلکہ مجکو یہ دعوی ہے کہ حمزہ سے
مقابلہ کرون اور اوسکو زیر کرون اسی خیال سے مین نے آجتک کسی سے مقابلہ تک نہین کیا حمزہ
کے اشتیاق مین دوسرا میرا کوئی ہم پلہ نہین ہے لہذا اگر تم اجازت دو تو مین تمھارے پاس آؤن اور تم سے
اوس امر کو بھی ظاہر کرون کہ جسکی غرض سے مین آیا تھا اور باغ مین رہکر اپنا دل بھی بہلاؤن اور تا کہ
میرا مرض اختلاج قلب دفع ہو اور اوس امر کے کہنے کی تمسے بہت ضرورت تھی مین تو تمکو خود اپنے
مکان پر طلب کرتا مگر اس خیال سے نہین طلب کیا کہ میرا خود قصد آنے کا تھا اسی سبب سے نہین طلب
کیا یہ جو اونھون نے پیغام بھیجا چونکہ بڑے بھائی ہین بجائے باپ کے ہین اونکے آنے کی خبر پاکر اور علالت

سنکر پریشان ہو گیا اوسیوقت حصار سحر برطرف کردیا خیال نرہا اور اونکو پیام بھیجا کہ آپ تشریف
لائیے وہ تشریف لائے مین نے اُنکا استقبال کیا اونکے تشریف لانے اور سامان دعوت وغیرہ مین مجکو
بالکل خیال نرہا اوسی طور سے حصار سحر برطرف رہا خواجہ عمرو کو جو موقع ملا اونہنے اُسوقت کو غنیمت
خیال کیا صاف نکلا ہوا اپنی جان بچا کر چلا گیا اب جو مین اطمینان سے بیٹھا اور خیال آیا اور جو دریافت
کرتا ہون تو معلوم ہوا کہ عمرو نکل گیا بڑی شرمندگی مجکو اسی سے ہے لہذا مین اس خطا کی معافی
چاہتا ہون اب میرا یہان کیا کام ہے کیونکہ جس غرض سے مین یہان بموجب آپکے حکم کے مقیم تھا وہ
امر اب رہا نہین میری غفلت سے عمرو نکل گیا اگر مین اوسیوقت پھر حصار سحر کر دیتا تو یہ امر ہوتا خیر
میری خطا کو معاف فرمائیے اور مجکو اجازت ہو مین اپنے مقام پر چلا جاؤن یا اجازت دیجیے تو مین
آپکی خدمت مین حاضر ہون بلکہ میری یہ خواہش دلی ہے کہ مین آپ ہی کی خدمت مین حاضر ہون کیا عجب
کہ بھی آپ دونون صاحبون سے ایک ضرورت ہے جب مین اور وہ حاضر خدمت ہونگے اوسوقت
عرض کرونگا زیادہ حد ادب معافی کا امیدوار ہون آپکے پاس سے جواب کے آنے کا منتظر ہون
مین یہان اکیلے باغ مین رہکر کیا کرون بیکار ہے اب یہان رہنا آپ نہ چاہیے حکم صادر ہو بس یہ
مضمون لکھکر عرضی روانہ کر جب اسکا جواب آجائیے اگر وہ اجازت دے تو ہان چلو پھر دیکھنا
کہ کیا ہوتا ہے جب چلنے کا وقت آئیگا تو پھر مین چلنے کی تدبیر بتا دونگا مگر ایک کام کرو کہ پہلے اپنے ملازمونکو
بلا کر اونکو بھی مطیع اسلام کر دیا اونکو یہان سے نکال دو اور راز چھپا رہے ظاہر نہ کرو ورنہ اون سے
افشائے راز ہوگا مقصور نے کہا کہ میرے ملازم ایسے نہین ہین راوی بیان کرتا ہے کہ مقصور کا حکم
تھا اپنے نوکرون کو کہ جب ہم حکم دین اور تمکو طلب کرین اوسوقت تم ہمارے پاس آنا اور جو کام
ہم کہین وہ کر کے چلے جانا کوئی ضرورت ہمارے پاس حاضر رہنے کی نہین ہے اپنے مقام پر موجود
رہو اس خیال سے اسکا یہ حکم تھا کہ یہ ہر وقت یاد ملکہ ماہ اختری مین روبا کرتا تھا کسی وقت حالت
بیقراری مین ملکہ کا نام بھی منہ سے نکل جاتا تھا اسکو یہ خیال پیدا ہوا تھا کہ ایسا نہو کہ یہ لوگ میرے
راز دل سے آگاہ ہو کر اور میرے راز کو افشا کرین اور طشت از بام ہو تو میری خرابی ہو سخن نہان کے
مانند ان راز کر د سازند محفلہا؛ اس وجہ سے ہر وقت حاضر رہنے کی ممانعت کر دی تھی جب جو ضرورت
ہوتی تھی یہ پکار لیتا تھا وہ اگر کام کر جاتے تھے پھر چلے جاتے تھے اسی سبب سے مقصور خواجہ کو اکیلا ملگیا

اور یہ سب امر طے ہو گئے جب خواجہ نے یہ مشورہ سے کہا مشورہ نے خواجہ سے کہا کہ آپ پوشیدہ
ہو جائیں پہلے مین اونکو بلا کر اونکا عندیہ لیتا ہون اگر اونکا اس طرف میلان پاؤنگا تو اوسوقت اونپر
ظاہر کرونگا اگر میلان نہ پاؤنگا تو فوراً قتل کر ڈالونگا تاکہ اسقدر بھی راز افشا نہووے یہ کسی سے نہ کہین کہ
ہمارے میان نے ہمکو طلب کر کے یہ کہا تھا جس سے کہ ہر ایک کو شک گذرے خواجہ نے کہا کہ
کیونکر اونکا ایما لوگے اور کیا کہو گے مشورہ نے جواب دیا کہ مین یہ کہونگا کہ اگر مین کسی سبب سے دین
اسلام قبول کر لون اور اہل اسلام کی شراکت کرون تو تم لوگ میرا ساتھ دو گے یا نہین اگر اونھون نے
اقرار کیا تو اونپر اس امر کو ظاہر کرونگا اور اگر انکار کیا تو اوسیوقت قتل کرونگا خواجہ نے کہا کہ اگر اونھون نے
یہ خیال کر کے کہ میان کا ہمارے اس امر کے دریافت کرنے سے کیا منشا ہے ذرا اور دریافت تو کرنا چاہئے
کیا یہ مسلمان ہو گئے ہین جو ہم سے یون دریافت کرتے ہین صرف اسوقت اقرار کر کے اونکے دل کا
حال دریافت کر لو پھر تمکو اپنے فعل کا اختیار ہے جو چاہے وہ کرنا اونھون نے کر کے اقرار کیا اور جب
تم نے ظاہر کیا وہ فرشتہ ہو گئے اور اونھون نے سب حال سوسن و اعظم سے بیان کیا تو پھر بڑی
خرابی ہوئی ساری محنت بیکار ہوئی تمہارا بھی مطلب فوت ہوا اور میرا بھی مشورہ نے کہا کہ مجکو اسکی پروا
نہین ہے وہ جا کر کہدینگے تو کیا ہوگا کچھ مین چوری سے اس امر کو نہین کرتا ہون میرا دل اسی طور سے چاہا
کوئی میرا حاکم نہین ہے جب تک مجکو دین اسلام کی بزرگی نہین معلوم تھی مین نے نہین قبول کیا تھا جب مجھپر
ظاہر ہوئی اور مین آگاہ ہوا مین نے اور ادیان باطلہ پر لعنت کی اور دین اسلام قبول کیا میرا مزاحم ہونیوالا
کون ہے سوسن اگر مالک ہین تو اپنے گھر کی میرے لو پر وہ کون بدعت کرنے والی یا اعظم اگر حاکم ہین تو
اپنے ملک کے میرے وہ کون ہین جنکا مین خوف کرون جبکہ آپ ایسا میرا معین و مددگار موجود ہو
اب مین ایسی حالت مین ترک فلک سے نہین ڈرتا ہون رستم و اسفندیار آئین تو اونسے بھی مقابلہ
کرون اگر سامری و جمشید آئین تو اونکو برابر کھڑے ہو کر سچے جواب دون اوسوقت تک مین جو
ڈرتا تھا کہ جبکہ مین بالکل بے دست و پا تھا کوئی میرا معین و مددگار نہ تھا خداوند کریم آپکو اور حمزہ صاحبقران
کو تا صد و سی و سال سلامت باکرامت زندہ و قایم رکھے کہ آپ ایسے میرے مددگار موجود ہین اگر اب
کوئی مجکو آنکھ دکھائے تو آنکھ نکال لی جائے جبکہ سایہ دولت مین آکر پوشیدہ ہوا ہون اور دریا علم اسلام
مین نے پناہ لی ہے تو کون میرا مقابلہ کر سکتا ہے اب مین بالکل بیخوف ہون کہا تک آپ میری بلاوری نہ فرمائینگے

یا صاحبقران یہ ممکن نہین کہ مین قتل کیا جاؤن اور آپ دیکھا کرین جبکہ مین آپکے زمانے سے اور آپکی
راہ نمائی اور ہدایت سے نعمت اسلام سے بہرہ مند ہوا ہون اور وہ شرف مجکو حاصل ہوا ہے بہ برکت دین اسلام کہ جسکا
شکریہ مین ادا نہین کر سکتا افسوس کہ اسقدر عمر میری کفر و ضلالت مین گذری سالہا گناہون مین عمر ساری ادنی
مین عبد ندب توبہ باری الٰہی توبہ الٰہی توبہ ✽ خیر اب آپکے قدمون کی بدولت یہ دولت ایمان مجکو
ملگئی کہ مین نور اسلام سے مالا مال ہو گیا دور سب رنج و ملال ہو گیا ورنہ آتش جہنم مین پڑا جلا کرتا کون میری
خبر لیتا سامری و جمشید کہ اتنی مدت اونکی پرستش کی وہ خود اسفل السافلین مین ہوتے اور انواع و اقسام کے
عذابات مین مبتلا ہوتے وہ کسیکی کیا خبر لیتے فقط دنیا مین اغوا کرنے واسطے تھے یہان کوئی حامی و
مددگار نہین بجز ذات پروردگار عالم یہ غیر ممکن ہے کہ ایک بندہ خدا پرست مارا جائے اور دوسرے عجز مین
تو اب میرا دل خوش ہے مین شیر سے نڈر و نگاہ مجکو کسیکا خوف ہے خواجہ نے جواب دیا کہ یہ سب درست اور بجا ہے
ہم کیا ہین تمام سبکا مالک و مختار ہے وہی مددگر ہونیوالا ہے وہی فتح و ظفر دینے والا ہے مگر ہر بات کا محل و موقع ہوتا ہے
بموجب مصرعہ ہر سخن جائے و ہر نکتہ مقامے دارد ✽ تمنے کتاب مین دیکھا ہوگا کہ سعدی کا قول ہے شعر ✽ نہ ہر جائے
مرکب توان تاختن ✽ کہ جاہا سپر باید انداختن ✽ عقلمند و فرزانہ وہی ہے کہ جہان جس بات کا موقع ہو وہی
کرے بہت تیزی و جہالت کو کام نہ دے ابھی اس راز کے افشا ہونے مین خرابی ہے ابھی بہ تدبیر و حیلہ کام
لینا چاہیئے کیونکہ اپنا مطلب نکلتا ہے گو یہ امر ضرور ہے کہ کوئی تمھارا کچھ نہ کر سکتا تھا نہ اب کر سکتا ہے مگر ابھی موقع اسکا
نہین ہے بہت تیزی اور غصہ مین دونون کام خراب ہونگے اور سوا ندامت اور شرمندگی و افسوس کے دوسرا
امر حاصل نہ ہوگا اور کف افسوس ملنا پڑیگا آیندہ تمکو اختیار ہے سمجھا دینا ہمارا کام تھا وہ ہمنے کیا عاقل کو چاہیئے
کہ جو شخص ناصح اسکے مفید مطلب بات تجویز کرے اوسپر اوسکو عمل کرنا چاہیئے اس وجہ سے کہ اوسنے کچھ تو
بہتری اس امر مین سمجھی ہے جو اوسکی ہدایت کرتا ہے اگر اوسپر عمل کریگا اچھا رہیگا اگر خلاف اوسکے کریگا تو
انجام مین خطا اوٹھائیگا اور پچھتائیگا مگر پھر پچھتانا کچھ فائدہ نہ دیگا کیونکہ جب وقت ہاتھ سے نکل جاتا ہے
تو پھر وہ موقع و محل بہتری کا کبھی ہاتھ نہین آتا ہے دانا وہی شخص ہے جو انجام کار پر نظر کرے اور ہر بات کا
موقع و محل سمجھے اور نیک و بد کا خیال کرے ✽ سمجھانے سے تھا ہمین سروکار ✽ اب مان نہ مان
تو ہے مختار ✽ منصور نے کہا کہ پھر کیا کرون کیونکر اوسے ظاہر کردن اور کیونکر اونکا منشا دریافت کرون
خواجہ نے کہا کہ اسکی تدبیر یہ ہے کہ تم اونکو بلا کر یہ کہو کہ اے بھائیون تم میری بہتری چاہتے ہو یا برائی

نمک حلال ہو یا نمک حرام یہ جان لو کہ وہ یہی کہین گے کہ ہم انکی اچھائی چاہتے ہین اور برائی نہ
خواہان نہین تہین اور نمک حلال و خیر خواہ ہین اوسوقت کہنا کہ جو ہم تم سے کہین گے اوسکو قبول کروگے
جب وہ اسکا اقرار کرین تو کہنا کہ ہمارے راز کو افشا نہ کروگے وہ ضرور اسکا اقرار کرینگے اوسوقت
ہر ایک کے ہاتھو مین خنجر دینا اور کہنا کہ ہماری خوشی یہ ہے کہ تم سبکے سب اپنے سر کاٹ کر ہمارے قدمون پر
ڈالدو بلکہ یہ کہنا کہ اگر ہماری قضا آئے اور ہم قتل کیئے جاتے ہون اور کوئی تم سب سے یہ کہے کہ تم
اپنے آقا کے عیوض مین اپنی جانین دو اور اپنے کو ہلاک کرو تو ہم تمھارے آقا و مالک کو
چھوڑ دین تو تم اوسوقت مین بھی جانین عزیز کروگے یا میرے عیوض مین دیدوگے اوسوقت
خنجر دیکر اون سے کہنا کہ مین نے ابھی ابھی کتاب سامری مین دیکھا ہے کہ میری موت بہت
قریب ہے تھوڑے عرصہ مین مین مرجاؤنگا مگر یہ بھی اوسمین تحریر ہے کہ اگر تمھارے
عیوض دس آدمی اپنے کو اپنے ہاتھ سے خنجر سے ہلاک کرین اور اپنا خون تمھارے سامنے کرین اور تم اونکا خون لیکر
پانی ملاکر غسل کرو تو تمھاری زندگی ہوگی ورنہ مرجاؤگے پس تم لوگ کیا کہتے ہو یہ خنجر موجود ہے اگر اپنی جانون سے
میری جان کو عزیز جانتے ہو تو شوق سے اپنے سرتن سے جدا کرو کہ مین تمھارا خون پانی مین ملاکر غسل
کرون اگر میری جان سے اور میرے زندہ رہنے سے اپنی جان اور اپنی زندگی کو مقدم جانتے ہو تو مجکو جواب
صاف دو مین اور کوئی تدبیر کرون اگر وہ لوگ انکار کرین تو جاننا کہ انھون نے سب جواب مکر آمیز اور
فریب انگیز مصلحت وقت جان کر دیئے ہین اور جان لینا کہ یہ سب دشمن ہین فوراً قتل کرنا اگر اونھون نے
تمھارے کہنے کے ساتھی خنجر اوٹھا کر ہر ایک نے گردن پر پھیرنے کا قصد کیا اور ہاتھ گلے تک لیگئے فوراً
جان لینا کہ یہ خیر خواہ و نمک حلال و خیر اندیش ہین ان سے کبھی برائی نہ ہوگی یہ جہان تمھارا پسینہ گریگا
وہان اپنا خون گرائینگے پس اونکے ہاتھ پکڑ لینا خنجر اون سے لے لینا اور کہنا کہ ذرا ٹھہرو
مین نے غلطی کی وہ ساعت ابھی نہین ہے جسوقت مین کہون اوسوقت سے گلے کاٹنا ابھی تمھارا جان
دینا بے سود ہے تمھاری جان جائیگی اور مجھے فائدہ نہوگا بعد تھوڑی دیر کے جتنے عرصہ مین اونکے خنجر
اصلی تم چھپا سکو اور خنجر نقلی اونکے پاس رکھ سکو بعد اس انتظام کے اونسے کہنا کہ ہان وقت وفاداری
و جان نثاری یہی ہے تم مین کون ایسا ہے جو اپنی جان نثار کرے اوسوقت جو لوگ اپنے اپنے خنجر مارینگے
وہ سچے وفادار ہین اوسوقت اونکو گلے سے لگانا اور کہنا کہ مین تمھارا امتحان کرتا تھا بھلا تم ایسے خیر خواہ و نمک حلال کو کہان

مکن ہونگے جب آنکھ کھلی ہے لگا چلنا اُسوقت اُسنے کہا کہ مین تمسے اپنا ایک راز کہتا ہون دیکھو یہ کسی پر
بدون میری اجازت کے ظاہر نہو اور نہ کوئی آگاہ ہو جب مین نے تمکو اپنا رازدار خیال کر دیا اُسوقت
کہتا ہون جب وہ اقرار کرین اُسوقت پہلے تم اُسی شخص کا حال بیان کرنا اور اپنی بیقراری اور کہنا کہ مین
چاہتا ہون اعظم جادو سے مقابلہ کرون تمھاری کیا راے ہے تم بھی ہوگے وہ ضرور اس امر کا اقرار کرینگے کہ
ہم ساتھ دینگے اُسوقت کہنا کہ تمھارا ساتھ دینا یہ ہے کہ جو مین کہون اُسکو قبول کرو جب وہ اسکا اقرار
کرین اُسوقت کہنا کہ کل شب کا ذکر ہے کہ جب مین صدمہ فراق سے بہت پریشان ہوا اور دل کو جدائی
اُس حور پیکر کی بہت شاق ہوئی تو مین نے یہ قصد کیا کہ صبح کو اپنے تئین ہلاک کرونگا اسی خیال مین روتے
روتے میری آنکھ لگ گئی ایک مرد بزرگ نے آکر مجھکو تسلی و دلاسا دیا اور فرمایا کہ تو اسقدر کیون بیقرار
ہوتا ہے اور اپنی زیست سے بیزار ہوتا ہے تیرے نصیب مین اُس حور وش کا وصل ہے مگر ایک شرط
سے اگر تو اسکو قبول کریگا کیونکہ یہ امر بدون خواجہ عمرو و حمزہ صاحبقران کی اطاعت کیے نہوگا
وہ جب تیرے شریک ہونگے اور عمرو عیار جاکر اعظم جادو کو اسیر کریگا اُسوقت یہ امر ہوگا اور یہ یاد
رکھو کہ بند سوسن و دربند اعظم و دیگر دربند و طلسم [illegible] فتح ہوگا ششدکال جادو قتل ہوگا بے ستون جادو
کے مارا جائیگا اور تمام طلسم کوہ بے ستون برباد ہوگا اور سوسن بھی ماری جائیگی اگر
اطاعت نہ کریگی دیکھو کسی کو بھی امید تھی کہ طلسم کشا ادھر کو آئیگا جب عمر طلسم تمام ہوئی اور طلسم کشا آگیا
کئی مرتبہ ششدکال سے مقابلہ بھی ہوا ششدکال نے شکست بھی کھائی بادشاہ سابق مارا بھی ہوا اسقدر
بندوبست سوسن و مریخ نے کیا تھا کہ یہان طلسم کشا آسکے نہ اُسکا عیار راہ بند کردی بڑا انتظام کیا
مگر دیکھیے کہ کیونکر عیار یہان آکر پہونچا مریخ کو پکڑ لیا اور سوسن کو اسقدر حیران کیا کہ وہ بیبس ہوکر
کرکے اپنی جان بچاکر یہان سے چلی گئی بس جو شریک طلسم کشا ہوگا اُسکی مراد بر آئیگی اُسکا مرتبہ زیادہ ہوگا
اور جو شریک نہوگا وہ ذلیل و خوار ہوگا اور قتل کیا جائیگا اب اگر سامری و جمشید بھی آئینگے تو طلسم نہ بچیگا
بلکہ جو کہ بانیان طلسم مین وہ اس امر کی کوشش کرین کہ یہ طلسم فتح نہو تو بھی غیر ممکن ہے ششدکال و
دیگر ساکنان طلسم کی کیا لیاقت ہے جو وہ طلسم کو بچا سکین سواے ذلت اُٹھانے کے دوسرا
امر نہ حاصل ہوگا اور طلسم فتح ہو جائیگا بس اس سے کیا فائدہ کہ تو بیکار اپنی جان دے اور وصل
معشوق سے بھی محروم رہے اور پھر کوئی فائدہ نہو اس سے بہتر یہ ہے کہ دین اسلام قبول کر مطیع اسلام ہو

ہو کر خواجہ کی اطاعت کر جو اجسامی باغ میں موجود ہیں تیرے جسم نے سحر کے سبب سے بیرون باغ جا نہیں
سکتے ہیں اپنا حصار سحر بطرف گرفتہ بلی اُنسنے چنانچہ ازدل بیان کرو تا سکی کوشش کر چکے کیوں اپنی
جان بیکار رایگان کرو اور جوانی اپنی تلف کر دین اسلام قبول کر وصل معشوق سے شاد کیوں نہ ہو اور جبتک
کی زندگی ہے عیش و عشرت میں کیوں نہ بسر کرے جو اُنھوں نے کہا میں نے سر جھکا لیا اُنھوں نے چند
کلمہ وحدانیت خدا ہزاروں کلمہ مذمت سامری و جمشید و دیگر خدایان باطل کے حق میں اپنی زبان معجز
بیان سے فرمائے مجھکو دوزخ بہشت دکھایا دوزخ میں ہزاروں ساحران زبردست جل رہے تھے
بہت سے ایسے بھی تھے کہ جنکو میں پہچانتا تھا اُنھوں نے جو مجھکو دیکھا پکار کر کہا کہ اے مغرور جادو یہ سزا
ہم کو سامری پرستی و جمشید پرستی کی ملی کہ جب سے ہم دنیا پر سے یہاں آئے سوائے جلنے کے ہم کو
دوسرا کام نہیں ہے جلد اس مذہب کو ترک کر ورنہ تیرا بھی یہی حال ہوگا میں نے یہ واقعہ دیکھکر ان مرد بزرگ
سے عرض کیا کہ مجھکو یہاں سے جلد لے چلیے مجھ سے یہ حال دیکھا نہیں جاتا ہے وہ مجھکو وہاں سے اس مقام
پر لائے کہ جہاں بہشت تھا وہاں بھی میں نے ہزاروں آدمیوں کو دیکھا بہت سے انمیں ایسے تھے
کہ جو دنیا پر ساحر تھے مگر خواجہ عمرو وغیرہ کے کہنے سے دین اسلام قبول کیا تھا اور باطل پرستی ترک
کی تھی اور مارے گئے تھے اُنکو میں نے دیکھا کہ براحت و آرام بیٹھے ہوئے ہیں باغ کی سیر کر رہے ہیں
بہت سی عورتیں خوبصورت اُنکی خدمت میں ہیں ہر طرح کی راحت ہے اُنھوں نے جو مجھکو دیکھا تو پکار کر
کہا کہ اے مغرور جادو جلد سامری پرستی و جمشید پرستی ترک کر تاکہ مثل ہم سب کے تجھکو بھی راحت
ملے اور عیش و عشرت میں بسر ہو حمزہ صاحبقران کی شراکت کر جب تک دنیا پر زندہ رہیگا ہر طرح
کی راحت و آرام سے بسر ہوگی یہ بزرگوار تیرے معین و مددگار رہینگے جب مریگا اور یہاں آئیگا تو یہاں
بھی راحت ملیگی اگر دین اسلام نہ قبول کریگا تو مثل ان سب کے ہمیشہ جہنم میں جلا کریگا اور چلایا کریگا
کوئی فریاد کو بھی نہ پہونچیگا خواجہ کی شرکت میں یہ سب نفع ہیں کہ سیر جنت نصیب ہوگی حوران
جنت خدمت کرینگی اور نہ شرکت کرنے میں ہزاروں طرح کی تکلیفیں دنیا پر بھی ملینگی اور یہاں بھی
پس میں نے جو یہ واقعہ دیکھا اور ان لوگوں کا جلنا یاد آیا میرا بند بند کانپنے لگا اور میری عجب حالت
ہوئی میں نے اُن بزرگ سے عرض کیا کہ مجھکو مسلمان کیجیے اُنھوں نے فرمایا کہ صبح کو جب تو اُٹھنا تو
خواجہ موجود ہیں اُنکی منت کرنا اور سماجت کرنا اُنسے اپنی خطا معاف کرانا اور کہنا کہ آپ اپنے کو ظاہر

فرمایئے مین آپکی اطاعت کرونگا پس جب تو اس طور سے لعینکا خواجہ
وہ جنھون قواعد دین اسلام سے آگاہ کرینگے اور خود وہ لعین اسپر عمل کرنا
بھائیون مین جو بیدار ہوا تو میرا عجب حال تھا از سرتا پا پسینہ مین غرق تھا مثل بید کے تمام جسم رہا تھا
اندام مین رعشہ پڑا ہوا تھا مین نے اسی وقت عہد کیا کہ مین شہ و عیار و عمرو صاحبقران کی اطاعت
کرونگا اور دین اسلام قبول کرونگا جو مین نے کہا تو وہ حالت برطرف ہوئی پس ای بھائیو جان مین آ
خواجہ کی منت و سماجت کرکے اسکو ظاہر کرتا ہون اور اپنی خطا معاف کراتا ہون پس تم کو بھی لازم ہے
کہ میرا ساتھ دو اور دین اسلام قبول کرو جب تم یہ کہوگے وہ سب تمھارے کہنے پر عمل کرینگے پس
اسوقت تم یہ کہنا کہ ای خواجہ عمرو مجکو خواب مین ایک مرد بزرگ نے دین اسلام کو قبول کرنیکی ہدایت
فرمائی اور فرمایا ہے کہ مین خواجہ سے بھی کہدونگا وہ اپنے کو ظاہر کرینگے لہذا از راہ مہربانی اب آپ تشریف
لایئے اور ہم سب کو مسلمان فرمایئے مین اسوقت اپنے کو ظاہر کرونگا اسوقت تم کو مع ان سب کے
قواعد اسلام تعلیم کرونگا اسکے بعد جب وہ سب مطیع اسلام ہو لین اسوقت سوسن کی خدمت مین
نامہ روانہ کرنا جب اسکا جواب آئے اسکے بعد طرف سوسن و اعظم کے روانہ ہونا جس طور سے مین
کہون مقہور نے کہا کہ بہت خوب خواجہ نے کہا کہ مین گلیم اوڑھکر پوشیدہ بیٹھا جاتا ہون اور تمھاری
پشت پر کھڑا ہوتا ہون جسکی پیشانی مین نورانی دیکھونگا اسکو تم کو بتادونگا کہ یہ مطیع اسلام ہوگا اور جسکی
پیشانی نورانی نہ ہوگی اسکو بھی بتادونگا تمھارے کان مین کہدونگا کیونکہ مجکو اس امر مین بہت بڑا
دخل ہے مقہور نے کہا کہ بہت خوب خواجہ نے جواب دیا کہ اس تدبیر سے معلوم بھی ہو جائیگا کہ فلان
دین اسلام قبول کریگا اور فلان نہین قبول کریگا مین نے جب تم کو دیکھا تھا اسی وقت شناخت
کر لیا تھا کہ تم دین اسلام قبول کروگے کیونکہ تمھاری پیشانی سے نور اسلام ہویدا تھا اور تمھاری پیشانی
روشن تھی یہ کہکر خواجہ تو گلیم اوڑھکر غائب ہو گئے عقب پشت مقہور آکر کھڑے ہوئے جب خواجہ
غائب ہو گئے اسوقت مقہور نے اپنے ملازمون کو آواز دی وہ حاضر ہوئے مقہور کو سلام کیا مقہور
نے حکم دیا کہ جسقدر یہان میرے ملازم ہین سب حاضر ہون مجھے انسے کچھ کہنا ہے سب حاضر ہوئے
مقہور نے حکم دیا کہ تم سب بیٹھ جاؤ وہ سب سلام کرکے بیٹھ گئے اسوقت مقہور نے سبکو مخاطب
کرکے پہلے وہی تقریر کی جو کہ خواجہ نے تعلیم کی تھی ان سب نے جواب دیا کہ ہم سب آپکے

خیرخواہ و خیراندیش ہین اور آپ کی نمک کے خواستگار ہین ہم سب نمک حلال ہین جہان خدانخواستہ آپکا
پسینہ گرے وہان ہم اپنا خون گرا دینگے اُدھر خواجہ نے مقہور کے کان مین چپکے سے کہا کہ ان سب کی
پیشانیون سے نور اسلام پایا جاتا ہے مین نے خوب جانچ لیا ہے اور خوب شناخت کر لیا ہے یہ سب تمھارے
خیرخواہ و خیراندیش ہین ان سب کی پیشانیان نور اسلام سے روشن ہین تم بلا خوف اپنے تقریر کرو کیونکہ
یہ جو مقہور سے کہا تھا اُن سب کے چہرون کو دیکھکر اور اُنکی تقریر سنکے جب یہ خواجہ نے کہا اور انھون نے
جب یہ جواب دیا تو مقہور نے پھر وہ تقریر بیان کی کہ کتاب مین مین نے دیکھا ہے بس اُنھون نے جو
یہ تقریر اپنے مالک کی سنی فوراً جواب دیا کہ یہ کیا آپ فرماتے ہین اگر ہماری سب کی جانین آپکے
کام آئین تو ہم حاضر ہین آئیے آئیے ہم اپنے سر کاٹتے ہین خون موجود ہے غسل فرمائیے ہمارے زندہ
رہنے سے کوئی فائدہ نہین ہے اگر خدانخواستہ آپ نہ ہونگے تو ہماری زندگی کیونکر بسر ہوگی ہم تو آپ کی
بدولت پرورش پاتے ہین اگر ہم نہ ہونگے تو آپ ہم سب کے بال بچون کی خبر لینگے اور اُنکی پرورش
کا خیال رکھینگے اگر خدانخواستہ آپ نہ ہونگے اور ہم ہونگے تو اُنکی پرورش ہم سے نہ ہوسکیگی بس
ہمارا مرنا بہتر ہے آپ کے مرنے سے ہماری موت بہتر ہے آپ کی زندگی سے یہ کہکر ہر ایک نے خنجر
اُٹھا لیا اور قصد کیا کہ اپنا گلا کاٹے بس مقہور نے ہر ایک کے ہاتھ سے خنجر چھین لیا اور ہر ایک
کو گلے سے لگایا اور کہا کہ تم لوگون سے مجھکو اس سے زیادہ تر امید ہے یہ کیا امر ہے بس مین صرف
امتحان کرتا تھا مجھکو ثابت ہوگیا کہ تم سب خیرخواہ ہو اب جو تم سے کہون اُسکو قبول کر دین تم سے
اپنا ایک راز کہتا ہون وہ راز کسی پر ظاہر نہ ہو اور بدون میرے حکم کے کسی پر افشا نہ ہو
اور کوئی اُس سے آگاہ نہو انھون نے کہا کہ کیا مجال تب مقہور نے اپنے عشق کا حال بیان کیا
اُسکے بعد وہ خواب جو کہ خواجہ نے تعلیم کیا تھا اور ساری تقریر کی اور کہا کہ مین تو مسلمان ہوگیا ہون
تم سب کیا کہتے ہو اُن سب نے ایک زبان ہوکر کہا کہ اگر آپ نے دین اسلام قبول کیا
تو ہم نے بھی قبول کیا ہماری زیست و موت آپ کے ساتھ ہے جو آپ کا دین و مذہب وہ ہمارا
پس مقہور نے بموجب ہدایت خواجہ عمرو خواجہ کو طلب کیا خواجہ نے ظاہر ہوکر سب کو مطیع
اسلام کیا خلاصہ یہ کہ وہ بھی سب کے سب بہ صدق مطیع اسلام ہوئے جب ان کامون سے فرصت
پائی اب تو ہر طرح کا اطمینان ہوگیا خواجہ مقہور کے ہمراہ بارہ دری مین آکے چین سے آکر بیٹھے

سب ملازم آکر گرد جمع ہوگئے اب خواجہ نے اُسی مضمون کا نامہ تحریر کرا کے سوسن جادو کے پاس روانہ
کیا طائر سحر وہ نامہ لیکر طرف دربار اعظم کے روانہ ہوا وہان سوسن جادو بھی اپنی خواصون کے بیچ میں بیٹھی ہوئی
ہی اور مقہور کا ذکر کر رہی تھی کہ نہ معلوم اُس سے اور خواجہ سے کیونکر نپٹی اور اُسنے کیا تدبیر کی خواجہ
کے اسیر کرنے کی دو دن اور ٹھہرون اور آرام پالون تو پھر یہان سے وہان جاؤن اور کچھ بندوبست کرون
یہی ذکر ہو رہا تھا کہ وہ طائر سحر نامہ لے کر مقہور جادو کا پہونچا سامنے سوسن کے آکر بیٹھا سوسن
نے اُسکو دیکھکر کہا کہ یہ طائر کسی کا نامہ لیکر میرے پاس آیا ہی یہ کہکر اُس طائر کو چمکارا وہ زانو پر آکر بیٹھ گیا
سوسن نے اُس طائر کے گلے سے نامہ کھولا اور اُسکو چاک کرکے پڑھنا شروع کیا جب اُسکے مضمون
سے آگاہ ہوئی زانو پر ہاتھ مارا اور کہا کہ افسوس مقہور نے غفلت کرکے عمرو کو نکال دیا بڑی خرابی ہوئی
اب وہ آفت برپا کریگا اگر مین ایسا جانتی تو کبھی مقہور کے سپرد نہ کرتی پھر آپ ہی کہنے لگی کہ خیال کر رہا ہوگا
ورنہ مقہور ایسا نہین ہی کہ اتنی بڑی غلطی کرتا خیر اب تو جو ہونا تھا وہ ہوا مگر ہوشیار رہنا چاہیے کہین ایسا
نہو کہ عمرو یہان آکر عیاری کرے اب جب تک کوئی انجام عمرو کا نہ ہوے گا اُسوقت تک مین یہان سے
نہ جاؤنگی یہ کہکر وہان سے اُٹھ کر اپنے بھائی اعظم جادو کے پاس آئی اور وہ نامہ اعظم جادو کو سنایا
اور کہا کہ بھائی اسمین کیا راے ہی اعظم نے جواب دیا کہ میرے نزدیک تو مقہور نے جان کر غفلت کی
محض اس خیال سے کہ اس عمرو کے سبب سے مین یہان ہون نہ کہین آسکتا ہون نہ جا سکتا ہون جب
عمرو یہان مریگا اور نکل جائیگا اُسوقت مین بھی اس عذاب سے نجات پاؤنگا بس اُسنے غفلت کی ورنہ
کیا ممکن نہ تھا کہ جب اُسکا بھائی قریب دربار پہونچا اُسوقت حصار سحر کو برطرف کرتا ادھر وہ اندر باغ
کے آتا یہ پھر حصار سحر کر دیتا تو کیا نقصان تھا کوئی قباحت نہ تھی یہ کوئی غفلت و ہوشیاری کی بات نہ تھی
بلکہ احتیاط تھی وہ کون ایسا لاؤلشکر و سامان فر و شوکت اپنے ہمراہ لایا ہوگا کہ جسکے لیے دن بھر دروازہ
کھلا رہا ہوگا بہرحال اُسکی اُستادی اور چالاکی تھی کہ اُسنے اس طریقہ سے عمرو کو نکال دیا اور یہ فقرہ اُسکو بھی
سوسن نے جواب دیا کہ بھائی صاحب مجکو مقہور سے یہ امید نہ تھی اور نہ ہرگز وہ ایسا ہی کہ وہ میری بدخواہی
کا خواہان ہو بلکہ وہ امر کریگا کہ جسمین میرے لیے اچھائی اور نیکی ہو اور کسی قسم کی بدعنوانی اور بدی نہ کریگا
اس واسطے آپ خاطر جمع رکھیے کہ مجکو مقہور کی طرف سے ہر طرح کا اطمینان ہی رہا یہ امر کہ اُس سے
ضرور ہوا کہ اُسنے خیال نہ رکھا اور غفلت سے کام لیا مگر اس امر کی بابت آپکی کیا راے ہی

اسنے جو تحریر کیا ہے کہ مجھکو کیا حکم ہوتا ہے میں اسی باغ میں رہوں یا اپنے مقام پر چلا جاؤں یا آپکی خدمت
میں حاضر ہوں بلکہ میری خواہش تو یہ ہے کہ میں آپکی خدمت میں حاضر ہوں کیونکہ بھائی صاحب کو آپ سے
ایک ضروری امر عرض کرنا ہے کہ جس ضرورت سے وہ زیادہ تر یہاں تشریف لائے ہیں بس اس تحریر کا
اب اسکو کیا جواب دیا جائے آیا اسکو یہاں طلب کیا جائے مع اسکے بھائی کے اور وہ امر ضروری اس سے
دریافت کیا جائے یا اسکو حکم دیا جائے کہ تم باغ میں رہو یا اسکو حکم دیا جائے کہ تم اپنے مقام پر چلے جاؤ
اعظم جادو نے جواب دیا کہ میرے نزدیک تو مناسب یہ ہے کہ اسکو تحریر کیا جائے کہ تم اپنے بھائی کو لیکر
اور چند ملازم خاص ہمارے پاس آؤ تاکہ ہم وہ ضرورت کہ جس ضرورت سے تمہارے بھائی آئے ہیں
سنیں مگر بہت ہوشیاری کرتا آئے ہیں ایسا نہ ہو کہ عمرو عیار تمہارے ساتھ چلا آئے گو عمرو یہاں آئیگا
تو کچھ بنا نہ سکے گا بلکہ اسیر ہو جائیگا میں شل تمہارے دیگر ساحروں کے نہیں ہوں تاہم بہت مشکل
اور دقت ہوگی اور ایک قسم کی زحمت گوارا کرنا پڑیگی اسکو یہاں طلب کرکے اسکے بھائی کی ضرورت سنیو کہ
کس ضرورت سے آیا ہے اور مقہور کی بھی حالت دیکھو کہ اسکا کیا رنگ ہے میں تو یہ گمان کرتا ہوں کہ مقہور
عمرو سے ملگیا ہے اسنے ملکہ اسکو باغ سے نکالدیا ہے ایسا نہ ہو کہ وہ عمرو کو لیجا کر دربار سوسن میں جائے
اور عمرو کا قبضہ کرادے اور روح کے لینے کا بندوبست کرے اگر تم اس سے کہو کہ تم اپنے مقام پر چلے
جاؤ فرض کردم میرے خیال کے موافق مقہور شریک عمرو ہوگیا ہے اور یہاں تم اسکو طلب کرو اسکے
ساتھ عمرو چلا آئے تو یہاں آکر کوئی خرابی نہیں ہوسکتی ہے نہ عمرو کوئی حرکت یہاں کرسکتا ہے مگر مقہور
کا حال معلوم ہو جائیگا سوسن نے کہا بھائی صاحب شاید آپکو مقہور کی طرف سے شک ہے
اگر مقہور ایسا نہیں ہے میں اسکو یہاں طلب تو ضرور کرتی مع اسکے بھائی کے اور اب مجھپر فرض
ہوگیا بس میں اسکو بلاتی ہوں تاکہ آپکا شک رفع ہو جائے جو گمان آپکو مقہور کی جانب سے
ہے وہ بالکل برطرف ہو جائے پہلے میرا یہ قصد تھا کہ میں اسکو لکھتی کہ تم خود تو اپنے مقام کی طرف
جاؤ اور اپنے بھائی کو میرے پاس کسی ساحر کو ہمراہ کرکے بھیجدو مگر اب میں اسی کو مع اسکے بھائی
کے طلب کرتی ہوں یہ لکھکر وہاں سے اپنے مقام پر آئی اور ایک پرچہ کاغذ پر تحریر کیا کہ واقعی تم
سے بہت بڑی غلطی ہوئی ایسی فاش کوئی غلطی کرتا ہے جبکہ تم کو یہ معلوم تھا کہ عمرو عیار اس مقام پر
قید ہے اور اسی کی حفاظت کے لیے مجکو ملکہ مقرر کرگئیں ہیں پھر ایسی غفلت کرنے کی کیا ضرورت تھی

تیرا جو تم سے غفلت ہو گئی عالم مجبوری ہی لہذا تم کو تحریر کیا جاتا ہے اسکو تاکید اکید جانو کہ مثل اپنے بھائی
کے فوراً یہاں حاضر ہو اور بہت ہوشیاری اور خبرداری سے [illegible] تھا ایسا نہ ہو کہ عمرو دغاباز تمہارے ساتھ
چلا آئے کسی خادم یا خدمتگار کی صورت بنکر کیونکہ وہ [illegible] ہو گیا ہے اسمین یہ قدرت ہے کہ جسکی چاہے
صورت بنکر تمہارے ہمراہ ہوجائے اس امر کا بہت خیال رہے [illegible] لکھا اور [illegible] نامہ [illegible] دل [illegible] لگے
یہیں وہاں [illegible] نامہ [illegible] سوسن [illegible]
تھی کہ بہت جلد آؤ اور بہت ہوشیاری [illegible] تھا نامہ سوسن نامہ روانہ کر کے اپنے [illegible]
[illegible] میں مصروف ہوئے کیونکہ [illegible] پسند بست ہے یہاں عمرو و مقہور جادو [illegible] اپنے ملازموں کے
نامہ کے جواب کا منتظر تھا خواجہ کہہ رہے تھے کہ اے مقہور ابھی تک تمہارے نامہ کا جواب سوسن
نے نہیں روانہ کیا اسکا کیا سبب ہے مقہور کہہ رہا تھا کہ آپ اطمینان رکھیں جواب آتا ہوگا انشاء اللہ
حسب دلخواہ جواب آئے گا یہاں خواجہ نے مقہور سے ایسی کچھ تقریر کی اور ایسا کچھ اسکو شیشہ
میں اتارا اور اسکے روبرو وحدانیت خدا بیان کی اور مذمت کفر جو کچھ مقہور کے دل میں شک و شبہ
تھا سب برطرف ہو گیا بالکل باقی نہ رہا اب بصدق دل سے مطیع اسلام ہوا گو کہ وہ پہلے ہی از سر
صدق مطیع اسلام ہو چکا تھا اب تو بالکل کوئی شک باقی نہ رہا اسکے ملازم بھی مطیع اسلام ہوئے
جو کہ ساحر تھے اور جو کہ غیر ساحر تھے وہ کلمہ پڑھکر مسلمان ہوئے خواجہ نے مقہور سے کہا کہ دیکھئے کیا
جواب آتا ہے مقہور نے کہا کہ اطمینان رکھیے آپکی خوشی کے موافق جواب آئے گا خواجہ نے جواب دیا
کہ خدا چنین کند مقہور نے عرض کیا کہ خواجہ سلامت میرا خیال رکھئے گا میں فراق ملکہ میں بہت
بیقرار ہوں اور اپنی زندگی سے بیزار ہوں خواجہ نے جواب دیا کہ تم دیکھنا کہ کیونکر میں ملکہ کو تمہارے
سپرد کرتا ہوں اور کیونکر سوسن جادو و اعظم جادو کو مطیع اسلام کرتا ہوں اگر انکی قضا نہیں ہے اور
اگر قضا ہے تو مجبور ہوں تم کو کوہ اعظم کا بادشاہ کرتا ہوں اے مقہور یہ بتاؤ کہ لوح طلسم کہاں ہے مقہور
نے خواجہ کے سر پہ ہاتھ رکھا اور عرض کیا کہ میں لوح طلسم کے مقام سے آگاہ نہیں ہوں ہاں یہ سنتا
ہوں کہ سوسن جادو کی حفاظت میں ہے سوسن جادو نے نسیم جادو کو اسکا اوپر مقرر کیا ہے کوئی
گلدستہ عجائب مقام ہے وہاں لوح ہے سوائے سوسن یا اسکے کال کے کوئی دوسرا اس حال سے
آگاہ نہیں ہے بادشاہ سابق کو بھی مقام لوح سے آگاہی نہ تھی نہ انکو یہی معلوم تھا کہ در بند سوسن

ہین سوسن کی حفاظت مین ہی مگر شنکال تنا بڑا ہوشیار ہی کہ اُسنے سوسن سے مقام لوح دریافت
کر لیا اور اسکو معلوم ہوگیا بلکہ لوح کو اُسنے دیکھا بھی سُنا جاتا ہی پہلے صرف سوسن ہی مالک تھی اور
حفاظت کرتی تھی مگر جب شنکال آگاہ ہوا اُسنے اپنی طرف سے نسیم جادو کو مقرر کیا مگر بامحنت
کر دیا سوسن کا بس سوسن و نسیم و شنکال کے علاوہ کوئی آگاہ نہین ہی یہ سُنا کرتے ہین کہ اُسی
در بند مین لوح ہی مگر مقام لوح سے آگاہ نہین ہین خواجہ نے کہا کہ خیر خواجہ نے بہت سی عیاریان
و چالاکیان اپنی رو برو مقہور کے بیان کین کہ جسکو سُنکے مقہور کو حیرت ہوئی اور بہت تعریف
کی یہی ذکر ہو رہا تھا کہ وہ طائر سحر آکر پہونچا مقہور کے زانو پر بیٹھ گیا مقہور نے خواجہ سے کہا
لیجیے جواب نامہ آگیا خواجہ سلامت مقہور کے سامنے ایک ساحر کی صورت بنے ہوئے
بیٹھے ہین یہ کہہ رہے تھے کہ اگر کوئی وہان سے آئے اور سوسن کسی کو بھیجے کہ جاکر مقہور کے
بھائی کو لے آؤ اور وہ یہان آکر دریافت کرے تم سے کہ تمھارا بھائی کہان ہی تو تم کیا جواب
دو گے مقہور نے کہا کہ آپ فرمائین خواجہ نے کہا کہ واہ مین ہی سب تدبیرین بتاؤن تمھاری
تو وہ مثل ہوئی کہ جو آگ کو کہے وہی لینے جائے یا یہ کہ لاد دو لدا دو لادنے والا ساتھ دو یہ مثل
تمھاری ہی ای بھائی کچھ تو عقل سے کام لو مقہور نے جواب دیا کہ جب اسقدر عقل رکھتا
بھی ہوتا بس آپ تو میرے استاد ہین جو آپ تعلیم فرمائیے گا مین اُسکے بموجب کاربند ہونگا
خواجہ نے جواب دیا کہ اپنے لیے کو ہم سب گوارا کرینگے کیونکہ اپنی ضرورت ہی مگر یہ تو بتاؤ کہ ان
سب کامون کے صلہ مین تم ہم کو کیا دو گے تم تو معشوقہ پاؤ گے حمزہ طلسم فتح کرنے کے لیے لوح
پائیگا بلا مشقت محنت و مشقت جس پر ہوگی اور جان جس کی جائیگی اُسکی جائیگی تم معشوقہ
کے ساتھ چین کروگے اُسکے وصل سے شاد ہوگے خوب مزے اُڑاؤ گے حمزہ طلسم فتح کرکے
دولت پائیگا چین کریگا ہم یون ہی موچی کے موچی رہین گے مقہور نے جواب دیا کہ مین آپ سے
اقرار کرتا ہون اور اگر فرمائیے تو لکھدون کہ پچاس ہزار روپیہ مین آپ کو اس امر کے معاوضہ
مین دونگا اگر آپ میری معشوقہ کو مجکو دلا دیجیے گا خواجہ نے کہا کہ بھائی بھلا کون دیگا یہ
سب باتین اُسوقت تک ہین جب تک معشوقہ نہین ملتی ہی ادھر تم نے معشوقہ پائی پھر آنکھ
بھی تو نہ ملاؤ گے پورے طور سے بات بھی نہ کروگے لینا دینا کیسا مقہور نے جواب دیا کہ عرض تو کرتا ہون

کہ اگر ارشاد ہو تو تحریر کر دوں خواجہ نے کہا کہ ایک قسم کی تحریر دو تو خیر یہ لکھدو کہ پچاس ہزار روپیہ خواجہ عمرو
سے میں نے فلاں وقت فلاں تاریخ بطور قرض کے لیا کیونکہ مجکو ضرورت تھی تاکہ یہ اقرار ہو جسمیں نالش کی
کرنے سکوں اور اگر یہ تحریر کرو کہ پچاس ہزار روپیہ میں خواجہ کو دونگا جب میں اپنی معشوقہ پر قابض
ہونگا تو میں ہرگز یہ تحریر نہ کراؤنگا کیونکہ اس قسم کی تحریر بالکل بیکار ہوگی اسکا کوئی نتیجہ نہ ہوگا مقہور نے
کہا کہ جس طور کی تحریر آپ فرمائینگے میں تحریر کر دونگا بس خواجہ نے کہا اگر یہی امر ہے تو آپ عند الطلب
کا رقعہ ایک آنہ کا ٹکٹ لگا کر تحریر کر دیجیے مقہور نے کہا بہت خوب اسوقت مقہور نے قلم دوات
کاغذ اٹھا کر اس طریقے سے تحریر کیا کہ [illegible] بعد ما وجب ہے کہ معلوم ہو کہ مبلغ پچاس ہزار روپیہ سکہ
چہرہ دار جو کہ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کا ذمہ میرے واجب الادا ہیں میں اقرار کرتا ہوں کہ یہ پچاس ہزار
روپیہ عند الطلب خواجہ عمرو کو یا جسکو وہ دلائیں اسکو بلا عذر و حجت ادا کرونگا [illegible] فقط المرقوم
تاریخ فلاں یوم فلاں ماہ فلاں سنہ فلاں بس مقہور نے اسی طور سے رقعہ لکھکر اس پر اپنے دستخط کر دیے
خواجہ نے مزید احتیاطاً ایک رسید بھی لکھوائی جسکا مضمون یہ تھا کہ مبلغ پچاس ہزار روپیہ سکہ چہرہ دار
کہ نصف جسکے پچیس ہزار ہوتے ہیں میں نے خواجہ عمرو سے تاریخ امروزہ میں بذریعہ رقعہ عند الطلب
وصول پائے لہذا یہ رسید لکھدی کہ سند رہے اور بوقت ضرورت کام آوے فقط خواجہ نے اسپر بھی
دستخط کرائے اور دو گواہیاں کرالیں جب کامل طور سے خواجہ نے اپنا اطمینان کر لیا وہ رقعہ اور رسید
اٹھا کر [illegible] لی اسوقت [illegible] کہ اگر کوئی [illegible] بھائی کو [illegible]
وہ شکار کو گئے ہوئے ہیں اور مجھ سے کہہ گئے تھے کہ تم جا کر بھائی صاحب کو لے آؤ پھر میں تدبیر کرونگا تم
اطمینان رکھو مقہور نے کہا کہ بہت خوب کہا [illegible] عرصہ میں خاطر خواہ [illegible]
[illegible] نامہ لکھا اسمیں وہی مضمون تحریر تھا جو کہ قبل میں رقم کر چکا ہوں [illegible] خواجہ کو [illegible]
خواجہ نے [illegible] کہ چونکہ اسی وقت مقہور نے حکم دیا کہ سامان سفر درست کیا جائے اسی وقت
سے سامان سفر درست ہونے لگا ادھر خواجہ سے مقہور نے کہا کہ اب کیا تدبیر کی جائے اب تمہارے
بھائی کو کہاں سے لاؤں جو ہمراہ لے کر جاؤں میرے تو کوئی بھائی نہیں ہے اور اگر ہے بھی تو ساحر
ہے جبر ساحر نہیں ہے اور وہ مجھ سے برخلاف ہے [illegible] خواجہ نے کہا کہ پھر میں کیا کروں جسوقت
[illegible] اس مضمون کا نامہ تحریر کروا [illegible]

کوتوال نے عرض کیا کہ کیا بیان کرون میری تو عقل کچھ کام نہین کرتی دیکھیے کیا ظاہر ہوتا ہے یہان تو یہ
عزتیہ ہو رہی تھی کہ وہ فرشتۂ عذاب قریب چبوترے کے کہ جسپر صاحبقران کو براے قتل بٹھایا
تھا اور سب سامان سیاست و قتل موجود تھا ہوا پر سے زمین پر آیا حمزہ صاحبقران کی طرف
دیکھکر کہا کہ او حمزہ مزاج تو اچھا ہے تو اپنے کو کس حالت مین پاتا ہے یہ اوسکی سزا ہے کہ جو تو خداوند
سامری و جمشید کو برا کہتا ہے خداوندون نے تو تجکو بہ قوت و صاحب زور و طاقت و صاحب
لیاقت خلق فرمایا اور ایسی شجاعت و طاقت مرحمت فرمائی اپنی قدرت سے کہ تو کسی سے زیر
نہ ہوسکے سب پر غلبہ حاصل کرے اور سب پر غالب ہو رہے اور اسقدر حشمت و شوکت مرحمت
فرمائی کہ شاہان جلیل کو کبھی نہ نصیب تھی او سپر تو خداوندان سے منحرف ہو گیا اونکو برا بھلا کہنے لگا
اور اونکے بندون کو قتل کرنے لگا اوسپر بھی خداوندون کو غصہ نہ آیا اگر او دریا تو ان کی شکایت بھی کی
تو فرمایا کہ تم کیا جانو مین نے انکو پر قوت پیدا کیا ہے اور جسقدر اسکے خاندان مین ہونگے سب
صاحب قوت ہونگے چونکہ مین نے ان لوگون کی عمرین طویل بنائی ہین ہرین سبب مین انکو ہلاک
نہین کرسکتا ہون یہ منحرف ہوگئے خداے نادیدہ کی بندگی کرنے لگے ہمکو فراموش کر گئے خیر کیا ہوتا ہے
کبھی تو خیال ہوگا اگر نہ ہوگا تو ایک مرتبہ سبکو ہلاک کرونگا مین اول اپنے بندونکو ان لوگونکے
ہاتھ سے ہلاک کراتا ہون جو کہ کسی زمانہ مین مجھ سے منحرف ہو جائینگے اور دوسرون کی بندگی کرنے
لگین گے اس سے بہتر یہ جانتا ہون کہ یہ ہلاک ہو جائین یہ کہکر اونکو ٹال دیا اور کسی قسم کا تم سے
اور تمہاری اولاد سے مواخذہ نہین کیا اور اوسی طرح سے شان و شوکت کی ترقی فرماتے رہے اور
ابھی تک خداوندون کو تمھارا اوسی طرح سے خیال ہے اور وہی اونکی عنایت و مہربانی کا حال
ہے جو سابق مین تھا اور تم ایسے منحرف ہوئے ہو کہ اونکو برا کہتے ہو اور گالیان دیتے ہو اور اونکے
خاص بندونکو قتل کرتے ہو پس اپنی اس حرکت سے باز آؤ اور خداوندونکو مانو ورنہ یاد رکھو کہ
جب خداوندون کو غصہ آجائیگا تو تم سبکو خاک سیاہ کر دینگے ایک کو زندہ نچھوڑینگے اور تم
سب پر اپنا عذاب سخت نازل کرینگے بہتر یہ ہوگا کہ اونکی اطاعت کرو اور بندگی آیندہ تمکو اختیار
ہے سمجھا دینا ہمارا کام ہے یہ جو صاحبقران سے کہا صاحبقران نے بہ تبسم ہو کر فرمایا کہ او نالائق بچہ شیطان
کیا بکتا ہے کیا کہون کہ قید ہون نہین تو تجکو اسکا مزہ چکھاتا اور سزا دیتا او نالائق تو کیا کہ ہمارا دو

سامری و جمشید کیا گیدی ہین وہ بھی بچہ شیطان علیہ اللعن تھے کہ اونھون نے ایک عالم کو گمراہ
کر رکھا تھا اور ابھی تک اونکے سحر کی یہ تاثیر ہی کہ لوگ گمراہ ہین وہ ساحر تھے تو بھی کوئی ساحر
تھ مجکو بہکانے کو آیا ہی مین کب تیرے فریب مین آتا ہون اور کب بہکتا ہون تو کسی اور کو جا کر
بہکا جو تیرے بہکانے مین آجاے اونفقہ ابلیس دور ہو میرے سامنے سے یجو صاحبقران
نے فرمایا اور اوسکو فرشادہ فرشتۂ قدرت یہ کہکر معلوم ہوا کہ تیری قضا ہی آئی ہی جو تو ایسی
تقریر کرتا ہی خیر مین جاتا ہون منیر جادو کے پاس صاحبقران سے یہ کہکر جلاد سے کہا کہ جب تک
مین حکم نہ دون اوسوقت تک قتل نہ کرنا مین اسکو اپنے ہمراہ اسی حالت سے خداوندون
کے پاس لے جاؤنگا کیونکہ اونھون نے طلب فرمایا ہی اونکا یہ حکم ہو کہ مین ان لوگون کی روح
پر عذاب نہین نازل کرونگا بلکہ انکے جسمون پر عذاب نازل کرونگا اور دوزخ مین داخل کرونگا تاکہ
انکے جسم دنیا پر باقی رہین کہ اونکے سبب سے میرا عذاب زمین پر نازل ہو ہان اگرچہ لوگ
میری بندگی کرین تو نیر کیا مضایقہ ہی مین زندہ رہنے دون اوس جلاد نے ہاتھ جوڑکر اور
کانپ کر کہا کہ بہت خوب جو حکم فرمایا ہی اسکے خلاف ہرگز ہرگز نہوگا میری کیا مجال جو مین
خلاف حکم کرسکون اور میری کیا طاقت یہ سنکے وہ فرشتۂ قدرت طرف منیر جادو
کے متوجہ ہوا کہ اوسکے پاس جاکر کلام کرون راوی بیان کرتا ہی کہ جب یہ فرشتۂ قدرت زمین
پہ آیا تھا اور منیر جادو نے دیکھا تھا کہ حمزہ سے باتین کر رہا ہی منیر جادو بھی اپنے مقام سے
اوٹھکر بقصد استقبال چلا تھا کو نوال کو ہمراہ لیکر یہ کہکر کہ جا کر ان مرد بزرگ کو لاؤن عزت
و آبرو سے بٹھاؤن سنون کہ کیا بیان فرماتے ہین اور کیا پیام لائے ہین یہ کہتا ہوا چلا تھا اور
وہ اہل مجمع بھی سنکے سب تھم گئے تھے اب وہ قدر و تہلکہ نہ تھا جو کہ قبل مین انکی صورت
دیکھکر پیدا ہوا تھا جو لوگ بھاگ گئے وہ بھاگ گئے جو پوشیدہ ہوگئے وہ پوشیدہ ہوگئے
جو اوس تلاطم مین کچل کر رہ گئے وہ مر گئے اب جو اونھون نے دیکھا کہ وہ شخص حمزہ سے باتین
کر رہا ہی اور جلاد سے اور اوسنے کسیکو اذیت نہین دی نہ کسی سے بولا بلکہ منیر جادو کی
طرف جاتا ہی سبکو اطمینان ہوا اب سب کھڑے ہوگئے اور دیکھنے لگے کہ دیکھین یہ کیا
واقعہ ہی اور کیا سانحہ ہی اور یہ کون شخص ہی تماشہ بھی لائق دید ہی اب جو وہ تلاطم برطرف ہوا

اور وہ مہلکہ موقوف ہوا اب سبکے حواس درست ہوئے اور سب نے دیکھا کہ ہزارون آدمی مرے
ہوئے پڑے ہین یہ جو دیکھا سب کے سب حیران ہوئے کہ انکو کن لوگون نے قتل کیا اور یہ کیونکر ہلاک
ہوئے باہم باتین ہونے لگین کہ یہ لوگ معلوم ہوتا ہے کہ پامال ہو گئے الغرض جو جسکا عزیز تھا وہ اوسکی
لاش کو لیکر روتا پیٹتا طرف شہر کے روانہ ہوا کیونکہ ہر ایک کو اس امر کا یقین ہو گیا کہ جب وہ طلسم ٹوٹا
تھا اور سب بھاگے تھے اوسوقت یہ لوگ پامال ہوئے اور کچل کر مر گئے اگر کسی نے جان کر ہلاک
کیا ہو تو دعوی کیا جائے یہ تو اچانک ایک امر واقع ہوا ہے اسمین کیا دعوی وغیرہ کیا جائے پس
وہ لوگ تو اپنے عزیزون و بیگانون کی لاشین لیکر طرف شہر کے چلے گئے منیر جادو کو بھی اس
امر کی خبر ہوئی اوسنے یہ خبر سنکے کہا کہ جو امر کہ اتفاقیہ واقع ہوا ہو اوسکا کیا تدارک کیا جائے ان
لوگون کی اسی طرح سے آئی تھی ادہر جب فرشتۂ قدرت حمزہ و جلادت سے کلام کرکے منیر جادو کی
طرف متوجہ ہوئے تھے تو دیکھا منیر جادو میری طرف چند ساحرون سے چلا آتا ہے یہ چند قدم اوسکی
طرف چلے تھے کہ منیر جادو قریب پہونچ گیا بہت جھککر سلام کیا ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ قبلۂ عالم
لے چلیے اپنے نور قدم سے میرے کاشانہ کو منور فرمائیے اونھون نے جواب دیا کہ مین خود تمھارے
پاس بھیجا ہوا خداوندون کا آیا ہون یہ کہکر منیر جادو کے ہمراہ اوس خیمہ مین آئے کہ جہان منیر جادو
بیٹھا ہوا تھا منیر جادو نے بڑی عزت و آبرو سے مسند پر بٹھایا آپ سامنے ہاتھ جوڑ کے بیٹھا
کوتوال بھی مودب کھڑا ہوا اب منیر جادو نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ آپ کون صاحب ہین اور
کہان سے تشریف لائے ہین اور کس غرض سے اونھون نے بہ نگاہ قہر منیر کی طرف دیکھا اور
کہا کہ تم نے ابتک نہین ہم نے آگاہ کر دیا تھا کہ ہم خداوندون کے پاس سے آئے ہین اور فرشتۂ قدرت
نام ہے خداوندون نے تمھارے پاس ہمکو روانہ کیا ہے یہ سننا تھا کہ منیر جادو نے اوٹھکر قدمون کو
بوسہ دیا ہاتھ چومے آنکھون سے لگایا اور کہا کہ زہے نصیب میرے زہے مقدر میرے کہ
آپ نے مجھ ایسے ناچیز و حقیر کو بحکم خداوندان سرفراز فرمایا مجھکو از حد خوشی ہوئی کہ خداوندون کو
میرا اسقدر خیال ہے اور اسقدر پاس ہے کہ آپکو میرے پاس روانہ فرمایا میری یہ خوش قسمتی ہے کہ
خداوندون میرا خیال رکھین اور یون پاس کرین کیا مین خوش نصیب ہون یہ فرمائیے کہ
خداوندون کا مزاج کیسا ہے جواب دیا کہ بہت اچھا مزاج ہے ہمہ وقت عیش و عشرت مین ہین

بسر ہوتی ہو گو بالاے آسمان تشریف فرما ہین مگر اپنے بندون کا از حد خیال ہو اور ہر وقت
دنیا کے حالات کی خبر دریافت کرتے رہتے ہین جو واقعات بیان گذرے ہین اونکی خبر اونکو
ہو جاتی ہو وہ کسی امر سے غافل نہین ہین ہر وقت خیال رہتا ہو خصوصاً جو بندگان خاص ہین اونکا
تو اسقدر خیال ہو کہ کچھ بیان نہین کیا جاتا ہو اون بندگان خاص مین تم بھی ہو اِسوقت خداوند
سامری و جمشید دونون بہشت مین بیٹھے ہوئے تھے کہ بی دم تجبیشہ خداوند صندون معلق
خداوند فرعون و خداوند زبرجد شاہ لات اعلیٰ منات معلی سب موجود تھے باہم دعا جوئی
ہو رہے تھے ہر ایک خوش ہو رہا تھا مین بھی حاضر تھا کہ خداوند لات اعلیٰ نے خداوند سامری
سے فرمایا کہ کیون خداوند اسوقت اہل دنیا کا کیا حال ہو اور دنیا پہ کیا ہو رہا ہو خداوند سامری
نے فرمایا کہ تم خود دریافت کر لو اونھون نے جواب دیا کہ آپکی موجودگی مین میری یہ کیا قدرت ہو
کہ دنیا کی حالت دریافت کرون آپ دریافت فرمائین وہ بھی دریافت فرمائیگا کہ انکے
بندے کیا کر رہے ہین اور جو اونکے دشمن ہین وہ کہان ہین اور اونکے بندون سے اور اونکے
دشمنون سے کیا برتاؤ ہو رہا ہو کسی مقام پر جنگ و پیکار تو نہین ہو رہی ہو یہ کلام سنکے سامری
نے فرمایا کہ اگر یہی مرضی ہو مین ابھی دریافت کرتا ہون یہ کہکر سر کو جھکا لیا تھوڑے عرصہ تک
خاموش بیٹھے رہے پھر ایک سر اوٹھا کر فرمایا کہ آگاہ ہو کہ اور سب مقام پر تو امن و امان ہو مگر
آجکل لشکر حمزہ کا جو کہ بندگان مابدولت کا دشمن ہو طلسم زعفران زار سلیمانی پر ہو کہ جہان کا
بادشاہ شنکال بندۂ خاص ہو حمزہ اُس طلسم کو بھی فتح کرنے کو گیا ہو لشکر بیرون طلسم اوترا ہوا
ہو بادشاہ لشکر سعد بن قباد کل لشکر کو لیئے ہوئے مع کل سردارون کے زیر کوہ بلور فروکش ہین
اخلاق فزاق سے مقابلہ ہوا تھا بہت بڑا معرکہ پڑا انجام اوسکا یہ ہوا کہ اخلاق فزاق نے اطاعت
کی اور اوسکے مددگارون نے بھی پس لشکر تو بیرون طلسم ہو اور حمزہ اور اوسکا فرزند علمشاہ
لشکر مین نہین ہو نہ عمرو عیار ہو حمزہ تو بارادے فتح طلسم گیا ہو اور اوسکا فرزند بھی اسی فکر مین نکلا تھا
اور عمرو تلاش جہانگیر مین چلا تھا کہ اوسکو ایک ساحرہ جو کہ بھانجی ہو شنکال کی اوسنے اوسے
اسیر کر لیا تھا اور اسیر کر کے طرف شنکال کے روانہ کیا تھا حمزہ کوہ بیستون پر پہونچا تھا حکیم اسقلیوس
نے جو کہ ایک رکن طلسم اور حکیم طلسم ہو حمزہ کی اطاعت کی اور حمزہ کو اپنا مہمان کیا اور حمزہ کو سب

حالات طلسم سے آگاہ کیا اور کہا کہ کوہ بیستون کو برباد کر کے بادشاہ سابق کو رہا فرمائیے اور
بیستون کو قتل فرمائیے تب آپکو کل حالات معلوم ہونگے اور اوسکی کوشش سے طلسم بھی
فتح ہوگا لوح کی بھی حالت معلوم ہوگی مگر میرا ایک شاگرد ہے شیاطین نام اوسکی بھی شراکت
پر ضرور ہے وہ کیونکر شریک ہو کیونکہ وہ کافر ہے بھلا وہ کیونکر شراکت کریگا اتفاق سے
وہ ساحرہ جو کہ بحکم ملکہ حلان جو پیکر عمرو کو اسیر کیے ہوئے ششکال کے پاس لیے جاتی تھی
حمزہ کی نگاہ اوسپر پڑ گئی حمزہ نے اوس ساحرہ کو قتل کر کے عمرو کو رہا کیا اسقلیوس نے
حمزہ سے کہا کہ عمرو اگر کوشش کریں تو شیاطین شریک ہو حمزہ نے عمرو سے کہا عمرو نے
اقرار کیا اودھر حکیم شیاطین کو ان حالات کی خبر ہو گئی اوسنے اشرم جادو کو روانہ کیا کہ عمرو
کو پکڑ لا وے چنانچہ اشرم اوسوقت پہونچا کہ جسوقت عمرو واسطے رفع حاجت باغ میں بارہ دری
سے آیا تھا کہ اشرم کی نگاہ پڑ گئی پس اشرم نے عمرو کو پکڑ لیا اور لیکر چلا عمرو نے اشرم کے ساتھ
عیاری کی اشرم کو قتل کیا اور اشرم کی صورت بنکر شیاطین کے پاس پہونچا شیاطین
کو بعد عیاری گرفتار اسیر کیا حمزہ کے پاس لایا حمزہ نے اوس سے دین اسلام کے قبول کرنیکو
کہا چونکہ حمزہ کا مذہب ہے شیاطین نے ایک شرط کی کہ اگر آپ خداوند کوہ زرنشین کی خبر لائیں
اور وہاں کی حالت بیان کریں تو میں آپکی شراکت کروں پس حمزہ نے عمرو عیار کو بھیجا
خبر خداوند گنبد و کوہ نشین روانہ کیا عمرو نے جاکر اوسپر عیاری کی اور اوسکو اسیر کیا وہ میرا ایک
بندہ تھا اسلم اوسکا نام تھا وہ مجھ سے منحرف ہو گیا تھا خود خدائی کرنے لگا تھا پس میں نے اوسکو
عمرو کے ہاتھ سے ذلیل اور اسیر کرا دیا پس حمزہ کے پاس لیکر چلا راہ میں خیال آیا کہ تو جہانگیر
کو بجگہ حمزہ تلاش کرنے نکلا تھا کہ راہ میں یہ واقعہ گذرا اب تو تم چلے ہو جہانگیر کو بھی تلاش
کرو چنانچہ عمرو کو معلوم تھا کہ جہانگیر طلسم میں ششکال کے پاس قید ہے پس عمرو عیاری کر کے
طلسم میں گیا اور ششکال کو دھوکا دیکر جہانگیر کو رہا کیا اسی عرصہ میں نامہ رہوز جادو برادر ششلاق
کے کا دیکھا ششکال کے پاس پہونچا اوسمیں رہوز نے لکھا تھا کہ میں نے اور بھائی صاحب نے
سپہ حمزہ علمشاہ رومی کو اسیر کر لیا ہے اوسکی بابت کیا حکم ہوتا ہے عمرو وہاں موجود تھا عیاری کر کے
ششلاقیہ میں پہونچا خلاصہ یہ کہ علمشاہ کو رہا کیا سب بادشاہوں کو جو کہ ششلاق کی کان کو

اسے اپنا مطیع کیا اور سب نے پسر حمزہ کی اطاعت کی پسر حمزہ اون سبکو لیکر طرف کوہ البرز
کے روانہ ہوا برائے مقابلہ البرز کج کلاہ اور عمرو جہانگیر کو لیکر طرف لشکر اسلام کے اون سبکو لیکر
اور لشکر مین پہونچا کر حمزہ کے پاس آیا حمزہ نے اسلم کو قتل کیا شیاطین نے اطاعت کی پس حمزہ
نے جاکر میتون کو قتل کیا اور بادشاہ سابق کو رہا کیا کوہ میتون برباد ہوا خلاصہ یہ کہ حمزہ نے
دربند سوسن و دربند اعظم کو فتح کیا سوسن جادو نے حمزہ کی شکست کی اور بہت سے ساکنان
طلسم و مشیران طلسم و ملازمان ششکال بھی شریک ہوئے اور سیاہے بلند آواز بادشاہ طلسم نے اپنا شغل طلسم
کیا لشکر کثیر حمزہ کے ہمراہ ہو گیا ادھر علمشاہ پسر حمزہ طرف کوہ البرز کے چلا جاتا تھا ششکال
نے منیر جادو حاکم دربند منیریہ کو لکھا کہ طلسم کشا نے دربند سوسن و دربند اعظم کو فتح کر لیا
اب تمھاری طرف آتا ہے لہذا بہت ہوشیار رہنا چنانچہ منیر جادو نے چند نامے لکھے اور مددگاران
کو طلب کیا اس عرصہ مین منیر جادو نے عیاری و مکاری کر کے حمزہ کو اسیر کر لیا ہے حمزہ اوسکے
پاس قید ہے منیر جادو نے بڑا احسان کیا سب ساکنان طلسم اور ہمارے و تمھارے بندے دل پر
پس وہ اسوقت حمزہ کو قتل کر رہا ہے یہ دار بچھایا ہے اوس نے پہلے بہت تقریر کی اور بہت
سمجھایا جب اوس نے نہ مانا قتل کے لیئے زیر دار بٹھایا اب قتل ہونے کو ہے میرے بندۂ خاص
منیر جادو نے یہ بہت بڑا احسان کیا ہے مین اوس سے بہت خوش ہون اور بہت اوسکا
شکر گذار ہون بلکہ ایسا مین اوس سے خوش ہوا ہون اس کام سے کہ مین نے اوسکی عمر
زیادہ کر دی بلکہ جب وہ یہان آئیگا تو اوسکو ایک قصر بہشت مین دونگا اور ہزار غلمان
و دو ہزار حورین اوسکی خدمت کے لیئے مقرر کرونگا اوسکا بہت بڑا مرتبہ کرونگا کہ سبکو
رشک ہوگا اور دنیا مین بھی بڑی شان و شوکت عطا کرونگا کہ اہل دنیا کو بھی رشک ہوگا مگر اسوقت
مجکو حمزہ پر رحم آیا ہے ای فرشتۂ قدرت تم اسوقت دنیا پر جاؤ اور منیر جادو کو ہماری طرف
سے دعا کہنا اور یہ خوشخبری دینا کہ مین تم سے بہت خوش ہون اور مین نے تمھاری عمر زیادہ
کر دی ہے ہزار برس تمھاری عمر بڑھا دی ہے اور بہت بڑا مرتبہ تمکو دونگا اسلام کے ساحرین مین
اور عوض مین کہ جو تم نے حمزہ کو اسیر کیا ہے اور یہ کہنا کہ ای منیر جادو آگاہ ہو کہ جس مقام پر یہ
خدا پرست اور بندہ منحرف قتل ہو گئے اور جہان انکا خون گرےگا وہ مقام کبھی نہ آباد ہوگا

اور کبھی تم اوس زمین پر روانہ ہوگے گا اس سے بہتر اور انسب یہ ہے کہ مین اپنے فرشتہ قدرت کو
روانہ کرتا ہون یہ پہلے حمزہ کو پند و نصیحت کریگا اگر حمزہ نے مان لیا اور مجکو سجدہ کیا تو خیر ورنہ
تم حمزہ کو یہان بھیجدو مین اوسکے جسم پر عذاب کرونگا اوسکو اسی طور سے جہنم مین ڈالدونگا
اگر وہ میرے کہنے پر عمل نہ کریگا روح پر ان لوگون کے عذاب نہ کرونگا بلکہ جسم پر عذاب
کرونگا اس سبب سے کہ انکا خون دنیا کی زمین پر نہ گرے اور انکے جسم ناپاک سپرد زمین نہ ہون
اور زمین انکے جسمون سے پاک رہے پس مین بحکم خداوند سامری آیا ہون لہذا حمزہ کو میرے
حوالہ کردیں لیجاؤن وہان سب خداوند جمع ہین پس خداوند پہلے حمزہ کو پند و نصیحت کرینگے
اوسکے بعد اگر حمزہ نے مان لیا تو خیر ورنہ اوسکو اسی طور سے جہنم مین ڈالدینگے تاکہ جسم پر بھی عذاب
ہو اور آگ مین جلے مہیر جادو نے یہ سنکے ہاتھ جوڑ کے عرض کیا کہ حمزہ موجود ہے آپ لے جائین
شوق سے بھلا مین انکار کرسکتا ہون یہ بھی میری طاقت ہے کہ حمزہ کو خداوند طلب فرمائین اور
مین انکار کرون میری کیا مجال اور کیا لیاقت ہے اگر مین انکار کرون اور خداوند ناخوش ہوکر
مجھپر عذاب نازل کرین تو مین کیا کرون مین خداوند کے غضب سے ڈرتا ہون آپ دیر نکرین
ابھی لے جائین اگر آپ فرمائین تو یہان طلب کرلون جوابدیا کہ نہین ابھی حمزہ کو اوسی مقام
پر رہنے دو مین جب جاؤنگا لیتا جاؤنگا اور دوسرا امر یہ بھی خداوند نے ارشاد فرمایا تھا کہ مہیر جادو
نے لوح طلسم اور وہ لوح کہ جسکے ذریعہ سے شنکال قتل ہوگا اور وہ تیغہ جو کہ شنکال کے قتل
کا ہے اور اثاثہ صاحبقران جو کہ تمنے حمزہ کو مرحمت کیے ہین اور حمزہ کے پاس تھے مہیر جادو
نے حمزہ سے سب لیلئے ہین وہ بھی لیتے آنا کہ مین اون سب اشیا کو یہان جنت مین رکھدون
تاکہ کوئی اوسکو نہ پا سکے اور طلسم فتح ہونے سے بچے مہیر جادو نے جوابدیا کہ بسم اللہ یہ سب
اشیا موجود ہین شوق سے لے جائیے مجکو اونکے دینے مین بھی انکار نہین ہے یہ تدبیر خداوند
نے بہت خوب تجویز کی ہے واقعی یہ امر ہے کہ جب لوح دنیا پر ہوگی نہین تو کوئی طلسم کیونکر فتح
کریگا مین اور شنکال دونون ملکر جو مقام طلسم کے برباد ہوگئے ہین اون سبکو درست کرلینگے
اور میری طرف سے خدمت خداوند مین عرض کیجیے گا کہ اگر خداوندان خدا پرستون نے بہت
پریشان کیا ہے اور بہت عاجز لہذا انپر اون سب پر عذاب اپنا نازل فرمائیے جسکا اثر

زیادہ تر پاس تھا اوسکو تو آپ نے طلب کر لیا اب ان لوگون کو نہ باقی رکھئیے اور اون لوگونکو بھی جو کہ اس طلسم کے باشندے تھے حمزہ کے بہکانے سے منحرف ہو گئے اور حمزہ کے شریک ہو گئے ہین کیونکہ اب وہ لوگ ہماری شراکت نکرینگے اگر شراکت بھی کرینگے تو ضرور عداوت رکھکر اور کینہ دل مین رکھکر شراکت کرینگے کبھی نہ کبھی اس کینہ کو نکالین گے اس سے بہتر یہ ہوگا کہ ان سبکو بھی غارت فرمائیے جوابدیا کہ تم اطمینان رکھو مین تمھاری طرف سے کمو نکا بلکہ سفارش بھی کرونگا تمھاری منیر جادو نے کہا کہ آپکا بڑا احسان ہوگا جوابدیا کہ احسان کی کیا بات ہے یہ کون تمھارا کام نہین ہے سب بندگان خداوند دن پر احسان ہے کہ یہ سب ان دشمنان سخت سے محفوظ رہینگے بلکہ مین یہ خیال کرتا ہون کہ صرف تمھارا کہنا کافی ہوگا جبکہ مین تمھاری طرف سے خداوند کو پیام دونگا تو وہ اوسی پر عمل فرما ئینگے میرے کہنے کی کوئی ضرورت نہ ہوگی کیونکہ خداوند تم سے اس امر پر بہت خوش ہین کہ تمنے حمزہ کو اسیر کر لیا ہے جو کچھ تم نے کہا ہے مین کہدونگا یہ کہا کہا کہ اے منیر جادو کچھ شراب منگاؤ کیونکہ مجکو شراب کی بہت عادت ہے منیر جادو نے تعجب سے پوچھا کہ بہشت مین بھی شرابخواری ہوتی ہے کہا کہ ہان وہان بھی ہوتی ہے سب خداوند نوش فرماتے ہین وہان کی شراب یہان کی شراب سے زیادہ بہتر ہوتی ہم اہل دنیا نہین پی سکتے ہین ایک شیشی میرے پاس ہے اگر تم شراب منگا کر شرابخواری کرو تو مین بھی تمھارا شراب کو نکالکر شرابخواری کرون کیونکہ یہ شغل اکیلے خوب نہین ہوتا ہے اور اچھا نہین معلوم ہوتا ہے منیر جادو نے کہا کہ کیا آپکے پاس وہ شراب ہے کہا کہ ہان جب دنیا مین چلا تھا ایک شیشی لیتا چلا تھا اس خیال سے کہ مجکو یہان کے شراب کی عادت ہو گئی ہے یہان کی شراب نشہ نہین کریگی یہ سوچ کر ہمراہ لایا ہون منیر جادو اور جستہ جستہ وہان ساحر تھے اون سب نے کہا کہ اے فرشتہ قدرت ہم بہت مشتاق ہین شراب بہشت کے دیکھنے کے اگر آپکی عنایت ہوگی تو اوسکے ذائقہ سے بھی زبان آشنا ہوگی اور نعمت بہشت سے بھی مشرف ہونگے جوابدیا کہ بہت بہتر ہے تم اوسکی برداشت نکر سکو گے منیر نے کہا کہ جو کچھ ہو اونسے یہ ہوگا کہ نعمت بہشت سے محروم رہینگے اور نعمات بہشت کا نصیب ہونا تو محال ایسی تقدیر کہان ہے کہ نعمات بہشت ممکن ہون خیر اور نعمت نہ سہی شراب بہشت سے تو نہ محروم ہون یہ بھی تو ایک نعمت ہے اس نعمت سے آپکی

بدولت سرفراز ہوں اور اوسکے ذایقہ سے آشنا ہوں اور بطور تبرک کے اوسکو آنکھوں سے
لگائیں چومیں اور اس خیال سے اوسکو پیئیں کہ شاید اسکی برکت سے جو کچھ ہمارے گناہ ہوں
وہ عفو ہو جائیں جوابدیا کہ ای منیر جادو تم لوگ اوس شراب کی برداشت نہ لاسکوگے ایسا
نہو کہ اوسکو تم لوگ پیکر بیہوش ہو جاؤ تمکو گرمی نہ کرے اوس گرمی کے سبب سے تمہارے
حواس نہ جاتے رہیں منیر جادو نے جوابدیا کہ ہم یہ تدبیر کرینگے کہ جو شراب ہم اپنے پینے کے
لیے منگاتے ہیں اوسمیں تھوڑی سی یہ شراب بھی ملا لینگے اور پی جائینگے جوابدیا کہ یہ تدبیر تمنے
خوب نکالی شوق سے شراب منگاؤ میں بھی نکالتا ہوں یہ سنکے منیر جادو نے حکم دیا ایک
چوبدار کو کہ تم بہت جلد اسیوقت شہر کو جاؤ اور چند شیشہ شراب ناب کے اور چند گیلاس
بلوری الماس نگار و چند کشتیاں کباب کی لاؤ مگر بہت جلد عرصہ نہو چوبدار یہ حکم پاکر
فوراً طرف دربار کے روانہ ہوا بلاسے لانے شراب و کباب کے جب چوبدار چلا گیا اوسوقت
منیر جادو نے فرشتہ قدرت سے عرض کیا کہ جب تک شراب آئے آپ اوس شیشہ کو نکالیے
تاکہ ہم لوگ اوسکو دیکھیں اور چومیں اور بوسہ دیں آنکھوں سے لگائیں سر پر رکھیں راوی بیان
کرتا ہے کہ جب منیر جادو نے کہا کہ ہم شراب کو دیکھیں پس انھوں نے اوسوقت کہا کہ اگر تمہاری
یہ خواہش ہے تو میں نکالتا ہوں اور تم سبکو دکھاتا ہوں میں نے قصد کیا تھا کہ جب وہ شراب
آئیگی تو میں نکالونگا تم فرمایش کرتے ہو بموجب تمہاری فرمایش کے قبل سے نکالتا ہوں
یہ کہکر اوسوقت بغل میں سے ایک شیشہ نکالا کہ جسکے اندر شراب بہشت بھری ہوئی تھی وہ
شیشہ سرخ ہو رہا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ اسمیں خون کبوتر بھرا ہوا ہو کہا کہ لو یہ شراب بہشت ہے
اور یہ ایسی شراب ہے کہ اگر دو قطرے اسکے ایک من شراب میں ڈالدیے جائیں اوس کل شراب
کا یہی رنگ ہو جائے اور یہی اثر ہو جو اسکا اثر ہے منیر جادو نے کہا کہ مجکو یہ شیشہ مرحمت ہو
اوس فرشتہ نے وہ شیشہ منیر کے ہاتھ میں دیا اور کہا کہ اوسکو سونگھنا نہیں کیونکہ یہ شراب
بہت تیز ہے ہم لوگوں کے پینے کی ہے ایسا نہو کہ اسکی بو سے کوئی خرابی پیدا ہو منیر جادو نے
جوابدیا کہ آپ اطمینان رکھیں یہ کہکر وہ شیشہ ہاتھ سے لیا پہلے آنکھوں سے لگایا سر پر
رکھا بوسہ دیا اسی طور سے جسقدر ساحر اوس مقام پر تھے سب نے اسی طور سے متبرک جانکر

ہر ایک نے سر پر رکھا اور چوما آنکھون سے لگایا بعد اوسکے پھر وہ پیالہ فرشتہ قدرت نے لیکر
سامنے رکھا اب منیر جادو نے کہا کہ کچھ حال بہشت کا بیان فرمائیے راوی بیان کرتا ہی کہ فرشتہ قدرت
نے بیان کرنا شروع کیا کہ یون قصر بنے ہوئے ہین تمام درخت میوہ سے لگے ہوئے ہین طایران
خوش الحان ہمہ وقت زمزمہ سرائی کرتے ہین نہرین جاری ہین حوران جنت و غلمان جنت عمدہ عمدہ
لباس معرق پہنے ہوئے ہین جواہر روز کا انبار ہے ہر زمانہ مین بہار کا سمان رہتا ہی وہان خزان
کا دخل نہین ہی راوی بیان کرتا ہی کہ بہت کچھ بیان کیا کہ منیر جادو و دیگر ساحرون کو اشتیاق پیدا ہوا
اور کہا کہ جی چاہتا ہی کہ اس مقام کو دیکھین جواب دیا کہ یہ مقام بدون مرے ہوئے دیکھنا اہل
دنیا کو نصیب نہین ہوتا ہی ان سب نے کہا کہ اچھا ہم جب مرینگے تو یہ سب سامان دیکھینگے
جواب دیا کہ اچھا تو تم سبکی عمر خداوند نے زیادہ کر دی ہی جب وہ زمانہ ختم ہوگا اور وہ زمانہ آئیگا تو
دیکھا جائیگا راوی بیان کرتا ہی کہ فرشتہ قدرت نے اول سے آخر تک کل واقعات روبرو
منیر جادو کے اول سے آخر تک بیان کر دیئے جو جو واقعات اور معرکہ جب سے حمزہ صاحبقران
طلسم مین تشریف لائے تھے اور جو جو عیاریان خواجہ عمرو نے کی تھین اور جو معرکہ علمشاہ سے
وعنطاق سے ہوئے تھے سب بیان کر دیئے کوئی امر پوشیدہ نہ رکھا ابتدا سے انتہا تک سب
کہہ سنایا کوئی واقعہ نہین باقی رہا جو کہ نہ بیان کیا ہو راوی بیان کرتا ہی کہ یہان تو خیمہ مین بیٹھے
فرشتہ قدرت منیر جادو سے باتین کر رہے ہین یہ انتظار ہی کہ چوبدار شراب لیکر آجاے
تو شرابخواری کی جائے اور صاحبقران زیر دار بیٹھے ہوئے ہین جلاد کھڑا ہوا ہی کہ حکم ملے
تو قتل کرون اہل مجمع بھی جو کہ باقی رہ گئے ہین وہ دیکھ رہے ہین کہ یہ کیا واقعہ ہی یہ کون ہی کہ
جس سے منیر جادو کلام کر رہے ہین اور وہ خیمہ مین بیٹھے ہوئے ہین یہان تو یہ حال ہی
اب درنبد کا حال سماعت فرمائیے کہ منیر جادو نے اپنے بھائی بنظیر جادو کو حاکم درنبد مقرر کرایا
تھا اور تمام لشکر کو اوسکے حوالہ کرایا تھا بنظیر دربار مین بیٹھا ہوا تھا سب سردار حاضر دربار تھے
بنظیر جادو اون سے کہہ رہا تھا کہ نہ معلوم بھائی صاحب نے حمزہ صاحبقران کو قتل کیا یا نہین
اور طلسم کو روانہ ہوئے حمزہ کا سر و لوح لیکر یا نہین سردارون نے جواب دیا کہ آپ ساحری مین
ملاحظہ فرمائیے کہ کیا واقعہ گذرا یہ جو سردارون نے بیان کیا بنظیر جادو کو بھی خیال آیا کہ یہ لوگ

سچ کہتے ہین کتاب سامری مین دیکھنا چاہیئے بس یہ سوچ اور سردارون سے کہنے سے منظیر جادو
نے کتاب اوٹھا کر کھولی اور دیکھا اوسمین یہ خبر اوسکو ملی کہ اے منظیر آگاہ ہو کہ ابھی تک حمزہ قتل
نہین ہوا ہی تیرا بھائی تین حکم دیچکا تھا جلاد نے تیغ علم کیا تھا کہ یکایک عمرو عیار ایک ہیبت
شکل بنکر آیا اور اپنے کو فرشتہ قدرت بیان کیا سب اوسکو دیکھکر ڈر گئے اور اسقدر ہلچل
ہوئی کہ ہزارون آدمی دب کر مر گئے ہزارون بھاگ گئے اور کوہ و صحرا مین پوشیدہ ہو گئے ہزارون
لشکر کو بھاگ کر چلے آئے ہزارون اوس مقام پر زرد ہو گئے ہین جلد جا کر خبر لے عمرو عیار فرشتہ
قدرت بنا ہوا منیر جادو کے پاس بیٹھا ہوا باتین بنا رہا ہی یہان تک کہ اوسنے منیر جادو سے
اقرار لیا ہی کہ تم حمزہ کو میرے سپرد کر دو اور لوح وغیرہ میرے حوالے کر دو کیونکہ خداوند سامری نے
طلب کیا ہی اب وہ حمزہ کو لیئے جاتا ہی کیونکہ حمزہ کے تعاقب مین یہ بھی چلا تھا یہان آکر اسکو
معلوم ہوا کہ حمزہ اسیر ہو گیا اوسنے سب حال لوحون وغیرہ کا دریافت کر لیا پس اوسنے یہ تیاری
کی اب وہ شراب پلا کر سبکو بیہوش کیا چاہتا ہی جلد جا کر خبر لے جو کتاب سامری سے ظاہر
ہوا منظیر نے زانو پر ہاتھ مارا اور کہا کہ افسوس بڑا غضب ہوا کہ عمرو عیار پہونچگیا وہ سبکو بیہوش
کیا چاہتا ہی اور حمزہ کو رہا کر کے لیجانے کا قصد رکھتا ہی مین جاتا ہون تم سب بھی لشکر لیکر آؤ ایسا نہو
کہ جبتک مین پہونچون پہونچون عمرو حمزہ کو رہا کرا دے اور بھائی کو قتل کر ڈالے تو مین مقابلہ کرونگا
ایسا ہوا کہ بھائی صاحب کو قتل کر ڈالا اور حمزہ کو رہا کر لیا ایسی حالت مین مین زندہ ان دونون
کو نہ جانے دونگا سردارون نے کہا کہ آپ تشریف لے چلین اور وہان جا کر وہان کا رنگ ملاحظہ
فرمائین ہم سب بھی حاضر ہوتے ہین لشکر لیکر آپ جا کر وہان ملاحظہ تو کرین کہ خدانخواستہ حمزہ
رہا تو نہین ہو گیا اگر رہا نہوا اور ابھی عمرو عیار کلام کر رہا ہو تو آپ جا کر اسیر کر لین راوی نازک
خیال خدمت ناظرین مین عرض کرتا ہی کہ جب یہ سردارون نے کہا پس منظیر جادو نے سحر کیا کہ دو پر
پیدا ہوئے یہ اوڑ کر طرف اوس صحرا کے چلا کہ جہان حمزہ تھا بقران کے قتل کا سامان تھا خواجہ عمرو
نے آکر اوس سامان کو برطرف کیا تھا اور حمزہ کو قتل ہونے سے بچایا تھا خود عمرو عیار منیر جادو سے
فرشتہ قدرت بنے ہوئے بیٹھے تھے اور باتین کر رہے تھے منیر جادو نے وہ صندوق وغیرہ کھول کر
لوح وغیرہ سب سامنے رکھدی تھی کہ یہ موجود ہی بسم اللہ شوق سے لیجائیے سب اثاثہ حمزہ کا لی

اور دونون لوحین اور شیشہ قتل ضکالی و چارون تلواریں اور کل تبرکات جو کہ حمزہ صاحبقران کے
پاس تھا سب سامنے رکھا ہوا تھا راوی بیان کرتا ہی کہ جب خواجہ عمرو کو حال قتل صاحبقران
سے آگاہی ہوئی اور گھسیارون سے مقام قتل دریافت کرکے اور کل حال سے بیتون وغیرہ کے
آگاہ ہوکر چلے تھے تو یہ تدبیر کی تھی کہ راہ مین بیٹھکر ایک عبارتی تجویز کی پس مقوے کے پانچ
سر بنائے اور ایک بہت بڑا تپلہ کاغذ کا تیار کیا وہ دوسرا ادھر ادھر قایم کیے ایک سر اوپر واجیسا کہ
مضمون مندرجۂ بالا مین تحریر کرچکا اوس صورت پہ تیار ہوکر چلے تھے اور جب وہان پہونچے تھے
اپنا آواز دی تھی وہ بھی تحریر کرچکا ہون اور جو کچھ واقعہ گدزادہ بھی عرض کرچکا ہون جب خواجہ عمرو
منیر جادو کے پاس آئے تو یہان آکر آاسی تقریر مین خیال کیا کہ اسے شراب پلاکر بیہوش کردن
اور قتل کرون یہ سب مال و اسباب لوٹ لون اگر بن پڑے تو لوحون کا بندوبست کردن اور اوسپر
قبضہ کرون یہ تجویز کرکے شرابخواری کا ڈول ڈالا تھا پس خواجہ فرشتۂ قدرت بنے ہوئے
بیٹھے ہین منیر جادو سے باتین کررہے ہین لوحین وغیرہ سامنے رکھی ہوئی ہین چوبدار کا انتظار
ہے کہ وہ چوبدار وہان شہر مین پہونچا اور داروغہ میخانہ سے کہا کہ منیر جادو نے شیشۂ شراب
و جام و گشتیان کباب کی بہت جلد طلب کی ہین لہذا بہت جلد لیچلو داروغہ میخانہ یہ حکم پاکر اوسیوقت
سب سامان درست کرکے اوس چوبدار کے ہمراہ ہولیا ادھر سے چوبدار سب سامان شرابخواری
لیکر چلا ادھر بنظیر جادو سحر کرتا ہوا بصد چالاکی اور تیزی اوڑتا ہوا اوس مقام پر پہونچا کہ جہان
یہ سب سامان تھا یعنے قتل صاحبقران کا اور خیمہ مین منیر جادو بیٹھا ہوا تھا کہ بنظیر جادو پہونچا ادھر
خواجہ یعنی فرشتۂ نقلی نے منیر جادو سے کہا کہ جب تک شراب وغیرہ شہر سے آئے مین جاکر حمزہ
کو بخدمت خداوند روانہ کردون اون فرشتون کے ہمراہ جو کہ میرے ہمراہ آئے ہین بہشت سے اور
ہم لوگون کو نہین دکھائی دیتے ہین منیر جادو نے کہا کہ بہت اچھا آپکو اختیار ہی پس یہ سنکے فرشتۂ نقلی
اپنے مقام سے اوٹھے اور طرف چبوترہ کے چلے خیمہ سے باہر آئے تھے کہ ایک برق چمکی اور آواز آئی
کہ عبائی صاحب خبردار ہوجائے اور آگاہ ہوجیئے کہ یہ کیا غضب کرتے ہین آپ یہ خواجہ عمرو عیار
حمزہ کے جب حمزہ اپنے مقام سے چلا تھا تو یہ عیار بھی چلا تھا حمزہ کو تو آپ نے اسیر کرلیا بعد حمزہ
کے یہ بھی آکر پہونچا اور سنے سب حال دریافت کرلیا اور اس طرف کو اسصورت پر تیار ہوکر آیا یہان آکر

یہ عیاری کی تمکو قتل حمزہ سے باز رکھا ہوشیار ہو جاؤ اور بکرنا سنے چاہا تھا کہ حمزہ کو رہا کر لون اور
اسباب حمزہ پر قبضہ کر دن اس سبب سے قصد کیا ہی کہ شراب خواری ہو شراب مین بیہوشی ملا کر
سبکو دون اور بیہوش کر دن قتل و ذبح کرکے چلتا ہون مین سنے جو بیٹھے بیٹھے خیال کیا اور دل سے کہا
کہ ذرا دیکھون بھائی صاحب نے حمزہ کو قتل کیا کتاب سامری جو اوٹھا کر دیکھی تو یہ واقعہ تحریر پایا
وہان سے روانہ ہوا جلد اوٹھکر اسکو پکڑ لیجیے یہ جاتا کہان ہی جلنے نہ پائے یہ کہکر آواز دی کر او
ساربان زادے حرامزادے تونے بڑا دھوکا دیا اب تیری بھی قضا آگئی یہ کہکر نبطیر جادو طرف
زمین کے متوجہ ہوا داستان ہوا جب بروج چمکی تھی تو خواجہ نے پلٹ کر دیکھا تھا اور منیر جادو و
دیگر ساحرون نے بھی نبطیر کو منیر نے پہچانا کہ یہ میرا بھائی ہی جب اوسکی ساحری تقریر سنی تو پکارکر
کہا کہ ای نبطیر تو فرشتۂ قدرت ہین حمزہ کو لینے آئے مین بحکم خداوند سامری و جمشید یہ عمرو نہین
ہی تمکو دھوکا ہوا ہی کہین ایسا غضب نکرنا کہ سحر کرنا ابھی عتاب نازل ہوگا خداوندون نے حمزہ
کو بہشت مین طلب کیا ہی کہ ہم خود پند و نصیحت کرینگے اگر حمزہ مان لیگا تو خیر ورنہ جہنم مین ڈالدینگے
تم فرشتۂ قدرت کو عمرو کہتے ہو تم میرے پاس آؤ مین تم سے سب حال بیان کرون اسوقت
جو کچھ کتاب سامری سے ظاہر ہوا ہی وہ سب غلط ہی نبطیر نے کہا کہ بھائی صاحب یہ امر نہین ہی
عمرو عیار رہا اسکو پکڑ لو منیر جادو نے کہا کہ یہ عمرو عیار نہین ہی وہ یہان کہان اوسکو خبر بھی نہ ہوگی
کہ حمزہ کہان ہی اور حمزہ پر کیا گذری کیونکہ حمزہ اکیلا برائے شکار صحرا مین آیا تھا میرا شاگرد عامر جادو
آہو بنکر اوسکو لگا لایا مین نے فریب دیکر گرفتار کر لیا عمرو لشکر مین ہوگا اوسکو کیا خبر صرف تمھارا
گمان ہی گمان ہی نبطیر نے اوسی حالت پرواز مین جواب دیا کہ مین نہ مانونگا یہ ساربان زادہ
ہی میرے ہاتھ سے جاتا کہان ہی معلوم ہوا کہ آپ اسکے فریب مین آگئے یہ کہکر جب تک
منیر جادو اسکے قریب آئے اسنے سحر کیا اور خواجہ بھی یہ تقریر سنکے گھبرا گئے
تھے کہ یہ کون ہی جو یہ کہتا ہوا چلا آتا ہی کہ عمرو عیار ہی اس حرامزادے کو کیونکر معلوم ہو گیا
جلد کوئی تدبیر کر دا اپنے کو بچاؤ اور حمزہ کو بھی افسوس مین خیمہ سے کیون باہر آیا
اوسی مقام پر چھپا رہنا چاہیے یہ آیا اور یہ اسطور سے کہ جس طور سے اسوقت منیر
کو آگاہ کر رہا ہی اگا ذکرتا سب اثاثہ صاحبقرانی وا جین دفینہ وغیرہ سامنے

رکھے ہوئے ہین حال الماسی مار کر سبکو نذر زنبیل کر لیتا ان سب پر تو قبضہ کرتا پھر
حمزہ کی تدبیر کرتا کیا خبر تھی کہ یہ واقعہ پیش آئیگا خیر اب جو ہونا تھا وہ ہوا چلکر حمزہ کو تو جال مارکر
نذر زنبیل کرا اب اسکو نہ چھوڑیے خیال دل مین کرکے یا تو کھڑے ہوئے دیکھ رہے تھے
جب انکی نگاہ شبطیر پر پڑی انھون نے اوسکو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا پس خواجہ
یہ کہتے ہوئے چلے کہ اوسلے ادب کدھر آتا ہی پس اوسی مقام پر ٹھہرا وہ مین فرشتۂ قدرت
ہون تو میرے حال سے آگاہ نہین ہی مین بحکم خداوند حمزہ کو لینے آیا ہون دیکھو وہ کام نہ کر کہ
جس سے خداوند تجھ سے ناخوش ہو جائین ابھی تو خوش ہین ناراض ہو کر کوئی
عذاب نہ نازل کرین تو بڑی خرابی ہو تو اسے تیرے ساتھ اورون کو بھی مبتلائے عذاب
کیا جا رہا ہی فرشتگان خداوند کو عمرو بتاتا ہی دیکھ ہوشیار ہو تیرے اوپر عذاب نازل
ہوتا ہی بے نظیر نے جواب دیا کہ یہ دعویٰ کسی اور کو دینا تیری بلا سے خداوند میرے اوپر
عذاب نازل کرین گے تو کون ہی تم لوگون پر عذاب نازل ہوگا مین نہ مانون گا تو ضرور
عمرو عیار ہی وہ تو جا میرے ہاتھ سے جاتا کہان ہی۔ لشکر بے نظیر جادو نے سحر کیا اور کہا
ادھر مزار سے ساربان زادے حمزہ کی طرف کہان جاتا ہی صاحبقران بھی بیٹھے ہوئے
اوسی حالت مین دیکھ رہے تھے کہ وہ فرشتۂ عجیب الخلقت جو کہ مجکو بہکانے آیا
تھا گو اپنے کو فرشتہ کہتا ہی کوئی بچہ شیطان علیہ اللعن منیر جادو کے پاس گیا اوس سے
کچھ کہا خیمہ سے نکل کر پھر میری طرف چلا تھا کہ بے نظیر جادو اور منیر جادو آیا
اوسنے اکرو انشا اب اوسکے اور اوس بچہ شیطان کے گفتگو ہو رہی ہی یقین ہی
کہ یہ کوئی ساحر ہی یا کوئی مکار ہی راوی بیان کرتا ہی کہ اسقدر فاصلہ ہی کہ جو گفتگو ہوئی
تھی وہ صاحبقران نے نہ سنی یہ ضرور دیکھا کہ کچھ باتین تو ہو رہی ہین صاحبقران اسی
طرف ملاحظہ فرما رہے تھے کہ صاحبقران نے ملاحظہ فرمایا کہ جب باہم تقریر ہو چکی تو وہ
بچہ شیطان اسطرف چند قدم چلا تھا کہ بے نظیر نے کچھ سحر پڑھکر اوسپر دم کیا کہ ایک
شعلہ پیدا ہوا وہ شعلہ اوسپر آکر گرا اوس شعلے نے اوس فرشتہ نقلی کو جلا دیا راوی بیان
کرتا ہی کہ اوس شعلے نے سب رنگ و روغن عیاری کو جلا دیا وہ سر جو تھوسے

سے گئے تھے وہ بھی جل گئے خواجہ کی اصلی صورت نظر آئی اب جو صاحبقران نے
ملاحظہ فرمایا اور سب ساحروں وغیر ساحروں نے خواجہ کو پہچان لیا بے نظیر جادو نے بھی پہچانا
صاحبقران نے جو خواجہ کو دیکھا ایک آہ کی اور دل میں کہا کہ افسوس کیسے ہم بدنصیب
ہین کہ خواجہ سلامت ہماری رہائی کی فکر مین آئے تھے اور عیاری بھی کی تھی مگر تقدیر نے ایسی
کمی کی کہ کام پورے طور سے نہ ہو سکا صاحبقران نے اوسی حالت گرفتاری مین پکار کر کہا
کہ ای خواجہ سلام علیک تم کیون مجھ بدنصیب کی رہائی کی فکر مین آئے کہ یہان آکر تم بھی اسیر
ہوگئے اور پہچانے گئے کیا کہنا واقعی کیا خوب عیاری کی تھی مگر تم کیا کرو یہ ہماری تقدیر تم تو اپنی
اسی کر گذرے یہ جو صاحبقران نے پکار کر کہا خواجہ نے کچھ جواب ندیا ادھر تو وہ شعلہ خواجہ پر
گرا اور رنگ و روغن عیاری جاتا رہا اصلی صورت نظر آئی اور سب نے پہچانا بے نظیر نے پکار کر کہا کہ
کیون تو فرشتۂ قدرت تھا تجکو سام نے حمزہ کے لیے کمینہ داخل کیا تھا کہ جا کر حمزہ کو مردہ
دنیا سے لا مین اوسے جہنم مین ڈالدونگا اور حمزہ کو طلب کیا تھا تو نے بھائی صاحب کو آکر
دھوکا دیا تھا اور اونکو اس امر پر راضی کیا تھا مجکو دھوکا دیا تھا اور جو ٹھہرا تا تھا یہ کیا
ہوا اب بتا کہ تو کون ہے خواجہ نے جواب دیا کہ تو کیا کرون نے دھوکا نکھایا یہ حمزہ کی تقدیر ہین تجھے
تو رہا کر لیا تھا اور لوح وغیرہ پر بھی قبضہ کر لیا مگر تو میرے دھوکے مین نہ آیا تو برا اسیانا نکلا نہ
معلوم تجکو کیونکر خبر ہوگئی مگر یہ کہے دیتا ہون کہ تیری قضا تجکو یہان کھینچ لائی ہے تو میرے
ہاتھ سے ضرور مارا جائیگا اس سے تو خوش نہ ہونا کہ تو نے مجکو پہچان لیا نہ اس امر پر ناز کرنا کہ مین نے
عمرو عیار کو پہچان کر رنگ و روغن عیاری کو برطرف کیا اب مین اسیر کر لونگا یہ بالکل غیر ممکن
ہے مین تیرے ہاتھ نہ آؤنگا نہ میری زندگی مین تو حمزہ کو قتل کر سکتا ہے جب تک مین زندہ ہون
تجکو صاف قتل کر کے نکلا ہوا چلا جاؤنگا مین یہ جانتا ہون کہ تم سب کی قضا آئی ہے جو حمزہ کو
تمنے اسیر کیا حمزہ نہین اسیر ہوا ہے تم سب پنجۂ اجل مین اسیر ہوئے ہو موت تم سبکا دامن پکڑے
ہوئے ہے یہ کہکر آپ نے اس خیال سے گلیم پر ہاتھ ڈالا کہ جیسے یہ سحر کرے ویسے مین گلیم
اوڑھ کر غائب ہو جاؤن بے نظیر جادو نے یہ تقریر خواجہ کی سنکے جواب دیا کہ نہ معلوم کسکی
قضا آئی ہے اگر تم سبکی قضا آئی ہوتی تو میرے دل مین یہ بات نہ پیدا ہوتی کہ کتاب سامری مین

دیکھتا اور یہ میرے اوپر ظاہر ہوتا کہ عمرو عیار منیر جادو کو فقرہ دیکر رہا کرکے لئے جاتا ہے پس
یہ مین کتاب مین دیکھکر وہان سے چلا اس خیال سے کر جا کر اگر ابھی عمرو گیا ہو اور حمزہ رہا ہوا ہو
تو عمرو کو اسیر کرلون چونکہ تیری اور حمزہ کی قضا تھی تو اپنا کام پورے طور سے نہ کرنے پایا تھا
کہ مین آپہونچا اب تو کہان جائیگا بدنظیر نے تو یہ کہا ادھر منیر جادو نے جو عمرو عیار کو دیکھا
اور خیال کیا کہ تو نے بڑا دھوکا کھایا تھا اور بہت بڑی عیاری کی تھی خوب وقت پر بدنظیر
آکر پہونچا گو اوسنے مجکو اس خیال سے اگاہ بھی کیا مگر مجکو یقین نہ آتا تھا آخر کو اوسنے سحر کرکے
اوسکو ظاہر کیا میرا کام کیا ورنہ عمرو تو حمزہ کو ڈھیلا تھا اسکو بھی اسیر کرنا چاہیے یہ دل مین
خیال کرکے کوتوال کو حکم دیا کہ اس ساربان زادے حرامزادے عمرو کو اسیر کرلو جانے نہ
پائے راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ عمرو کی تصویر ہر ایک ساحر کے صفحۂ دل پر کھینچی ہوئی تھی جو دیکھیگا
اصلی صورت وہ پہچان لیگا کوئی شناخت کرنے کی ضرورت نہین ہے پس منیر جادو کا حکم
دینا تھا کہ کوتوال چند ساحرون و پیادون کو لیکر قرار ہے باقصد گرفتاری خواجہ عمرو
چلا لینا لینا کہتا ہوا خواجہ نے جو اون سبکو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا پنجہ کمر سے لیا ادھر
بدنظیر جادو نے پکار کر کہا کہ تم لوگ بیکار آتے ہو مین اسکو پکڑے لیتا ہون اون لوگون نے
کہا کہ آپ بیکار تکلیف فرماتے ہین ہم سب غلام آپکے اسیر کیے لیتے ہین بدنظیر نے کہا کہ نہین
جب تک تم آؤگے مین اسیر کرلونگا یہ کہکر آواز دی کہ بگیر اے زمین خواجہ عمرو ادھر تو
اسنے صدائے گیر دی ادھر خواجہ نے جیسے اوسکے لبون کو حرکت مین پایا جب تک
وہ پوری گیر کی صدا کو ختم کرے خواجہ نے گلیم اوڑھ لی اور اوس مقام سے الگ ہٹ کر
کھڑے ہو گئے ادھر بدنظیر نے آواز گیر دیکر اون لوگون سے کہا کہ مین نے سحر کردیا ہے اوسکے
پاؤن زمین نے پکڑ لیے ہین جاکر مشکین باندھ لو جب تم مشکین باندھ لوگے اوسوقت مین
سحر اوتارونگا مین بھائی صاحب کے پاس جاتا ہون یہ کہکر بدنظیر اوس خیمہ مین آیا کہ جہان
منیر جادو بیٹھا ہوا تھا آکر بھائی کو سلام کیا ادھر کوتوال وغیرہ نے جو دیکھا تو خواجہ کو اوس
مقام پر نہ پایا حیران ہوکر ادھر ادھر دیکھا کسی طرف پتہ نہ تھا آپ وہان سے نکل کے تھے
اوس خیمہ مین یہ خیال کرکے آئے کہ وہان پہونچکر اپنے کو ظاہر کرکے جال الیاسی مار کر لوح

وغیرہ کو نذر زنبیل کرلون وہان سے پھر کر حمزہ کے گلے مین ڈالدون یہ تو گلیم اوڑھے ہوئے
یہان آ گئے اور جب اون ساحرون نے خواجہ کو اوس مقام پر نہ پایا تو حیران ہو کر چلے اور
کہا بی نظیر کے پاس آکر کہ وہان پر تو عمرو نہین ہے آپ کسکی گرفتاری کا حکم دے آئے تھے
راوی بیان کرتا ہے کہ بی نظیر جادو خیمہ مین جب آیا تھا بھائی کو سلام کرکے برابر بیٹھ گیا تھا
اور کہہ رہا تھا کہ اپنے بزادہو کا کھایا تھا خیر یہ ہوئی کہ مین نے کتاب مین دیکھ لیا اور یہان
عین وقت پر پہونچا بارے بڑی خیریت ہوئی کہ وہ حمزہ کو رہا کرنے پایا نہ آپ لوگونکو
بیہوش کرنے پایا یہ لوح وغیرہ کیون آپ نے صندوق سے نکالی تھی منیر جادو نے
کہا کہ اسکے نسبت خواجہ عمرو نے کہا تھا کہ خداوند نے لوح طلسم و دیگر اثاثہ صاحبقرانی طلب
فرمایا ہے اور یہ عزم کیا ہے کہ مین ان سب اشیا کو بہشت مین رکھونگا تاکہ کوئی دوسرا نہ پا سکے بس
سبب سے کہ جب کوئی نہ پائیگا پھر طلسم کو کیونکر فتح ہوگا چنانچہ مین نے دینے کی غرض سے
نکالا تھا سب اسباب کو یہ عیار یہ کہکر کہ جبتک شراب وغیرہ آئے مین حمزہ کو روانہ کردون
دشمن کے ہاتھ جو کہ میرے ہمراہ آئے ہین مین نے کہا کہ بہت بہتر آپکو اختیار ہے وہ یہان سے
ہو کر چلا ہی تھا کہ تم آگئے پہونچے اور تم نے سحر کرکے اوسکو ظاہر کیا ورنہ وہ اپنا کام کر چکا تھا تھوڑی
دیر تم اور نہ آتے تو وہ حمزہ کو رہا کر لیتا مین یہ خیال کرتا ہون کہ شراب اوسنے اس غرض سے
منگائی تھی کہ اوسمین بیہوشی ملا کر ہم سبکو پلاتا جب ہم سب بیہوش ہو جاتے وہ ہم سبکو قتل
کرتا اور بلاخوف و خطر حمزہ کو رہا کیے ہوئے صحیح سلامت بی ملامت چلا جاتا کوئی روکنے والا
نہ تھا وہ تو تم آگئے بی نظیر نے جواب دیا کہ خیر وہ تو جو کچھ ہونا تھا سو ہوا اب آپ ان چیزون کو اوٹھا کر صندوق
مین رکھیئے اور حمزہ کے قتل کا حکم دیجیئے مین نے اوسے اسیر کر لیا ہے کو توال وغیرہ جاکر مشکین باندھ
لین تو مین اپنا سحر اوتار لون جب وہ اسیر ہو جائے تو یہ حکم دیجیئے گا کہ اسکو یہان لاؤ اوسی طرف سے
لیجاؤ جہان حمزہ مقید بیٹھا ہے سب سے پہلے حمزہ کو قتل کرنا پھر اسکو تاکہ یہ حمزہ کو قتل ہوتے ہوئے
دیکھے اور اسکو صدمہ ہو مگر کچھ نہ بول سکے یہ بہت شیرین زبان و لسان ہے ایسا نہو کہ مجکو اور آپکو باتون
مین لگائے اور کوئی تازہ فقرہ دے اور رہا ہو جائے تو بڑی خرابی ہو پس جب یہ دونون قتل
ہو جائین ان دونون کے سر لیکر آپ خدمت شہنشاہ مین تشریف لیجائیگا اور نذر کیجیئے گا

بہت بڑا خوف اسی عیار کا تھا کہ جب یہ حمزہ کے قتل کی خبر پائیگا ضرور یہان آئیگا نہ معلوم آکر کیا
آفت برپا کرے خیر خداوند نے اپنا فضل کیا جو کہ نہایت خوف تھا اوسکو یون برطرف کیا اور آپکے اقبال
نے پامال کر یون آشنا اور دشمن پا تھا گیا منیر جادو نے کہا کہ تم سچ کہتے ہو یہ باتین ہو رہی تھین کہ کوتوال نے
بھی آکر اظہار بیان کی کہ آپ جسکی گرفتاری کا حکم دے آئے تھے وہ تو وہان پر نہین ہے ہم نے بہت تلاش کیا
پتہ نشان نہ معلوم کدھر چلا گیا نظیر نے یہ سنکے جواب دیا کہ تم لوگ بکتے کیا ہو تمھارے حواس بھی درست ہین ایسے
بدحواس ہوئے ہو ایک عیار کے کہنے سے باوجودیکہ وہ مبتلاے سحر ہی زمین اوسکے پاؤن پکڑے ہوئے
ہے اور تم کہتے ہو کہ وہ اوس مقام پر نہین ہے یہ کیونکر عقل گوارا کرے کہ جسکے پاؤن زمین نے پکڑ لیے ہون وہ
کیونکر کہین جا سکتا ہے اونھون نے جواب دیا کہ ہم آپ سے سچ عرض کرتے ہین کہ وہ اوس مقام پر نہین ہے
نظیر نے کہا کہ تم دیوانے ہو گئے ہو شاید تمھاری آنکھون کی بصارت بھی جاتی رہی ہے کوتوال نے ہاتھ
جوڑکر عرض کیا کہ جو کچھ حضور ارشاد فرمائین وہ بجا ہے آپ خود ملاحظہ فرمالین میرے جھوٹ و سچ کا حال
ظاہر ہو جائیگا نظیر نے یہ سنکے اوس طرف کو دیکھا خواجہ کو اوس مقام پر نہ پایا دوربین سحر اوٹھا کر اور آنکھون
پر لگا کر دیکھا جب بھی خواجہ نظر نہ آئے اب تو یہ بھی حیران ہوا کہ یہ کیا واقعہ ہے جب مین نے
صدا سنکے دیکھی تھی وہ اوسوقت تک سامنے کھڑا ہوا تھا یہ ممکن نہین ہے کہ وہ چلا گیا ہو کیا میرے سحر
نے خطا کی جب خواجہ کو نظیر نے اوس مقام پر نہ دیکھا متعجب ہو کر منیر جادو اپنے بھائی سے
کہا کہ اسوقت مین سخت حیران ہون کہ مین عمرو عیار کو اسیر کرکے یہان آیا تھا مین نے سحر کیا تھا
زمین نے اوسکے پاؤن پکڑ لیے تھے مین نے کوتوال سے حکم دیا تھا کہ تم جاکر اسیر کر لو اوسنے آکر کہا
کہ خواجہ اوس مقام پر نہین ہین مین اسکو اسیر کرون مجھے اوسکے کہنے کا یقین نہ آیا مین نے خود دیکھا
جب یون نظر آیا تو دوربین سے دیکھا اوس مقام پر نہ پایا یہ کیا امر ہے یہ ناعیار کہان چلا گیا
منیر جادو نے کہا کہ یہ امر میرے بھی قیاس مین نہین آتا ہے کہ یہ کیا واقعہ ہے مین خود حیران ہون کہ
کیا بتاؤن مین خود اوسکو مبتلاے سحر کرکے آیا تھا کیونکر مین کہون کہ وہ رہا ہو گیا نظیر نے کہا کہ مین
ابھی دریافت کیے لیتا ہون سحر سے راوی بیان کرتا ہے کہ خواجہ اوس مقام پر کھڑے ہوئے یہ
سب تذکرے سن رہے تھے جب خواجہ نے دیکھا نظیر جادو سحر سے دریافت کرتا ہے فورا وہان
سے چل کھڑے ہوئے یہ خیال کرکے کہ چلو حمزہ کو نذر تحمیل کر دور ہاکرکے پس خواجہ وہان

سے صاحبقران کے پاس آئے اور کہا کہ ای حمزہ اوٹھو اور میرے ساتھ چل مین
تجکو نذر زنبیل کر کے یہان سے لیچلون لشکر مین بہت سے ساحر ہین کوئی نہ کوئی اس قید سحر کو جو کہ
تیرے جسم پر ہو سحر کر کے برطرف کر دیگا تم رہا ہو جاؤ گے تجکو پہونچا کر پھر آکر لوح کی فکر کر دونگا
صاحبقران نے فرمایا کہ ای خواجہ یہ تو کبھی نہ ہوگا کہ مین یون تمھارے ہمراہ چلون اگر میرے مقدر مین رہا
ہونا ہی تو کوئی اور صورت پیدا ہوگی اگر میری قضا ہی تو تم لاکھ بچاؤ گے نہ بچونگا اور مین یون تو نہ
جاؤنگا عمرو نے کہا کہ ای حمزہ میرے کہنے پر عمل کر اور میرے ہمراہ چل صاحبقران نے فرمایا کہ اے خواجہ
تم بیکار لطف و محبت کرتے ہو مین جب تک رہا نہ ہولونگا اوس وقت تک یہان سے نہ جاؤنگا
اور جب تک اس دربند کو فتح نہ کر لونگا ہرگز ہرگز یہان سے قدم نہ بڑھاؤنگا بدون منیر جادو و منظر جادو
کو قتل کیے ہوئے یہان سے جانا میرا امکان سے باہر ہی خواجہ تم میری طبیعت اور عادت اور
خصلت سے بخوبی واقف ہو جب مین عقابین پر کھینچا گیا تھا اور ہزارون قسم کی تکلیفین اور
زحمتین تھین اوس وقت بھی تم نے مجھ سے کہا تھا کہ مین زنبیل مین ڈال لون اور یہان سے
لیجا کر رہا کر دون مین نے جب اس امر کو گوارا نہین کیا تو اب کیون گوارا کرنے لگا یہ سختی اور تکلیف
تو اوسکی برابر نہین ہی اوسکا ایک حصہ بھی نہین ہی پھر مین کیون گوارا کرون کہ تم مجکو نذر زنبیل
کر کے لیجاؤ تم شہر جاؤ خدا تعالی نہ کوئی اور رہائی کی تدبیر پیدا کریگا خواجہ نے کہا کہ اچھا مین ہی ہن
عیاری سے تمھاری قید سحر کاٹے دیتا ہون تم رہا ہو جاؤ گے صاحبقران نے فرمایا کہ قید آہن
تو سوہن سے کاٹ دوگے اور قید سحر کیونکر دفع ہوگی پس تم مجبور رہنے دو جب میرا خدا مجکو رہا کریگا
مین اوس وقت رہا ہونگا تم اپنی جان بچا کر یہان سے چلے جاؤ ایسا نہ ہو کہ کوئی ساحر تمکو اسیر کرلے
تم جو رہا ہو گے تو کوئی نہ کوئی تدبیر کر کے ان لوگون کو قتل کرو گے یا لشکر مین جا کر اہل لشکر کو اس حال
سے آگاہ کرو گے وہ لوگ یہان آکر کوئی فکر کرینگے خواجہ نے کہا کہ جب تک وہ لوگ یہان آئینگے
اور مین اونکو خبر کرنے جاؤنگا جب تک یہان تمھارا کام تمام ہو جائیگا وہ لوگ یہان آکر کیا کرینگے
صاحبقران نے فرمایا کہ اونکے یہان آنے سے یہ فایدہ ہوگا کہ وہ یہ تو کرینگے کہ مجکو دفن کر دینگے
قبر بنائینگے غسل دینگے اور کفن نماز جنازہ ہوگی سب ملکر فاتحہ پڑھین گے تمھارے زندہ رہنے سے
اور رہا رہنے سے یہ ہوگا کہ تم کبھی کبھی ہمکو یاد تو کرو گے تمھارے سبب سے لشکر نہ تباہ ہوگا تم

اوسکی خبر لیا کرو مجھے دوسرے جو ہین عزیز و بیگانہ وہ سر دالینگا اوسکو نقصان فہر جادو سے گے وہ فاتحہ پڑھینگا
خواجہ نے کہا کہ بس معلوم ہوا کہ تمکو بھی عورتون کیطرح باتین بنانا آتی ہین اسی سبب سے منع کرتا تھا کہ
زیادہ عورتون کی صحبت مین نہ بیٹھو اور اسقدر نکاح نکرو یہ مستورات کی صحبت کا اثر ہے جو تم ایسی باتین
کرتے ہو خیر معلوم ہوا کہ تمھاری رہائی کا ابھی زمانہ نہین ہے جو تم میرے کہنے پر عمل نہین کرتے ہو خیر مین جاتا ہون
کیا کرون بن پڑتا ہی تو جا کر اہل لشکر کو خبر کرتا ہون یہ کہکر خواجہ وہان سے چلے تھوڑی دور چلے تھے
کہ ادہر منظیر نے جو سحر کر کے دیکھا تو معلوم ہوا کہ جب سدا سے گیر دی تھی تو خواجہ گلیم اوڑھکر
وہان سے مل کر منیر جادو کے پاس چلے آئے تھے اب گلیم اوڑھے ہوئے حمزہ سے باتین کر رہے
ہین یہ جو ظاہر ہوا منظیر نے حکم دیا کوتوال کو کہ عمرو حمزہ سے باتین کر رہا ہے اوسکو جا کر پکڑ لاؤ کوتوال
اون ساحرونکو لیکر چلا یہ باہم باتین کرتے جاتے تھے کہ چارون طرف سے چل کر گھیر لو اور ایکمرتبہ جا پڑو
تاکہ وہ خبردار نہونے پائے خواجہ جادو سے چلے تھے جب ان سبکو اوس طرف آتے ہوئے دیکھا
تو یہ بھی اونکی طرف چلے جب اونکے قریب پہونچے تو اونکی تقریر سنی معلوم ہوا کہ یہ میری گرفتاری کو چلے
ہین منظیر جادو و منیر جادو نے روانہ کیا ہے کیونکہ اونسے سحر سے دریافت کیا ہوگا اوسکو معلوم ہوا ہوگا
کہ مین فلان مقام پر ہون پس اوسنے انکو روانہ کیا خیر اگر یہ اس قصد سے آتے ہین تو انکو اسطرف
آنیکا مزا چکھا دون یہ بھی تو جانین کہ ہم کسیکی گرفتاری کو آئے تھے مالکون کے حکم سے گئے تھے یہ
سوچکر اور تجویز کر کے اونکے درمیان مین آکر گلیم سر سے اوتاری نعرہ کیا منم خواجہ عمرو بن امیہ ضمری
عیار حمزہ صاحبقران یہ نعرہ کر کے اور خنجر لیکر کمر سے اونپر جا پڑے اونکو سحر کرنیکی مہلت ندی لب
ہلانے کی فرصت ندی اب جو حملہ کیا ایک ہی حملہ مین پانچ ساحرونکا کام تمام کیا کسی کے پاؤن قلم کر دیے
کسیکا سر کسی کے ہاتھ اسی طور سے دو چار کو زخمی کیا پانچ چھ کو ہلاک کیا یہ طریقہ تھا کہ لوٹ لگا کر پاؤن
قلم کر ڈالے وہ جیسے گرنے لگا اب جست کر کے دوسرے کی پشت پر پہنچے جاتے جاتے اوسکے ہاتھ
رسید کر دیا کہ وہ پاؤن کے قلم ہونے سے گرا تھا کہ ادہر سے جو ہاتھ پڑا سر اوڑ گیا جسکی پشت پر پہونچے
تھے اوسکو للکار کر کہا کہ ہوشیار ہو جا تیری اجل تیرے اوپر آ پہونچی ہے وہ جب تک جنبش کرے کہ ہاتھ رسید
کیا کہ اوسکا سر اوڑ گیا کہ وہ مر کر گرا جست کر کے تیسرے کے دوش پر تھا اوسنے جو گرانباری دوش پر پائی
خیال کیا کہ یہ کون ہے میرے دوش پر ہے یہ قصد کیا کہ اسکے پاؤن ہاتھ سے پکڑ لون اوسنے اس قصد سے اتھا

بڑھایا اور خواجہ نے تیغ اوسکی گردن پر رسید کیا کہ اسکا سر اوڑ گیا وہ گرنے لگا یہ جست کر کے دو تین چار
ایک اور ساحر کھڑا ہوا تھا حیران حیران ادھر ادھر دیکھ رہا تھا کہ یہ عمرو کے نعرہ کی صدا کہان سے آئی
انھون نے آتے ہی اوسکے قریب آواز دی کہ ہوشیار ہو جا یہ کہکر اب جو تیغ مارا شکم چاک قصہ پاک ہوا
ساحرون کے مرنے کی علامت بلند ہوئی گوٹ مار کر دو چار کے پاؤن اوڑا دئے غرض خواجہ اوسوقت
چمک چمک کر اونکو قتل کر رہے تھے تیغ مثل برق کے کوندہ رہا تھا چھلاوا سے نظر نہ آتے تھے جسپر
جا پڑے اوسکو ہلاک کیا کبھی اسکو مارا کبھی اوسکو قتل کیا جب خواجہ نے اسی طور سے دس پانچ کو
مجروح کیا دو پانچ چھ کو ہلاک کیا تو وہ جتنے تھے سب معدود سے چند اس طور سے مقابلہ سے اوٹھ
کر اس جا سے تدبیر سوچ گئے کہ لینا پکڑنا یہ عیار قتل کئے ڈالتا ہے کوتوال دور سے کھڑا ہوا کہہ رہا
ہے کہ پکڑ لو پکڑ لو جانے نہ دو وہ جواب دیتے ہین کہ کسکو پکڑ لین وہ ہاتھ آتا ہی نہین ہے چھلاوا ہے
یا برق جہندہ ہے بلا ہے آپ تو پکڑین ذرا آپ ہی آکر پکڑ لیجیے یہ شور و غل جو ہوا اہل تماشہ نے بھی
سنا کہ یہ کیا واقعہ ہے کیونکہ سب صاحبقران کی طرف دیکھ رہے تھے یہ شور و غل کو سنکے اوس
طرف جو دیکھا تو کیا نظر پڑا کہ ایک دبلا پتلا آدمی قد آور چند ساحرون سے لڑ رہا ہے جھپٹ جھپٹ کر
اور جست و خیز کر کے اور وہ اوسکا کچھ نہین بنا سکتے ہین اب تو وہ سبکے سب اس طرف کو متوجہ
ہو گئے اور اس لڑائی کا تماشہ دیکھنے لگے خواجہ لڑ رہے تھے جب کوتوال نے دیکھا کہ ان لوگونکا
قابو نہین چلتا ہے سب قتل ہوئے جاتے ہین یہ عیار ہاتھ نہین آتا ہے پس کوتوال بھاگ کھڑا
ہوا اون سبکو لیکر یہ کہتا ہوا کہ کون ایسی بلا سے لڑنے اور پکڑنے کو جائے اگر ہم یہ جانتے تو کبھی اس
امر کا قصد نکرتے آپ تو چین سے بیٹھے ہوئے ہین ہمکو بلا کے منہ مین بھیجدیا کہ جاؤ اسیر کر لاؤ ادھر
کوتوال گیا ہے پکڑ کے لاتا ہوگا کہ ایک مرتبہ شور و غل کی جو آواز آئی کہ لینا پکڑنا جانے نہ دینا یہ تو بلا ہے
یہ تو بلا ہے آفت جان ہے ہاتھ نہین آتا ہے کیونکر اسیر کرین ہم باز آئے ایسی ملازمت سے ہمکو اپنی جان
دو بھر نہین ہے کہ ہم بیکار کو برباد کرین یہ جو صدا آئی منیر جادو و نظیر جادو نے نگاہ اوٹھا کر دیکھا یہ اونکو
سامنے نظر آیا کہ کوتوال آئے آگے عقب مین اوسکے ہمراہی اوجین کوئی ناک کٹا ہوا کسیکا سر شگافتہ
کسیکا شانہ شانہ خون بہتا ہوا چلا آتا ہے اونکے عقب مین عمرو عیار بلا سے اوڑتا للکارتا ہوا کہ کہان
جاتے ہو مین آپہونچا کیون اتنی گھبرائی میرے اسیر کرنے کے قصد سے جانے کی منیر جادو و نظیر جادو

جو یہ واقعہ دیکھا ایک مرتبہ منیر نے اپنے بھائی سے کہا کہ مین جا کر اس عیار کو اسیر کیے لاتا ہون
اسنے تو آفت برپا کر رکھی ہی دیکھیے کتنون کو مجروح کیا ہی کوتوال باوصفیکہ ساحر ہی مگر بھاگ کھڑا
ہوا ہی ایک عیار سے منیر جادو نے جواب دیا کہ ای برادر نکتہ دان برابر تم اسی مقام پر قیام کرو بلکہ بہتر
ہوگا کہ یہ لوح جو میرے ہاتھ مین ہے تم لیکر دربار کو چلے جاؤ مین ان سے سمجھ لونگا نظیر نے کہا
کہ بھائی صاحب مین اسوقت تو یہان سے نہ جاؤنگا مین خود جا کر اسکو اسیر کرونگا منیر نے جواب دیا
کہ تم یہان ٹھہرو اچھا دربار کو نہ جاؤ مگر لوح وغیرہ سے ہوشیار رہنا نظیر نے کہا کہ آپ یہان قیام کرین
مین جاتا ہون یہ باہم تکرار ہو رہی تھی کہ کوتوال بدحواس تبلاب ہرلیس آکر پہونچا اوسکے عقب مین اوسکے
ہمراہی تھے خود بھی آکر پہونچے کوتوال نے پکار کر کہا کہ ای نظیر جادو و منیر جادو جلد مجکو اس عیار مکار
سے بچائیے یہ تو بلاے بے درمان آفت جان ہی جب تک ہم سحر کرین کرین تب تک اوسنے ہم سب کو
ہلاک کر ڈالا ہوتا منہ تک ہلانے کی مہلت نہ دی آخر کو ہم اپنی جان لیکر بھاگے وہ بھی عقب مین مثل اژدر
دمان کے چلا آتا ہی منیر جادو و نظیر جادو نے برہم ہو کر کہا کہ لعنت ہی تم لوگون پر کہ ایک عیار سے
ساحر ہو کر بھاگتے ہو باوصفیکہ تم ساحر ہو اور وہ غیر ساحر ہی اور اکیلا ہی اور تم قریب پچاس کے ہو تمھارا ہی
قول ہی کہ اوسنے لب ہلانے کی مہلت نہ دی اور دس پانچ کو ہلاک کر ڈالا پس تم لوگ ہٹ جاؤ مین
اسیر کیے لیتا ہون کوتوال نے عرض کیا کہ خداوند وہ برق جہندہ کا طریقہ رکھتا ہی کہ گرمی اور کام
تمام کیا اور پوشیدہ ہوا منیر جادو نے جواب دیا کہ وہ تمھارے خیال مین برق جہندہ کا طریقہ رکھتا ہی
بھلا ہمارے روبرو کیا اس طریقہ سے مقابلہ کریگا آنکھ ملتے ہی مار ڈالونگا کوتوال نے عرض کیا کہ بہت
خوب یہ عرض کر کے قصہ کہا تھا کہ سامنے سے ہنوز کہ خواجہ تو عقب مین پہلے آتے ہی تھے جو لوگ
کہ کوتوال کی پشت پر تھے خواجہ اون لوگون پر آکر مثل بلاے مبرم و برق کے گرے کسیکا سر قلم کر ڈالا
اور کسیکا پاؤن اور کسیکا شکم چاک قصہ پاک کیا پھر تلاطم مچا کہ وہ بلا آگئی کہان بچ کر جائین منیر جادو
و نظیر جادو نے جو یہ طریقہ خواجہ کے لڑنے کا دیکھا حیران ہو کر رہ گئے مثل تصویر کے کھڑے ہو کر
تماشہ دیکھنے لگے راوی بیان کرتا ہی کہ ان دونون کو ایسی حیرت ہوئی کہ سحر وغیرہ کرنا بھول گئے
پس کھڑے ہوئے دیکھ رہے ہین ہاتھ تک نہین ہلاتے ہین راوی کہتا ہی کہ اسوقت خواجہ عمرو
بھی جان پر کھیلے ہوئے لڑ رہے تھے صرف اس خیال سے کہ حمزہ قید ہین مینے عیاری کی تھی اور

اوسنے کہا ... دل کی فکر کی تھی مگر وہ عیاری نہ تھی میرا راز افشا ہو گیا حمزہ سے جا کر مین نے کہا بھی
مین تمکو یہان سے زنبیل مین رکھکر لیچلون حمزہ نے نہ مانا میرے کہنے کو قبول نہین کیا اس سے معلوم
ہوتا ہے کہ حمزہ کی قضا آئی ہے جو وہ کسی امر کو قبول نہین کرتا ہے اگر مین یہان اوسکو چھوڑ کر جاتا ہون
اور جا کر اہل لشکر کو خبر کرتا ہون تو اتنے عرصہ مین یہان حمزہ قتل ہو جائیگا اہل لشکر یہان آکر
کیا بنا لینگے پس بہتر یہ ہے کہ تو بھی اپنی جان دے سے بعد حمزہ تیری زندگی بیکار ہے پس میری خداوند کریم سے
یہ دعا ہے کہ قبل حمزہ کے میرا کام تمام ہو گو مین بڑی چیز کا نام نہین لیتا ہون اوسکا خیال بھی نہین کرتا ہون
اگر حمزہ کی قضا آئی ہو تو قبل اوسکے میری قضا آجائے اس شرط کے ساتھ مین مرتضیٰ کی خواستگاری
کرتا ہون پس یہ خیال کرکے خواجہ نے اپنے کو ظاہر کیا تھا اور کوتوال کے پیادون سے لڑنے
لگے تھے اسی سبب سے خواجہ لڑتے ہوئے اوس مقام تک آئے تھے کہ جہان ہیرو شبلیر کھڑے ہوئے
تھے یہان پر بھی آکر خواجہ نے دو چار کو زخمی کیا اور تین چار کو جان سے مارا اوس عالم بدحواسی ذرا اپنی
مین خواجہ کو یہ امر یاد نہ رہا کہ تم سردارون کو زیر کوہ سمجھا آئے ہو اور اونسے کہہ آئے ہو کہ اگر حمزہ پر وقت
سخت ہوگا تو مین تمکو آواز دونگا تم ذرا آگے کمک کرنا اوسوقت ایسے کچھ خواجہ بدحواس تھے کہ
اس امر کا بالکل خیال نہ رہا آمدم برسر مطلب اب جو خواجہ نے اس مقام پر آکر دو چار کو زخمی و قتل کیا وہ
سبکے سب بھاگ کھڑے ہوئے خواجہ تیغ قتل کر کوتوال پر جا پہنچے جب تک وہ سنبھلے سنبھلے اور
سحر کرے کرے خواجہ نے ایک ہاتھ رسید کیا کہ تیغہ اوسکی شکم مین در آیا شکم چاک قصہ پاک ہوا
کوتوال بیسر گرا اوسکے مرنے کی علامت بلند ہوئی سنگ باری و برف باری ہونے لگی تاریکی
ہو گئی آواز آئی کشتی مرا کنام من شحنہ جادو بود افسوس مردیم جان دادیم مطلب خود نرسیدیم
خواجہ کوتوال کو قتل کرکے آگے بڑھے یہ چالاکی جو خواجہ کی بہبر جادو و بدالنظیر جادو نے دیکھی بہت
حیران ہوئے اور دل مین کہنے لگے کہ یہ عیار کا ہیکو ہے بلا ہے کوتوال کو آخر قتل کیا یہ کہکر اپنے
دل مین بدالنظیر سے کہا کہ بھائی لوح وغیرہ سے خبردار رہنا مین اس سے لڑتا ہون و اسیر تسخیر
کرتا ہون اوسنے کہا کہ بھائی صاحب مین لوح وغیرہ لیکر جاتا ہون در خیمہ کو جب آپ ان لوگون
کے مقابلے سے فرصت پائیگا اور انکو قتل کر چکیگا تو یہ سب اشیا وہان آکر بچا دینگا اپنے ہمراہ
بخدمت شنکال بہبر جادو نے کہا کہ مین نے تو تم سے پہلے ہی کہا تھا اب تک تو تم پہنچ گئے ہوتے

اوسنے کہا کہ اب مین سیئے جاتا ہون خواجہ یہ سب باتین کھڑے سُن رہے تھے اب جو تاریکی
برطرف ہوئی خواجہ نے دیکھا کہ سب اثاثہ صاحبقرانی مع لباس وغیرہ کے اور دونون گھے اوسی
مقام پر رکھا ہوا ہی ایک طرف میر جادو کھڑا ہی اور ایک طرف بی نظیر جادو پہلے خواجہ نے
خیال کیا کہ جست کرکے اسپر جال الیاسی مارو اور سبکو اوٹھا کر نذر زنبیل کرلو اوسوقت خیال
مین آیا کہ یہ دونون ساحر ہین ایسا نہو کہ سحر کرکے پکڑ لین تو بڑی خرابی ہو گلیم اوڑھ کر یہ سب مال
کو لو ٹھا لو پھر دل نے گوارا نکیا اس سبب سے کہ یہ تو بالکل نامردی ہی اور عیاری کے یہ معنی ہین
کہ انکو قتل کرکے اس مال پر قبضہ کرو پوشیدہ ہوکر لیا تو کیا لیا اس حرامزادے بی نظیر کو اوسنے
دو جب یہ بوچین اوٹھا لیگا اسکو سحر فراموش ہوگا پس اوسوقت اسپر حملہ کرنا اور اسکو قتل کرکے
مال پر قبضہ کرنا مگر بہتر یہ ہی کہ کسی تدبیر سے میر کو علیحدہ کرو خواجہ یہ تجویز کر رہے تھے کہ میر کی نگاہ خواجہ
پر پڑی پس میر جادو نے جیسے خواجہ کو دیکھا او نا عیار کہکر خواجہ کی طرف سحر کرتا ہوا چلا خواجہ
اوسکو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھکر بھاگے وہ چلا اور اوسنے کہا کہ کہان جاتا ہی کیا تو نے مجکو بھی
شمعہ جادو سمجھ لیا ہی یا بی نظیر یہ دیکھا کہ اوسنے سحر کیا تو غائب ہو گیا تو میرے ہاتھ سے بھاگ کر
کہان جائیگا اگر بالاے آسمان جائیگا تو مین وہان بھی تیرے عقب مین پہونچونگا اگر زیر زمین
جائیگا تو مین زیر زمین بھی تیرے عقب مین پہونچونگا تو میرے ہاتھ سے نہین بچ سکتا ہی
تو خواجہ نے کہا کہ تو مجکو کیا پائیگا کیون میرے عقب مین آتا ہی دیکھ پچھتائیگا میر جادو نے کہا
کہ دیکھتا ہون اب کہان جائیگا یہ کہکر چلا لیکن عقلمند ایسا تھا کہ چلا تو جاتا تھا مگر آواز گیر نہین دیتا
تھا خواجہ جو بھاگے تو انھون نے پلٹ کر بھی نہ دیکھا کہ عقب مین کون آتا ہی اب میر جادو کو خیال
آیا کہ آواز گیر دیکر اسکو دار و گیر کرو مگر اس خیال سے آواز گیر نہین دیتا ہی کہ یہ کسی مقام پر
چند منٹ کے لیے ٹھہرے تو گیر کی صدا دون راوی بیان کرتا ہی کہ جدھر خواجہ بھاگے جاتے تھے
اوس طرف کو ایک درخت تھا خواجہ اوس درخت کے قریب پہونچکر ٹھہرے اوس مقام پر پہونچے
تھے کہ میر نے کہا کہ لو ساربان زادے رہ جا مین آپہونچا اب کہان جائیگا راوی کہتا ہی کہ اوسوقت
خواجہ کے ذہن مین ایک تدبیر آگئی فوراً خواجہ درخت کی آڑ مین ہوگئے اور گلیم اوڑھ کر کھڑے
ہوئے میر نے جو دیکھا کہ یہ درخت کی پشت پر کھڑا ہوا ہی اب یہ جا نہین سکتا ہی آواز گیر دو

کہ آپ لڑ نہیں سکتے ہیں بلکہ اس خیال سے عرض کیا کہ آپ فنون سحر سے آگاہ ہیں فنون جنگ
سے واقف نہیں ہیں میں فنون جنگ سے آگاہ ہوں پس حمزہ جو چوٹ کھائیگا اور خواہ قتل ہوگا
خواہ اسیر توقف جنگ تیغ و سحر سے ہرگز ہرگز نہ خوف کھائیگا جب یہ اسفندیار نے کہا منیر جادو
کا دل بھی یہ قصد تھا مروت و دنیا داری کرتا تھا جواب دیا کہ اگر یہی تمہاری مرضی ہے تو خیر میں اپنے لشکر
کو منع کرتا ہوں کہ حمزہ سے مقابلہ کرو اسفندیار نے کہا کہ میں لشکر کو جاتا ہوں اور حمزہ کو برائے
مقابلہ طلب کرتا ہوں آپ مع لشکر کے ایک طرف کو صف آرا ہوں اور تماشہ ملاحظہ فرمائیں کہ
کیونکر مقابلہ ہوتا ہے منیر نے یہ کلام اسفندیار کا سنکے قصد کیا تھا کہ لشکر کو منع کرے اور اسفندیار سے کہہ
گیا تھا کہ اپنے لشکر کو روانہ ہو کر دیکھا ایک بیچ صحرا سے تق گرد بلند ہوا جس سے سپہر دوار کو مکدر کر دیا
اور زمانہ تیرہ و تار ہو گیا اور وہ گرد بہت تیز آرہی تھی خلاصہ یہ کہ دامن گرد سے اس صحرا میں آکر شگافتہ
ہوا دل گرد سے سو نشان ایک لاکھ لشکر کی علامت کے پیدا ہوئے جنکے پھریروں پر تعریف عجائب
نگار تحریر تھی اور سیاہ رنگ کے تھے لوہے طائران سحر برائے دریافت روانہ ہوئے
ادھر سے ہرکارے ادھر کو روانہ ہوئے خواجہ بھی بموجب حکم صاحبقران روانہ ہو گئے آگے لشکر
اسفندیار سے بھی ہرکارے گئے صاحبقران و خواجہ و منیر جادو و اسفندیار نے دیکھا کہ وہ
نشان لشکر ایک طرف آکر قایم ہوئے اور خیمے بھی لگے بعد جلوس سواری آیا بعد جلوس سواری کے ایستادہ
خیمے پر ایک پہلوان قوی تن سوار پہلو ڈالے ہیں سرداران نامدار پس ایستادہ لشکر بیشمار اسفندیار
و منیر جادو نے پہچانا کہ یہ لاجورد دریا شگاف ہے اسفندیار نے منیر جادو سے کہا کہ کیا آپ نے
لاجورد دریا شگاف کو بھی برائے کمک طلب کیا تھا منیر جادو نے کہا کہ ہاں طلب کیا تھا اسی
خیال سے کہ حمزہ کے ہمراہ لشکر کثیر ہوگا لشکر ساحران سے ہم لوگ مقابلہ کرینگے اور غیر ساحروں
کے لشکر سے تم لوگ اسفندیار نے جواب دیا کہ اب معلوم ہوا کہ یہ بھی آپکے طلب کیے ہوئے آئے ہیں منیر جادو
نے کہا کہ اور کیا منجم عین نے ماہور نیزہ باز و البرز کج کلاہ کو بھی طلب کیا ہے یقین ہے کہ وہ دونوں
بھی مع لشکر کے آتے ہونگے ادھر خواجہ نے جا کر سب حال دریافت کیا اور خدمت صاحبقران عالیشان
میں آکر عرض کیا لاجورد دریا شگاف ایک لاکھ سپاہ سے برائے کمک منیر جادو آیا ہے صاحبقران
نے فرمایا کہ آیا ہے تو آنے دو ہمارا خدا مالک ہے خواجہ نے جواب دیا کہ یا صاحبقران آپ اکیلے کس قبیلہ

مقابلہ فرمائیے گا صاحبقران نے فرمایا کہ پھر کیا کیا جائے یہ امر غیر ممکن ہے کہ میں ان لوگونکے سامنے
سے چلا جاؤن اتنے جو مرضی خدا کی ہو اوسکو منظور ہوگا اوسکی ذات پر تکیہ کرو اور دیکھو کہ یزدان غیب
سے کیا ظاہر ہوتا ہے اور خداوند کریم کیا دکھاتا ہے اطمینان رکھو راوی بیان کرتا ہے کہ اودھر لاجورد کے ہرکارون
نے لاجورد کو خبر کی کہ میدان مین لشکر منیر جادو سے اور حمزہ سے مقابلہ ہو رہا ہے اور اسفندیار مع لشکر
کے جرار کمک آیا ہے یہ اوسکا لشکر شمال کی طرف صف آرا ہے اور وہ خود منیر کے پاس گیا ہے ملاقات کے
لیے اور اجازت لینے کے لیے لاجورد نے بھی اوس مقام پر پہونچکر ایک سمت اپنے لشکر کو صف آرائی کا
حکم دیا اور خود طرف منیر جادو کے چلا ادھر ساحران سحر نے لاجورد کے آنے کی خبر منیر جادو
کو دی منیر جادو لاجورد کو دیکھ چکا تھا اوسی طور سے سردارونکو بھیجکر لاجورد کا بھی استقبال
کرایا لاجورد نے بھی آکر منیر جادو کو سلام کیا مزاج پرسی کی طلب کرنے کا سبب دریافت
کیا اوسنے سب حال کہا اور کہا کہ ابھی اسفندیار نے اقرار کیا ہے کہ مین حمزہ کو اسیر کرتا ہون آپ
اپنے لشکر کو منع فرمائیے کہ وہ حمزہ سے نہ لڑے لاجورد نے کہا کہ اے بھائی اسفندیار ہم اور تم شریک
ہو کر حمزہ سے مقابلہ کرین اسفندیار نے جواب دیا کہ حمزہ اکیلا ہے اکیلے سے مین اور تم شریک ہو کر مقابلہ کرون
اگر حمزہ کے ساتھ لشکر ہوتا تو کیا مضائقہ تھا لاجورد نے کہا کہ خیر دیکھا جائیگا اچھا یہ تو ہونا ضرور ہے
کہ دونون لشکر ایک ہو جائین اسفندیار نے کہا کہ کیا نقصان ہے یہ باتین کر کے لاجورد و اسفندیار
نے قصد کیا تھا کہ اپنے اپنے لشکرون مین جائین اور لشکر مین پہونچکر ایک ہو جائین ایک ہی مقام پر خیمہ
وغیرہ برپا کرین کہ مشرق کی طرف سے گرد بلند ہوئی اور لاہور نیزہ باز مع ایک لاکھ پچیس ہزار سپاہ
کے آکر پہونچا سب نے اوسکو پہچانا خواجہ نے حال دریافت کر کے صاحبقران سے بیان کیا
لاہور نے اپنے لشکر کو صف آرائی کا حکم دیا خود منیر جادو کے پاس آیا خلاصہ یہ کہ اسنے بھی اوسی
طور سے تقریر کی اور منیر جادو سے ملاقات کر کے یہ تینون سردار اپنے اپنے لشکر مین آئے
خلاصہ یہ کہ یہ تینون لشکر ایک ہو گئے خیمہ وغیرہ برپا ہونے لگے راوی بیان کرتا ہے کہ جب ان لشکرون
کی آمد شروع ہوئی تھی تو اہل لشکر منیر سحر کرنے اور لڑنے سے باز رہے تھے اور ایک طرف سمٹ کر
ہو گئے تھے اور اون لشکرون کی آمد کا تماشہ دیکھ رہے تھے اسی سبب سے جنگ و پیکار موقوف تھی
صاحبقران بھی شمشیر بکف بہت ہوشیار کھڑے ہوئے تھے آمد لشکر ملاحظہ فرما رہے تھے راوی بیان کرتا ہے

غرض جب یہ تینوں سردار منیر جادو سے ملاقات کرکے اپنے اپنے لشکر کو چلے گئے اور ایک ہو گئے یعنی یہ سب
لشکر ایک مقام پر اوترے ایک سمت صف آرا ہوئے اوسوقت منیر جادو نے اپنے اہل لشکر سے پکارکر
کہا کہ اب تم لوگ حمزہ سے نہ مقابلہ کرو چلے آؤ یہ لشکر جو آئے ہین مقابلہ کرینگے اور کرچکینگے تم اطمینان رکھو
یہ لوگ تم لوگون کے گرفتار کیے سے گرفتار نہ ہونگے کیونکہ تم ساحر ہو اور سحر اونپر اثر نہین کرتا ہی تم فنون
جنگ سے ماہر نہین ہو قتل ہوتے ہو تم ایک طرف کو صف آرا ہو جاؤ اور ان لوگون کی جنگ وپیکار کا
تماشا ملاحظہ کرو یہ حکم دینا تھا کہ اہل لشکر منیر جنگ وپیکار سے عاجز تھے اوس سبب سے کہ وہ جائین
لڑا کرتے تھے اور لڑتے تھے مگر اونکے جادو سے کچھ نہ بنتا تھا قتل ہوتے تھے بادشاہ
کے حکم سے ناچار تھے جنگ سے انحراف نکر سکتے تھے جانین برباد کر رہے تھے اور لڑ رہے تھے
یہ حکم پاکر اونکی جان مین جان آئی اور ایک مرتبہ یہ سب صاحبقران کے سامنے سے ہٹ گئے
در عقب منیر جادو آکر صف آرا ہوئے صفین باندھ لین صاحبقران کو بھی [illegible] صاحبقران
نے بھی اپنے کو آراستہ کیا مگر یہ امر ہو کہ صاحبقران پیدل ہین اور پیدل مقابلہ کررہے ہین ساحران
سے ذرا بھی خوف و دہشت نہ تھا ان لشکرون کے آنے سے ہراس ہوا اوسی طور سے با جو [illegible]
ابر بگھر سے ہوئے ہین جب لشکر منیر جادو میدان جنگ سے ترک کرگئے اور مقابل صاحبقران [illegible]
وہ کہ پس پشت منیر جادو صف آرا ہو چکا اوسوقت منیر جادو نے ایک ساحر سے کہا کہ تم جا کر
اسفندیار سے کہو کہ بادشاہ نے کہا ہی کہ ہم نے تمہاری خواہش کے بموجب اپنے لشکر کو جنگ و پیکار سے
روک لیا اب تم حمزہ سے مقابلہ کرو اور حمزہ کو اسیر کرکے ہمارے حوالے کردو وہ ساحر اسفندیار کے پاس
آیا یہان لشکر اسفندیار ولاجورد ولاہور کی صف بندی ہو چکی تھی اور اسفندیار نے قصد کیا تھا کہ
اپنے لشکر سے کسی سردار کو براے مقابلہ صاحبقران روانہ کرے کہ اوس ساحر نے منیر جادو کا
پیغام دیا اسفندیار نے جواب دیا کہ کہدینا آپکے فرمانے کی ضرورت نہین ہی مین خود سردارونکو حکم
دے چکا ہون کہ حمزہ کو اسیر کرلو چنانچہ دو سردار براے گرفتاری حمزہ میرے حکم کے بموجب روانہ
ہوا چاہتے تھے کہ انکا پیام پہونچا ہین مین نے جواب سے انکار کیا کہ اوسکے خلاف کبھی نہ ہوگا
وہ ساحر یہ جواب پاکر منیر جادو کے پاس آیا اور اسفندیار نے جو پیام دیا تھا وہ بیان کیا منیر جادو
جواب سنکے خاموش ہو رہا اودھر اسفندیار نے ایک سردار سے کہا کہ تو جا کر حمزہ کو پکڑ لا یا قتل کردہ

سر والیہ حکم پاکر فوراً مرکب کو مہمیز کرکے میدان مین آیا اور آواز دی کہ ای حمزہ تو نے بہت سر اوٹھایا ہی
کیا ساحرون سے لڑ رہا تھا اور اونکو قتل کر رہا تھا جو کہ سوائے سحر کے فن جنگ سے آگاہ نہ تھے اونکو تو قتل
کر رہا تھا اگر بہادر ہی تو مردان عالم سے آکر مقابلہ کرتا کہ کچھ ہنر جنگ تیرے ظاہر ہون اور مزا مقابلہ کا
حاصل ہو یہ جو اوس نے پکار کر کہا تو صاحبقران تلوار علم کیے ہوئے اوسکے سامنے تشریف لائے فرمایا
کہ کیا لاف وگزاف بکتا ہی تیری بہادری اور شجاعت وجوانمردی ولیاقت اسی امر سے ظاہر ہی کہ تو مرکب
پر سوار ہی اور مجکو برائے مقابلہ طلب کرتا ہی تجکو شرم نہین آتی ہی کہ مین کیا مقابلہ کرون میرا حریف پیدل ہی
اپنی اگر دعوی شجاعت ہی تو مرکب پر سے اوتر کر مجھ سے مقابلہ کر یہ جو صاحبقران نے فرمایا اوسکو غصہ آگیا
اور غیرت نے گوارا نہ کیا کہ مین مرکب پر سوار رہون جلدی سے مرکب پر سے کود پڑا صاحبقران کے
روبرو آکر کہا کہ ای حمزہ وار کر صاحبقران نے فرمایا کہ اپنا یہ طریقہ نہین ہی پہلے تو وار کر پھر مین بھی وار
کرونگا اگر خداوند کریم تجھے ہی ضرب سے مجکو بچائیگا اوسنے کہا کہ معلوم ہوا تیری قضا آئی ہی یہ کہکر
اوسنے نیزہ کا وار کیا صاحبقران نے سنان نیزہ سے اپنے کو بچا کر دونون ہاتھ ڈالدیا اور نیزہ اوسکے
ہاتھ سے چھین لیا اور مثل نیشکر کے توڑ کر پھینکدیا اوسنے برہم ہوکر تلوار میان سے لیکر وار کیا صاحبقران
نے ماتھ بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا تلوار بھی چھین لی اور کمر و زنجیر پکڑ کر اوسکو اوٹھا لیا اور سر سے بلند
کرکے فرمایا کہ شناخت پروردگار مین کیا کہتا ہی اوسنے کلمہ سخت کہا پس صاحبقران نے اوسے زمین
پر دے مارا کہ وہ نقش زمین ہوگیا استخوان اوسکے سرمہ سا ہوگئے یہ حال دیکھکر اوسکا بھائی لشکر
اسفندیار سے اجازت لیکر آیا اوسکو بھی صاحبقران نے قتل کیا اسی طرح سے چودہ پہلوان
کو دم بھر مین صاحبقران نے واصل جہنم فرمایا یہ رنگ دیکھکر اسفندیار کے حواس جاتے رہے
اور لاجور دولا ہو رہے باہم صلاح کی کہ اگر حمزہ سے فرداً فرداً مقابلہ کیا جائیگا تو ہمارا کل لشکر کام
آئیگا اور حمزہ سے کوئی عہدہ برا نہوگا اس سے بہتر یہ ہی کہ حمزہ کو چارون طرف سے گھیر کر پکڑو
تین لاکھ کا لشکر ہی اگر ایکدم تیغ چارون طرف سے حملہ کریگا تو حمزہ عاجز ہو جائیگا اور گرفتار ہو جائیگا
حمزہ کس کس کو اکیلا جواب دیگا آخر کو عاجز ہو کر اسیر ہو جائیگا یہ جو رائے ہوئی سب نے اس رائے
کو پسند کیا پس ہر ایک نے اپنے لشکر کے لوگون مین کہا کہ حمزہ کو چارون طرف سے گھیر لو کسی
کیطرف نہ جانے دینا اسیر کر لینا یہ حکم دیا تھا کہ تینون لشکرون کے اہل لشکر پیدل و سوار لیتا

افسردن نے کہا سب اہل لشکر پھر حملہ آور ہوئے اور تیغ سنان و تبرہ لگانے لگے پھر طوفان آب تیغ بلند
ہوا کشتی حیات گرداب بلا مین مبتلا ہوئی صاحبقران نے پھر تلاطم ڈالا یا قتل کرنا شروع کیا وہی
ایک حملہ مین لشکر کے حواس جاتے رہے اور پانون اوٹھ گئے یہ حال جاسفند یار و لاچوت و لاہور نے
لشکر کا دیکھا باہم صلاح کی کہ لشکر کے لوگ حمزہ کے حملہ کی تاب نہین لاسکتے ہین اگرچہ حمزہ اکیلا ہی مگر جب
حملہ کرتا ہی لشکر کے پانون اوٹھ جاتے ہین پس صلاح یہ ہی کہ ہم اور تم ملکر حمزہ کو گھیر کر پکڑ لو لشکر کے لوگون سے
نہ پکڑا جائیگا حمزہ واقعی بڑا بہادر و جری ہی اس سے کوئی نہین لڑسکتا ہی سوا اسے ہم لوگون کے اون دونون
نے کہا کہ چلو جس طور سے ہو حمزہ کو اسیر کرلیں تینون باہم یہ صلاح کرکے اور مرکب اوٹھا کے چلے
للکارتے ہوئے کہ آؤ حمزہ کہان ہین روبرو ہے کے پیادون سے مقابلہ کر رہا ہی اور کیا قتل کر رہا ہی مردان عالم
سے مقابلہ کرو اور حملہ ہمارا روک تو جانین یہ تو ادھر سے چلے اودھر صاحبقران بھی اہل لشکر کو قتل فرماتے
ہوئے انکی طرف چلے ابھی سامنا نہین ہوا تھا کہ ایک مرتبہ آسمان پہ سیاہ ابر نمودار ہوا وہ ابر
اس مقام پر آکر قایم ہوا اوس ابر سے پانچ تخت پیدا ہوئے اب جو صاحبقران و خواجہ نے دیکھا تو
اون تختون پہ سرداران اسلام کو سوار دیکھا اودھر مہتر بادو نے بھی دیکھا کہ حمزہ کے مددگار آگئے کیونکہ اسکو
خبر ہوگئی تھی کہ فلان فلان ساحرون نے حمزہ کی شراکت کی تھی یہ دیکھکر اپنے سپہ سالار سے کہا کہ اب بڑی خرابی
ہوئی کہ حمزہ کے مددگار اور سردار آگئے معلوم ہوتا ہی کہ ان لوگون کو اس معرکہ کی خبر ہو گئی اب کشت و خون حد
درجہ کا واقع ہوگا اب سحر و ساحری کا مزا اوٹھے گا اب ہمکو لازم ہی کہ ہم بھی اپنے مددگارون کی کمک کرین سپہ سالار
نے جواب دیا کہ ضرور مہتر جادو نے اپنے لشکر سے پکار کر کہا کہ ہوشیار ہو جاؤ اور آمادہ جنگ و پیکار ہو کیونکہ اب
ساحرون سے مقابلہ ہوگا اپنے اپنے حربہ اور ہتھیار سنبھالو اور یہ جو ساحر برائے کمک حمزہ آتے ہین انکو گھیر لو
اور مددگارون کے آنے تک ان سبکو مار لو یہ جانے نہ پائین اگر حمزہ کا لشکر آگیا تو پھر بڑی خرابی ہوگی اور
معرکہ عظیم سے سامنا ہوگا اودھر وہ سردار جو کہ مہرہ کی آواز سنکے تختان سحر پر سوار ہو کر چلے تھے وہ جو
یہان آکر پہونچے اونھون نے جو بلندی پر سے خیال کیا تو صاحبقران اور خواجہ کو لاکھون سے لڑتے
ہوئے دیکھا پایا سے ہوا سے جو سحر کیا جسقدر لوگ قریب حمزہ صاحبقران تھے اور صاحبقران پہ حملہ کرتے
تھے سب کے ہاتھ پانون بیکار ہوگئے اور بہت سے ہلاک ہو کر گرے سر اونکے اوڑ گئے یہ بھی معرکہ دیکھا اور یہ خیال
کرتے کہ انکو کس نے ہلاک کیا ضرور یہ کسی ساحر کا کام ہی کہ اوسنے سحر کیا ہی ایک مرتبہ جسقدر لوگ ہلاک ہو گئے سر

آتے ہی بھاگ کھڑے ہوئے اور انکو جگہ دیدی خیر اب تو جو ہوا سو ہوا وزرا ان سبکو پھر ترغیب دلائی
دیتے کہ یہ انکو گھیر کر مار لیں ابھی کوئی ایسا نقصان نہیں ہوا ہے خداپرست تھوڑے سے ہیں اگر
اسی طور سے کمک آگئی تو پھر بڑی خرابی ہوگی اس معرکہ کو طول ہوگا گو فتح ہماری ہوگی مگر انکو
شکست ہوگا یہ سنکے آجرود وغیرہ نے اپنے اہل لشکر سے پکار کر کہا کہ تم لوگ کیسے ہیچ دلے ہو اور کیسے
نامرد ہو کہ حمزہ کی کمک جو آئی تو سب کے سب ہٹ آئے یہ نہ کیا کہ انکو حمزہ تک نہ آنے دیں اوسی
مقام پر روک لیں پس بہتر یہ ہے کہ ان سبکو مار لو یہ کہنا تھا کہ پھر لشکر نے صاحبقران پر حملہ کیا اب
کیا ہوتا ہے یہ چالیسوں سردار ہمراہ صاحبقران کے لڑنے لگے برابر سے چالیس تلواریں برسنے لگیں
سر اوڑنے لگے راوی بیان کرتا ہے کہ یہ لوگ لڑ رہے تھے اودھر منیر جادو کو بھی جوش آگیا اپنا لشکر
ہمراہ لیکر سحر کرتا ہوا چلا سرداران اسلام نے جو کہ ساحر تھے اور صاحبقران کے حکم سے الگ
کھڑے ہوئے تھے یہ معرکہ جو دیکھا کہ اب منیر جادو اپنے لشکر کو لیکر چلا اور اوسکا قصد ہے کہ سحر
کرے ان پر ساحر بھی تیغ و ناچخ لیکر طرف لشکر منیر کے چلے آپس میں سحر ہونے لگے ساحران اسلام
نے لشکر منیر جادو کو روکا باہم تیغ و ناچخ چلنے لگے سحر کی بوچھاڑ ہونے لگی ایکطرف ساحروں سے
مقابلہ ہو رہا ہے ایک طرف غیر ساحروں سے بازار مرگ گرم ہے کاسہ سر مثل کاسہ گلی کے ٹھوکریں
کھا رہے ہیں لاشوں کا انبار ہے لاشوں کا ڈھیر ہر طرف لگا ہوا ہے لاشوں سے میدان جنگ بھرا ہوا ہے
سر و گردن کے ہر سمت انبار ہیں لاشوں کے پشتے بندھے ہوئے ہیں بڑے غضب کی لڑائی ہو رہی ہے زخم بہادری
ہو رہی ہے گو اہل اسلام بہت قلیل تھے یعنی چالیس غیر ساحر ہیں اور چالیس ساحر ہیں مگر انھوں نے
دونوں لشکروں میں تلاطم ڈالدیا ہے ساحروں نے لشکر ساحران میں اور غیر ساحروں نے لشکر غیر ساحران
میں صاحبقران بھی لڑ رہے ہیں یہاں تلاطم مچا ہوا تھا کفار نرغہ کرکے اہل اسلام پر [illegible] مگر
سینہ سپر ہوتے تھے اسفندیار وغیرہ نعرہ کرکے اہل لشکر کے دل بڑھا رہے تھے اودھر منیر جادو خود بھی
سحر کرتا ہے اور اوسکے سردار بھی اور لشکر کو بھی لڑنے کی اور سحر کرنے کی ترغیب دے رہا ہے اوس وقت ایسا
قیامت خیز وقت آگیا ہے معرکہ پڑا ہوا ہے ہر طرف سامان رستخیز کے آثار ہیں گرد بلند ہو رہی ہے برق شمشیر
چمک چمک کر خرمن حیات پر گر رہی ہے اور سہار کر رہی ہے سر مثل اولوں کے برس رہے ہیں خون کا دریا
بہ رہا ہے عجیب ہنگامہ قیامت نما برپا ہے لشکروں میں تلاطم ہے کوئی صورت معرکہ کی نظر نہیں آتی ہے مگر

کہان تک اہل اسلام انکے حملون کو روکتین کہ وہ لاکھون اور یہ قلیل قریب تھا کہ اہل اسلام کے پاؤن اوکھڑ
جائین کہ آسمان پر باجون کی صدا آئی اور ابر گلنار رنگ و سوسنی رنگ کے پیدا ہونے لگے وہ ابر
آکر اوسی صحرا مین قائم ہونے لگے راوی بیان کرتا ہے کہ وہ لشکر تھا جو کہ بموجب اپنے سردارون و
افسرون کے حکم کے برائے کمک چلا تھا سیماے بلند آواز و سوسن جادو و اعظم جادو و دختر
سیماے بلند آواز تو جلدی مین راہ بھول گئے اور بھٹک کر اور کسی طرف نکل گئے مگر والان لشکر کو
حکم دے گئے تھے کہ مع لشکر کے بہت جلد دربند مینریہ مین اپنے کو پہونچاؤ کیونکہ وہان حمزہ
صاحبقران سے اور کفار سے مقابلہ ہو رہا ہے وہان پہونچکر جلد کمک کرو حمزہ صاحبقران کی ہم
تم سے قبل پہونچے جاتے ہین اور جا کر لڑائی کو روکتے ہین بہت جلد آنا وہ سب سردار تو چلے تھے
بسبب جلدی اور تیزی کے راہ فراموش کیے اور طرف نکل گئے وہ لشکر جو چلا بموجب حکم کے مع
خیمہ و خرگاہ کے اونکے سامنے چل کھڑا ہوا تھا وہی لشکر اب آکر پہونچا یہ لشکر سات لاکھ کا ہے
اسمین ساحرہ و غیر ساحر بھی ہین جو کہ غیر ساحر ہین اونکو ساحر تختون پر سوار کیے ہوے اور سخت سحر
سے اوڑاتے ہوئے لیے چلے آتے تھے اشقر دیوزاد بھی ان سردارون کے ہمراہ تھا مگر اون
تختون ایسے تھے کہ جسپر مرکب اہل لشکر کے تھے اشقر ایک تخت سحر پر تھا اوسکا جیا کرتی تھی کیونکہ خواجہ نے
اشقر دیوزاد سے زبان جنی مین کہا تھا کہ تم لشکر کو جاؤ مین تمھارے آقا کی تلاش مین جاتا ہون
جب صاحبقران مل جائینگے تو مین ان سردارون کو مع لشکر کے طلب کرونگا یہ تمکو بھی اپنے ہمراہ
لیتے آئینگے پس اشقر دیوزاد خواجہ کے کہنے سے اون سردارون کے ہمراہ لشکر مین آیا تھا اگر خواجہ
یہ نہ کہتے تو کسی کی بھی مجال نہ تھی کہ اشقر کو اوس مقام سے لیجاتا بدون صاحبقران کے تشریف
لائے اس سبب سے اشقر دیوزاد خواجہ کے کہنے سے اون سردارون کے ہمراہ تھا پس وہ ابر بالا
آکر شق ہوا اور اوس ابر سے لشکر پیدا ہونے لگا اہل لشکر اسلام نے جو دیکھا کہ صاحبقران
سے اور کفار سے مقابلہ ہو رہا تھا ایک طرف ساحرون سے ساحر لڑ رہے ہین اور ایک سمت غیر
ساحرون سے معرکہ پڑا ہوا ہے کہ سب اہل اسلام [illegible] سردار اہل اسلام
و اہل لشکر نے بالاے ہوا سے آواز دی [illegible] ہم آ پہونچے
بڑا فریب کیا تھا کہ ہمارے آقا کو فریب دیکر لے گیا تھا [illegible]

گراونکھون سنے ڈھونڈھوکر نکالا اور ہمکو بھی آگاہ کیا ورنہ تم تو اپنا کام کر چکے تھے اب کیا ہوتا ہو کیسے
بودے ہو کہ فریب کرتے ہو یہ بھی کوئی طریقہ ہی پس معلوم ہوا کہ تم سب نامرد ہو خیال تو کرو کہ دو
آدمیونکو اسقدر ساحرون وغیر ساحرون نے گھیرا ہو شرم بھی نہین آتی ہی اب ہم آپہونچے ہین
اب دیکھتے ہین کہ تم لوگ کیونکر یہان ٹھہرتے ہو یہ جوان سب نے تعریف کی اور جلدی جلدی
تخت ہوا پر سے اوتارنے لگے اور زمین پر آئے صاحبقران وخواجہ لڑ رہے تھے اجازت کس سے
لیتے لشکرون پر جا پڑے ساحر لشکر ساحران پر اور غیر ساحر لشکر غیر ساحران سے لڑنے لگے ہتھو
ہر طرف تلوار وخنجر چلنے لگا بازار مرگ گرم ہوگیا ملک الموت روحین قبض کرنے لگے خون برسنے
لگا انبوہ مین جادو بھی لڑنے لگا اور سحر کرنے لگا اب ہر طرف بازار رستخیز گرم تھا بارش خدنگ
وغیرہ کی رہی تھی صدائے بکش وبزن ہر طرف بلند تھی پہلوانان رعد آواز گرج رہے تھے
برق شمشیر کوندہ کر خرمن حیات کو تباہ کر رہی تھی سم ہائے مرکبان سے خاک اوڑ رہی
تھی راوی بیان کرتا ہی کہ لشکر اسلام جو آیا تھا وہ مسلح ومکمل تھا پس زمین پر اوترتے ہی مرکبون پر سوار
ہو ہوکر لڑنے لگے ایک ساحر نے جلدی سے اشتر ولیزاد صاحبقران کے پاس پہونچا دیا اور
لشکر کے آنے سے آگاہ کیا اب صاحبقران اشتر پر سوار ہوکر لڑنے لگے جب خواجہ کو یہ معلوم
ہوا کہ کل لشکر آگیا اب خواجہ کو اطمینان ہوا اور اب خواجہ اور فکر مین مصروف ہوئے خواجہ نے
دل مین کہا کہ ای عمرو اب وہ فکر کر کہ جسمین کوڑی دو کوڑی کا نفع ہو اب لشکر اسلام آگیا ہی
کہ اب کوئی مقام خوف نہین ہو دوسرے کچھ سردار حمزہ کے قریب بھی آگئے اب حمزہ پر
کوئی ہاتھ نہین اوٹھا سکتا ہی تم کچھ اپنے معاش کی فکر کرو عرصہ ہوا ہی کہ تم نے کچھ پیدا نہین کیا ہی
یہ خیال کر کے خواجہ دل مین ایک خزانہ کو چل کھڑے ہوئے راوی بیان کرتا ہی کہ خواجہ نے یہ
تدبیر کی تھی کہ سو سو پچاس پچاس کافرون کی لاشون کو ایک جا کیا پہلے اونکی کمر ٹٹول کر جو
کچھ ملا نکال لیا اوسکے بعد اوسپر ایک جھنڈی لگا دی کہ یہ مال خواجہ عمرو جسکی کمر سے کچھ نہ نکلا
ایک ٹھوکر ماری اور کہا کہ تیرا مرنا کیا ضرور تھا جو تیرے پاس کچھ نہ تھا نذر دادنی کہ تیرے پاس کیا
کچھ نہین نکلا [illegible] یہان ٹھکانہ ہی [illegible] [illegible] کر ٹھوکر دیا اور [illegible]
ہوئے اب خواجہ تو اس فکر مین مصروف ہوئے [illegible] اب لشکر اسلام [illegible] [illegible]

مقابلہ ہونے لگا ہر طرف بازار مرگ گرم ہے خون برس رہا ہے دریاے خون رواں ہے اب ہر طرف تلوار چل
رہی ہے کسی مقام پر خنجروں کی چقا چاق بلند ہے کسی جگہ گرزوں سے مقابلہ ہو رہا ہے صداے تراق تراق
سے گوش گردوں کر ہوئے جاتے ہیں اب یہ جو اسفندیار و لاجورد و لاہور اور اسکے افسران
لشکر نے دیکھا کہ حمزہ کی کمان آگئی اور کل لشکر حمزہ کا اس سحر کی خبر پا کر آگیا اور ہمارے لشکر
سے لڑ رہا ہے پس انھوں نے بھی تلواریں علم کیں اور لڑنے لگے ادھر میں جادو سے اور وہ
اہل لشکر سے اور ساحران اسلام سے سحر بازی و شعبدہ بازی نیرنگ سازی ہونے لگی شعلہاے سحر
بلند ہونے لگے ہر طرف آگ برسنے لگی ابر سحر آ کے قایم ہونے لگے اون سے عقرب و مار برسنے لگے
بر فضاے سحر چمک چمک کر گرنے لگیں نارے جل جل کر نابود ہونے لگے خون کے دریا جاری ہو گئے
سر اوسمیں مثل حباب یوں بہتے نظر آنے لگے ہر طرف شور و غل مچانے لگے ساحروں کے مرنے کی علامت
بلند تھی کبھی تاریکی ہو گئی کبھی روشنی یہ آوازیں آ رہی تھیں کہ کشتی میرا نام ہیں فلاں جادو بود سیاہ
آندھیاں اوٹھ رہی تھیں زمین ہل رہی تھی صحرا کو زلزلہ تھا ایک حشر برپا تھا وہ میدان جنگ نمونہ
میدان حشر کا تھا ہر ایک کو اپنی جان کی پڑی تھی جو بہادر و منچلے تھے وہ بڑھ بڑھ کر لڑ رہے تھے
جو نامرد و بودے تھے وہ راہ فرار تلاش کر رہے تھے بہادروں کے جسموں پر گلہاے زخم کھلے
ہوئے تھے مرغ روح اوڑ اوڑ کے طائر جان کا شکار کر رہے تھے سب صیاد اجل کے پھندے میں آ گئے
تھے اسیر دام اجل ہو رہے تھے شہباز اجل کے شکار تھے بہادران عالم کس جوانمردی و بہادری
سے لڑ رہے تھے زاغ کمان چلا رہے تھے ہر طرف زخموں کے گل کھلے ہوئے تھے زخموں سے
وہ صحرا لہو سے لالہ زار ہو رہا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ لالہ کا کھیت ہے جدھر نگاہ اوٹھ جاتی تھی سواے
تیر و تبر کے دوسری شے نظر نہ آتی تھی نشان لشکر بلند تھے پھریرے اونکے کھلے ہوئے تھے ہوا
اوڑ رہے تھے بیرقیں لہرا رہی تھیں صداے بزن و بکش بلند تھی لہو کی ندیاں بہہ رہی تھیں بازار
مرگ گرم تھا ملک الموت بیکار کماں تک روحیں قبض کریں ایک کی روح قبض کی تلوار سر کر گرے اونکی
روح قبض نہ کرنے پائے تھے اور دو سو بسمل نظر آئے مجروحوں کے کراہنے کی صدا آ رہی تھی کوئی پڑا ہوا
خاک پر ایڑیاں رگڑ رہا تھا کوئی مانند مرغ بسمل کے تڑپ رہا تھا کسی کا وقت جان کندنی
تھا کسی کا ہنگام نزع تھا کوئی تڑپتا تھا کوئی خاک پر پڑا تھا کوئی سسک رہا تھا کوئی دم توڑ رہا تھا

کسی کے پاؤن نذار تھے کسی کے پہونچے سے ہاتھ قلم تھے کسی بہادر کا سر تن پر نہ تھا دھڑ خاک پر
پڑا تھا کسی غازی کا شانہ نشانہ تھا کوئی عروس مرگ سے ہمکنار تھا کوئی اجل کا خاک پر پڑا خواستگار
تھا کسی کو اپنے ہلاک ہونے کا صدمہ تھا پڑا و سرد بھر رہا تھا کسی کی فرط عطش سے زبان نکل
آئی تھی وہان یہ کوئی نہ تھا کہ جس سے پانی طلب کرے خلاصہ یہ کہ اوس جنگل مین عجب طرح کا
معرکہ پڑا تھا بھائی کو بھائی کی خبر نہ تھی بیٹا باپ کا دشمن ہو رہا تھا باپ فرزند کا قاتل تھا کوئی
پکار رہا تھا کہ لمدون ادھر آؤ مجھ خستہ جان کی خبر لو کون سنتا ہے جو خبر لے عجب عالم ہراس و یاس
تھا ہر ایک بدحواس تھا لشکر اسلام جو کہ آیا تھا آتے ہی جنگ و پیکار مین مصروف ہو گیا نہ یہ اہل
لشکر نے خیال کیا نہ سردارون نے کہ ہمارے افسر اعلے و بادشاہ جو ہم سے قبل چل کھڑے ہوئے
تھے وہ بھی آ کر پہونچے یا نہین اگر آئے تو کس طرف لڑ رہے ہین راوی بیان کرتا ہے کہ حکیم اقلیموس
بھی ایک طرف کو شمشیر زنی کر رہے تھے یہ صرف حکیم ہی نہ تھے بلکہ فنون جنگ سے بھی خوب ماہر تھے
کفار کشی مین مصروف تھے جب یہ لشکر آ گیا اور صاحبقران کو معلوم ہو گیا کہ کل لشکر ساحران
و غیر ساحران اس مقام پر پہونچ گیا ہے اس معرکہ کی خبر پا کر یا کہ تو صاحبقران جنگ دشتانہ و دلیرانہ
فرما رہے تھے یا اب تھم گئے اور صرف ایک ہاتھ سے لڑنا شروع کیا پہلے دو دستی شمشیر زنی فرما رہے تھے
اب یہ حالت ہے کہ جو جوان ہر وار کرتا ہے اوسکو ہلاک کرتے ہین یا جس سردار یا اہل لشکر پر کفار کا مجمع
ہو جاتا ہے اور وہ گھر جاتا ہے اوسکی کمک فرماتے ہین اوسکو اونکے پھندے سے بچاتے ہین منیر جادو
ساحران اسلام سے بھی لڑتا جاتا ہے اور غیر ساحرون پر لشکر اسلام کے بھی سحر کرتا جاتا ہے صاحبقران
کا یہ طریقہ ہے کہ لشکر کفار کے اہل لشکر کو بھی قتل فرماتے ہین اور اہل لشکر کو بھی ساحرون کے سحر سے بچاتے ہین جس پر
دیکھا کہ سحر نے اثر کیا ہے اوسپر عکس لوح ڈالدیا کہ وہ سحر برطرف ہو گیا اسی طرح سے ساحران اسلام بھی
اٹھتے جاتے ہین اور اپنے لشکر کے غیر ساحرون کو سحر کفار سے بچاتے ہین خوب قیامت کی جنگ
و پیکار ہو رہی ہے اگر اوس جنگ و پیکار کا حال تحریر کیا جائے تو ایک دفتر طویل تیار ہو جائے یہان تو
اس معرکہ کی جنگ و پیکار ہو رہی تھی اور تین شبانہ روز اسی حالت مین سبکو گذرے تھے کہ ایکایک
صحرا کی طرف سے تونگ گرد و غبار بلند ہوا جس نے سپہر دوار کو تیرہ و تار کر دیا روے آفتاب دامن
گرد مین پوشیدہ ہو گیا مگر یہ لشکر اس طرح سے معروف جنگ تھے کہ انکو خبر تک نہ ہوئی کہ یہ کیا معرکہ

گذرا اور دیکھا گرد و غبار بلند ہوا ہے اور یہ تاریکی کیسی ہو گئی ہے وہ دامن گرد کا بیان آگے فتنہ ہوا اوس
دامن گرد سے ایک لشکر کثیر و جم غفیر پیدا ہوئے مگر سب کے سب بدحواس اوس لشکر کی حالت
ایسی تھی کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ کسی مقام سے شکست کھا کر بھاگا ہے اور اسکے عقب مین وہ حریف بھی
آتا ہے کہ جو اسکا دشمن ہے کیونکہ ہر ایک کی یہ حالت تھی کہ بار بار پلٹ کر دیکھ ضرور لیتا تھا یہان
آکر یہ لشکر جو پہونچا در اوس لشکر نے جو یہ جنگ مغلوبہ دیکھی اور دیکھا کہ کوسون تک تلوار چل
رہی ہے سحر ہو رہے ہین آگ برس رہی ہے ہزارون بلکہ لاکھون لاشین پڑی ہوئی ہین خون
کے دریا بہہ رہے ہین صدائے بزن و بگیر بلند ہے بہادرون کے غل مچانے کی صدا آ رہی ہے یہ واقعہ
و سانحہ دیکھکر اوس لشکر کے حواس جاتے رہے یا تو بھاگا ہوا چلا آتا تھا یا اوسی مقام پر تھم گیا
اور سب آ آ کے جمع ہونے لگے بادشاہ لشکر مع سردارون کے آگے پہونچا اوسنے جو اپنے لشکر کو
جنگل مین ایک طرف مقیم دیکھا پکار کر اہل لشکر سے کہا کہ کیا تم یہ جانتے ہو کہ حریف آ جائیگا اور
قتل کرنے لگیگا اس مقام پر کیون تھم گئے جس طور سے بھاگتے ہوئے چلے آتے تھے اوسی طور
سے چلے چلو ہمت کو نہ ہارو اسپ و بہت منزل یہ تھوڑی دور رہ گیا ہے وہان پہونچکر دم لینا اگر
حریف بھی اوس مقام پر آ جائیگا تو پھر کیونہ بنا سکیگا اہل لشکر نے جواب دیا کہ ہم کیا خاک آگے
بڑھین ذرا ملاحظہ تو فرمائیے کس قیامت کی جنگ مغلوبہ ہو رہی ہے کسی طرف راستہ ہی نہین
جو ہم جائین کیا ہم ابھی جائین وہین کیونکہ جائون کے جانے کے خوف سے تو ہم وہان سے بھاگے
پھر اپنے کو اوس آفت مین مبتلا کرین ہان اگر کسی طرف سے نکل جانے کا راستہ ہی ہوتا
تو ہم نکل جاتے کوسون سوائے گرز و تیر و تلوار و نیزہ کے کوئی دوسری شے نظر نہین آتی ہے جدھر
نگاہ اوٹھا کے دیکھیے برق شمشیر کوند رہی ہے ڈھالون کی گھٹا چھائی ہوئی ہے مینہ سرون کا
اور خون کا برس رہا ہے بسمل تڑپ رہے ہین عجب بسملون کی بہار ہے زمین خون سے لالہ زار
ہے نہ معلوم کس امر پر یہ جنگ و پیکار شروع ہوئی ہے بنائے مخاصمت کیا ہے یہ جو اہل لشکر نے
پکار کر کہا اب افسران لشکر و بادشاہ لشکر نے بھی دیکھا تو معرکہ جنگ و پیکار کو گرم
پایا اس جنگ و پیکار کو دیکھکر یہ لوگ بھی تھم گئے اور مضطرب ہوئے ہوش و حواس جاتے رہے
بدحواس ہو گئے اور باہم کہنے لگے کہ اب کدھر بھاگ کر جائین اگرچہ [illegible] سے آ ملے ہین اوسی طرح

پلٹ کر جاتے ہیں تو حریف سے سامنا ہوتا ہے اگر اسی مقام پر قیام کرتے ہیں تو بھی خرابی ہے
کہ حریف آتا ہے اگر وہ آگیا تو پھر کدھر جائینگے اگر آگے کو جاتا ہوں تو اس جنگ و پیکار کے
سبب سے راستہ نہیں پاتا ہوں تم لوگ بتاؤ یہ جو بادشاہ نے افسرون سے کہا اونھون نے
جوابدیا کہ ہم کیا بتائیں ایک ابھی ہرکارون کو روانہ فرمایئے کہ وہ جاکر دریافت کریں کہ
یہ کس بنا پر ہو رہی ہے اور یہ کون سا مقام ہے بادشاہ نے کہا کہ یہ رائے بہت ٹھیک ہے مگر یہ بتاؤ
کہ اس دریافت کرنے سے کیا مطلب ہے اونھون نے جوابدیا کہ مطلب یہ ہے کہ اگر یہ کوئی ہمارا دوست
ہے تو ہم اوسکی کمک کریں جب ہم اوسکی کمک کرینگے تو وہ بھی ہماری کمک کریگا جب ہم سے اور ہمارے
دشمن سے مقابلہ ہوگا تو اوس حالت میں بادشاہ نے کہا کہ یہ رائے بہت ٹھیک ہے ہرکارون
کو بلاؤ میں اونکو برائے دریافت خبر کے روانہ کرون پس یہ حکم جو دیا اوسوقت ہرکارے
حاضر ہوئے راوی بیان کرتا ہے کہ یہ وہ لشکر ہے جو کہ مقابلہ شاہزادہ علمشاہ سے بھاگا تھا یعنی
البرز کج کلاہ کا لشکر جبکہ البرز کج کلاہ نے شکست کھائی تھی تو اپنے سپہ سالار کی رائے
سے اسنے طبل بازگشت بجوا دیا تھا دونون لشکر فرودگاہ پر واپس گئے تھے کو شبکو البرز نے اپنے
سپہ سالار کی رائے سے لشکر علمشاہ پر شبخون مارا اور جب سب ہوشیار ہوئے تو یہ مع لشکر کے
بھاگ کھڑا ہوا تھا اوسکے بعد شب میں علمشاہ مع لشکر کے چلے تھے چنانچہ یہ وہی لشکر ہے
یعنی البرز کج کلاہ کا اس قصد سے بھاگ کھڑا ہوا تھا کہ دربند منیر میں پہونچکر منیر جادو
سے سب حال بیان کرینگے اگر علمشاہ یہان آئیگا تو اوسکو ہم اور منیر جادو مل کر قتل
کرینگے یہان جو آکر پہونچا تو یہ حرکت دیکھا اور حیران ہوا کہ یہ کس سے جنگ و پیکار ہو رہی ہے
ابھی سب لوگ بدحواس تھے کہ پہچان نسکے کہ منیر جادو سے مقابلہ ہو رہا ہے پس ہرکارون
سے بلا کر کہا کہ خبر تو لاؤ کہ یہ کس سے جنگ و پیکار ہو رہی ہے ہرکارے ابھی روانہ ہوئے تھے میدان
جنگ کی طرف کہ یکایک البرز کج کلاہ کی نگاہ منیر جادو و اسفندیار صحرانشین و لاجورد
و لاہور پر پڑی اب اسنے پہچانا دوسرا سبب یہ ہوا تھا کہ ان لوگون نے یہان قیام
جو کیا تو حواس درست ہوئے اب سب نے پہچانا اہل لشکر کو بھی اور افسرون کو بھی منیر جادو
کو دیکھکر البرز کج کلاہ نے کہا اپنے افسرون سے کہ ہم جسکے پاس جاتے تھے اور جس سے

ہمکو اسے کمک طلب کیا تھا یہ معرکہ اوس سے بڑا ہی جبکہ وہ خود ایک آفت مین مبتلا ہی تو
وہ ہماری کمک کیا کریگا افسرون نے کہا کہ دریافت تو کرنا ہے کہ یہ معرکہ کس سے ہو رہا ہی
منیر جادو سے پس جب معلوم ہو جائیگا تو دیکھا جائیگا ایسی حالت مین منیر جادو کی کمک
کرنا ضرور ہی اور آپ اپنے مقام سے بموجب منیر جادو کے طلب کی براے کمک چلے تھے
راہ مین یہ آفت آپ پر نازل ہوئی پس جب آپ منیر جادو کی اسوقت مین کمک فرمائیگا
اور اوسکے حریف کو اگر شکست دیجیئے گا تو وہ آپکے حریف سے بھی لڑیگا اور اوسکو
شکست دیگا البرز کج کلاہ نے افسرون کی اس راے کو پسند کیا اور ہرکارون سے کہا کہ
جاکر دریافت کرو ہرکارے اوسیوقت میدان جنگ مین آئے اور اونھون نے ہزار دقت
اس امر کو دریافت کیا جب سب حال ظاہر ہو گیا تو وہان سے البرز کج کلاہ کی خدمت مین آئے
اور سب حال جنگ و پیکار کا بیان کیا جو کہ مین تحریر کر چکا ہون اور بیان کیا کہ منیر جادو سے
اور حمزہ صاحبقران سے مقابلہ ہو رہا ہی عین گرمی جنگ مین اسفندیار ولاجرد ولاہور
آکر پہونچے اور لڑنے لگے اتنے ہی عرصہ مین لشکر طلسم کشا بھی آگیا اب جنگ و پیکار ہو رہی
ہی آج چوتھا دن ہی کہ برابر تلوار چل رہی ہی اور ان لشکرون کو لڑتے ہوئے گذرا ہی راوی بیان کرتا ہی
کہ ہرکارون نے کل حال صاحبقران کے گرفتار ہونے کا اور منیر جادو کی عیاری کا اور
منیر جادو کا صاحبقران کو براے قتل یہان لانے کا خواجہ کی عیاری کا اور حمزہ صاحبقران
کے رہا ہونے کا ابتدا سے اخیر تک بیان کیا جب البرز کج کلاہ نے سب حال سنا اور معلوم
ہوا کہ لشکر طلسم کشا اور طلسم کشا سے اور منیر جادو سے مقابلہ ہو رہا ہی تب البرز کج کلاہ نے
اپنے افسرون سے کہا کہ تم نے سنا جو کہ ہرکارون نے بیان کیا اب تمھاری کیا راے ہی کہ واضح ہو
کہ طلسم کشا اور منیر جادو سے چار روز سے مقابلہ ہو رہا ہی اور منیر جادو نے طلسم کشا ہی
کے مقابلہ کے لیئے تمکو طلب بھی کیا تھا اب وہی وقت ہی اگر کمک نہین کرتے ہو تو منیر جادو
تمھاری کمک بھی نہ کریگا یہ امر بہتر ہی کہ تم شریک منیر جادو ہو کر لشکر طلسم کشا سے لڑو اگر
پسر حمزہ آئیگا وہ اپنے باپ کا شریک ہوگا پس ہم اور منیر جادو و اسفندیار ولاجرد
ولاہور سب سے سب ملکر طلسم کشا دلپسند طلسم کشا کو اسیر و قتل کر لینگے جب [illegible]

ایک ہو گئے اور پانچ لشکر تو پھر اس لشکر کی کیا اصل ہے ایک دم مین شکست دینگے یہ لوگ
بھاگ کر جائینگے کہان انکو فرار کرنے کی راہ نہ ملے گی چارون طرف سے گھیر کر مارین گے جانے
نہ دینگے کسی شاعر کا قول ہے شعر دو دل یک شود بشکند کوہ را ٭ پراگندگی آرد انبوہ را ٭ اونے
دو دل کے لیئے کہا ہے یہان جب پانچ دل ایک ہو گئے تو اونکو توڑ ڈالین گے افسردن
نے جواب دیا کہ یہ آپکی راے بہت ٹھیک ہے ہم نے پہلے ہی اسی غرض سے عرض کیا تھا مگر ہماری
ایک یہ راے تھی کہ پہلے کسی تدبیر سے منیر جادو کو اپنے آنے کی مع لشکر کے خبر دیجیے اور کہلا
بھیجیے کہ ہم مع لشکر کے بعد جب آپ کی طلب کے اپنے ملک سے چلا تھا مع لشکر کے چلا
آتا تھا کہ راہ مین پسر حمزہ بھی مع لشکر کے مقیم تھا میرے اوسکے مقابلہ ہوا دو دن تک معرکہ جنگ
و پیکار گرم رہا جب مین نے دیکھا کہ کسی طور سے فیصلہ نہین ہوتا ہے پس مین نے طبل باز کچوایا
جب دونون لشکر فرودگاہ پر واپس گئے پس مین نے خیال کیا کہ اگر مین اسی طور سے مقابلہ
مین اونکے رہونگا اور ہر روز مقابلہ ہوا کریگا تو بڑی خرابی ہوگی آپ مجھ سے آزردہ ہونگے کہ ہمنے
طلب کیا اور یہ نہ آیا دنیا مین سواے دوستی اور ملاقات کے کیا ہے یہ ہے کہ وقت سختی مین
ایک دوسرے کی کمک کرے اور مدد کرے پس مین شبخون مار کر اوسکے لشکر پر بوقت سحر
وہان سے چل کھڑا ہوا یہان آکر جو پہونچا تو یہ معرکہ دیکھا کہ آپ سے اور طلسم کشا سے مقابلہ
ہو رہا ہے لہذا مین آپکو آگاہ کرتا ہون کہ مین بھی آپکا شریک ہو کر لڑتا ہون مگر اس امر کا
خیال رہے کہ میرے عقب مین لشکر پسر حمزہ آتا ہے اگر وہ اگر میرے لشکر سے مقابلہ کرے تو اوس
حالت مین ہمیشہ آپ کمک فرمائیے گا البرز کجکلاہ نے افسردن کی راے کو پسند کیا اوسیوقت ہرکارونکو
طلب کرکے کہا کہ تم لشکر منیر جادو مین جاؤ اور جسطور سے ممکن ہو منیر جادو سے ہمارے آنے کی خبر
کرو اگر ہو سکے تو اونکو یہان لاؤ وہ ہرکارے اوس مقام پر آئے کہ جہان جنگ ہو رہی تھی انھون نے
خیال کیا کہ اگر ہم مقام جنگ پر جاتے ہین اور داخل لشکر ہوتے ہین لڑائی تو ہو رہی ہے اور
تلوار بھی خوب چل رہی ہے ایسا نہو کہ کسی کی تلوار ہمارے اوپر پڑ جاے اور ہمارا کام تمام ہو جاے
تو کچھ بھی حاصل نہ ہو مفت مین جان برباد ہو اس سے بہتر یہ ہے کہ کسی تدبیر سے ایسے مقام پر کھڑے ہو
کہ جہان سے منیر جادو کا سامنا ہو اور جب وہ ہماری طرف دیکھے تو ہم اوسکو اشارہ کرین اور

اپنے قریب بلائیں یہ باہم صلاح کرکے دو ہرکارے ایک ٹیکرے پر آئے اور اوس مقام پر کھڑے
ہوئے کہ جہاں سے منیر جادو کا سامنا تھا اوس ٹیکرے پر سے صاف معلوم ہوتا تھا کہ فلان مقام پر
کھڑا ہوا منیر جادو لڑ رہا ہے منیر جادو اور اوسکے لشکر اسفندیار دانکے لشکروں کو بالکل خبر
نہ تھی کہ کون آیا ہے اور کیسی گرد بلند ہوئی ہے اور کسکا لشکر آیا ہے کیونکہ یہ لوگ ہمہ تن مصروف
جنگ و پیکار تھے جان پر کھیلے ہوئے لڑ رہے تھے انکو کیا خبر تھا یک لڑتے لڑتے منیر جادو
نے سر اوٹھایا اور سحر کیا کہ لشکر اسلام کے ساحروں پر برق چمک کر گری اہل اسلام کے ساحروں
نے اوسکو دفع کیا منیر جادو کو تین دن برابر جنگ و پیکار میں گذرے تھے تھک گیا تھا اسنے
خیال کیا کہ ذرا یہان سے ہٹ کر کچھ دیر دم لون پھر آکر مقابلہ کرون جیسا اہل لشکر مقابلہ
کرین اور لڑین یہ امر اپنے دل میں تجویز کرکے یہ سحر کرکے بلند ہوا اور یہ پرواز پیدا کرکے
میدان جنگ سے نکلا یہ اوسی ٹیکرے کی طرف چلا جسپر ہرکارے لشکر البرز کے موجود
تھے اور اس امر کا انتظار کر رہے تھے کہ منیر جادو ادھر دیکھے تو ہم اشارے سے اوسکو اپنے
پاس بلائین اور اوس سے سب حال کہین یہ اوسی طرف دیکھ رہے تھے کہ انھون نے
دیکھا کہ یا تو منیر جادو لڑ رہا تھا یا پر پرواز پیدا کرکے ادھر کو آیا ہے یہ خوش ہوئے کہ
یہ دن ہمارے طلب کیے ہوئے خود منیر جادو ادھر آتا ہے راوی بیان کرتا ہے کہ منیر جادو
دم راست کرنے کے خیال سے اس مقام پر آیا بس میدان جنگ کو ترک کرکے اوس
ٹیکرے پر آکر اوترا اسنے اوس ٹیکرے پر آکر اوترا ادھر اودھر دیکھا اسکی نگاہ اون ہرکارون
پر پڑی یہ حیران ہوا کہ یہ کون لوگ ہین پھر خیال آیا کہ مثل میرے یہ لوگ بھی اپنے حواس
درست کرنے کو آئے ہین یہ اونکو دیکھ رہا تھا اون ہرکارون نے جو دیکھا کہ منیر جادو
اس ٹیکرے پر آکر اوترا یہ وہان سے اسکی طرف چلے یہ کھڑا ہوا دیکھا کیا میدان جنگ
کی طرف بھی دیکھتا جاتا ہے اور انکی طرف بھی مگر حیران تھا کہ یہ کون لوگ ہین اور میری طرف
کیون آتے ہین اسکا کیا سبب ہے ہوشیار بھی ہے اس خیال سے کہ شاید یہ لشکر حریف
کے لوگ ہون میں غافل ہون پس مجھکو غافل پاکر اپنا کام کرین یا عمرو صورت تبدیل
کرکے یہان نہ آیا ہو اور عیاری کرے اسی غرض سے نہ آتا ہو کہ چل کر عیاری کرون کیونکہ

لشکر سے جدا ہو کر سیر اس مقام پر آیا ہے راوی بیان کرتا ہے کہ بینر جادو تو اپنے دل مین یہ خیال
کر رہا تھا مگر ہوشیار تھا کہ وہ ہرکارے جب قریب آئے تو اب بینر جادو نے دیکھا کہ نہ تو یہ لوگ
میرے لشکر کے ہین نہ اسفندیار نہ لاجورد نہ لاہور کے لشکر کے ہین نہ عریت کے لشکر کے معلوم ہوتے
ہین یہ تو اور ہی وضع اور طرح کے لوگ ہین انکے طریقہ سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ جاسوس ہین کچھ
خبر دریافت کرنے کو آئے ہین بیشک ہین کچھ نہ کچھ بھید ہے ضرور یہ عمرو عیار ہے عیاری کی فکر مین
آیا ہے تم خاموش کھڑے رہو اور قریب آجانے دو جب یہ اسقدر قریب آجائے کہ بھاگ نہ سکے پھر کیا
خوف ہے پکڑ لینا پہچان تو لیا ہے یہ تو اس فکر مین کھڑا ہوا ہے بلکہ ادھر سے اپنے منہ بھی پھیر لیا ہے طرف
میدان جنگ کے دیکھ رہا ہے کہ ان ہرکارون نے قریب آکر سلام کیا جب انھون نے سلام کیا بینر جادو
نے منہ پھیر کر ادھر دیکھا اور چپکے سے کہا کہ اے زمین ان سبکے پاؤن پکڑ لے یہ کہنا تھا کہ زمین نے
اون سب ہرکارون کے پاؤن پکڑ لیئے جب اسکو معلوم ہوا کہ زمین نے ان سب کے پاؤن پکڑ لیے اب
یہ بھاگ نہین سکتے ہین اسنے پکار کر کہا کہ او نا عیار اب تو بھاگ بہت اپنے کو بچا رہا تھا اور لڑ رہا
تھا خوب عیاری کرکے حمزہ کو رہا کر دیا اب میرے ہاتھ سے بچکر کہان جا سکتا ہے مین نے پہلے ہی پہچان
لیا تھا جب مین نے اس مقام پر تجکو دیکھا تھا مجکو اوسوقت خیال گذرا تھا کہ ہو نہ ہو یہ عمرو عیار ہے
صورت بدلے ہوئے یہان مع چند لوگون کے کھڑا ہے اسی سبب سے تو مین وہان سے چلا تھا
کہ تجکو چلکر گرفتار کرون تو میرے پاس خود آیا تیری قضا تیرا اسن پکڑ کے لائی ہے اب تیرا میرے
ہاتھ سے رہا ہونا محال ہے یہ جو بینر جادو نے کہا اور یہ بھی کہا کہ اسی سبب سے مین خاموش
کھڑا رہا پہلے سے مین نے کوئی حرکت نہین کی کہ ایسا نہ ہو بھاگ جائے یہ خیال کرکے کہ پہچان
لیا بلکہ میری طرف سے منہ پھیر لیا تاکہ تو جانے کہ بینر جادو نے تمسکو دیکھا ہی نہین اور قریب
آجائے اور عیاری کرے خیر جو میرا خیال تھا وہ ٹھیک نکلا جب یہ کہا تو اون ہرکارون نے حیران
ہو کر بینر جادو کی طرف دیکھا اور چاہا کہ آگے بڑھکر بینر جادو کے قدمون کو بوسہ دین اور البرز کج
کلاہ کا پیام ادا کرین پاؤن مین طاقت نہ پائی اب تو اور زیادہ حیران ہوئے اور دل مین کہا کہ یہ
کیا سبب ہے جو ہمارے پاؤن بے حس و حرکت ہو گئے ہین اور ہل نہین سکتے ہین ایک نے دوسرے
کی طرف دیکھا اور اشارہ مین کہا کہ یہ کیا بات ہے اوسنے اوسی طور سے جواب دیا کہ بینر جادو

نے سحر کیا ہی ہمکو عیار سمجھکر ہمپر سحر کیا ہی کہ ہمارے پاؤن زمین نے پکڑ لیئے ہین بڑی خرابی ہوئی ہی
اب کیونکر اپنے کراسکے پنجہ سے رہائی ہوگی اوسنے اشارہ کیا کہ ہم دریافت کرتے ہین اور سب حال
کہتے ہین یہ کہکر ایک نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ اے شاہ ساحران وای یادگار سامری و جمشید ہم لوگون
سے کیا قصور ہوا جو آپ نے ہمپر سحر کیا کہ ہمارے پاؤن زمین نے پکڑ لیئے کہ جنبش و حرکت
ہو گئے ہم لوگون سے ایسی خطا سرزد ہوئی ہم تو آپکی خدمت مین بحکم اپنے بادشاہ البرز جبکلاہ
کے حاضر ہوئے تھے کہ آپکو اونکی تشریف آوری کی خبر کرین اور آپکو اس حال سے آگاہ کرین
کہ وہ مع لشکر کے آپکی طلب کے موافق تشریف لائے ہین وہ سامنے اونکا لشکر پڑا ہوا ہی
یہ معرکہ جنگ و پیکار اونھون نے ملاحظہ فرماکے ہمکو حکم دیا کہ تم جاکر منیر جادو کو ہمارے
آنے سے آگاہ کرو اور خبر کر دو کہ ہم آئے ہین اگر اجازت ہو تو ہم بھی لشکر حریف سے مقابلہ
کرین اور آپکی کمک کرین یہ جواب ہرکارون سے کہا منیر جادو نے جواب دیا کہ او نابکار تو کیون
مجکو فقرہ دیتا ہی مین اب ہرگز ہرگز تیرے فقرہ مین نہ آونگا تو بیکار فقرہ بازی و مکاری کرتا ہی کیسا
البرز جبکلاہ اور کیسا طلب کرنا اگر البرز جبکلاہ آتا تو اوسکو کیسا ضرور تھا کہ وہ جنگ مغلوبہ دیکھکر
اپنے لشکر کو روک لیتا اور ہم سے اجازت طلب کرتا کہ اگر اجازت ہو تو ہم آپکے حریف سے مقابلہ
کرین کیا ہمنے اوسکو منہ دیکھنے کے لیئے طلب کیا ہی یہ سب تیرے فقرے ہین ایسے فقرون مین
مین نہ آونگا وہ وقت گذر گیا او عمرو عیار اب تیرا بچنا محال ہی ان ہرکارون نے یہ سنا
عرض کیا کہ اب ہمکو معلوم ہوا کہ آپ نے ہمکو عمرو عیار خیال کرکے ہمپر سحر کیا ہی [illegible] قسم کھاکر
کہتے ہین جو ہم اس امر سے بھی آگاہ ہون ہم ہرکارے ہین لشکر البرز جبکلاہ کے اگر ہمارے کہنے کا
یقین نہ ہو تو پس پشت اپنی طرف صحرا کے ملاحظہ فرمائیے کہ البرز جبکلاہ مع لشکر کے تشریف فرما ہین
یا نہین اور ہمپر سحر فرمائیے کہ اگر ہم صورت بدلے ہوئے تو رنگ و روغن جو چہرہ پر ہی وہ سب دفع
ہو جائیگا اصلی صورت نکل آئیگی اگر ہم عیار ہونگے تو آپ پر ظاہر ہو جائیگا اگر ہم جو عرض کرتے
ہین اور ہرکارے ہین تو ہماری صورت یہی باقی رہیگی اور ہماری سچائی آپ پر ظاہر ہو جائیگی یہ جو
اونھون نے کہا اب منیر جادو کو خیال آیا اوسنے پلٹکر دیکھا تو ایک لشکر [illegible] جنگل مین
صف آرا پایا اور البرز جبکلاہ کو مع سپہ سالار و افسرون کے مرکب پر سوار آگے لشکر کے استادہ

دیکھا اب منیر جادو کو ان کے کہنے کا یقین ہوا مگر ادسپر بھی بمزید احتیاط اسنے ادسپر سحر کیا کہ شاید یہ فقرہ دیے
ہون چونکہ ادن سبکی اصلی صورتین تھین اور وہ سبکے سب ہر کارے تھے سحر نے ادنپر اثر نہ کیا وہ لوگ اوسی صورت
پر قایم رہے اب جو اسکو شک تھا وہ بھی دفع ہوگیا گویا امر ضرور تھا کہ اگر خواجہ عمرو سے صورت بدل کر آتے
اور عیاری کرتے تو بھی یہ امر نہ ہوتا کہ سحر سے صورت بدل جاتی مگر یہان خواجہ کہان تھے خواجہ وہان گرز رہے
تھے اور مال کی لوٹ مین مصروف تھے انکو اسکی خبر بھی نہ تھی خلاصہ یہ کہ جب اسکا شک بالکل دفع
ہوگیا اوسوقت اسنے اونپر سے سحر اوتار لیا کہ اونکے پاؤن زنجیر نے چھوڑ دیے اور وہ سب کے سب
رہا ہوئے اونھون نے آگے بڑھکر منیر جادو کے قدمونکو بوسہ دیا اور عرض کیا کہ ہم سب ہرکارے
ہین لشکر البرز گجگلاہ کے ہمارے بادشاہ نے آپکی خدمت مین عرض کرا بھیجا ہے کہ مین حسب الطلب
آپکے مع لشکر کے آتا تھا راہ مین لشکر پسر حمزہ کا پڑا ہوا تھا دوسرے ملک کی طرف مع بادشاہان
عنقا قیمہ کے جاتا تھا کیونکہ اوسنے اون سبکو مسلمان کرلیا تھا راہ مین میرے اوسکے مقابلہ ہوا میرے
لشکر کو شکست ہونے لگی یہ رنگ دیکھکر مین نے طبل باز بجوا دیا جنگ کچھ دو دن لشکر فرودگاہ پر
واپس گئے مین نے خیال کیا کہ اگر اس مقام پر اس سے لڑتا ہون تو یہان مجکو عرصہ ہوگا منیر جادو
خیال کرینگے کہ البرز گجگلاہ ڈرگیا طلسم کشا کی خبر آنے کی سنکے اس سبب سے اوسنے یہ فقرہ کیا کہ مجھ
اور پسر حمزہ سے مقابلہ ہونے لگا آپ ناراض ہونگے پس اس خیال سے مین نے لشکر پسر حمزہ
پر شبخون مارا اور صبح ہوتے ہوتے وہان سے چل کھڑا ہوا وہ بھی میرے عقب مین آتا ہے مین جو یہان
آکر پہونچا تو مین نے یہ جنگ دیکھا یہان ہوتے ہوئے دیکھی پہلے تو مین نے خیال کیا کہ نہ معلوم
کس سے مقابلہ ہو رہا ہے جب دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ آپ سے اور طلسم کشا سے مقابلہ ہو رہا ہے
لہذا مین امیدوار ہون کہ میری کمک فرمایئے مین آپکا شریک ہوکر طلسم کشا سے لڑتا ہون میرے عقب
مین پسر حمزہ آتا ہے وہ جب مجکو یہان نہ پائیگا تو میرے لشکر سے مقابلہ کریگا پس اوسوقت آپ میری
فرمائینگا ہم اور آپ ملکر ان دونون باپ بیٹون کو مار لینگے پس اسقدر امیدوار ہون کہ میرا لشکر اوسکے
ہاتھ سے تباہ نہ ہونے پائے اور مین تو آپکی شراکت کے لیئے اپنے ملک سے چلا تھا یہ تقریر سنکے
منیر نے جواب دیا کہ البرز گجگلاہ سے کہدینا کہ تم شوق سے میری شراکت کرو جب پسر حمزہ مع لشکر کے
آئیگا ہم اوس سے سمجھ لینگے مگر یہ کوشش کرو کہ جب تک وہ آئے اوسوقت تک حمزہ کو

اسیر کرو اور اوسکے لشکر کو شکست دو تاکہ باطمینان تمام اوس سے مقابلہ کرین ہرکارے یہ سنکے
اودھر کو روانہ ہوئے سنبر جادو یہ کہکر چونکہ دم راست کر چکا تھا سحر کرکے اپنے مقام پر آیا اور پھر
لڑنے لگا ہرکارون نے وہان البرز کی خدمت مین پہونچکر سب حال البرز کجکلاہ سے بیان کیا
اور سنبر جادو کا جواب بھی بیان کیا جواب سنکے البرز کجکلاہ نے اپنے لشکر سے کہا کہ سنبر جادو
کی کمک کرو اور لشکر طلسم کشا سے مقابلہ کرو کیونکہ سنبر جادو نے ہمکو اسی غرض سے طلب
کیا تھا اور سکار پردازون کو حکم دیا کہ جس مقام پر اور لشکرون کے خیمے وغیرہ برپا ہین اوسی
مقام پر ہمارے خیمے برپا کردو یہ حکم دیکر اور خود تلوار نیام سے لیکر مرکب کو مہمیز کرکے طرف میدان
جنگ کے چلا اسکا چلنا تھا کہ اسکا کل لشکر جو کہ قریب پانچ لاکھ کے تھا اور کل افسر تلوارین و
نیزہ لیکر لشکر اسلام پر حملہ ور ہوئے اسنے اگر لڑائی کو روکا پھر اوسی طور سے تلوار چلنے لگی کیونکہ یہ
لشکر تازہ دم تھا گو شکست کھا کر بھاگا تھا مگر اوسپر بھی تازہ دم تھا یہ تو نہین کہ راتون کا جاگا
ہوا یا ہزارون مجروح ہون ایکے آنے سے لشکر کفار کی قوت زیادہ ہوگئی پھر کفار جم کر لڑنے لگے پھر
تلوار برسنے لگی پھر سر کٹ کٹ کر گرنے لگے پھر سر مثل اولون کے برسنے لگے پھر خون کا
دریا رواں ہوا پھر بازار مرگ گرم ہوا پھر آثار رستخیز میدان مین ظاہر ہوئے پھر بہادرون کے
نعرون کی صدا بلند ہوئی پھر برق شمشیر کوندھ کر ابر سیاہ مین گرنے لگی کشت حیات کو جلانے
لگی خون برسنے لگا شعلہ سحر کے بلند ہونے لگے پھر تلاطم برپا ہوگیا پھر آثار قیامت ہر طرف برپا ہوئے
پھر کشتون کے پشتے لاشون کے انبار لگ گئے پھر صدائے زن زن ہائے پیدائی ہونے لگی پھر طائر روح مثل
طائران پریشان و گم کردہ آشیان کے میدان جنگ مین اوڑنے لگے قیامت کے پھر آثار برپا
ہوئے ہر طرف پھر چپا چاق خنجر بلند ہوئی ہر طرف جنگ و پیکار ہونے لگی آتش جنگ ہر طرح دست
شعلہ دیتی شمشیر زنی ہو رہی تھی اودھر لشکر ساحران سے سحر کی جنگ ہونے لگی لشکر کفار سے اور لشکر
اسلام سے ایک طرف مقابلہ ہو رہا تھا ساحرون مین سحر سازی و نیرنگ بازی ہو رہی تھی کوئی
اژدر سحر بناتا تھا کوئی ابر سحر قائم کرتا تھا کوئی برقین گراتا تھا کوئی زمین کو سحر کرکے ہلا دیتا تھا کوئی
دریائے سحر مہیا کرتا تھا باہم ترنج و نارنج و ناریل و سرسون ورائی و کالا دانہ فلفل ہار پھول و سوئیون
کے گچھے وغیرہ باہم چل رہے تھے ساحرانہ رسے تھے ہر طرف شعلہ سحر برپا تھے ساحرون کے مرنے

کی علامت و آثار ہر طرف بلند تھے سیر غل مچا رہے تھے ساحر مر مر کے گر رہے تھے آندھیاں سیاہ بلند ہو رہی
تھیں زمین کو زلزلہ تھا جا بجا سے شق ہوئے جاتے تھے دریائے سحر پیدا ہو ہو کے غرق کر رہے تھے
یہ تلاطم و تہلکہ مچا ہوا تھا راوی بیان کرتا ہے کہ ساحران اسلام و بہادران نیکنام و مجاہدان نیک
فرجام و صاحبقران عالیمقام کا یہ حال تھا کہ لڑتے لڑتے تمام جسم زخموں سے چور تھا ہزارہا گل زخم
تن نازنین پر کھلے ہوئے تھے قبضہ تلواروں کی تیغے تھے خون سے پوشاک رنگین ہو گئی تھی تن پر
لالہ زار کھلا ہوا تھا طینوں سے خون کے قطرے ٹپک رہے تھے زرہوں پر لخط خون کے جم گئے
تھے مگر ہاتھو برابر چلے جاتے تھے لغار کشتی و مقابلہ مین کسیطرح کمی نہ تھی گو یہ لوگ تھکے ہوئے تھے جو
لشکر تازہ دم سیر جادو کی کمک کو آیا تھا وہ لڑ رہا تھا اوسکے آنے سے ذرا حواس لشکر منیر
کے درست ہوگئے تھے مگر اوسپر بھی یہ حال تھا کہ جب اہل اسلام حملہ کرتے تھے برہمی ہو جاتی تھی اور
صفوں مین ابتری پڑ جاتی ہے میدان جنگ لاشوں سے پٹا ہوا تھا سوائے سر و تن کے خاک پر
کوئی شے نظر نہ آتی تھی سبزہ بھی خون سے لال ہو رہا تھا غبار جو بلند ہوتا تھا وہ خونی رنگ کا بلند
ہوتا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ زمین غم مین خدا پرستوں کے خاک جو اوڑا رہی ہے تو یہ رنگ سرخ اوڑا
رہی ہے تو بجائے آنسو کے خاک کے اشکوں سے رو رہی ہے وہ خاک بھی سرخ رنگ ہے خون جو دریا مین
بہہ بہہ کے جا کر ملا تھا تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ تمام دریا کا پانی گلابی ہو رہا تھا مردمان آبی گلابی پانی
دیکھ کر ڈرے جاتے تھے تہ سے اوپر نہ آتے تھے اس خیال سے کہ نہ معلوم کیا واقعہ ہے جو پانی گلابی ہوا
ہے یہ تو حال تھا جانوران آبی کا جو چرند اور درند اوس صحرا مین رہتے تھے وہ صداے دیراد و آواز
سم مرکبان و شیہہ سمندان جھنکار تیغ شرر فشان سنکے بھاگ گئے تھے اپنے اپنے مسکن چھوڑ کر کہ نہ معلوم اس
صحرا مین کون سی بلا نازل ہوئی ہے جو یہ صدا بلند ہے کیا قیامت آگئی ہے جو یہ شور نشور برپا ہے طائر جو
اوس طرف سے اوڑ کر جاتا تھا وہ شعلہ ہاے سحر سے جلکر کباب ہو جاتا تھا طائروں نے اودھر سے
جانا ترک کیا تھا اگر کوئی گم کردہ راہ آنکلا جبکی قضا آگئی اوسکے بال و پر جل گئے بریان ہو کر خاک پر گر پڑا
یہ عالم تھا وہ صحرا آتش جنگ سے کرۂ نار ہو رہا تھا ہر سمت بازار مرگ گرم تھا کاسۂ سر مثل کاسہ گلی کے
ٹھوکرین کھاتے پھرتے تھے طوفان جنگ برپا تھا بازار موت آراستہ تھا عروس مرگ سے
ہمکنار ہو رہے تھے باجے جنگی ہر طرف بج رہے تھے نقیبان بلند آواز نقابت کر رہے تھے

دلیرون کے دل بڑھا رہے تھے بہادرون کو جوش شجاعت دلا رہے تھے کہ کہتے تھے ای
جوانان بکوشید تا جامۂ زنان نپوشید یہ روز جنگ ہے آج کوشش تمام و ننگ و غیرت برپا لاؤ
تم عروس موت کو پند دو طلاق اس زندگی کی سوت کو دو اے بہادرو یہی دن نام کرنے کا ہے
آج وہ تلوار کرو کہ صفحۂ عالم پر تمہارا نام باقی رہے اور ہر ایک نیکی کے ساتھ نام لے اور ہر ایک کی
زبان پر یہ کلمہ جاری ہو کہ فلان زمانہ مین فلان بہادر بڑا کام کر گئے خوب جنگ و پیکار کر گئے
اور اپنا نام روشن کر گئے اون بہادرون کے نام لیکر تلوار اوٹھانا چاہیئے کیا بہادر تھے کہ کبھی
باہر قدم نرکھا جیت رہے ایک قدم پیچھے نہ ہٹے خوب اپنے باپ دادا کا نام روشن کیا خوب ثابت
قدمی دکھائی جان شیرین کو عزیز نہ کیا نام کر گئے اے بہادرو اس سے بڑھکر کوئی بات نہین ہے مرنا
ایک دن ہر مرد کو ہے آج کا مرنا خوب ہے اوس مرنے سے کہ پلنگ پر پڑ کے مرے یہ موت بہتر
ہے اس مرنے مین نام ہے اوس طور کے مرنے مین بدنامی ہو کیسے گا یہی سنے گا کہ فلان بہادر کہ جیتا رہا
اور پلنگ پر پڑ کے مرنے مین بدنامی ہے پس ہر ایک یہی کہے گا کہ کیسا بودا تھا کہ پلنگ پر پڑ کے
مرا پس جبکہ مرنا ہے تو اسی طور سے کیون نہ مرے کہ نیکنامی ہو اور ہر ایک خوش و خرم ہو اور ہر ایک
کی زبان پر نام ساتھ نیکنامی کے جاری ہو نام نیک ہمیشہ برقرار رہتا ہے خیال کرو کہ قارون کس قدر
مال و دولت رکھتا تھا مگر بخیل تھا کوئی بھی اوسکا نام لیتا ہے اور نوشیروان نے جو عدالت و انصاف
کیا اوسکا نام آجتک صفحۂ روزگار پر قائم ہے اسی مضمون کو ایک شاعر نے کہا ہے شعر زندہ است
نام فرخ نوشیروان بعدل ٭ گرچہ بسے گذشت کہ نوشیروان نماند ٭ قارون ہلاک شد کہ چہل
خانہ گنج داشت ٭ نوشیروان نمرد کہ نامی نکو گذاشت ٭ خیال کرو کہ رستم و سام و زال و بہرام
و نریمان و اسفندیار و سہراب وغیرہ یہ بہادر باقی نہ رہے مگر انکے نام آجتک صفحۂ روزگار پر باقی
ہین اور کس طور سے لیئے جاتے ہین یہ اونکی بہادری و شجاعت و جوانمردی کا نتیجہ تھا پس تم بھی یہی
کام کرو اور اسی طور سے نام کرو بلکہ اون سے بڑھکر کہ اونکا نام صفحۂ روزگار سے مثل حرف غلط
کے مٹ جائے اور تمہارا نام روشن ہو جائے اس طور سے نقیب صفون کے درمیان مین نقابت
کر رہے تھے اور بہادرون کے دل بڑھا رہے تھے اور جوش شجاعت دلا رہے تھے بہادر و دلیر و
جوانمرد جوش مین آ کے لڑ رہے تھے ایک تو نقیبون کی نقابت دوسرے جنگی باجون کی صدا

بہادروں کے خون کو گرم کر رہی تھی وہ جسم جم کر لڑ رہے تھے ہر طرف ہزاروں مرم کے
گر رہے تھے مثل بسملوں کے تڑپ رہے تھے وہ صحرا بازار منا کا نمونہ تھا ہر طرف ہزاروں بلکہ
لاکھوں ذبح کیے ہوئے پڑے تھے کئی کوس کے گرد میں تلوار چل رہی تھی جھنکار سے تیغوں
کے میدان بازار آہنگران معلوم ہوتا تھا ایسی جنگ ہو رہی تھی کہ پیر فلک کہ کوز ہوئے چشم پر
چشمہ لگائے ہوئے دیکھ رہا تھا باوجود اس پیرانہ سالی کے اوس نے اس طرح کی کبھی جنگ آج تک
نہیں دیکھی تھی حیران تھا فرشتہ ہائے آسمان طرف زمین کے نگران تھے وہ شب کو جو تارے
نکلتے تھے وہ تارے نہ تھے بلکہ فرشتوں نے اس جنگ کے تماشہ کے لیئے روزن بنائے تھے
کہ تاکہ تماشہ جنگ کا دیکھیں ساکنان فلک کا یہ حال تھا کہ حیران تھے و ساکنان ارض خاک
کا نقشہ تھا کہ ہمہ تن چشم بنے ہوئے تھے اور لرز رہے تھے گاؤ زمین بار بار سینگ بدلتی تھی بسبب
کثرت بار کے کیونکہ مرکبوں کی تکاپو و گردش سے زمین کو زلزلہ تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ زمین تہ ہونے کو ہے
یہ ہنگامہ تھا ہر طرف غبار گلابی رنگ کا بلند تھا ایسی جنگ زیر فلک ہو رہی تھی کہ فرشتہ پناہ مانگ
رہے تھے خفتگان خاک چونک پڑتے تھے صدائے گرز و شمشیر و سم مرکب سے بہادروں
کے نعروں کی صدا اسقدر بلند تھی کہ کان پڑی آواز نہ سنائی دیتی تھی کہیں پر پیدل باہم خنجر بازی
کر رہے تھے کہیں پر سوار لڑ رہے تھے کہیں پر بسملوں کی بہار تھی کہیں پر لاشوں کی قطار تھی مرکب
کوتل پھر رہے تھے لاشوں کو پائمال کر رہے تھے زین ڈھیلی ہوئے باگیں کٹی ہوئیں عجب تلاطم تھا
سامان حشر و نشر دکھائی دیتا تھا بھائی کو بھائی کی خبر نہ تھی بیٹے کو باپ کی پروا نہ تھی فرزند پدر
کی ہلاکت کے درپے تھا ہر ایک کو اپنے نام روشن کرنے کی فکر تھی بہادران اسلام و مجاہدان تہور
شعار و غازیان نامدار و دلیران نیک نام داد شجاعت و مردانگی دے رہے تھے دم شمشیر پر گلا
رکھے دیتے تھے کسی طرف تیر فگن صفیں باندھے ہوئے تیر اندازی کر رہے تھے کسی سمت
نیزہ باہم چل رہے تھے سنان نیزہ چاک رہیں تھیں یا کسی سمت کمند اندازی ہو رہی تھی حلقہ
ہائے بسیار خس پوش تھے وہ حلقہ ہائے کمند نہ تھے بلکہ حلقہ اجل تھے کیا تحریر کیا جا سکے کس طور
کی جنگ ہو رہی تھی یہاں تو جنگ ہو رہی تھی راوی بیان کرتا ہے کہ ناظرین والا تمکین کو یاد ہوگا
کہ اس حقیر نے تحریر کیا ہے کہ جب البرز کجکلاہ اپنے افسران سپاہ کی رائے سے لشکر شاہزادہ

فلک بارگاہ عالم پناہ علمشاہ نوجوان پر شبخون مار کر بھاگ کھڑا ہوا تھا اور شاہزادہ اوس حال سے
آگاہ ہوا تھا تو شاہزادہ بھی لشکر اپنا بوقت سحر ہمراہ لیکر مع خیمہ و خرگاہ کے اوسکے تعاقب
مین اس قصد سے چلا تھا کہ جہان یہ نابکار ناہنجار بدمکار فتنہ پرداز شعبدہ باز ملیگا اوسی
مقام پر قتل کرونگا زندہ نچھوڑونگا یہ میرے ہاتھ سے جاتا کہان ہے اسنے مجکو دھوکا دیا اور
میرے لشکر پر شبخون مارا بڑا نامرد ہے معلوم ہوا کہ اسکو طریقہ شجاعت سے بہرہ نہین ہے اسنے
میرے بھی لشکر کو ایسا ویسا خیال کیا کہ میرے لشکر پر شبخون کرا اب جب تک اسکو قتل نہین
کر لیتا ہون میرے اوپر کھانا پینا حرام مطلق ہے نہین اوس وقت تک آرام پذیر نہونگا جب تک
ان سب کا کام تمام نکرونگا میرے اوپر نرم بچھونے پر سونا اور گرم طعام کھانا و سرد پانی پینا حرام مطلق
ہے یہ میرے ہاتھ سے بچ کر جاتا کہان ہے بدون اوسکے قتل کیے یا اسیر کیے چین نہ آئیگا مجکو قسم
ہے اوس پیدا کرنے والے کی کہ جسنے مجکو پیدا کیا ہے جاتا کہان ہے یہ جو قسم کھائی اور اوسیوقت مع
لشکر کے اوسکے عقب مین روانہ ہوئے تھے چونکہ یہ آتش خو شعلہ مزاج تھے جو یہ کہتے ہین وہ
کرتے ہین اوسکے خلاف کبھی نہ کرینگے چونکہ قسم کھا چکے تھے شاہزادہ نے راہ مین کسی مقام
پر دم نہین لیا برابر لشکر کو لیئے ہوئے سہ منزلہ دو منزلہ کرتے چلے آتے ہین اگر ہلاک وغیرہ
کل لشکر کو معلوم ہوئی تو مرکبون پر جو کچھ نصیب تھا کھا لیا اور طریقہ لشکر کا یہ ہے کہ جب کسی
مہم پہ چلتے ہین تو بوتلون کو پانی سے بھر کر مرکبون کی گردن مین لٹکا لیتے ہین جب پیاس
لگی پانی پی لیا اوسی بوتل سے نکال کر پس اسی طور سے اس لشکر کے سوار و پیادے بھی اپنے
پاس پانی لیئے ہوئے تھے اور پیتے جاتے تھے اور کھاتے جاتے تھے رات دن برابر راہ طے کرتے
تھے کسی مقام پر دم نہ لیتے تھے مرکبون کی یہ حالت تھی کہ فرط عطش سے زبانین نکل آئین تھین
جب اون بے زبانون کی یہ حالت ہوئی تو اہل لشکر نے عرض کیا کہ مرکبون کی فرط عطش سے
زبانین نکل آئی ہین اگر حکم ہو تو پانی پلا لین کہا کہ ضرور پس یہ حکم دیا اونھون نے اوسی مقام
پر ٹھہر کر پانی مرکبون کو پلایا کچھ دیر دم لیا پھر چل کھڑے ہوئے پس اسی طور سے ہمراہ شاہزادے کے
رہروی و مرحلہ پیمائی کرتے چلے آتے تھے کسی مقام پر دم نہ لیتے تھے مرکبونکو اوڑاتے ہوئے چلے جاتے تھے
راوی بیان کرتا ہے کہ فولاد کا لشکر تھا جس جنگل و صحرا مین پہونچا وہان یہ حالت ہوئی کہ خاک

اوڑنے لگی چونکہ رواروی کی حالت سے آرہے تھے جو شئے راہ مین پڑی وہ پامال ہو گئی
ہزارون درخت مسمار ہوگئے ہزارون پودے پامال ہوگئے عجب عالم تھا اتنے بڑے لشکر
کو رسد کا پہونچنا بہت مشکل تھا مگر ایسا بندوبست تھا کہ برابر رسد پہونچے جاتی تھی کمی نہ ہوتی تھی
خلاصہ یہ کہ آمدم بر سر مطلب علمشاہ مع لشکر کے عقب مین البرز کجکلاہ سے اوسکے آنے کے دوسرے
دن یہان آکر پہونچے یہ ابھی دور تھے کہ انکے کان مین دلیرون کے نعرون کی صدا آئی انھون نے
حیران ہو کر ادھر ادھر دیکھا سوائے نعرہ دلیران کی صدا کے کسیکو نہ پایا سمک ملطاقی برابر مرکب کے
رکاب پر ہاتھ رکھے چلا آتا تھا اوس سے فرمایا کہ ذرا جا کر خبر تو لاؤ کہ یہ کس مقام پر جنگ وپیکار ہو رہی ہے
اور کون لڑ رہا ہے کیونکہ نعرون کی صدا سے تو ثابت ہوتا ہے کہ بہت بڑا معرکہ پڑا ہوا ہے اگر کسی ظالم
نے کسی مظلوم پر زیادتی کی ہو اور وہ مظلوم اوسکے ہاتھ سے عاجز ہو تو ہمکو خداوند کریم نے اسی غرض
سے پیدا کیا ہے کہ ہم بیکسون اور مظلومون کی کمک کرین اور اونکی داد کو پہونچین اور اونکو ظالمون کے
پنجہ سے رہائی دین تاکہ خداوند کریم ہم سے خوش ہو اور ہماری ہر مقام پر امداد کرے ہم اوسکے دین کی
رواج دینے کے لیئے خلق کیے گئے ہین پس جلد خبر لاؤ تم برائے ضرور نہ ہو ہم بھی آتے ہین
مع لشکر کے ملک عنطاق کجکلاہ وغیرہ سے فرمایا کہ تم لوگ لشکر لیکر آؤ مین آگے بڑھتا ہون اور خبر لیتا ہون
اونھون نے عرض کیا کہ سمک کو پہلے ہو آنے دیجیے پھر تشریف لیجائیے کا شاید کفار باہم
مقابلہ کر رہے ہون اور لڑ رہے ہون تو آپکو کیا ضرورت ہے اونکے درمیان مین دخل دینے کی وہ
باہم لڑ کر اپنا آپ فیصلہ کرلین گے شاہزادہ نے فرمایا کہ اس امر مین یہ مطلب ہے کہ جسکو کمزور پاؤنگا
اوسکی کمک کرونگا اوسکے دشمن کو قتل کرکے اوسکی اور اوسکے اہل لشکر کی جان بچاؤنگا وہ اسکا
احسان مند ہوگا اوسکے معاوضہ مین وہ دین اسلام اختیار کریگا اور قبول کریگا یہ ملک بھی
اسلام آباد ہوگا اور یہ بھی ہم سبکا منشا ہے کہ جس طور سے ہو دین اسلام کی ترقی کرین اور رواج دین
اس سے یہ امر حاصل ہوگا کہ ہزارون بندگان خدا خون ناحق سے محفوظ رہینگے ہزارون کی جانین
برباد ہونے سے بچین گی ہزارون راہ ضلالت سے نکلین گے اور خداوند کریم کو پہچانین گے مجکو
ثواب عظیم ہوگا عنطاق کجکلاہ نے عرض کیا کہ آپکو اختیار ہے ہم سب تو آپکے تابعدار و غلام
ہین جو حکم جاری ہوگا اوسکو بجا لائینگے آپ تشریف لے چلین ہم بھی عقب مین آتے ہین ادی

بیان کرتا ہے کہ سماک تو پہلے ہی سے حکم پاتے ہی چل کھڑا ہوا تھا پاسے فنا طرقی مارتا ہوا چلا
جاتا تھا کوہ درہ کوہ سے جو نکلا تو اوسنے جنگل میں ایک معرکہ عظیم برپا دیکھا کہ جس سے یہ معلوم
ہوتا تھا کہ ہنگامہ محشر برپا ہے جدہر اوسنے نگاہ اوٹھائی اسکی نظر کی سواے تیر و شمشیر اور خنجر و دشنے
کے دوسری شئی نظر نہ آئی مرکب دوڑاتے ہی ہنگامہ جنگ و پیکار گرم تھا آتش جنگ میدان
مین شعلہ زن تھی اسنے دیکھا کہ ایک طرف ساحرون سے مقابلہ ہو رہا ہے ایک طرف غیر ساحرون
اب یہ اپنے کو بچاتا ہوا اوس مقام پر آیا کہ جہان مقابلہ ہو رہا تھا اور آتش فساد برپا تھی
اسنے غور کر کے دیکھا تو اون لوگون مین اسکو کچھ لوگ آشنا سا معلوم ہوئے اب جو اسنے
دیکھا تو پہچانا کہ یہ تو لشکری ہین البرز کجکلاہ کے اب اسنے نگاہ دوڑا کر دیکھنا شروع کیا تو
سبکو پہچانا انہین اسکی نظر البرز کجکلاہ پر پڑی اسنے دیکھا کہ البرز کجکلاہ مع اپنے لشکر کے لڑ رہا ہے اور
مقابلہ ہو رہا ہے اور تین بادشاہون کو دیکھا کہ وہ بھی لڑ رہے ہین اسنے دیکھا کہ ایک ساحر اژدر آتش فشان
پر سوار سحر کر رہا ہے اور بہت سے ساحر اوسکے ہمراہ ہین چونکہ سماک بلطاقی لشکر البرز کجکلاہ کو پہچانتا
تھا اور سبکو پہچانتا تھا نہ وہ لوگ اسکو پہچانتے تھے اور لشکر اسلام مین سواے صاحبقران
و خواجہ عمرو کے اور کسی سے آگاہ نہ تھا کیونکہ جو لشکر صاحبقران کا شریک ہوا اور جو سردار بیرون
طلسم تھے وہ لشکر مین ہین یہان ہمراہ ہتنے آئے ہین یہ سردار اور یہ لشکر یہان شریک صاحبقران
ہوا ہے اس لشکر اور ان سردارون سے سواے صاحبقران و عمرو کے کوئی آگاہ نہین ہے سماک
نے یہ تو دیکھا اور نشان لشکر سے اوسکو معلوم ہو گیا کہ کافرون و اہل اسلام مین مقابلہ ہو رہا ہے
کیونکہ یہ امر تو ہر ایک پر ظاہر و ہویدا ہے کہ کافرون کی یہ علامت ہے کہ اونکے لشکر کے علمون کے سیاہ
پھریرے ہوتے ہین اور اہل اسلام کے لشکرون کے سواے سیاہ رنگ کے ہر رنگ کے پھریرے
ہوتے ہین پس یہی علامت ہے کفر و اسلام کی علم ہاے لشکر سے اسنے شناخت کر لی یہ دیکھکر
اب اسکو فکر ہوئی کہ کیونکر دریافت کرون کہ یہ کن لوگون سے مقابلہ ہے اور کون مقام ہے یہ حقیر
عرض کرتا ہے کہ ناظرین و دیگر لوگ یہ اعتراض نہ کرین اس حقیر پر کہ یہ معرکہ در شہر منیرہ پہ ہو رہا تھا
جب تک در شہر فتح نہین ہوتا ہے اوسوقت تک اوسکی راہ نہین کھلتی ہے پس یہ لوگ وہان کیونکر
پہونچ گئے اسکا جواب یہ حقیر چند سطور سے تقدم بالحفظ کے قبل از اعتراض دیتا ہے اس خیال سے

کہ یہ اعتراض میرے اوپر نہ ہو بطور دفع اعتراض کے یہ جواب ہی تاکہ ناظرین اس حال سے
بھی آگاہ ہو جایئں وہ جواب یہ ہی کہ یہ معرکہ بیرون دربند تھا کیونکہ مہبر جادو صاحبقران کو
بیرون دربند واسطے قتل کرنے کے لایا تھا اوس مقام پر یہ معرکہ پڑا اسی سبب سے سب
لشکر شریک مہبر جادو ہوا اور لشکر صاحبقران بھی آکر شریک صاحبقران ہوا ورنہ ساحر
تو اندرون دربند جاتے اور غیر ساحر بیرون دربند رہ جاتے دوسرے اگر یہ لشکر جو کہ
مہبر جادو کی کمک کو آئے تھے اسکے طلب کیئے ہوئے تھے انکی خبر کے لیئے مہبر جادو نے طایر
سحر مقرر کیئے تھے جب یہ قبل اس معرکہ کے آتے تو طائران سحر مہبر جادو کو خبر کرتے اگر اسکو
منظور ہوتا تو وہ اندر دربند کے طلب کرتا ورنہ بیرون دربند اونکو اوترنے کی اجازت دیتا
کیونکہ بدون اسکی اجازت کے کوئی داخل دربند نہین ہو سکتا ہی ہان ساحر تو جاسکتا ہی
خواہ اجازت ہو خواہ نہ ہو بسبب سحر کے جاننے کے جا سکتا ہی یہ معرکہ اندرون دربند نہ تھا بلکہ
بیرون دربند تھا اور معرکہ پڑا ہوا ہی اسکا خیال رہے اور اس امر کا بھی خیال رہے کہ یہ دربند
مہبر جادو کے نام سے طلسم بند کیا گیا ہی اسکے آبا و اجداد اس دربند کے حاکم ہوتے چلے آئے ہین
اور سب اسی نام سے مشہور تھے جب یہان کا حاکم جو کہ اسکے بزرگ تھے مرنے لگا اوسنے
جو اس لایق ہوا کہ حکومت کرے اوسکے نام پر اس دربند کو سحر بند کر دیا اسی طور سے ہوتا
چلا آیا چنانچہ جب مہبر جادو کا باپ مہبر ششم مرنے لگا تو اوسنے اپنے فرزند یعنی مہبر ہفتم کو
جو کہ اب حاکم ہی اپنے قریب طلب کیا اور اوسکو سب طریقہ تعلیم کیے اور جس طریقہ سے ایک حاکم
دوسرے کو حال دربند سے آگاہ کرتا تھا اور اپنا سحر برطرف کرتا تھا اور جو حاکم ہونے والا ہوتا
تھا اوسکا سحر قائم کراتا تھا اوس طور سے اسنے بھی کیا کہ اپنا سحر برطرف کر لیا اور اپنے فرزند
کا سحر قائم کرایا اس سبب سے یہ امر ہی کہ اگر مہبر جادو مارا جائیگا تو یہ دربند فتح ہو جائیگا اور ہر ایک
اپنے مرنے کے زمانہ کو بذریعہ سحر کے دریافت کر لیتا تھا اس سبب سے یہ بندوبست کرتا تھا
یہ جملہ معترضہ تھا آمدم بر سر قصہ پس ہمک نے یہ خیال کر کے ادھر ادھر دیکھنا شروع کیا
اسکی نگاہ صاحبقران پر نہین پڑی جو پہچان لیتا خواجہ پر کیونکہ یہ لوگ تو درمیان لشکر کے
لڑ رہے تھے اور کنارے لشکر کے کھڑا ہوا ہی اب ادھر اودھر دیکھ رہا ہی یہ کیونکہ صاحبقران و خواجہ کو

دیکھیے یہ اس خیال سے اودھر اودھر دیکھ رہے تھے کہ کوئی سوار یا پیدل لشکر سے جدا ہو تو اوس
دریافت کرون کہ یکایک ایک سمت کی نگاہ خیمون وبارگاہون پر پڑی اوس جنبہ دیکھا کہ ہزارون خیمے
وبارگاہین بیلین وبے چوبے وقلندریان برپا ہین اور وہان شاگرد پیشہ پھر رہے ہین اور انتظار کر رہے
ہین اسنے خیال کیا کہ ان لوگون سے چلکر دریافت کرون یہ اودھر کو صورت بدل کر چلا تھا کہ اسنے دیکھا
کہ چند سوار وپیدل لشکر سے جدا ہو کر ایک درخت کے سایہ مین کھڑے ہوے اور تلوارون وخنجرون سے
خون پاک کر رہے ہین یہ اب اونکی طرف چلے اوس راہ کو ترک کیا اس خیال سے کہ ان سوارون سے
دریافت کر لو تو پھر دور کیون جاؤ یہ اپنی صورت مسافر کی سی بنائے ہوے تھے یہ اون سوارون
پیدلون کے قریب آئے بطور اہل کفار سلام کیا اونھون نے جو دیکھا تو ایک مسافر کو مع بار سفر کے اپنے
سامنے کھڑا پایا پوچھا کہ اے بھائی تم ہمارے پاس کس غرض سے آئے ہو اگر اس غرض سے آئے ہو کہ
تمھارے پاس زاد سفر نہین ہے مگر تمنے یہ خیال کیا ہوا اپنے دل مین کہ ان لوگون سے کچھ حاصل کرین
تو ہم خود بلا مین مبتلا ہین آج چار شانہ روز سے لڑ رہے ہین اپنے بادشاہ کے ہمراہ اسوقت جو زیادہ
تھک گئے تو اس خیال سے اس درخت کے نیچے آکر کھڑے ہوے کہ ذرا دم راست کرین بھائی
ہمارے پاس کیا ہے سوائے تلوار وسپر ونیزہ واور مرکب کے ہان اگر اس آفت مین نہ مبتلا ہوتے اور
فرودگاہ پر ہوتے تو کیا مضائقہ تھا ہمکو کچھ ممکن ہوتا ہم حاضر کرتے اسوقت ہم مجبور ہین جواب دیا
کہ مین آپ لوگون کے پاس کچھ لینے نہین آیا ہون بلکہ مین اودھر سے جاتا تھا مین نے جو یہ معرکہ
عظیم برپا دیکھا تو خیال پیدا ہوا کہ دریافت کرنا چاہیئے کہ یہ معرکہ کس سے ہو رہا ہے اور یہ کون لوگ
ہین اب لوگونکو تو پہچان لیا کہ آپ سب خداوند عجائب کی بندگی کرنے والے اور اوسکے بندے ہین اور
اور جو آپ لوگون سے حریف ہین اونکے طریقہ سے معلوم ہوتا ہے کہ خداے آسمانی کے بندے
ہین بس یہ دریافت کرنا تھا کہ ان لوگون سے کیون مقابلہ ہو رہا ہے اور کیا وجہ مقابلہ کی ہے اور یہ کیا
مقام ہے ورنہ مجکو کچھ احتیاج خرچ نہین ہے نہ ضرورت ہے آپکے اقبال اور خداوند کے فضل سے میرے
پاس سب کچھ ہے مین اپنی نوکری پر سے اپنے مکان کو رخصت لیکر جاتا تھا مین رہنے والا شہر
عشطاقیہ کا ہون مجکو ایک سال کی مہلت ملی ہے دو ماہ ہوے کہ مجکو وہان سے نکلے ہوے اور راہ
طی کرتے ہوے راہ مین بیمار ہو گیا تھا جہان مین نوکر تھا اوس ملک کا نام کوہ طلوع ہے اب عشطاقیہ

کو جاتا ہون کوہ بلور سے آتا ہون یہ معرکہ دیکھکر میرے حواس جاتے رہے اون سوار دن
نے کہا کہ بھائی آگاہ ہو کہ یہ سرحد دربند منیریہ اور شہر منیریہ ہے یہان کا حاکم منیر جادو ہے طرف سے
شندکال جادو بادشاہ طلسم کے جو سامنے اژدر آتش فشان پر سوار لشکر سے لڑ رہا ہے یہ بھی حاکم ہے
ہلوگلد سکی ملک کو اور ملکون سے آئے ہین اوس سے اور طلسم کشا سے آج چار دن سے لڑائی
ہو رہی ہے طلسم کشا کو شکست ہوتی ہے اوسکو برابر تلوار چل رہی ہے پہلے تو حمزہ کو منیر جادو نے
فقرہ دیکر اسیر کر لیا تھا سب اسباب اپنے قبضہ مین کر لیا تھا حمزہ کے عیار خواجہ عمرو نے آکر حمزہ کو رہا کیا
حمزہ اکیلا لڑنے لگا اسی عرصہ مین ہمارا بادشاہ اسفندیار صحرا النشین مع لشکر کے آکر پہونچا وہ بھی منیر جادو
کا شریک ہوا اور مقابلہ کرنے لگا بعد لاجورد ایک لاکھ سے آیا پھر لاہور یہ سب منیر جادو کے شریک
ہوکر لڑنے لگے کہ حمزہ کے مددگار آگئے اونکو بھی خبر ہو گئی اوسکے بعد کل لشکر حمزہ جو کہ حمزہ کے شریک
ہوئے اور اسی طلسم کے رہنے والے تھے دوسرے جو جو دربند حمزہ نے درہم برہم کیے تھے اور اون
دربندون کے حاکمون نے اطاعت کی تھی وہ آگئے اور حمزہ کی طرف سے لڑنے لگے اوسی زمانہ مین
کل البرز کجکلاہ حاکم کوہ البرز مع پانچ لاکھ سپاہ کے آکر پہونچا اور شریک جنگ ہوا اور لڑنے لگا راوی بیان
کرتا ہے کہ البرز کجکلاہ کے مع لشکر کے آنے کی ان لوگون کو خبر نہ تھی ہان جب وہ شریک جنگ ہوکر لڑنے
لگا جب سبکو معلوم ہوا ان لوگون پر کیا منحصر ہے لشکر اسلام و صاحبقران بھی اس حال سے آگاہ ہو گئے
کہ منیر جادو کی کوہ البرز کیطرف سے کمک آگئی ہے البرز کجکلاہ مع پانچ لاکھ سپاہ کے آیا ہے اور شریک
جنگ ہوا ہے مگر کس مقام پر سے بھاگکر آیا ہے صاحبقران خواجہ عمرو سے سن چکے تھے کہ علمشاہ
مع نو لاکھ سپاہ کے برائے تنبیہ البرز کجکلاہ کوہ البرز کی طرف گئے ہین صاحبقران نے خیال کر لیا
تھا کہ ضرور اپنے میرے فرزند کے ہاتھ سے شکست کھائی یقین ہے کہ وہ بھی مع لشکر کے اسکے عقب
مین آتا ہو کیونکہ جب خواجہ نے باغ حکیم استقلینوس سے جہانگیر وغیرہ کے رہا کرنے کی اور اپنی
عیاریون کی اور لشکر اسلام کی حالت اور علمشاہ کی کیفیت گرفتار ہونے اپنے رہا کرنے کی
عیاری کرکے بیان کی تھی تو یہ بھی کہدیا تھا کہ علمشاہ طرف کوہ البرز کے برائے گوشمالی البرز کجکلاہ
کے گئے ہین ناظرین کو یاد ہوگا یہ سب واقعہ جلد اول مین اس فقیر نے تحریر کیا ہے صرف برائے
یاددہی چند سطور اس مقام پر تحریر کردین تاکہ ناظرین کو خیال آجائے اور معلوم ہو جائے جب

اونھون نے سوارون سے یہ سب حال بیان کیا اور ایرج کجکلاہ کی بھی حالت بیان کی تب اونکا
مسافر نقلی نے جواب دیا کہ اب معلوم ہوا کہ منیر جادو اور حمزہ جو کہ لشکر خدا پرستان کا صاحبقران ہے
ہے مقابلہ ہو رہا ہے اب مجکو تمھارے کہنے سے یاد آیا کہ حمزہ کا کچھ لشکر زیر کوہ بلور بیت پڑا ہے اور حمزہ
کے آمد کا انتظار کر رہا ہے حمزہ اون سبکو اوس مقام پر مقیم آپکے خود برائے فتح طلسم چل کھڑا ہوا تھا
اب معلوم ہوا کہ یہ وہی حمزہ ہے اور اب بخوبی معلوم ہوا کہ منیر جادو سے اور حمزہ سے مقابلہ ہے
خداوند عجائب حمزہ پر منیر جادو کو فتح دیں اون سوارون نے کہا کہ ضرور فتح ہوگی اتب لوگ جا بسنے
کہان ہین ان سبکی قضا یہان لائی ہے اے بھائی گو حمزہ کے بھی ہمراہ لشکر کثیر ہے مگر ہم سے یہ لوگ کیا
مقابلہ کرینگے یہ کہکر وہ سوار خاموش ہو رہے سمک نے کہا کہ اب مین اپنی منزل کو روانہ ہوتا ہون
دل مین خیال کیا کہ چلکر شاہزادہ کو جلد اس امر سے اگاہ کرون اور خبر دون کہ منیر جادو ایک ساحر
ہے اور دربند منیریہ کا حاکم ہے اوس سے اور صاحبقران سے مقابلہ ہو رہا ہے اور انکا حریف بھی اوسی
مقام پر موجود ہے اور منیر جادو کا شریک ہو کر صاحبقران سے لڑ رہا ہے جلد چلیے اور صاحبقران
کے شریک ہو کر دشمنون سے اونکے لڑیئے اور مقابلہ فرمایئے اور اپنے حریف کو سر میدان لوک کر
قتل فرمایئے سمک اپنے دل مین تجویز کرکے اونکے پاس سے چلا تھوڑی دور چلا تھا کہ وہان
میدان جنگ مین ایک کافر کو صاحبقران نے قتل فرمایا نعرہ تکبیر بلند کیا مین بارہا عرض کر چکا ہون
کہ صاحبقران کے نعرہ کی صدا چونسٹھ کوس تک جاتی ہے اب جو صاحبقران نے نعرہ اللہ اکبر
بلند فرمایا تمام صحرا ہل گیا سمک نے جو نعرہ صاحبقران کی صدا سنی اتو اسکو یقین کلی ہوگیا اور یہ
جلد جلد وہان سے چلا کہ ادھر صاحبقران نے جو دیکھا کہ ایک مقام پر میرے لشکر کے چند سردار
ترغہ کفار مین گھرے ہوئے ہین آپ اپنی رسم مبارک کا نعرہ کرکے اور عقرب سلیمانی کو علم فرماکے اوس
مجمع کفار پر حملہ ور ہوئے نعرہ صاحبقران امیر عرب ضیغم روزگار ٭ بحکم خدا البتہ شمشیر دار ٭ یکے
تیغ قمقام و صمصام نام ٭ یکے تیغ عقرب یکے ذوالحجام ٭ تن کافران از جہان پاک کرد ٭ سر سرکشان
حمد در خاک کرد ٭ چو تیغ یلی بر کشم از غلاف ٭ تزلزل فتد در میان مصاف ٭ یہ نعرہ کرکے اوس
مجمع پر جا پڑے اور قتل کرنے لگے سمک نے اونکا نام مبارک بھی سن لیا یہ وہان سے قطرہ زن ہوا
کہ خبر کرون ادھر سے علمشاہ استر بالا کہود فرنگی کو بڑھا کر تیغہ سیتا ان فرنگی کو کاندھے پیہ

رکھے ہوئے چلے آتے تھے لشکر کچھ فاصلہ پہ تھا کہ انکے بھی کان مین صاحبقران کے نعرہ کی صدا
پہونچی پہلے تو صاحبقران کے تکبیر کی صدا انھون نے سنی اوسی صدا پر کان لگائے ہوئے دل مین کہا کہ
تو پدر بزرگوار و نامدار کے نعرہ کی صدا ہے کیا اوسمین سے کسی مقام پر جنگ و پیکار ہو رہی ہے یہ دل مین
خیال کرکے مرکب کو مہمیز کیا اور تیز کر کے چلے کہ صاحبقران کے نعرہ کی آواز آئی اب تو آپکو یقین ہو گیا
کہ کسی مقام پر صاحبقران سے اور کفار سے مقابلہ ہو رہا ہے جلد چلو اور شریک جنگ ہو کہین البرز گجلا
سے تو مقابلہ نہین ہو گیا وہ اودھر کو آتے ہون یہ اودھر سے جاتا ہون راہ مین مقابلہ ہونے لگا ہو شاہزادہ
یہ خیال کرتا ہوا مرکب کو تیز کیے چلا آتا تھا کہ یہ تو اودھر سے جاتے ہین اودھر سے پاے شاطری
مارتا ہوا تیز تیز چلا آتا ہے سمک نے یہ تدبیر کی تھی کہ جب درہ کوہ مین داخل ہوا تھا تو وہ مسافر کی
صورت جو بنا ہوا تھا بدل ڈالی تھی اپنی اصلی صورت پہ چلا تھا اودھر سے یہ داخل درہ ہوا تھا اودھر
سے شاہزادہ پس شاہزادہ نے جو سمک کو آتے ہوئے دیکھا پکار کر فرمایا کہ کیون سمک کیا خبر لائے
کچھ دریافت ہوا کہ یہ کس سے مقابلہ ہو رہا ہے اور کون لڑ رہا ہے میرے کان مین تو والد بزرگوار امیر حمزہ
نامدار صاحبقران عالی وقار کے نعرون کی صدا آ رہی تھی کیا اونسے اور کفار سے مقابلہ ہو رہا ہے
تم نے دریافت کیا تیر کچھ حال کھلا سمک لپک کر قریب شاہزادہ آیا اور ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ اے آقائی نامدار
داعی سلامت قدرشناس فلک اساس اے شاہزادہ بلند مرتبہ اے فلک پناہ اے عالم شاہ عالیجاہ آگاہ ہو جیے
کہ حمزہ صاحبقران عالیشان سے اور سنبر جادو حاکم دربند سنبریہ سے آج چار دن سے برابر مقابلہ
ہو رہا ہے یہ وہی سنبر جادو ہے کہ جسکی کمک کے لیے البرز گجلا اپنے ملک سے چلا تھا اور آپنے البرز کو
راہ مین گھیرا تھا اور شکست کھا کر اور شبخون مار کر چلا تھا وہی یہان آکر پہونچا اور سنبر جادو کا شریک
ہو کر لشکر اسلام سے لڑنے لگا خداوند صاحبقران کیا صاحب اقبال ہین اونھون نے یہان بھی
آکر لاکھون کا لشکر جمع کر لیا بادشاہ سابق نے اطاعت کی اور کئی دربند صاحبقران نے فتح فرمائے
اون دربندون کے حاکم بھی شریک ہو گئے لاکھون ساحر و لاکھون غیر ساحر لڑ رہے ہین اور اپنی جانین
دے رہے ہین اور پاے مبارک صاحبقران پر نثار کر رہے ہین جلد تشریف لیجیے شریک ہو کر
جہاد فرمائیے اور کفار کو فی النار کیجیے اپنے حریفکو سر میدان ٹوک کر قتل فرمائیے آپ نے سماعت
تو فرمایا ہوگا کہ صاحبقران نعرہ پر نعرہ فرما رہے ہین بہت بڑی جنگ عظیم واقع ہو رہی ہے

سحر بازی شعبدہ بازی ہو رہی شعلہ سحر کے جنگل میں اس طور کا معرکہ تو کبھی نظر نہیں آیا کیا عرض کروں کہ
جس طور سے تلوار چل رہی ہے یہ کہا کل حال زبانی اون سواروں کے زبانی سنا تھا سب حضرت شاہزادہ
میں اول سے آخر تک عرض کیا اون سواروں نے بھی کل حال اول سے آخر تک سمک سے بیان
کیا اور یہ بھی سنا کہ البرز کجکلاہ بھی اسی مقام پر مع لشکر کے موجود ہے اور لشکر اسلام سے مقابلہ کر رہا ہے
اور لڑ رہا ہے یہ سنتے ہی آنکھوں میں خون اوتر آیا سمک سے فرمایا کہ تو لشکر کو لیکر بہت جلد آ میں جاتا ہوں
اور ابھی جا کر اس معرکہ کو سر کرتا ہوں اگر فضل خدا شامل حال ہوتا ہے مجھکو یہ حال نہ معلوم تھا کہ
صاحبقران پر یہاں یہ آفت گذری ورنہ میں اب تک کبھی کا پہونچ چکا ہوتا جب میں نے
نعرہ کی صدا سنی تو مجھکو یہ خیال ہوا کہ معلوم ہوتا ہے صاحبقران کسی مقام سے اس طرف کو
تشریف لاتے تھے ادھر سے البرز بھاگا ہوا جاتا تھا راہ میں مقابلہ ہو گیا اب معلوم
ہوا کہ خاص صاحبقران سے مقابلہ ہو رہا ہے اب میں کیسے رکتا ہوں اوسی میدان جنگ میں
سپہ سالار البرز کجکلاہ و خود البرز کجکلاہ کو روک کر قتل کرونگا اب یہ لوگ میرے ہاتھ سے جاتے
کہاں ہیں سب شبخون مار کر بھاگے تھے اسی غرض سے معلوم ہوتا ہے ادھر کو بھاگ کر آئے ہیں
خیر دیکھا جائیگا یہ فرما کر سمک کو تو طرف لشکر کے روانہ فرمایا اور فرمایا کہ عنقاق کجکلاہ وغیرہ سے
سب حال کہو اور کہنا کہ بہت جلد لشکر لیکر آؤ اور یہ بھی کہہ دینا کہ علمشاہ نے کہا ہے کہ کوئی تمہاری
کمک کی ضرورت نہیں ہے نہ میں تمہارے بھروسہ پر لڑ رہا ہوں میں اپنے خدا پر تکیہ رکھتا ہوں
مگر اصل امر یہ ہے میں یہ چاہتا ہوں کہ تم بھی ثواب میں داخل ہو اور تمہارا نام بھی مرد غازیان
دینداران میں تحریر ہو کیونکہ تم سب لوگ نئے مسلم ہو سمجھو تو ثواب حاصل ہو اور ہمارے طریقہ
جنگ سے واقف ہو یہ نہ خیال کرنا کہ علمشاہ ہمارے بھروسہ پر لڑتا ہے تم خیال کرو کہ میں
تمہارے ملک میں یکہ و تنہا آیا تھا اور میرے خدا نے میری کمک کی اور تم سب نے میری اطاعت
کی پس اگر ثواب حاصل کرنا ہے اور عقبی درست کرنا ہے تو آؤ آیندہ تمکو اختیار ہے سمک تو یہ
پیام لیکر لشکر کی طرف چلا اور شاہزادہ نے مرکب کو کوڑا کیا جس مرکب پر کبھی چھڑی بھی نہ
پڑی ہو اور سیر کوڑا پڑے پھر وہ مرکب رکتا ہے بلبلا کر چلا شاہزادہ کو اسقدر عجلت
تھی کہ مرکب کو کوڑا مار دیا ورنہ آج تک کبھی کوڑا نہ مارا تھا صرف اشارہ سے کام لیتے تھے

کوہ سے کاہر نا تھا کہ مرکب ہوا ہو گیا گویا پر نکل آئے ایک چشم زدن میں وہ مرکب درہ کوہ سے باہر
آیا اب جو باہر آکر شاہزادہ نے نگاہ اوٹھا کر دیکھا تو میدان میں ہنگامہ حشر و کشتہ برپا پایا ہر سمت
تلوار چلتے ہوئی دیکھی جیسے ہی نگاہ شاہزادہ کی البرز مجسمہ وار اوسکے سپہ سالار وہ اہل لشکر پر پڑی
پس اوسی مقام سے تیغ کپی تان کو بلند کرکے نیام سے لیکر یہ نعرہ کرکے آیا او البرز مجیکلاہ تو اوس سپہ سالار
پر دغا میں آ پہونچا تو میرے ہاتھوں سے بھاگ کر یہان آیا تھا میں یہان بھی مثل ملک الموت
کے تیرے سر پر نازل ہوا اکی گذارم کہ از دست من زندہ و سلامت بدر روی اگر تو آسمان
پر جاتا تو میں مثل ماہ مطلومان کے تیرے عقب میں وہان بھی پہونچتا اور تم دونون مکارونکو
قتل کرتا اب کہان جا سکتے ہو ہوشیار ہو جاؤ منم رستم پیلتن دل کن کشندہ قوی دل ہندی ودل
ہندی قاتل کپی تان فرنگی منم رستم شکوہ منم بہرام کلاہ منم علمشاہ رومی شہ قبیل زور مدکہ بر
تخت مزدوج انگندہ شور ؛ دیگر ارشد اولاد امیر عرب ؛ گیست علمشاہ جو رستم لقب یہ نعرہ
کرکے اور مرکب کو اوڑا کر لشکر کفار پر جا پڑے راوی بیان کرتا ہو کہ ایک تو دست زبردست
علمشاہ نامدار دوسرے تیغ آبدار لنگردار جسکے ہاتھ پڑا برابر دو پرکالہ ہوئے اب جو تیغ
برسنے لگا کفار فی النار ہونے لگے خون ہی برسنے لگا مگر صفت یہ تھی کہ علمشاہ اون لوگون کو
قتل کر رہے تھے جو کہ کافر تھے اہل اسلام سے تو آگاہ نہ تھے کہ کون اہل اسلام ہی
پہچانتے نہ تھے مگر علامت اسلام جو ذہنین پائی جاتی تھی اوس سے شناخت کرتے تھے
کہ یہ خدا پرست ہی اوس عالم جنگ میں بھی یہ حواس تھے سوائے کفار کے دوسرے کو نہ
قتل کیا خوب تلوار چلنے لگی انکے تیغ نے تو تلاطم ڈالدیا شاہزادہ نے جو نعرہ کیا اور
نعرہ شاہزادہ کی صاحبقران و خواجہ نے صدا سنی صاحبقران نے دل میں کہا کہ میرا فرزند
دلبند جگر پیوند آگیا یہ تو اوسکے نعرہ کی صدا ہی شکر ہی خداوند کریم کا کہ میں نے اپنے فرزند
کی صدا سنی ادھر خواجہ نے جو علمشاہ کے نعرہ کی صدا سنی یا تو لوٹ رہے تھے یا ایک
مرتبہ وہان سے لپک کر پاپے شاطری مار کر دو ایک کو فی النار کرکے قریب صاحبقران آئے
اور کہا کہ ای حمزہ تمنے سنا کہ یہ کیسے نعرہ کیا اور کسکی نعرہ کی یہ صدا ہی میرے کان میں تو علمشاہ
کے نعرہ کی صدا آرہی ہی کیا علمشاہ آگیا ہی یہ کیونکر آیا اسکو کیونکر خبر ہوئی جو یہ آکر پہونچا کیون

حمزہ اسوقت تو خوب دل قوی ہو گیا ہوگا کیونکہ قوت بازو سخت جگر بصارت چشم
آگیا حمزہ اسوقت تو دل قوی ہوگا صاحبقران نے فرمایا میرے بھی کان مین اوسکی صدا
آئی ہو مگر تمنے تو مجھسے کہا تھا کہ وہ شہر غنطاقیہ سے مع لشکر کے طرف کوہ البرز کے بر آئے
تنبیہ البرز کجکلاہ کے گیا ہو اودھر کیونکر آیا اور کس طور سے علمشاہ کو اس معرکہ کی خبر ہوئی خواجہ
نے عرض کیا کہ کل مع لشکر کے البرز کجکلاہ بھی تو آیا ہو اور شریک ہوا ہو آپکے لشکر سے لڑرہا
ہو اور مقابلہ کر رہا ہو معلوم ہوتا ہو کہ یہ وہان نہین ملا شاہزادہ کو معلوم ہوا کہ فلان مقام پر
مع لشکر کے گیا ہو پس شاہزادہ البرز کی تلاش مین اودھر آیا صاحبقران نے فرمایا کہ مین نے
سنا ہو کہ البرز کجکلاہ کسی مقام سے بھاگ کر آیا ہو کسی سے مقابلہ ہو رہا تھا کہ یہ اوس مقابلہ سے
بھاگا گا یہان آکر پہونچا خواجہ نے کہا کہ اس طریقہ سے معلوم ہوتا ہو کہ علمشاہ ہی کے مقابلہ سے
بھاگا ہو جب تو البرز کل یہان آکر پہونچا اور آج شاہزادہ آیا یا صاحبقران کو البرز کے
آنے کی خبر تک نہوئی جب وہ شریک ہوکر لڑنے لگا اوسوقت خبر ہوئی صاحبقران نے فرمایا
کہ خبر کیونکر ہونے پاتی کیونکہ برابر تلوار چل رہی ہو فوج دیرون کے جلو مین خاک اوڑ رہی
ہمہ ہر طرف غبار چھایا ہوا ہو خواجہ نے عرض کیا کہ مین علمشاہ کے پاس جاتا ہون اور
اوسکو آپکے حال سے آگاہ کرتا ہون اور آپکے لشکر کی علامت بتاتا ہون الیسانہ ہو کہ وہ غریب
خیال کرکے آپکے لشکر کے بھی لوگون کو قتل کرنے لگے تو بیگناہ اہل اسلام قتل ہون کیونکہ وہ اس
لشکر سے آگاہ نہین ہو اور نہ اونھون نے ان لوگون کو دیکھا ہو جہالت تو مزاج مین ہو دوسرے جب
وہ مصروف جنگ ہوتے ہین تو اپنے آپ مین نہین ہوتے شیر گرسنہ کی حالت ہوتی ہو کہ پھر کچھ
خیال نہین ہوتا ہو کہ سمجھ بوجھ کر حملہ کرین جو سامنے آگیا تلوار کا ہاتھ رسید کر دیا تمھاری اولاد
بھر مین علمشاہ کو سب سے زیادہ غصہ اور جوش شجاعت ہو دمشق کا واقعہ یاد ہوگا کہ لندھور کو مع
ہاتھی کے اوٹھالیا تھا اور دریا مین پھینکنے چلے تھے کچھ اسکا خیال نہ تھا کہ ہمارے باپ کا
رفیق ہو یا ہمارا دوست ہو اگر تم نہ آجاتے تو علمشاہ نے لندھور کا کام تمام کیا تھا یا مقدمہ قرامز
قارن عدی مین کرب کو تلوار ماردی تھی گو وہ عذر کر رہا تھا مگر کچھ خیال نہ کیا یہ حالت اونکے
غصہ کی ہو ایسی حالت مین ڈرنا چاہیئے مین تمھارے اس فرزند سے بہت ڈرتا ہون صاحبقران نے

نے فرمایا کہ اب وہ ایسا نادان نہیں ہے کہ اہل اسلام کو قتل کریگا کفار و اہل اسلام میں بہت
فرق ہے تم اطمینان رکھو وہ کافرون کو قتل کریگا کوئی خداپرست اوسکے ہاتھ سے مارا نہیں جائیگا
خواجہ نے جواب دیا کہ مین تمھارے حال سے تو آگاہ کردون صاحبقران نے فرمایا کہ کوئی ضرورت
نہیں ہے وہ خود ہی آگاہ ہو جائیگا بلکہ اوسکو معلوم ہو گیا ہوگا تم اپنے کام مین مصروف ہو راوی
بیان کرتا ہے کہ صاحبقران خواجہ سے کلام بھی کرتے جاتے تھے لڑتے بھی جاتے تھے جب اس
طور سے صاحبقران نے خواجہ سے کہا خواجہ خاموش ہو رہے اور پھر اپنے کام مین مصروف
ہوئے مردون کی کمر ٹٹولنے لگے اور روپے مارنے لگے راوی بیان کرتا ہے کہ علمشاہ جو اکثر لشکر
کفار پر گرے پہلے ہی حملہ مین ستراؤ کر دیا خصوصاً علمشاہ نے لشکر البرز گجکلاہ کا تو ناطقہ بند کر دیا
چن چن کر البرز کے لشکر کے لوگون کو قتل کر رہے ہین راوی بیان کرتا ہے کہ اہل اسلام بھی
ہر طرف لڑ رہے تھے ہر مقام پر سو سو دو دو سو مقابلہ کر رہے تھے اونھون نے جو دیکھا کہ
ایک جوان رعنا حسین و خوبصورت سر پر خود رکھے ہوئے چہرہ سے رعب و داب پیدا الآثار
حرب و ضرب سے درست مرکب پر سوار رخ سے نشان شجاعت و سرداری ہویدا لعینہ
حمزہ صاحبقران کی صورت کفار سے مقابلہ کر رہا ہے جس غول یا جس صف پر جا پڑتا ہے
وہ غول و صف درہم و برہم ہو جاتی ہے نعرہ اللہ اکبر زبان پر جاری اہل اسلام سمجھ گئے کہ یہ
کوئی فرزند صاحبقران ہے صاحبقران کی کمک کو آیا ہے جب علمشاہ نے اپنا نام نعرہ مین ظاہر کیا
تو سبکو معلوم ہوا کہ یہ پسر حمزہ صاحبقران علمشاہ نوجوان ہے جسکا اکثر ذکر زبان صاحبقران
سے سنا تھا اور وہ فرماتے تھے کہ میرا ایک فرزند علمشاہ لشکر سے نکل گیا ہے اوسکی بابت کچھ خبر نہین
معلوم ہے کہ کدھر گیا ہے اور کہان ہے یہ وہی شاہزادہ ہے کیونکہ وہ مشابہ ہے صاحبقران سے خدا تعالیٰ
زندہ رکھے اسکی خبر کو بھی یہان پر پہنچایا اسے تم سبکو دونی قوت ہو گئی راوی کہتا ہے کہ واقعی اہل
اسلام کے دل قوی ہو گئے اور پھر تو لوگ جم کر لڑنے لگے اہل لشکر البرز گجکلاہ و خود البرز گجکلاہ
واسطے سپہ سالار و سردارون نے جو نعرہ شاہزادہ کا سنا اور نعرہ سنکے دم نکل گئے البرز واسکا
سپہ سالار ایک مقام پر لڑ رہا تھا اب جو لوگون نے علمشاہ کی صدا سنی اور سر اوٹھا کر دیکھا علمشاہ
[illegible] ہو گیا یا [illegible] سن پاتے تھے البرز مع اپنے سپہ سالار کے ایک مقام پر لڑ رہا تھا اب جو فوج کی

علمشاہ کی صدا سنی اور سر اوٹھا کر دیکھا علمشاہ کو لڑتا ہوا پایا حواس جاتے رہے البرز نے اپنے سپہ سالار سے کہا کہ تم نے سنا اور دیکھا کہ وہ بلا بے ہیے وہان کی طرح یہان بھی آگیا اور میرے لشکر سے لڑ رہا ہی اس خدا پرست نے بطرح پچھا لیا ہی اب کیا ہوگا سپہ سالار نے جواب دیا کہ آپ پریشان نہون وہ وقت اور تھا جوین زیر ہوگیا تھا اب اوسکو اوسکے سر میدان قتل کرونگا اپنے لشکرون کے سامنے اور اوسکے باپ سے بھی ویسا ہی کیا جاتا کہان جاتا ہی تو آپ نے دیکھئے مجھکو خود اس امر کا یقین تھا کہ وہ نواح میں ضرور آئیگا جسکا ہمکو خیال تھا وہی ہوا خوب ہوا کہ یہ آگیا اسی طور سے لڑنے ہونگے ادھر آپ نے دیکھئے ملاحظہ فرمائیگا کہ کیا ماجرا ہوتا ہی البرز نحیلاہ نے کہا کہ اچھا تمکو اختیار ہی سپہ سالار نے ایک سردار سے کہا کہ تم اوڑتے ہوئے پاس منیر جادو کے جاؤ اور منیر جادو سے کہا کہ جس پسر حمزہ کے لشکر کے اوپر تم شبخون مارکر ادھر آئے تھے آپکی کمک کرنے وہ ہمارے عقب مین چلا آتا تھا لشکر لے آیا ہی اور ہمارے لشکر سے لڑ رہا ہی لہذا اب تمکو ہماری کمک کرنا ضرور ہی ہم صرف اسقدر کمک کے امیدوار ہین خواہ تم خود یا کسی ساحر زبردست کو حکم دو کہ وہ سحر کرکے پسر حمزہ کو بیکار کردے پھر ہم اوسکو قتل کردینگے حمزہ پر تو بسبب لوح طلسم کے سحر اثر نہین کرتا ہی اسپر تو سحر بخوبی اثر کریگا کیونکہ نہ اسکے پاس لوح طلسم ہی نہ کوئی ایسی شئے ہی جو دافع سحر ہو اور اوسکے لشکر پر بھی سحر کرنا کہ وہ لشکر بھی بیکار ہو جائے کیونکہ اوسکے ہمراہ نو لاکھ کا لشکر ہی ایک تو اسی طور سے اوسکا لشکر زیادہ ہی دوسرے جب لشکر طاہرہ اور لشکر علمشاہ ایک ہو جائیگا اور مقابلہ کریگا اور جنگ واقع ہوگی تو بڑی خرابی ہوگی کیونکہ دونا لشکر ہو جائیگا ہمارا اور آپکا لشکر پھر اوس لشکر کے حملہ کی تاب نہ لاسکیگا ہمنے آپکو آگاہ کردیا اب آپکو اختیار ہی وہ سردار یہ پیغام لیکر اوڑتا ہوا اپنے کو بچاتا ہوا اوس مقام پر پہونچا کہ جہان پر ساحرون سے مقابلہ ہو رہا تھا اور منیر جادو بھی لڑ رہا تھا ساحران اسلام سے کہ ایک مرتبہ منیر جادو نے سحر کیا لشکر اسلام کے ساحرون پر سحر کرکے پلٹا یہ سامنے کھڑا ہوا تھا اسنے رومال ہلایا اور اشارہ سے منیر جادو کو بلایا منیر جادو سب لشکرون کے اہل لشکر اور افسرون کو پہچانتا تھا پہچان گیا کہ یہ سردار ہی لشکر البرز نحیلاد کا سحر کرکے اژدر آتش فشان کو اوڑا کر اسکے قریب آیا اور کہا کہ تم نے کس غرض سے مجھکو طلب کیا ہی اوسنے کہا کہ ہمنے اس غرض سے آپکو اپنے

قریب جا پہنچا ہی کہ آپکو ایک پیام البرز نے بھیجا ہی وہ پیام یہ ہی کہ البرز نے کہا ہی کہ جسکے لشکر
پر مین شبخون مارکر ادھر کو آیا تھا وہ بھی میرے غضب مین چور تھا اب اگر پہونچا تو میرے
لشکر سے لڑتا ہی لہذا اب اتنا کیجیے کہ اوسپر اور اوسکے لشکر پر سحر کردیجیے تاکہ وہ اور اوسکا لشکر
بیکار ہو جاوے ہم قتل کرین اگر یہ باپ بیٹے ایک ہو گئے اور دونون لشکر تو پھر بڑی خرابی ہوگی یہ
کہکر کل پیام البرز کہلا بھیجا اور اوسکے سپہ سالار کا مینر جادو سے کہا مینر جادو نے جوابدیا کہ میری
طرف سے کہنا کہ مین اوس سے واقف ہون نہ اوسکے لشکر سے جو مین سحر کرون لہذا آپ اوسکے
نام سے اور اوسکے اہل لشکر کے نام سے مجکو آگاہ کیجیے اور اوس سے مقابلہ کیجیے چند ساحر روانہ
کرتا ہون کہ وہ سحر کرینگے اوسکے اور اوسکے اہل لشکر کے ہاتھ پاؤن بیکار ہو جاوینگے پس آپ
ملیجیے گا بلکہ وہ ساحر یہ تدبیر کرینگے ایک دیوار درمیان لشکر حمزہ اور حمزہ اور لشکر پسر حمزہ
و پسر حمزہ کے قائم مقام ہو جاویگی آپ اوس پار دیوار کے پسر حمزہ کو مع اوسکے لشکر کے قتل
فرمائیگا حمزہ اوسکی کمک بھی نہین کر سکے گا اگر وہ آتا ہی تو آنے دیجیے اطمینان رکھیے جاتا
کہان ہی حمزہ سے تو ہم اس سبب سے عاجز ہین اور حمزہ پر اس سبب سے غالب نہین
آسکتے ہین کہ اوسکے پاس لوح طلسم جادو ہی سحر نہین اثر کرتا ہی پسر حمزہ پاس نہ لوح طلسم
ہی نہ کوئی ایسی شی ہی جو دافع سحر ہو ان لوگون کا مار لینا کتنی بڑی بات ہی تم جاؤ مین ساحرونکو
بھیجتا ہون اونکو نام بتا دینا اوس سردار نے کہا کہ اسقدر مہلت کب ہی جو نام بتائے
جاوین لہذا مین آپکو سب نام بتائے دیتا ہون آپ اونکو تعلیم کر دیجیے گا اور شناخت
بھی بتائے دیتا ہون پسر حمزہ کی وہی آپ ساحرون سے فرما دیجیے گا مینر جادو نے کہا
کہ جلد بتاؤ تب اوس سردار نے کل نام سردارون و بادشاہون کے مینر جادو کو بتا دیے
لشکر علمشاہ کے اور شاہزادہ کا نام بتا دیا اور کہدیا کہ پسر حمزہ بالکل ہمصورت حمزہ کے ہی
یہی اوسکی شناخت ہی مینر جادو نے کہا کہ اچھا اب تم جاؤ مین ساحرون کو حکم دیتا ہون
وہ اگر تمھاری کمک کرتے ہین نہ سردار تو اوسی طور سے اڑتا ہوا اپنے کو بچاتا ہوا پاس البرز کجکلاہ
سے آیا اور جو کچھ مینر جادو نے کہا تھا سب بیان کیا اور کہا کہ تم اوس مقام پر جاؤ کہ جہان چند
ساحرون کو مقام جنگ سے الگ لے جاکے سب نام تعلیم کیجیے مع اسم علمشاہ کے اور علمشاہ کی

شناخت بتائی اور کہا کہ تم اوس مقام پر جاؤ کہ جہان پر لشکر البرز کجکلاہ سے اور سید حمزہ
علمشاہ سے مقابلہ ہو رہا ہی یہ ساحر بموجب حکم لشکر غیر ساحران کی طرف روانہ ہوئے
بالاے ہوا اوڑتے ہوئے یہ تو اودھر کو جاتے ہین کوئی مقام دور تو تھا نہین کہ انکو عرصہ
ہوتا اوسی صحرا مین دونون لشکر اوترے تھے ساحر و غیر ساحر اودھر سماسہ نے جا کر عنطاق
وغیرہ کو حکم علمشاہ سے آگاہ کیا بس عنطاق اوسیوقت تمام لشکر کو لیکر فوراً بہت تیز
روانہ ہوا راہ کو طی کر کے یہان اکر پہونچا جنگ و پیکار کو دیکھا اہل لشکر سے پکار کر کہا کہ اے
بہادران بزیدا بن کا فران رانگر اس بات کا خیال رہے کہ اہل اسلام ہم لوگون کے ہاتھ سے
نہ قتل ہون اونکی شناخت سے بخوبی آگاہ ہو بہت بڑی شناخت یہ ہی کہ کل لشکر کافرین
نیلی پوش ہی یا سیاہ پوش ہی پس جسقدر یہ سیاہ لباس پہنے ہون اور نیلا لباس پہنے ہون اونکو قتل
کرنا راوی بیان کرتا ہی کہ اس طلسم و غیر طلسم کے جسقدر باشندے ہین سب سیاہ لباس
پہنتے ہین اور جو ملک اس طلسم کے جوالی مین ہین اونکے بھی باشندے سیاہ لباس استعمال کرتے ہین
چنانچہ جو جو ملک علمشاہ نے فتح کیے اونکے باشندون و بادشاہون کے لباس تبدیل کرائے
اور فرمایا کہ یہ علامت کفر کی اسکو برطرف کرو آکہ تم مین اور کافرون مین تمیز ہو اسی طور سے
صاحبقران نے بھی پس جیسے جو خدا پرست ہین وہ ہر رنگ کا لباس استعمال کرتے ہین سوا
سیاہ لباس کے اور یہ ہی علامت اور نشان ہی اہل اسلام و کفار کی پس مطلب اس طور سے
عنطاق کجکلاہ وغیرہ نے اہل لشکر سے کہا سب نے جواب دیا کہ بہت خوب اور ایک مرتبہ
تیرون کو سپر ہا کر کے اور تلوارون کو علم کر کے بایزدان یا کہکر لشکر کفار پر گرے
اور قتل کرنے لگے پھر جنگ مغلوبہ واقع ہوئی پھر گویا زمین و آسمان سر ٹکرانے لگے بادو
و برہا آسیمین ملکر تھپیڑین کھانے لگے لشکر ساحران مین ناریل نارنج ترنج کی بوچھارین پیرون
کی کالی گھٹا نمودار تھی ساحرون مین بجلیان سحر کی و غیر ساحرون مین تلوارین چمک
رہی تھین مشعلین دہک رہی تھین ہوا تند چل رہی تھی کسی نے کسیکو مار کر گرایا تھا کسی سنگدل
نے تیرون کا مینہ برسایا تھا کہین کٹاری کا وار کہین تیغ و تلوار کی دھار شور نالہ بوق بلند
خون مین نہایا ہوا ہر چند اس گھمسان سے سحر کی و تیرون کی بوچھار تھی کہ ترک دہ بھی

سپر کا محتاج تھا فلک ستمگر ابر کے لیے صاحب احتیاج تھا تیغ غلاف سے کیا نکلی جیسے
بلا نکلی غار سے اژدر نکلا جیسے زہر نے بہادروں کا کام تمام کیا ہنگام جنگ تلواروں سے
دو جہان جو رنگ گرم اجل کا چاروں طرف بازار تھا نقد جان سے ہر ایک موت کا خریدار
تھا یہ رنگ تھا کہ ایک سکے دو دو کے چار تھے سب زندگی سے بیزار تھے عروس مرگ
کے خواستگار تھے گلستان جنگ مین کیسے کیسے نونہالان حدیقہ شجاعت و گلہائے گلشن
جلالت و بوستان ارم مین کیسے کیسے درختان گلشن جرأت تیغ ظلم و بدعت سے کٹ گئے
تھے جنگل لاشوں سے پٹ گئے تھے اجل صیادی کر رہی تھی طایران روح کے [illegible]
جنگ کی بربادی کر رہی تھی، کہین ساحرون مین ہر فلفل کے چل رہے تھے کہین بچے [illegible]
کی اوجل رہی تھی سوزن اجل مین رشتہ جان پہ دیا تھا جائے تن معترض اجل سے
ایسا چاک تھا کہ سیا نہ جاتا تھا اشعار تونوں پہ تھا ہر سمت جوش و کار لب زخم تھے ساحل
جو بیار یہ تماشہ طلب رزم کے تھے یہ ڈھنگ وہ طلبوں پر تھی جرأت اور اژدر جنگ
مبارز بشر تھے کہ دیو و ملک دیا کینہ جو تھے زمین و فلک نہین غیر ممکن تھا جز شور
و شر بلا کا تھا دریش زیر و زبر دو عالم پہ چھائی تھی یہ برہمی تزلزل کی ہر سو
تھی صورت بنی عبیری ہوئی خاک دشت نبرد ہوا ابر خنجر خون زاد تھی تھی گرد
وہ نیزوں کی جنبش دو دشمن کی ناک زمین کا دہل کر اوڑانا وہ خاک تڑپ کر گئی
فوج پر مثل برق جہان مل گیا غرب سے تا بہ شرق ڈپٹ کا رہا تھا نہ گھوڑوں
مین زور عرق مین تھے سر تا قدم شور بور پھر قیامت کی تلوار چلنے لگی لشکر تازہ دم
جو آیا اسنے تو مار ستر او کر دیا سماک یلطاقی کافروں کو قتل کرتا ہوا قمقمہ آتشبازی سے جلاتا
ہوا اپنے آقا کے قریب پہونچگیا اور عرض کیا کہ آپکا لشکر آگیا اور کفار سے مقابلہ کر رہا ہی [illegible]
بر پا کر دی ہے راوی بیان کرتا ہے اب تو یہ رنگ تھا کہ سوائے گوشہ کمان کے کوئی گوشہ مفر کا نظر
نہ آتا تھا سوائے کونچہ زخم کے کوئی کوچہ فرار کرنے کا معلوم نہ ہوتا تھا بیس یا چوبیس کوس
کے مربع مین جنگ ہو رہی تھی لشکر اسلام و لشکر علمشاہ قریب ستر و اٹھارہ لاکھ کے
تھا لشکر کفار بھی قریب نو لاکھ کے تھا جس مقام پر اسقدر لشکر ہوں اور ان مین جنگ

مغلوبہ واقع ہو تو وہان کا کیا حال ہوگا راوی کو توقع ہے کہ جب علمشاہ نے یہ سنا کہ پسر لشکر آ گیا اور دو
چارون طرف سے کفار کو گھیر لیا ہے اب علمشاہ نامی نامی سردارون کو قتل کرتے ہوئے صدائے
صاحبقران پر چلے جدھر سے صاحبقران کے نعرہ کی صدا آئی تھی اودھر سے علمشاہ نے اپنا رخ
کیا اور اوسی سمت کو مرکب کو مہمیز کیا ادھر سے صاحبقران اپنے فرزند کے نعرون کی صدا سنکے اوسی
طرف کو چلے یہ خیال فرمائے کہ مین اپنے فرزند ارجمند کو تو دیکھون نہ معلوم کیا انجام ہوا ویسکے
دیدار سے تو نہ محروم رہون پس صاحبقران ادھر سے قتل کرتے ہوئے اور لڑتے ہوئے جاتے تھے ہین
اودھر سے علمشاہ آتے تھے اب راوی بیان کرتا ہے کہ کل کفار ونکو معلوم ہو گیا کہ طلسم کشا کا فرزند علمشاہ
مع لشکر کے اپنے باپ کی کمک کو آ گیا اب کفارون نے بھی جان دیکر لڑنا شروع کیا اسفندیار
ولاجورد و لاہور مین باہم صلاح ہوئی کہ یہ جنگ یون نہ موقوف ہوگی جب تک کہ حمزہ کو اسیر
یا قتل نہ کیجیے اس سے بہتر ہے کہ ہم اور تم ملکر چلتے پھرتے ہوئے اور حمزہ کو ٹوک کر سر میدان
قتل یا اسیر کرین لاجورد نے کہا کہ رائے تو بہتر ہے اسفندیار نے کہا کہ رائے ہے کہ ہم اور تم دونون
حمزہ کو ٹوکین اور کہین کہ ہم سے مقابلہ کر جب حمزہ ہماری طرف آئیگا تم دہنے پہلو سے وار کرنا
مین بائین پہلو سے پس حمزہ گھبرا جائیگا کہ کسکو جواب دون وہ اس خیال مین غرق ہوگا کہ
ہمارا ایک طرف اور تمھارا دوسری طرف سے وار ہوگا دونون کے وار برابر سے پڑین گے
جب تک وہ سپر کی پناہ کریگا اوس وقت تک ہماری تلوارین اوسکے سر پہ پہونچ جائینگی اوسکا کام
تمام ہو جائیگا رہے لاہور یہ پسر حمزہ کو ٹوک کر الجھین لاہور نے کہا کہ اچھا غرضکہ یہ تینون ایک مقام
پر اڑ رہے تھے یہ صلاح باہم کرکے اب لڑتے ہوئے حمزہ صاحبقران کی طرف چلے لاہور علمشاہ
کو تلاش کرتا ہوا چلا راوی بیان کرتا ہے کہ جب علمشاہ نے لشکر کفار پر نعرہ کرکے وار کیا تھا
سب نے اس نعرہ کی صدا سنی تھی سب نے اوسی حالت جنگ مین اٹھا کر دیکھا تھا اور پہچان
لیا تھا کہ یہ پسر حمزہ ہی باپ کی کمک کو آیا ہے پس اوسی شناخت پر لاہور چلا جدھر سے نعرون کی [illegible]
اور صاحبقران کی صدا آتی تھی اوسی سمت کو یہ تینون سردار چلے اودھر جب البرز گیلانی دادسکے
سپہ سالار نے میر جاودو کا جواب سنا سوارون سے کہا کہ تم لشکر پسر حمزہ کو روکو ہم جاکر پسر حمزہ
سے مقابلہ کرتے ہین اور اوسکو قتل کرتے ہین یہ دونون سردار بھی اوسی طرف کو چلے قتل کرتے ہوئے

تا باہم صلاح کرے کہ ایک طرف سے مین وار کرو نگا اور ایک طرف سے تم وار کرنا اب راوی
نازک خیال ناظرین نیک خصال عجب بے مثال کی خدمت مین عرض کرتا ہے کہ یہ مقام غور کے قابل ہے کہ
سنیر جادو نے چند ساحر بھیجے ہین کہ تم جا کر لسپر حمزہ پر سحر کرو تاکہ وہ بیکار ہو جائے البرز وغیرہ اوسکو
قتل کرین ایک دشمن تو کم ہو اور ایک دیوار سحر درمیان اوسکے اور لشکر حمزہ و حمزہ کے قائم کرنا
تاکہ حمزہ اوسکی کمک کو نہ پہونچ سکے بعد لسپر حمزہ کے [illegible] لشکر لسپر حمزہ کو بیکار کرنا یہ
ساحر چل چکے تھے فاصلہ ہی کیا تھا جو عرصہ ہوتا یہی اگر ہوا پر قائم ہو لے ادھر خواجہ عمر نے جو اس
قیامت کی جنگ دیکھا دیکھی اور صاحبقران و علمشاہ کے فرد تواتر سے انھون نے خیال
کیا کہ یہ وقت حمزہ سے جدا رہنے کا نہین ہے ایسا نہو کہ حمزہ کو کوئی چشم زخم پہونچے کیونکہ
حمزہ اسوقت نہایت جوش و خروش سے لڑ رہا ہے یہ سب لوٹ مار کو ترک کرکے اور گلیم اوڑھ کر
وہان سے چل کھڑے ہوئے گو دل نہ چاہتا تھا مگر بسبب محبت حمزہ کے انکو تاب نرہی سبب ترک
کیا اور صاحبقران کی تلاش کرکے اوسی مقام پر آکر پہونچے کہ جہان پر صاحبقران حملہ کر رہے تھے
خواجہ نے آکر صاحبقران کے رکاب پر ہاتھ رکھا اور گلیم کو اوتارا اور کہا کہ حمزہ گھبرا نہین مین تیرا غلام
تیرے پاس موجود ہون بہت ہوشیاری سے لڑ یقین ہے کہ تھوڑی دیر مین کفار شکست کھا کر بھاگین
اور فتح ہو جائے علمشاہ نے آکر وہ قیامت کا مقابلہ کیا ہے کہ اب رنگ لڑائی کا بدل گیا ہے کفار
منتشر الحواس ہو رہے ہین صاحبقران نے کچھ جواب نہ دیا برابر شمشیر زنی فرماتے ہوئے اشقر
دیوزاد کو مہمیز کرتے ہوئے چلے جاتے ہین یہ تو ادھر سے جاتے تھے علمشاہ کے دیکھنے کے اشتیاق
مین ادھر سے علمشاہ بھی صاحبقران کی قدمبوسی کے اشتیاق مین آتے تھے لڑتے ہوئے
کہ ایک مقام پر ایک مجمع کثیر کفار کا تھا یہ دونون صاحب اوس مقام پہ پہونچے اور لڑنے
لگے مار کر اوس مجمع کو درہم و برہم کیا اب جو وہ مجمع کم ہوا صاحبقران کی نگاہ علمشاہ پہ پڑی
چہرہ پہ صاحبقران کا فرط خوشی سے گلنار ہو گیا اور اب صاحبقران چلے کہ فرزند کے قریب
پہونچ جاؤن کہ ایک علمشاہ کی بھی نگاہ صاحبقران پر پڑی جیسے علمشاہ نے صاحبقران
کو دیکھا اوسی حالت جنگ و پیکار مین رکاب پر جھک کر مجرا کیا صاحبقران نے دعا دی ادھر
سے صاحبقران چلے ادھر سے علمشاہ چلے مین عرض کر چکا ہون کہ اتنا ہو علمشاہ کی [illegible]

نہ ٹھہرنا ورنہ ہم تجکو نامرد خیال کرینگے یہ جو صدا آئی صاحبقران اوسی مقام پر تھم گئے خواجہ نے
جو پیچھے پلٹکر جو دیکھا تو یہ نظر آیا کہ ایک طرف سے صاحبقران کی طرف لاجورد تلوار
علم کیے ہوئے تلوار سے خون ٹپکتا ہوا گرگدن پر سوار للکارتا ہوا چلا آتا ہے اور دوسری طرف
سے اسفندیار اسی حالت سے خواجہ نے صاحبقران سے عرض کیا کہ یا حضرت صاحبقران
ہوشیار ہو جائیے ایک طرف سے لاجورد دریا سگان مالک صحرائے لاجورد اور ایک سمت
سے اسفندیار صحرا نشین مالک صحرائے اسفندیار یہ آپ سے لڑنے کو آتے ہیں اور آپ پر
حملہ کرنے کو اور لاہور بد نہاد نے علمشاہ کو آکر ٹوکا ہے صاحبقران نے فرمایا کہ آنے دو میں موجود ہوں
خدا مالک ہے اور حافظ کیا پرواہ ہے بڑا تکیہ اوسکی ذات پر ہے صاحبقران خواجہ سے یہ کہہ رہے
تھے کہ ادھر لاہور نے اور علمشاہ سے سامنا ہو لیا کیونکہ وہ قریب آچکا تھا اسلئے سے ساتھی آ
اوسی تیغ خون آلود کا جس سے لڑ رہا تھا اسنے علمشاہ پر خبردار خبردار کہکر وار کیا علمشاہ نے
وہ سپر پر اوسکے وار کو روکا اور پشت تلوار پر صرف لگا کر لڑادی راوی بیان کرتا ہے کہ اس مقام
پر جو اہل اسلام و کفار سے تلوار چل رہی تھی یہ معرکہ دیکھکر دونوں فریق تھم گئے اور جہاں پر تھا
کھڑے ہو لیئے اس طورسے اوس حالت کے درمیان میں علمشاہ سے اور لاہور سے ہو رہا تھا
نامدار اور اسی مقام پر صاحبقران بھی ہیں اور اسفندیار و لاجورد بھی چلے آتے ہیں اور
باہر تلوار چل رہی تھی جو کفار و اہل اسلام اسی مقام پر تھے وہ لڑنے سے باز ہیں اور تماشہ جنگ
کا دیکھ رہے ہیں کہ اسفندیار نے لاجورد سے کہا کہ اس مقام پر تھم جاؤ پہلے لاہور اور پسر
حمزہ کے مقابلہ کا تماشہ دیکھو تو پھر حمزہ پر حملہ کرنا ذرا دیر تو کہ لاہور نے تلوار کا وار کیا پسر
حمزہ نے سپر تک کو چہرہ کی پناہ نہ کیا یہ کیونکر اسکے وار کو روک لگا لاجورد نے جوابدیا کہ اچھا پس
یہ دونوں آدمی مقام پر اپنی صفوں سے آگے گرگدنوں کو روک کر کھڑے ہو گئے اور تماشہ قائم
تھا دیکھنے لگے علمشاہ نے یہ خیال کرکے اپنے دل میں کہ اس حرامزادے کے وار کو سر پر رد کرو واسطے
مارکر تلوار اسکی چھین لوں اب اوسکو مہلت دوسرے وار کی نہ دو کیونکہ یہاں جنگ مغلوبہ ہو رہی ہے ایسا
نہو کہ یہ تیغ پا کر بھاگ جائے اگر میں فضل خدا سے اسپر غالب آؤں دوسرے غصہ بھی بہت تھا
اسی سبب سے سپر کو چہرہ کی پناہ نہ کیا تلوار کا ہاتھ سے لگا کر لڑادی جیسے تلوار قریب سر آئی

اور جم کے دا بستانہ جو مارا تلوار پٹ پڑی تیغ ہی دراز کر کے نکالی پر علم کتفہ و آلہ دیا قبضہ پہ تیغ
کیا پچہ گٹھر پر جو کر تلوار چھین لی تو وار پر ٹیک کر فوراً آ اوسکی کمر زخمی پکڑ کر پا پیروان ہاک کمر اب جو زور
کیا پشت کر گردن سے اوپر کی جوال کے اوٹھا لیا یہ رنگ دیکھکر اسقدر یار دلا جو رو کفار کے
حواس جاتے رہے بلکہ اہل اسلام بھی حیران ہوئے اور ہر ایک نے اپنے اپنے دل مین کہا کہ واقعی
خداوند کریم نے ان لوگون کو بڑا صاحب طاقت خلق فرمایا ہے دیکھو تو شاہزادہ نے اس دیو پیکر
کو کیونکر اوٹھا لیا اور سر سے بلند کر لیا یہ لوگ تو حیران ہو رہے تھے اودھر علمشاہ نے لاہور کو گرد
سر چہ تیغ دیکر فرمایا کہ شناخت خداوند کریم ہین کیا کہتا ہے اوسنے جواب دیا اوسی حالت مین کہ میری
اگر ہزار جانین ہون تو ہر ایک صاحب پا سے خداوند عجائب پر نثار کرون مین کبھی دین اسلام نہ
قبول کرونگا یہ سنکے شاہزادہ کو اور زیادہ غصہ آیا پس اوسکو ہاتھ پر تول کر اب جو پھینکا آسمان اوچھالا
تو وہ نظرون سے غائب ہو گیا یہ تلوار کو علم کر کے رکابون پر زور دیکر کھڑے ہوئے جیسے وہ قریب
آکر پہنچا ایک ہاتھ دوال کمر پہ مارا مثل خیار ترکی دو ٹکڑے ہوئے جب تک وہ ٹکڑے زمین تک
آئین آئین ایک ہاتھ اور رسید کیا کہ دو کے چار ہوئے علمشاہ نے اوسکو چہار رنگ ہوائی کہا یہ رنگ
جنگ علمشاہ دیکھکر کفار کے حواس جاتے رہے پہلے تو اسی واقعہ سے حیران ہوئے تھے کہ
اتنے بڑے پہلوان کو یون سر سے بلند کر لیا یہ واقعہ دیکھکر اور زیادہ تر حیران ہوئے یہ تو ہو نہ سکا
کہ آگے بڑھکر پنجہ شیر سے رہا کرتے خاموش کھڑے دیکھا کیے وہ مارا گیا راوی بیان کرتا ہے کہ علمشاہ
کا لاہور کو قتل کرنا تھا انھون نے قتل کر کے اب جو نعرہ اللہ اکبر بلند کیا جو اہل اسلام اس مقام پر موجود
تھے اونھون نے بھی نعرہ تکبیر بلند کیا اور ہر طرف سے صدائے تحسین و آفرین آنے لگی بلکہ زمین و
آسمان سے تعریف کی صدا بلند تھی جو سردار و اہل لشکر لاہور اوس مقام پر موجود تھے اپنے بادشاہ
و افسر کو کشتہ دیکھکر ایک مرتبہ یہ خیال کر کے کہ اجنبے ہمارے افسر و آقا کو قتل کیا ہم اسکو [illegible]
علم کر کے حملہ ور ہوئے علمشاہ پر راوی بیان کرتا ہے کہ چند افسر اور عنطاف تکلاہ وغیرہ بھی [illegible] جو
اوس مقام پر آگئے تھے اونھون نے جو یہ معرکہ دیکھا کہ ہمارے آقا پر کفار حملہ کرتے ہین وہ بھی [illegible]
باہم فنٹ پٹ ہو گئے پھر اوسی مقام پر تلوار چلنے لگی پھر خون برسنے لگا پھر سر تن سے کٹ کٹ کر دو دو ہاتھ
گرنے لگے علمشاہ بھی نبرد کرنے کو ادہر چلا پڑے اوجوان دونون نے جو یہ موقع دیکھا [illegible] اسقدر ہاتھ

ولاجورد نے کہ جنگ مغلوبہ ہونے لگی ایک مرتبہ ایک دہنی طرف سے اور دوسرا بائین طرف سے
صاحبقران پر تلوارین علم کرکے گر پڑا او صاحبقران پر وار کیا چونکہ صاحبقران تو ہوشیار تھے
کب ایسے فقرون مین آتے ہین جیسے ہی ان دونون نے وار کیے ویسے ہی صاحبقران نے ایک کے
وار کو پشت عقوب پر روکا دوسرے کے وار کو خالی دیا کہ پھر ان دونون نے سنبھل کر وار کیے ابکی مرتبہ
صاحبقران نے دونون وارون کو خالی دیکر اور اشقر کو بڑھا کر دونون کی کمر زنجیرین ہاتھ ڈالدیا یعنی
دست راست سے اسفندیار کی زنجیر کمر تھامی اور دست چپ سے لاجورد کی اور نعرہ اللہ اکبر جگر سے
کھینچکر پہلے ہی زور مین دونون کو سر سے بلند کرلیا اور فرمایا کہ ہر چند خطرہ کہ ٹکرادون کہ دونون کے خرمہرہ
پاش پاش ہوجائین یہ فرماکر لاجورد سے فرمایا کہ خدا خالق پروردگار عالم مین کیا کہتا ہے اوسنے
کہا کہ اے حمزہ مین تو کبھی اپنا دین آبائی نہ ترک کرونگا تو بیکار کو مجھسے کہتا ہے کہ دین اسلام
قبول کر یہ سنا تھا کہ صاحبقران نے اسفندیار سے کہا کہ تو کیا کہتا ہے اوسنے کہا کہ اے حمزہ
تو واقعی جوانمرد ہے اور صاحب اقبال ہین تیرے کہنے کو قبول ہون مگر ایک شرط کے ساتھ کہ اسوقت
تو مجکو قتل کر مین ایک مشکل رکھتا ہون اگر تو میری اوس مشکل کو حل کردیگا تو مین ضرور دین اسلام
قبول کرونگا صاحبقران نے فرمایا کہ تنے ایک حجت معقول پیدا کی ہے خیر مین اس جنگ و پیکار
سے مہلت پالون تو تمہاری بات سونگا اور کوشش کرونگا یہ فرماکر اسفندیار کو تو حوالہ خواجہ
عمر کے کیا خواجہ عمرو نے اوسکو اوسیوقت نمند زنبیل کرلیا ادھر صاحبقران نے لاجورد کو
اوٹھا کر گرد سر گردش دیکر اب جو زمین پر مارا لاجورد نقش زمین ہوگیا استخوان تک چورا
چورا ہوگئین لاجورد کا نشان تک نہ باقی رہا یہ رنگ جو انکے اہل لشکر نے دیکھا اور افسردن
نے کہ ہمارے آقا کو حمزہ نے پکڑ لیا اور لاجورد کے اہل لشکر نے خیال کیا کہ ہمارے بادشاہ کو حمزہ
نے ہلاک کیا جبکہ ہمارے افسر مارے گئے اب ہماری زندگی بیکار ہے مرجانا بہتر ہے پس سب ایک مرتبہ
تلوارین علم کرکے صاحبقران پر حملہ آور ہوئے جو اہل اسلام اوس مقام پر موجود تھے وہ لڑنے لگے
تلوار چلنے لگی باہم سافر و موس لپٹ گئے جنگ مغلوبہ ہونے لگی لشکرون مین غل مچ گیا کہ حمزہ
نے اسفندیار کو اسیر کرلیا اور لاجورد کو قتل کیا پسر حمزہ نے لاہور کو ہلاک کیا یہ خبر نیر جادو
کو بھی ہوئی کہ جو بادشاہ تمہاری کمک کو آئے تھے اونمین سے دو مارے گئے اور ایک اسیر ہوگیا

اب صرف البرز کجکلاہ باقی ہے اوسکا لشکر لڑرہا ہے اور ان تینوں بادشاہون کے لشکری لڑ
رہے ہین یہ خبر سنکے منیر جادو کے حواس جاتے رہے چونکہ اسکی قضا آگئی تھی اسنے دل مین
خیال کیا کہ تو چلکر حمزہ کو قتل کر اپنے سپہ سالار دال لشکر سے کہا کہ تم لشکر اسلام و ساحران اسلام
سے مقابلہ کرو مین جاکر حمزہ و پسر حمزہ کو قتل کرتا ہون یہ دونون مرد ون میرے جاتے قتل ہو جائینگے
یہ کہکر اژدر سحر کو اوڑاکر طرف صاحبقران کے چلا تلوار چل رہی تھی آتش جنگ و پیکار گرم
تھی سر دھڑ سے کٹ کٹ کر گر رہے ہین تن خاک پر لوٹ رہے ہین یہ عالم ہے کہ کسیکو کسی کی
خبر نہین ہے ایک طرف صاحبقران شمشیرزنی کر رہے ہین اور ایک سمت علمشاہ ان دونون
بہادروں کا یہ عالم ہے کہ جب ہاتھ لگایا برابر چار چار سر اوڑ گئے شمشیرین مثل برق
کے کوند کوند رہی ہین شعر ❊ ہر جا کہ شمشیر او کار کردہ ❊ یکے را دو کرد و دورا چار کردہ ❊ دیگر
یکے زخم زد بر تن پہلوان ❊ کزان زخم لرزید پیر و جوان ❊ صاحبقران و علمشاہ و اہل
اسلام و سرداران اسلام و اہل لشکر علمشاہ و سرداران علمشاہ بیٹھین ان علمشاہ نے تہلکہ
ڈالدیا ہے راوی بیان کرتا ہے کہ البرز کجکلاہ داد و سعکا سپہ سالار لڑتا ہوا چلا آتا تھا بہ تلاش
علمشاہ کہ اسکو معلوم ہوا کہ علمشاہ نے لاہور نیزہ باز حاکم صحرا سے لاہوریہ کو قتل کیا
اور حمزہ نے لاجورد دریا شگاف کو قتل کیا اور اسفندیار صحرا نشین کو اسیر کرلیا ان
تینوں کے لشکر بڑے معرکہ سے لڑرہے ہین اپنے بادشاہون کے غم مین البرز نے اپنے
سپہ سالار سے کہا کہ تم نے سنا کہ یہ تینون بادشاہ ہلاک و اسیر ہوئے اب کیا کرنا چاہیے
اوسنے جواب دیا کہ آپ پریشان نہون مین چلکر ابھی تو قتل کرتا ہون راوی کہتا ہے کہ ابھی تو سپہسالار
البرز کجکلاہ سے کہہ رہا تھا کہ وہ ساحر آکر پہونچے کہ جنکو منیر جادو نے سمجھا کر بھیجا تھا وہ
ہوا سے البرز کے پاس آئے اور کہا کہ آپ چلکر پسر حمزہ سے مقابلہ کیجیے ہم بالا سے ہوا سے
پہلے اوسے اسیر سحر کرینگے اوسکے بعد اوسکے لشکر پر حملہ کی کمک کے لیے منیر جادو نے بھیجا ہے یہ
جادون ساحرون سے کہا ان دونون کے دل قوی ہوئے اب تو یہ مثل سیل فنا کے گرجتے
ہوئے چلا ادھر وہ ساحر سیدھے اوڑکر اوس مقام پر پہونچے کہ جہان پر علمشاہ و صاحبقران
لڑرہے تھے اب دونون باپ بیٹے لڑتے ہی جاتے ہین صاحبقران و علمشاہ کو سر اوٹھا کر

دیکھ لیتے ہین اور علمشاہ صاحبقران کو کیونکہ سامنا ہی وہ جو مجمع اس مقام پر تھا انکی
شمشیرزنی سے کم ہوا کہ اون ساحرون نے بالائے ہوا آکر سحر کیا کہ ایک دیوار آہنی درمیان صاحبقران
و علمشاہ کے قائم ہو گئی اور اوسکا پردہ ہو گیا یہ ان ساحرون نے درپردہ دشمنی کی کہ باپ
بیٹے کو نہ دیکھ سکے بیٹا باپ کو اور ایک دوسرے کی کمک نہ کر سکے علمشاہ اپنی طرف جنگ
مین مصروف تھے اور صاحبقران اپنی طرف اودھر صاحبقران نے ایک پہلوان کو قتل جو کیا
تو نعرہ اللہ اکبر بلند کیا علمشاہ کے کان مین جو صدا پہونچی پلٹ کر دیکھا کہ صاحبقران نے
کس پہلوان کو قتل کیا جو تکبیر کہی اب جو دیکھا تو اپنے سامنے ایک دیوار آہنی کو حائل پایا
جو کہ مانع ہوئی صاحبقران کے دیکھنے سے علمشاہ حیران ہوئے کہ یہ کیا واقعہ ہے ابھی تک تو یہ
حجاب اپنے درمیان مین نہ تھا مین صاحبقران کو دیکھ لیتا تھا یہ چشم زدن مین کہان سے حائل
ہو گیا معلوم ہوتا ہے کسی ساحر نے سحر کیا یہ اوسکے سحر کی دیوار ہے خیر جو مرضی خدا اگر وہ حافظ ہے تو
سحر میرا کیا بنا لیگا یہ دل سے کہکر لڑنے لگے انھون نے بھی ایک پہلوان کو جو قتل کیا نعرہ اللہ
اکبر بلند کیا صاحبقران نے جو نعرہ کی صدا سنی یہ خیال کر کے کہ میرے فرزند نے کسی پہلوان
کو قتل کیا جو تکبیر زبان پر جاری کی علمشاہ کی طرف جو دیکھا تو دیوار فولادی کو حائل پایا
دیکھا کہ جو لشکر اس مقام پر لڑ رہے تھے نصف اس پار دیوار کے مقابلہ کر رہے ہین اور
نصف اوس پار ہین گو معلوم نہ ہوتے تھے مگر عقل سے خیال کر لیا اور درمیان مین دیوار آہنی
ہے یہ واقعہ دیکھکر صاحبقران حیران ہوئے کہ ابھی تک تو دیوار نہ تھی یہ کہان سے آگئی خواجہ
سے کہا کہ تم نے کچھ واقعہ دیکھا کہ یہ کیا واقعہ ہے ابھی تک تو دیوار درمیان میرے اور علمشاہ
کے نہ حائل تھی یا دفعتہ پیدا ہو گئی کہ مین اپنے فرزند کو نہین دیکھ سکتا ہون خواجہ نے عرض
کیا کہ یا صاحبقران یہ مقام حیرت و تعجب نہین ہے نہ جائے تشویش و اندیشہ ہے یہ کارروائی
کسی کارروائی ہے کہ تمکو اور علمشاہ کو الگ کر دیا اس خیال سے تم اور وہ جا ایک مقام پر
کھڑے ہوئے شمشیرزنی کر رہے ہو لوث لشکر کا ستراد ہو رہا ہے اور لشکر مین تلاطم مچا ہوا ہے تہلکہ
پڑا ہوا ہے پس اس خیال سے جدا کیا ہے کہ شاید یہ غدر کم ہو دوسرے اس خیال سے کہ تم علمشاہ
کی کمک نہ کر سکو اگر اوسپر کوئی وقت سخت پڑے نہ وہ تمھاری کمک کر سکے جب تم کسی بلا مین

مبتلا ہو کوئی مقام فکر نہین ہے یہ دیوار سحر ہے اسپر لوح کا عکس ڈالو یہ دیوار آہنی برطرف
ہو جائیگی یہ جو خواجہ نے کہا صاحبقران نے گلے سے لوح اوتاری کہ دیوار پہ عکس ڈالون
اودھر علمشاہ لڑ رہے تھے اور کفار کو قتل کر رہے تھے کہ سامنے سے البرز مجلاہ داوسکا سپہ سالار
لڑتا ہوا نظر آیا جیسے علمشاہ کی نگاہ البرز اور اوسکے سپہ سالار پر پڑی للکار کر کہا کہ او نابکار بے
غدار کیا پیادون و سوارون کو قتل کر رہے ہو مجھ سے اگر مقابلہ کرو معلوم ہو اگر تم بڑے مکار
ہو میں نے تو قسم کھائی ہے کہ بدون تمکو اسیر یا قتل کیے آرام نہ لونگا میرے اوپر کھانا پینا حرام
ہے تم میرے لشکر پر شبخون مار کر بھاگے تھے اس خیال سے کہ مین تمکو نہ پاونگا مگر مین کب تمکو
چھوڑتا ہون تم کہان پوشیدہ تھے جو اب تک نظر نہین آئے مین تو تمکو تلاش کر رہا تھا میرے
خدا نے تمھاری صورت دکھائی اب تم کہان جاتے ہو میرے ہاتھ سے البرز اور سپہ سالار نے
جو علمشاہ کی صدا سنی پلٹ کر دیکھا کیونکہ یہ دونون علمشاہ کی تلاش مین چلے تھے اپنے
مقام سے اب جو علمشاہ کو دیکھا کہ علمشاہ ہمارے اہل لشکر اور دیگر بادشاہون کے اہل لشکر
کو قتل کر رہے ہین آواز دی کہ او پسر حمزہ کیا خوب ہم خود بڑے عرصے سے تجکو تلاش کر رہے
ہین کہ تو مل جائے تو تجکو قتل کرین تو خود ہمارے خوف سے ادھر ادھر منہ چھپائے پھرتا ہے
اور اترا رہا ہے اب جو تو نے دیکھا کہ یہ دونون سر پر آکر موجود ہوئے اب اگر بھاگونگا تو
یہ بھاگنے نہ دینگے اس سبب سے تو نے ہمکو للکارا اور ہم پر یہ الزام رکھا کہ مین تم دونون کو تلاش
کر رہا ہون خیر تیرا ہی قول سچ ہے اب ہم آتے ہین بھاگنا نہین علمشاہ نے جواب مین
فرمایا کہ جیسے تم بھگوڑے ہو ویسے سبکو جانتے ہو ایسے تو تم ہو کہ لشکر کو جو غافل پایا تو شبخون
کرے جب اہل لشکر ہوشیار ہوئے تو بھاگ کھڑے ہوئے تم بھاگنا مین تو بھاگا ہون نہ
بھاگونگا مگر تم اپنی عادت سابق کو اختیار کرنا یہ کہکر جو سوار و پیدل درمیان مین حائل
تھے اونکو قتل کیا اور مرکب کو بڑھا کر اونکی طرف چلے وہ دونون بھی مرکبون کو
چمکا کر قریب آگئے پس علمشاہ نے اوس مقام پر لشکر کے درمیان مین مرکب [illegible]
کہ یہ دونون قریب پہونچے ادھر تو یہ دونون قریب پہونچے اودھر اون ساحرون نے
علمشاہ پر سحر کیا کیونکہ وہ اسی وقت کے منتظر تھے اب جو علمشاہ پر اونھون نے

سحر کیا شاہزادہ اونکے سحر مین مبتلا ہوکر مبہوت ہوگیا نہ پاؤن مین حرکت ہے نہ ہاتھ مین نہ زبان
مین گویائی نہ آنکھون مین بصارت مثل تصویر گلی کے ہوکر رہ گیا اور یہی حال مرکب کا ہوا جس طور
سے شاہزادہ کا ہاتھ مع تلوار کے بلند تھا اوسی طرح سے قائم رہ گیا یہ جو واقعہ البرز نے دیکھا اپنے
سپہ سالار سے کہا کہ تم نے دیکھا پسر حمزہ کی کیا حالت ہوئی معلوم ہوتا ہے کہ اون ساحرون
نے سحر کیا ہے اونکے سحر سے اسکی حالت ہوئی ہے پس جلد چلکر مدد لو یہ کہکر البرز چلا تلوار خون
چکان علم کرکے دست راست کی طرف سے یہ بقصد قتل شاہزادہ چلا اور دست چپ
کی طرف سے اسکا سپہ سالار مریخ شیر شکار چلا ابھی یہ دونون قریب نہین پہونچے تھے
اسقدر کہ وار کرین اوس وقت اون ساحرون نے علمشاہ پر سحر کرکے اب جو سرون سے
اونے اسم سحر پڑھکر اور یہ کہکر کہ یا سامری و جمشید جس جس مقام پر لشکر علمشاہ کے
سردار اور بادشاہ و اہل لشکر لڑ رہے ہون وہ سب بے حس و حرکت ہو جاوین کسی
مین حس و حرکت لڑنے کی باقی نرہے یہ کہکر اون حرامزادون نے دہ واسطے سرون سے اونکا
زمین پہ مارے وار اون کا زمین پر گرنا تھا کہ واقعی ایسا ہی ہوا کہ جس جس مقام پر لشکر علمشاہ
اور سرداران علمشاہ عنطاق تجلاہ وغیرہ لڑ رہے تھے یکایک سب کے سب بے حس و حرکت ہوکر
رہ گئے جسکو دیکھا وہ مثل تصویر گلی کے تھا اون ساحرون نے ان پر سحر کرکے قصد کیا تھا
کہ لشکر صاحبقران پر بھی سحر کرین یہ رائی کے اوپر اسم سحر پڑھ رہے تھے کہ اوس صاحبقران
نے خواجہ کے کہنے سے لوح کا عکس اوس دیوار فولادی پر ڈالا جو کہ سحر سے تیار کی تھی ساحرون نے
جیسے ہی عکس لوح کا دیوار پر پڑا وہ دیوار دھوان ہوکر اوڑ گئی اوس دیوار کا اثر بالکل باقی
نرہا وہ دیوار جو برطرف ہوئی پہلے صاحبقران کی نگاہ علمشاہ پر پڑی صاحبقران نے
دیکھا کہ مثل تصویر گلی کے علمشاہ مرکب پر سوار ہے اور گرد کفارون کا مجمع ہے ایک ہاتھ
بلند ہے اور اوسی ہاتھ مین تیغ کینیان فرنگی ہے اوس ہاتھ کو ذرا بھی حرکت نہین ہے معلوم ہوتا ہے
کہ ابھی اسکا نیلا ہاتھ اونچا کیے ہوئے کھڑا ہے یہی حال مرکب کا ہے ایک بادشاہ اور ایک
سردار تلوارین علم کیے ہوئے بقصد ہلاکت علمشاہ کی طرف بعجلت چلے آتے ہین یہ
واقعہ جانگزا اور ماجرائے حیرت افزا جو صاحبقران نے ملاحظہ فرمایا خواجہ عمر سے فرمایا کہ تم نے

دیکھا علمشاہ کی کیا حالت ہے یہ اسکو کیا ہوا ہے تصویر کی سی بنا ہوا ہے بالکل بے حس وحرکت
ہے حریف دونون طرف سے چلے آتے ہین قتل کرنے کو یہ ذرا بھی خیال نہین کرتا ہے نہ اونسے
بچنے کی تدبیر کرتا ہے جس طور سے تلوار کا ہاتھ اوٹھا کر رہ گیا ہے اوسی طور سے بلند ہے یہ کیا واقعہ ہے اے
خواجہ کچھ سمجھ مین نہین آتا ہے دریافت تو کرو خواجہ عمرو نے اوسطرف دیکھکر کہا کہ یا صاحبقران
واقعہ کیا ہے علمشاہ پر سحر ہوا ہے وہ سحر مین مبتلا ہے اوسی سبب سے اوسکی یہ حالت ہے اگر تھوڑی
دیر اور خبر نہ لیجائیگی یہ دونون حرامزادے جو بقصد قتل آتے ہین اسکو قتل کر ڈالین گے اے
صاحبقران جلد خبر لو جاکر علمشاہ پر عکس لوح ڈالو تاکہ وہ اپنے آپ مین آ جائے اور اپنے
دشمنون سے مقابلہ کرے یہ کہکر خواجہ چپ ہوئے اونھون نے دیکھا کہ بہتسے اہل لشکر جو اس
مقام پر لشکر کفار سے لڑ رہے تھے اونکی بھی یہی حالت ہے کفار اونکو قتل کر رہے ہین وہ جواب
تک اونکی ضرب کا نہین دیتے ہین اور جو اون ساحرون نے رائی پر اسم پڑھکر اب جو وہ
رائی یہ کہکر زمین پر ماری کہ یا سامری و جمشید جسقدر لشکر طلسم کشا کے غیر ساحر افسر و اہل لشکر
ہین سب بے حس و حرکت ہوکر رہ جائین اور زمین اون سبکے پانون پکڑ لے اور ذرا بھی حرکت
باقی نہ رہے کہ حریف سے مقابلہ کر سکین یہ جو اون حرامزادون نے سا اور رائی زمین پر ماری یہی
ہوا کہ لشکر اسلام کے بھی پانون زمین نے پکڑ لیے اور سب بے حس و حرکت ہوکر رہ گئے یہ
جو خواجہ نے واقعہ دیکھا کہ ابھی تو سب لڑ رہے تھے یا خود بخود بے حس و حرکت ہوکر رہ گئے
ہین حریف وار کرتا ہے یہ خاموش کھڑے ہوئے اوسکے وار کو اپنے اوپر آنے دیتے ہین نہ وار کا
جواب دیتے ہین نہ خالی دیتے ہین نہ حرکت کسی قسم کی کرتے ہین بے گناہ بے بسی سے ہلاک
ہو رہے ہین خواجہ نے یہ واقعہ دیکھکر صاحبقران سے عرض کیا کہ یا صاحبقران علمشاہ کی
کیا حالت کو ملاحظہ فرما رہے ہو کل لشکر کا یہی حال ہے کیا تمہارا لشکر کیا علمشاہ کا سب پر سحر ہوا ہے
سب بے بسی سے ہلاک ہو رہے ہین اور مر رہے ہین ان سبکی خبر لینا ضرور ہے جلد فکر فرمائیے
صاحبقران نے فرمایا کہ مین کیا فکر کرون تم ہی کچھ تدبیر بتاؤ خواجہ نے صاحبقران سے عرض
کیا کہ یہ تدبیر ہے کہ پہلے علمشاہ کو رہا کرو سحر سے اور بچاؤ وہ اپنے حریفون سے مقابلہ کرے تم ان
سبکی فکر و تدبیر کرو صاحبقران نے فرمایا کہ کیونکر علمشاہ کو رہا کرون کیونکہ مجکو اسم اعظم کبھی تو

یاد نہیں ہے جو اسم اعظم پڑھکر دم کرون تاکہ وہ رہا ہون خواجہ نے عرض کیا کہ یا صاحبقران بجز اسکے
یہ تدبیر ہے کہ لوح کا عکس علمشاہ پر ڈالیے جب عکس لوح علمشاہ پر پڑے گا وہ رہا ہو جائیگا
اور انکے ہاتھ پاؤن قابو مین آجائینگے یہی تدبیر اہل لشکر کے ساتھ فرمایئے گا صاحبقران نے
فرمایا کہ جب تک یہان کے لوگون کو رہا کرونگا دوسرے مقام کے لوگ ہلاک ہونگے خواجہ عمر
نے عرض کیا کہ آپ علمشاہ کو تو رہا کیجیے ان سبکی بھی تدبیر ہو جائیگی یہ جو خواجہ نے کہا
پس صاحبقران نے ایک مرتبہ اشقر کو مہمیز کیا اور لوح کو گلے سے اتار کر ہاتھوں مین لیکر
چلے راوی بیان کرتا ہے کہ جب کفارون نے اہل اسلام کا یہ حال دیکھا تھا کہ سب بےحس و
حرکت جڑے ہوئے ہین سب اہل کفر و نفاق اون بیچارون پر حملہ در ہوئے اونکو بے قابو
پاکر وہ مثل ہوئی کہ دھوبی سے بس نہ چلے گدھے کے کان مروڑین صاحبقران پر تو قابو نہ
چلا اون بیچارون پر حملہ کیا جو کہ اپنے آپ مین نہ تھے سب صاحبقران کے گرد سے
ہٹ گئے یہی سبب تھا کہ جو صاحبقران اور خواجہ مین یہ کلام ہوئے وہ ساحر ہالا سے ہوا
سحر کے مین ایسے مصروف ہین انکو خبر ہی نہ ہوئی کہ سب دیوار سحر جو کہ تھے سب سے درمیان حمزہ
اور پسر حمزہ کے تمام کی تمام برطرف ہوئی اور حمزہ نے اپنے لشکر کی حالت دیکھی یہ تو خوش تھے
کہ ہمنے پسر حمزہ اور اوسکے لشکر اور لشکر حمزہ کا خاتمہ کیا اب حمزہ اکیلا ہو جائیگا سب ملکر
اوسکو اسیر یا قتل کرینگے جو لشکر حمزہ کے ساتھ ساحرون کا ہے وہ لشکر منیر جادو سے
مقابلہ کر رہا ہے اون سبکو منیر جادو مار لیگا اب یہ لوگ جاتے کہان ہین وہ تو یہ خوش
ہو رہے تھے کہ اب ان سبکا کام تمام ہوا ادھر صاحبقران جو جست کر مرکب کو اڑا کر چلے
وہان البرز کجکلاہ وادسکا سپہ سالار قریب علمشاہ پہونچ چکے تھے اور قصد کیا تھا کہ
وار کرین کہ صاحبقران نے ڈانٹا کہ او نابکاران نابکار و مکاران غدار دست خود را نگہدارید
خبردار ہاتھ نہ لگانا مین آپہونچا ہون دیکھ خبردار وار نہ کرنا یہ فرماتے ہوئے مثل شہباز
اسکے قریب پہونچ گئے اور جاتے کے ساتھ ہی لوح کا عکس علمشاہ پر ڈالا عکس کا
پڑنا تھا کہ وہ سب حالت برطرف ہوئی آنکھون مین بصارت ہاتھ پاؤن مین طاقت زبان مین
طاقت کانون مین سماعت پھر عود کر آئی وہ اگلی حالت علمشاہ کی ادھر مرکب کی برطرف

ہوئی علمشاہ نے جو نگاہ درا کر دیکھا تو صاحبقران کو اپنے قریب پایا اور البرز گجیلا دو اور سپہ سالار
کو بھی راوی بیان کرتا ہے کہ صاحبقران کا رعب ان دونوں پر اسقدر چھایا تھا کہ اونہیں دم زدن باقی
تھا وہ خود بے حس و حرکت ہو کر رہ گئے تھے ذرا بھی اونہیں حرکت نہ تھی یہ حالت ہوئی کہ جہاں تک علمشاہ
کے قتل کے قصد سے پہونچے تھے اور صاحبقران نے ڈانٹا تھا اوسی مقام پر رہ گئے آگے مگر یوں
کو نہ منع کر سکے نہ یہ ہو سکا کہ صاحبقران پر حملہ کرتے یا اونکو کچھ جواب دیتے یا اونکو اس امر سے باز
رکھتے یا ایک اونسے مقابلہ کرتا ایک جرأت کرے علمشاہ کو قتل کرتا کچھ بھی تو نہ ہو سکا خاموش کھڑے
دیکھا کیے جب علمشاہ کے ہوش و حواس درست ہوئے اور ہاتھ پاؤں میں طاقت آئی اور علمشاہ
نے صاحبقران کو اپنے قریب پایا سر جھکا کر عرض کیا کہ یا صاحبقران آپ نے کیوں تکلیف فرمائی میں انکو
قتل کرتا صاحبقران نے علمشاہ کی طرف دیکھکر فرمایا کہ اے فرزند ارجمند تیر کسی ساحر نے سحر کیا
تھا کہ تم بالکل بے حس و حرکت تھے اور یہ تمہارے قتل کو چلے تھے ایک دیوار درمیان میرے اور تمہارے
حائل تھی اور یہی حال میرے لشکر کا ہے کہ سب بے حس و حرکت ہیں اور یہی کیفیت تمہارے اہل لشکر کی
ہے کہ سب تصویر کی سی بنے ہوئے ہیں اور کفار اونکو قتل کیا چاہتے ہیں اے فرزند میں نے جو دیوار حائل
دیکھی حیران ہوا کہ یہ دیوار کیسی ہے خواجہ عمر سے برابر تھے اونسے جو میں نے کہا اونھوں نے جواب دیا کہ یہ
دیوار سحر کی ہے اسکا عکس لوح ڈالکر شاید میں نے ایسا ہی کیا تمہاری یہ حالت دیکھی اور اہل لشکر
کی یہ کیفیت تمہاری یہ حالت دیکھکر مجکو تاب نہ رہی میں نے اشتیاق کو جمع نہ کر سکا تمہارے اوپر عکس
لوح ڈالا کہ تمہارے حواس درست ہوئے اور وہ سب یہ کیفیت برطرف ہوئی ورنہ یہ دونوں نابکار
جو کہ وہ سامنے خاموش کھڑے ہوئے ہیں تمکو قتل کر چکے ہوتے کیونکہ قریب پہونچ چکے تھے
کہ میں نے ڈانٹا اور نعرہ کیا میرے نعرہ کی صدا سنی خاموش ہو گئے آگے نہ بڑھ سکے اور جو کفار
تمہارے گرد تھے میں نے اونکو مار کر بھگا دیا وہ سب بھاگ گئے راوی بیان کرتا ہے کہ بہت سے
کفار گرد علمشاہ تلواریں خون چکاں اس قصد سے لیے ہوئے کھڑے تھے کہ البرز گجیلا و
و مرتج شیر شکار اگر علمشاہ پہ حملہ کریں اور وار کریں امداد سے تلواروں کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالیں
مگر صاحبقران جو چلے تھے جیسے کہ صاحبقران نے آتے ہی اس مقام پر آپ نے حملہ کیا
تھا ایک ہی حملہ میں سب بھاگ کھڑے ہوئے تھے نعرہ صاحبقران سے اندا موزن میں

رعشہ پڑ گیا تھا اوسپر یہ ہوا کہ حملہ بھی کیا اب کب تاب لانے سب بھاگ کھڑے ہوئے تھے
میدان صاف ہوگیا تھا ورسب سے جا کر دم لیا تھا ورنہ علمشاہ تلواروں کی چھاؤں میں
تھے بچنا علمشاہ کا غیر ممکن تھا مگر جب تک خدا کی طرف سے نہیں آتی ہو اوس وقت تک کوئی کچھ
نہیں بنا سکتا ہو بقول شاعر شعر اگر تیغ عالم بجنبد ز جائے ٭ نبرد رگے تا نخواہد خدائے ٭ دیگر
جاکو راکھے سائیاں مار نہ سا کے کوے ٭ بال نہ بیکا کر سکے جو دو جگ بیری ہو سے ٭ چونکہ علمشاہ
کی زندگی باقی تھی اونکا ایک بال بھی کفار نہ کم کر سکے گو دشمنوں نے تدبیر تو ایسی ہی کی تھی خدا وند
کریم نے ایسی صورت نکالی کہ کوئی کچھ نہ بنا سکا سب حیران ہو کر رہ گئے علمشاہ نے رہائی پائی آمدم
بر سر مطلب جب علمشاہ سحر سے رہا ہوئے پس صاحبقران نے لوح الماس نگار جو بھیجا سے
بلند آواز نے لا کر دی تھی جس سے لوگو نکو قتل کرکے اور تیغہ لا کر دیا تھا کہ جس سے شغال
قتل ہوگا وہ لوح علمشاہ کے گلے میں ڈالدی تاکہ علمشاہ پر سحر اثر نہ کرے کیونکہ اوس لوح کا
بھی یہ خاصہ تھا کہ اوسپر بھی سحر اثر نہ کرتا تھا یا جسکے پاس وہ لوح ہوگی اوسپر بھی سحر اثر نہ کرے گا
صاحبقران نے لوح علمشاہ کے گلے میں ڈالکر یہ فرمایا کہ ای فرزند تم اپنے دشمنوں سے مقابلہ کرو
میں اہل لشکر کے رہائی کی فکر کرتا ہوں علمشاہ نے عرض کیا کہ بہت خوب خدا چاہتا ہی تو آپکے
اقبال وا فضال خدا سے ان دونوں کو بھی ابھی قتل کرتا ہوں ٭ جانے کہاں ہیں میں تو انکی
تلاش میں بہت دور سے چلا آتا ہوں میرے اوپر تو آج کے دن سے کھانا پینا حرام ہی کیونکہ
میں نے قسم کھائی ہی کہ بدون انکو قتل یا اسیر کیے آرام نہ لونگا آپ تشریف لے جائیں اور
اہل لشکر کے رہائی کی تدبیر فرمائیں راوی بیان کرتا ہی کہ ادھر تو صاحبقران یہ سنکے علمشاہ
سے اشتقر کو مہمیز کرکے چلے ادھر اہل لشکر بیچارے آفت کے مارے بے گناہ قتل ہو رہے تھے
خواجہ فکر کر رہے تھے کہ کوئی تدبیر کریں تاکہ ان لوگوں کی جان بچے بار بار خواجہ آسمان کی
طرف دیکھتے تھے اور رہ جاتے تھے گو صاحبقران کے ہمراہ تھے صرف اس خیال سے
کہ جو کوئی ساحر سحر کریگا بسبب برکت لوح کے نہ مجھ پر سحر اثر کریگا ٭ حمزہ پر اس خیال سے
خواجہ ایک منٹ کو صاحبقران کی رکاب کو نہیں چھوڑتے تھے راوی بیان کرتا ہی کہ
جب صاحبقران نے دیوار سحر کو منہدم کرکے اور علمشاہ کی حالت کو دیکھ الحمد للہ کہا ٭

داد سکے سپہ سالار کو دشنام ادر نعرہ کرکے ان کا فرون پر حملہ کیا تھا جو کہ علمشاہ کو گھیرے ہوئے کھڑے تھے صاحبقران کے نعرہ کی صدا ان ساحرون نے بھی سُنی تھی گو مصروف سحر تھے مگر نعرہ صاحبقران کی صدا سنتے ہی سحر کرنا موقوف کیا اور طرف زمین کے دیکھا تو اپنی بنائی ہوئی دیوار کو منہدم پایا اور صاحبقران کو علمشاہ کے قریب کھڑا ہوا دیکھا اور علمشاہ کو آپ سحر سے رہا پایا صاحبقران سے کلام کرتے ہوئے دیکھا اور دیکھا کہ حمزہ یعنی طلسم کشا نے کچھ اپنے گلے سے اُتار کر علمشاہ کے گلے مین ڈالدیا اودھر تو صاحبقران علمشاہ کو لوح پہنا کر برائے رہائی اہل لشکر بیٹھے تھے اور ادھر ان ساحرون نے باہم صلاح کی کہ طلسم کشا نے لوح طلسم کہ جسکے سبب سے سحر کا اثر طلسم کشا پر نہ کرتا تھا بسبب الفت فرزندی کے اور محبت پدری کے اپنے فرزند کے گلے مین ڈالدی اب طلسم کشا پر سحر کرو سحر ضرور اثر کریگا طلسم کشا ہی کو مار لو اور ایسا سحر کرو کہ جس سے طلسم کشا ہلاک ہو جائے زندہ نہ بچے جب طلسم کشا ہلاک ہو جائیگا تو پھر طلسم فتح نہ ہوگا یہی امر ہوگا کہ یہ جتنے سب لاش طلسم کشا کی لیکر اپنے مقام کی طرف واپس چلے جائینگے طلسم فتح ہونے سے محفوظ رہیگا اہل طلسم کی قتل و برباد ہونے سے جان بچیگی ہمارا تمہارا سب ساکنان طلسم و بادشاہ طلسم پر احسان ہوگا کیونکہ یہ طریقہ ہے کہ جو فاتح طلسم ہوتا ہے وہی طلسم فتح کرتا ہے دوسرا طلسم کو فتح نہین کرسکتا ہے اگر لوح پر بھی قابض ہو جائے تو بھی کچھ نہین بنا سکتا ہے لوح اوسکو خبر بھی نہین دیگی اوسکے پاس بیکار ہوگی پس جب طلسم کشا ہلاک ہو جائیگا تو کون طلسم فتح کریگا اول تو سب شریکان طلسم کشا و مطیعان طلسم کشا کے غم و الم مین مبتلا ہونگے روپیٹ رہے ہونگے ایسی حالت مین کون فکر فتح طلسم کریگا ہم سب طلسم کشا کے ظلم و ستم سے محفوظ رہینگے یہ جو ایک نے دوسرے سے کہا اوسنے جواب دیا کہ رائے تو خوب نکالی ہے تم بھی سحر کرو مین بھی سحر کرتا ہون پس وہ سب ایک رائے ہوکر داہنے ہاتھ سحر کیا اور جھولیون سے اسباب سحر ہاتھون مین لیا اور اوس اسباب سحر پر اسم سحر پڑھکر دم کیا ایک نے ترنج کو اپنے ران کے خون سے جیران ہوکر لال کیا اور صاحبقران پر مارا دوسرے نے ترنج سحر کو اپنی زبان کے خون سے گلنار کرکے اور اسم سحر دم کرکے مارا تیسرے نے گرز فولادی کو سینہ و رانہ سے رنگین کرکے پھینکا چوتھے نے ہار قلفل کے دردو سمے ہاتھ

اور روئی کے گالے اور رائی اور بار دیتو صاحبقران پر مارے ان چاروں نے جوشش چار عنصر
سے ایک ہوکر صاحبقران پر سحر کیا ایک کے سحر سے تو ابر قایم ہوا اوس سے مار و کژدم و تیروں پر
تیر برسنے لگے مگر سب قریب صاحبقران پہونچ کے نابود ہو جاتے تھے اور اون تینوں کے ترنج و
نارنج و گولا جو قریب صاحبقران پہونچا ایک ونداغا ہوا کہ زمین و آسمان ہلگئے یہ معلوم ہوا
کہ ایک مرتبہ کئی ہزار توپین فیر ہوئیں اونکا شق ہونا تھا اور صدا کا پیدا ہونا تھا کہ دل اہل زمین
کے مارے ہول کے شق ہونے لگے سب کو یہ یقین ہوا کہ اسرافیل نے صور قیامت پھونکا مردے قبروں مین
دہل دہل کر خواب مرگ سے چونک اوٹھے چرند و پرند اپنے اپنے آشیانے چھوڑ کر بھاگے
دریا کا پانی جوشش مارنے لگا جو لوگ اوس مقام پر تھے وہ سب کانپ کر رہ گئے اونکو یہ معلوم ہوا کہ
آسمان پھٹ کر گر پڑا ہر ایک سپر بہ کف کنے لگا سر پر اوس بدحواسی مین ایسے حواس باختہ ہوگئے تھے
کہ یہ خیال نہ ہوا کہ بھلا سپر کیا روکے گی اگر آسمان پھٹ کر آوے مقابلہ سے ہاتھ روک لیا لڑنے
کس سے اہل اسلام تو بے حس و حرکت تھے ہان یہ ہوا کہ قتل کرنے سے باز رہے وہ بیچارے ہلاک
ہونے سے بچے اہل میدان کا تو یہ حال ہوا مگر صاحبقران کو کچھ بھی نہ معلوم ہوا نہ غلمشاہ کو
مگر خواجہ نے جیسے یہ صدا سنی مراد تھا کہ آسمان کی طرف دیکھا خواجہ کی نگاہ پڑ گئی کہ چار ساحر دو سے
ہوا سحر کر رہے ہین ہوا اونھین کے سحر کا اثر ہے کہ یہ صدا پیدا ہوئی ہے خواجہ دیکھ رہے تھے کہ
خواجہ نے دیکھا کہ ایک طرف سے تو مار و کژدم و سنگ و تیر و خنجر برس رہے ہین مگر صاحبقران
کے قریب نہیں آتے ہین اور ایک طرف سے شعلہ آگ کے بلند ہو ہو کر گر رہے ہین جو قریب صاحبقران کے
آتا ہے غرق ہو جاتا ہے ایک سمت سے ایک گنبد آتشین جوشش مارتا ہوا چلا آتا ہے طرف صاحبقران
کے ایک سمت سے ایک زنگی اژدر پر سوار تیغہ بارہ دار ہاتھ مین اژدر شعلہ چھوڑتا ہوا چلا آتا ہے مگر
خواجہ کو اطمینان تھا کہ جو سحر قریب صاحبقران کے آئیگا وہ دفع ہو جائیگا اس سبب سے
خواجہ نے صاحبقران کو آگاہ بھی نہ کیا خواجہ نے دیکھا وہ چاروں ساحر کچھ پڑھ پڑھ کر پھینک رہے ہین
اور سحر کو زور دے رہے ہین راوی بیان کرتا ہے کہ اون اشیاے سحر نے صاحبقران کو کچھ بھی ضرر نہ پہونچایا
ایک تار بھی جامہ جسم کا میلا نہ ہوا وہ سب سحر قریب صاحبقران آکر فرو ہو گئے یعنی دریاے سحر میں غوطہ زن
ہو کر غائب ہو گیا گنبد سحر خود بخود منہدم ہو گیا وہ شعلہ برطرف ہو گئے اوس اژدر سوار کے جسم میں آگ

لگ گئی وہ چلا کر خاک سیاہ ہو گیا وہ چاروں حرامزادے مثل چار عنصر کے باہم ملے ہوئے سحر کر رہے تھے
اور ایسے مدہوش تھے کہ انکو خبر بھی نہ ہوئی کہ ہمارے سحر کیوں برطرف ہو گئے اور کسی سحر نے حمزہ پر اثر نہ کیا
بلکہ یہ خوش تھے کہ طلسم کشا کا کام تمام ہو گیا ہوگا اور خوش ہو ہو کر سحر کو زور دے رہے تھے خواجہ تو ان
چاروں کو دیکھ چکے تھے اور تاک لیا تھا جب وہ سب سحر قریب صاحبقران پہونچکر فرو ہو گئے
اوسوقت خواجہ نے صاحبقران سے عرض کیا کہ یا حمزہ صاحبقران ذرا بالاے سر تو ملاحظہ فرمائیے کہ
کہ یہ کیا تماشہ ہے صاحبقران نے جو سر اوٹھا کر دیکھا تو چار ساحروں کو مثل آب و آتش و باد و ہوا کے ملا
ہوا اور سحر کرتے ہوئے دیکھا صاحبقران نے انکو ملاحظہ فرما کر خواجہ سے کہا کہ چار ساحر سحر کر رہے ہیں خواجہ
نے جواب دیا کہ چاروں نے آپ پر سحر کیا تھا وہ سحر برطرف ہو گیا میرے قیاس میں تو یہ امر ہے کہ یہ اہل لشکر اپنی
کے سحر میں مبتلا ہیں پس دو کو تو میں پتھر سے ہلاک کرتا ہوں اور دو کو آپ تیر سے شکار فرمائیں تاکہ یہ اپنے
کردار کی سزا پائیں اور اہل لشکر انکے ظلم و بدعت سے نجات پا کر اپنے حریفوں کو قتل کریں یہ جو خواجہ نے
کہا صاحبقران نے جواب دیا کہ اچھا پس صاحبقران نے دوش پر سے کمان ترکش سے تیر بازوئے وحشی
درنگ خدنگ سفتہ سوفار عقاب پر الماس پیکان لیا اور چلہ کمان میں جوڑا اور شست کو درست کر کے
اب جو کھینچا سپہر کی زاغ کمان نے چلا کر کہا کہ یہ جو گوشہ امان کا تلاش کرو ورنہ نشانہ خدنگ
اجل ہو گے صاحبقران نے کمان کو درست کر کے اور نشانہ کو تاک کے اس طور سے کہ ایک تیر میں دو نشانہ
کا کام تمام ہو آواز دی کہ او نابکاران غدار و او ساحران مکار میں تمہارے حال سے آگاہ ہو گیا خبردار ہو جاؤ
تمہاری اجل تمہارے سر کے برابر پہونچ گئی ہے پکارو سامری و جمشید کو کہ وہ اگر تمہاری کمک کریں
اور خواجہ نے بھی سوا پانچ سیر کا پتھر گوپھن عیاری میں رکھا تھا اور تاک لیا تھا اس طور سے کہ ایک ہی پتھر
میں کام اون دونوں کا تمام ہو جائے اور آمادہ تھے کہ صاحبقران تیر کو رہا کریں اونکا تیر چلے پس انکا
پس صاحبقران نے جو پکار کر کہا اون ساحروں کے کان میں صدا پہونچی اونھوں نے جو گھبرا کر اس صدا کو
سنکے دیکھا تو طلسم کشا کو مع تیر و کمان کے بعینہ پایا اور اپنے کو نشانہ اونکے طائر حواس خمسہ قفس دماغ سے
پرواز کر گئے فکر کرنے لگے کہ اب کیونکر اپنے کو بچائیں اور کیونکر اس بلا سے نجات پائیں ہماری عقل نے
خطا کی کہ جو طلسم کشا پر سحر کیا معلوم ہوتا ہے کہ طلسم کشا پر ہمارے سحر نے اثر نہیں کیا بلکہ وہ سحر برطرف
ہو گیا اب کیا کریں ملک الموت سر پر موجود ہے یہ تو فکر کر رہے ہیں کہ ادھر صاحبقران نے صدا

تیر وار دیگر اب جو تیر کو خشکی سے رہا کیا عقاب تیر اپنے صید پر جھکوں کر چلا ادھر تو صاحبقران نے
تیر کو رہا کیا ادھر خواجہ نے گوپن کو چرخ دیکر پتھر چلایا پتھر سن سن کرتا ہوا چلا اون ساحرون نے
یہ قصد کیا تھا کہ سحر کرکے اپنے کو روئین تن کرلین مگر زبان ہلا سکے اور سحر کرنے کی مہلت تک نہ ملی
کہ تیر اور پتھر پیام اجل لیکر اونکے سرون پر پہونچ گئے چونکہ انکی موت آ پہونچی تھی اور چارون کے ایک
مرتبہ تیر اس طریقہ سے پڑا کہ ایک کی پشت و سینہ کو توڑکے دوسرے کے سینہ پر پڑا کہ تا سوفار غرق ہوگیا
اور وہ دونون ہلاک ہوئے بھلا یہ تیر خطا کرسکتا تھا صاحبقران نے لگایا تھا اگر چار ہوتے
یا چار سو ہوتے تو بھی نہ بچتے یہ تو دو تھے ادھر خواجہ کے پتھر نے بھی یہی کام لیا کہ ایک کے سر پر پڑا
کہ اوسکا سر شق ہوگیا مغز سر نکل آیا دوسرے کے سینہ پر پڑا کہ وہ سانس بھی نہ لے سکا ان چارون
ساحرون کو ان خادم و مخدوم نے یون ہلاک کیا انکا ہلاک ہونا تھا کہ آثار قیامت برپا ہوئے
آندھی سیاہ چلنے لگی آگ برسنے لگی برف باری سنگ باری ہونے لگی بیر غل مچانے لگے زمین ہلنے
لگی شعلے بلند ہونے لگے خاک برسنے لگی اور اولے پڑنے لگی تمام زمانہ تیرہ و تار ہوگیا ایک تلاطم عظیم برپا
ہوا صدائین آنے لگین کہ کشتیم نام من فلان ساحر بود و فلان و فلان ساحران آوازون کے آنے
کے بعد وہ تاریکی برطرف ہوگئی سب آفتین دفع ہوئین مطلع صاف ہوا ادھر تو یہ چارون ساحر مرے
اودھر سب اہل اسلام و لشکر علمشاہ نے انکے سحر سے رہائی پائی سب اپنی حالت اصلی پر آئے اب لشکر
علمشاہ و اہل اسلام نے دیکھا کہ ہم چارون طرف سے نرغہ کفار مین گھرے ہوئے ہین اور کفار گھیرے
ہوئے ہین بس ایک مرتبہ سب نے سنبھل کر جو حملہ کیا وار چلنے لگے خون کے دریا بہنے لگے یہان تو
سپہ لشکر اسلام سے اور کفار سے اوسی طور سے مقابلہ ہونے لگا دریاے خون ہر طرف جاری ہوا سر
مثل حبابون کے نظر آنے لگے بازو مثل ماہیان خوبرو کے اوس دریاے خون مین شناوری کرتے
ہوئے دکھائی دیتے تھے سپرین مثل سنگ پشت کے تلوارین مثل ناگنون کے معلوم ہوتی تھین خون
روان تھا اور سبزہ پر جاری تھا کشتی حیات گرداب بلا مین پھنسی تھی زورق زندگی دریا مین غرق
ہورہی تھی خشکی مین ہر طرف طوفان مرگ خیز برپا تھا سپرون کی سیاہ گھٹا چھائی ہوئی تھی
برق شمشیر کوندہ ہو کوندہ کر گر رہی تھی خرمن حیات کو تباہ کر رہی تھی مینہ سرون کا و خون کا برس
رہا تھا تن بہادرون کے خاک پر تڑپ رہے تھے مثل مرغ بسمل کے جھنکارے تلوارون کی کچھ

سنائی نہیں دیتا تھا یہ عالم تھا کہ قیامت کا نمونہ تھا ہر سمت دار و گیر کی صدا بلند تھی خوب زور
شور سے تلوار چل رہی تھی ندی خون کی بہہ رہی تھی زمین و آسمان سے صدائے بزن و بکش آ رہی تھی اہل
اسلام عنقریب پست تھے پہلے تو خوب گھمسان سے تلوار چلی بعد اوسکے باہم خنجر بازی ہو رہی تھی ادھر
صاحبقران نے اون ساحرون کو قتل کر کے جب اونکے مرنے کی علامت برطرف ہوئی تو صاحبقران [illegible]
نے تلوار صاعقہ بار کھینچکر کفار پر جا پڑے اور لڑنے لگے خواجہ ہمراہ تھے راوی بیان کرتا ہے کہ ناظرین آگاہ ہون
کہ اسقدر جو صاحبقران کو مہلت ملی کہ اونھون نے خواجہ سے کلام بھی کیئے اور خواجہ و صاحبقران
نے اون ساحرون کو قتل بھی کیا کوئی کفار یا لشکری صاحبقران سے ہمچشم نہ آسکا کیا سبب ہے راوی
کہتا ہے کہ یہ بیان کر چکا ہون کہ جب کفارون نے دیکھا کہ سب اہل اسلام بے حس و حرکت ہین
پس سب صاحبقران کے مقابلہ سے دست بردار ہوئے اور لشکر کے قتل پر تیار ہو گئے صرف
صاحبقران اکیلے میدان مین رہ گئے کوئی کفار سے صاحبقران کے گرد نہ تھا دوسرے
بسبب رعب و داب کے کوئی لڑنے کا قصد نہ کرتا تھا سب بیکار صاحبقران کے مقابلہ کو
تصور کرتے تھے اس سبب سے کہ اونکے دلون مین خوف صاحبقران پیدا ہو گیا تھا ہر ایک
اپنے مقام پر خیال کرتا تھا کہ حمزہ صاحبقران سے مقابلہ کرنا اور لڑنا بیکار ہے ان سے کوئی عہدہ بر
نہ ہوگا اگر ایک لاکھ بھی باہم ہو کر مقابلہ کرینگے تو بھی غالب نہونگے اس سے بیکار اپنی جانون کا تلف
دیدہ و دانستہ کرتا ہے اور ون سے کیون نہ لڑین جو ایسے اژدر دہان کے منہ مین خود بخود گر کر اپنی جان
دین ایسے ایسے خیالات پیدا کر کے کفار مقابلہ صاحبقران سے [illegible] ہٹ گئے تھے یہ سبب تھا جو
اسقدر مہلت ملی راوی بیان کرتا ہے کہ صاحبقران تو اوس لشکر سے لڑنے لگے ادھر علمشاہ
نے جب سحر سے مہلت پائی اور جسم مین توانائی و طاقت آئی پس ادھر صاحبقران لوٹ گئے
مین ڈالکر مصروف کارزار و آمادہ پیکار ہوئے علمشاہ نے ایک مرتبہ جنبش کر کے آواز دی کہ [illegible]
داد مرد شیر شکار کیا کھڑے ہوئے دور سے میرا منہ دیکھ رہے ہو اگر کچھ دعوی رکھتے ہو تو
آکر مجھ سے مقابلہ کرو یا جبکہ مین سحر مین مبتلا تھا اوسوقت میرے قتل کے اوپر مستعد تھے آمادہ
ستیز تھے اب آکر کوئی وار کرو اوسوقت مین بڑے جوش و خروش سے آئے تھے [illegible]
اسی حیرت مین مبتلا تھے اور ایسا ادبار رعب صاحبقران غالب ہوا [illegible]

یہان تک کہ تین مرتبہ علمشاہ نے اونکو للکارا جب وہ اپنے مقام سے نہ ہلے اور اہل لشکر نے
دیکھا سب اہل اسلام سحر سے رہا ہو گئے اور ساحرون کے مرنے کی علامت بر طرف ہوئی پس تلوار علم کر کے
علمشاہ پر آ پڑے تلوار چلنے لگی ادہر تو تلوار چلنے لگی اودہر اون دونون کے حواس صدائے بخش ذہن
سے درست ہوئے ہوشیار ہوئے البرز گجکلاہ نے اپنے سپہ سالار سے کہا کہ ہم اور تم کس قصد سے چلے
تھے اور قریب پسر حمزہ پہونچ چکے تھے مگر کچھ ایسا حمزہ سے ڈانٹ کر ہمکو للکارا کہ ہمارے حواس
جاتے رہے ہم اپنے آپ مین نہ رہے نہ معلوم پسر حمزہ پر کیا گذری جو اہل لشکر اونکے قریب تھے
اونھون نے عرض کیا کہ حمزہ نے اپنے فرزند کو ساحرون کے سحر سے رہا کیا اون ساحرون کو
قتل کیا اور رہا کر کے خود بھی لڑنے لگا لشکر سے جب پسر حمزہ رہا ہوا تو اوسنے آپ دونون صاحبونکو
للکارا جب آپ نے جواب نہ دیا اور وہ آپکو للکار کر اب ادہر اودہر دیکھنے لگا اور اوسنے قصد
کیا کہ آپ پر حملہ کرے کہ ہم سب نے جو یہ واقعہ دیکھا تاب نہ رہی تلوارین پکڑ پکڑ کر اوسپر
جا پڑے اور وہان سے لڑنا ترک کیا دیکھئے وہ کیا جنگ ہو رہی ہے ہم آنکو ہٹا کر اس مقام پر
لے آئے راوی کہتا ہے کہ البرز وغیرہ کے اہل لشکر نے یہی حرکت کی تھی کہ جب دیکھا ان سب نے کہ
ہمارے دونون افسر مبہوت کھڑے ہین اور جواب نہین دیتے ہین تو اور سب تو تلوارین پکڑ کر
علمشاہ سے لڑنے لگے اور چند سرداران دونون کو الگ لیکر چلے گئے تھے وہان جا کر اونکے حواس
درست ہوئے اور ہوشیار ہوئے سردارون نے جو یہ بیان کیا کہ تلوار چل رہی ہے اور علمشاہ رہا ہو گیا
البرز گجکلاہ نے اپنے سپہ سالار سے کہا کہ تم نے سنا کہ علمشاہ رہا ہوا حمزہ نے اون ساحرونکو قتل
کیا افسوس ہم ایسے کچھ رعب حمزہ مین آ گئے کہ حمزہ کا کچھ نہ بنا سکے حمزہ اپنے فرزند کو رہا کر کے چلا گیا
تُنے بھی نہ روکا اوسنے جوابدیا کہ کیا عرض کرون کہ جو میری حالت ہو گئی تھی ایک سال سے مجکو عجب
طرح کا مرض پیدا ہوا ہے کہ جو مجکو بیخود کر دیتا ہے جبکہ دورا اوسکا اوٹھتا ہے اپنے آپ مین نہین رہتا ہون وہی دورا اوسوقت
بھی اوٹھا تھا کہ مین بیخود ہو کر رہ گیا تھا مجکو نہین خبر ہے کہ کب حمزہ آیا اور کب رہا کیا ان سردارون سے
زبانی معلوم ہوا کہ یہ واقعہ گذرا پیدا کیا ہے ابھی جا کر قتل کرتا ہون یہ کہکر مرکب اوٹھا کر چلا جو اہل لشکر علمشاہ
سے لڑ رہے تھے اور قتل ہو رہے تھے اونسے پکار کر کہا کہ تم سب ہٹ جاؤ مین اس پسر حمزہ کو ابھی اسیر
کیے لیتا ہون یا قتل یہ اسنے دل مین سمجھا کیا ہے جو میخ شیر شکار نے کہا پکار کر سب لشکری علمشاہ

کے گرد سے ہٹ گئے غنیمت جانکر یہ مرکب کو چمکا کر سامنے علمشاہ کے آیا آتے ہی پکارا کہ او پسر
حمزہ رہ جا تو بہت مغرور ہوا ہی جاتا کہان ہی میرے ہاتھ سے مین تیرا بل نکالنے کو آیا ہون یہ جو
اوسنے کہا شاہزادے نے اوسکی طرف دیکھکر اور مسکرا کر جوابدیا کہ او نابکار تھوڑا عرصہ ہوا کہ مین تجھکو
مقابلے کے لیے پکار رہا تھا اور طلب کر رہا تھا نہ تو نے کچھ جواب دیا نہ تو آیا اور اب یہ لاف و
گزاف بکتا ہوا آتا ہی مین تو تیرے سامنے موجود ہون کہین چلا نہین گیا ہون یہ جو علمشاہ
نے فرمایا وہ مرکب کو ڈپٹ کر قریب علمشاہ آیا آتے ہی تیغہ خون چکان کا وار کیا وار کا کرنا تھا
کہ علمشاہ نے تیغہ کو نگاہ مین رکھا جیسے ہی سر پر آیا داستانہ مارا کہ تیغہ پٹ پڑا ہاتھ بڑھا کر کلائی پر
ڈالدیا اور دوسرے ہاتھ سے کمر زنجیر پکڑ کر اب جو زور کیا مرکب سے اوٹھا لیا ادھر کلائی مروڑ
کر تیغہ چھین لیا پہلے ہی زور مین سر سے بلند کر لیا یہ وہی پہلوان ہی کہ جسکو تین دن یا چار دن
کی کشتی مین زیر کیا تھا یا آج تھوڑے عرصے مین سر سے بلند کر لیا اور گرد سر چرخ دیا کہ
داستانین کہین موزے کہین رانگے کہین خود سر کہین سپر پشت پر سے الگ جا گری ترکش کا
منہ کھل گیا سب تیر زمین پر گرے پیکان کے پھل زمین مین گر گئے یہ معلوم ہوتا تھا کہ زمین سے
تیر نکل آئے ہین مثل طاؤس آتشبازی کے اوسنے چرخ کھایا ہی چشم تیغ کھاتے ہوئے دوران
سر ہونے لگا جب گرد سر چرخ دے چکے کہا کہ شناخت پروردگار عالم مین کیا کہتا ہی اودھر
خیال کیا کہ واقعی یہ لوگ صاحب اقبال و شجاع ہین انکی شجاعت و بہادری کی قسم کھانا اور انکا
نام لیکر لکھوانا و سٹھانے واقعی انکی اطاعت مین عزت و آبرو ہی اور انکا خدا برحق ہی اور سب باطل
ہین میری اسوقت مین کسی نے مدد نہ کی اوس مرتبہ تو اس جوان یعنی پسر حمزہ نے مجھکو کئی
دنون کے بعد فن کشتی مین زیر کیا تھا آج تو کچھ عرصہ بھی نہین ہوا پہلے ہی زور مین سر سے بلند
کر لیا اور مین کچھ نہ کر سکا پس انکی اطاعت و بندگی اور خداے نادیدہ کی بندگی اور پرستش مین بڑا
لطف ہی تو کیون اپنی جان دے اس جوان کی اطاعت کیون نکرتا کہ مرتبہ اعلے ملے یہ دل مین
سوچکر جب یہ علمشاہ نے فرمایا کہ یہ امر تو اوسی وقت قبول ہوگا کہ جب تو دین اسلام بھی قبول کریگا
تو جوابدیا کہ بسر و چشم مین اوس سے کب انکار کرتا ہون آپ مجکو امان دین شاہزادے نے
اوسکو آہستہ سے زمین پر رکھدیا وہ فوراً اوٹھکر کھڑا ہوا اور دوڑکر اوسنے علمشاہ کی رکاب

بوسہ دیا اور قدمون پر رکھدیا اور عرض کیا کہ جو آپکے دین و مذہب کو اختیار کرے وہ کیا کہے علمشاہ نے
یہ سنکے اوسکو اوسیوقت اوسی مقام پر کلمۂ طیبہ تعلیم فرمایا وہ کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوا اور مثل پروانہ
کے اوس شمع شبستان صاحبقرانی کے گرد پھرا اور عرض کیا کہ یہ غلام بھی جان نثاری کو موجود ہے اجازت
ملے تو مین ابھی جاکر البرز کجکلاہ کو پکڑ لاؤن شاہزادہ نے فرمایا کہ کوئی ضرورت نہین ہے مین اوسکو خود
اسیر کرونگا اوسنے عرض کیا کہ مقابلہ کی اجازت مرحمت ہو تا کہ جہاد کرون اس نعمت عظمے سے محروم نہون
اور میری عقبیٰ درست ہو جائے شاہزادہ نے فرمایا کہ جہاد کی اجازت ہے کافرون سے مقابلہ و مجادلہ کرو
اور لڑو مین کب منع کرتا ہون مگر اس امر کا خیال رہے اور پاس کہ جو امان طلب کرے اوسکو امان
دینا مگر اسی شرط سے کہ اگر وہ دین اسلام قبول کرے یا جو فرار کرے اوسکا تعاقب نکرنا یا جب طلب
امان سنے تو ہاتھ روک لینا اگر تلوار لگا چکے ہو یا جسقدر تلوار نے کاٹا ہو اور طلب امان کی صدا کان
مین پہونچے فوراً ہاتھ کو روکنا تا کہ اور زیادہ نہ کاٹے اگر حریف کے سینہ پر سوار ہونا قبل امان کی صدا اوسکو
سنکے اوسکو چھوڑ دینا پھر اوس سے مزاحمت نکرنا اوسکا وار روک کر اپنا وار کرنا یہ ہم لوگون کے
طریقے ہین اور قاعدہ اوسنے عرض کیا بہت خوب کبھی اسکے خلاف نہوگا یہ عرض کرکے مرکب پر
سوار ہوا اودھر البرز کجکلاہ نے جب یہ دیکھا تھا کہ میر سپہ سالار علمشاہ کے مقابلہ کو جاتا ہے تو
خود آگے بڑھ آیا تھا اور جو لوگ اوس مقام پر لڑ رہے تھے اونکو حکم دیا تھا کہ یہان سے ہٹ کر لڑو وہ
ہٹ گئے تھے اور جو شائق تھے اس جنگ و پیکار کے کہ دیکھین کیا ہوتا ہے وہ عقب البرز صف باندہ
کر کھڑے ہوگئے تھے جب البرز نے دیکھا کہ علمشاہ نے میر سپہ سالار کو زیر کرلیا اور اوسنے اوکی اطاعت
کی پہلے تو یہ خیال کیا کہ شاید اوسنے مکر کیا اپنی جان بچانے کے لیے مگر میر تیغ شیر شکار علمشاہ سے
اجازت جنگ و پیکار لیکر اور مرکب پر سوار ہو کر لڑنے پر آمادہ ہوا اور لشکر البرز کجکلاہ کے لوگون پر
تلوار لیکر جھپٹا اور اونکو قتل کرنے لگا اور لڑنے لگا تب البرز کو یقین ہوگیا کہ اوسنے پسر حمزہ کی اطاعت
صدق دل سے کی پس اسکو غصہ آگیا اور برہم ہوکر پکارا اپنے اہل لشکر کو کہ پہلے اس نمکحرام کو ملکر پھر
لشکر اسلام سے لڑنا اور مین خود پسر حمزہ سے مقابلہ کرتا ہون یہ تو یہ کہکر اور مرکب چمکا کر طرف علمشاہ
کے چلا اودھر اہل لشکر جو کہ اسکے عقب مین کھڑے ہوئے تھے وہ میر تیغ شیر شکار پر ٹوٹ پڑے یہ اونسے
لڑنے لگا تلوار چلنے لگی خون کے دریا بہنے لگے اودھر البرز نے للکارا کہ اے پسر حمزہ مجھ سے مقابلہ کر

مرقع شکوہ ام نے تیری اطاعت کی تو میرا کیا بگڑ گیا مین تیری سرکوبی کو موجود ہون تو مرقع گرز زیر کرکے مستعد ہوا
علمشاہ نے یہ سنکے فرمایا کہ مین موجود ہون آ مجھ سے مقابلہ کر مین تو تیرے انتظار مین کب سے کھڑا ہون جسطور سے لاہور کو
فی النار کیا ہو اوسی طور سے تجھکو بھی فی النار کرونگا البرز نے کہا کہ یہ خیال دل سے دور کر مین مثل لاہور کے کمزور نہین ہون
مثل مرقع کے فرمایا کہ پھر آ اپنی طاقت کا امتحان کرلے پہنچتا تھا کہ البرز کجکلاہ قریب آ پہونچا البرز کے ہاتھ مین
گرز گران سر تھا اوسی گرز سے ادھر ہاتھ اور مقابلہ کر رہا تھا وہی گرز سر علمشاہ پر بطاقت تمام لگایا علمشاہ
نے اپنے ہاتھ کو دراز کرکے کلائی پہ ہاتھ ڈال لیا اور جھٹکا دیکر گرز کو چھین لیا اور اوٹھا کر خاک پر پھینکدیا اوسنے
گرز کو جو چھینا ہوا پایا بہت خفیف ہوا مگر تلوار کمر سے لی تلوار کا وار کیا علمشاہ نے فوراً بازو کو بچا کر ہاتھ
ڈالدیا اور تلوار کے قبضہ پر قبضہ ہوا پنجہ کو فشردہ کیا کہ تلوار ہاتھ سے چھوٹ پڑی اور جب تلوار بھی اوسکے
ہاتھ سے نکل گئی اوسکا ہاتھ چھوڑ دیا اور کہا کہ جو حربہ رکھتا ہو وہ بھی کرنا کہ تیرے دل مین
ہوس نہ باقی رہے کہ مین نے فلان حربہ نہین کیا یہ سنکے البرز کجکلاہ نے خنجر ہاتھ مین لیا اس
خیال سے کہ لپٹ کر خنجر مارے کہ شکم چاک ہو جائے قصہ پاک ہو جائے یہ تو اس قصد سے چلا جیسے
قریب پہلو کے پہونچ کر خنجر کا وار کیا علمشاہ نے ہتھیلی جو دی اوسکا ہاتھ پھسلا انھون نے کلائی
پکڑ لی اور خنجر بھی چھین لیا اور ایک مرتبہ کمر زنجیر تھام کر مرکب پر سے اوٹھا لیا سر سے بلند کر لیا فرمایا
کرشمہ قدرت پروردگار عالم مین کیا کہتا ہو اوسنے کہا مین ہرگز دین اسلام قبول نہ کرونگا مین
مثل مرقع کے نہین ہون کہ خوف جان سے اپنا دین آبائی ترک کردون خود صاحب اختیار
ہو کر تیری اطاعت کرون تیرا تابع ہون۔ تو ہرگز نہ ہوگا یہ سنا اوسنے کہا علمشاہ کو نہایت غصہ
آیا پس اوسکو گردش دیکر زمین پر جو پٹکا تو نقش زمین ہو گیا ایک تختہ گوشت ہو گیا خون کا
سیل پھیلا تھا کوئی عضو اوسکا سالم نہ رہا یہ بھی نہ ثابت ہوتا تھا کہ یہ انسان تھا پس خون کا تختہ
معلوم ہوتا تھا وہ جو سردار اور اہل لشکر دیکھ رہے تھے اونھون نے جو اپنے بادشاہ کو کشتہ پایا
ایکبار سب علمشاہ پر حملہ آور ہوئے علمشاہ بھی البرز کجکلاہ کو قتل کرکے تیغہ کپتان فرنگی
کو لیکر لشکر کفار پر جا پڑے تلوار چلنے لگی خون کے دریا بہنے لگے ادھر سے علمشاہ
لڑتے ہوئے جاتے ہین ادھر صاحبقران لڑ رہے ہین اب سوائے میزر جادو کے کوئی افسر
نہین باقی رہا کوئی بادشاہ ہو گو افسر سردار ہین مگر وہ بھی کینہ ان رسالدار جمعدار تمندار ہین اور

کوئی نہین ہو یا اہل لشکر مین راوی بیان کرتا ہو کہ منیر جادو اپنے اہل لشکر کو اہل اسلام سے لڑنے کا
حکم دیکر ادھر کو روانہ ہوا تھا کہ مین جا کر حمزہ صاحبقران کو قتل کرونگا یہ کہکر چلا تھا کہ راہ مین تھا کہ
یکایک تاریکی ہوئی اندھیرا ہو گیا برف باری و سنگ باری جو ہوئی یہ گھبرایا کہ یکایک اسکے کان مین صدا
آئی تھی کہ کشتی نام من فلان ساحر بود و فلان ساحر بود یہ جو سُنا تو منیر جادو گھبرایا حیران ہوا پہلے
تو اسنے خیال کیا تھا کہ معلوم ہوتا ہی کہ وہ لشکر جو کہ اہل اسلام سے لڑ رہا تھا اوسمین سے کوئی ساحر مارا
گیا ہی اوسکے مرنے کے آثار ہین جب منیر جادو نے اون ساحرون کے مرنے کی صدا سنی جنکو علمشاہ
اور اہل لشکر کے قتل کرنے اور سحر مین مبتلا کرنے کیلئے روانہ کیا تھا اب معلوم ہوا کہ یہ وہ ساحر مارے
گئے اب اسنے خیال کیا کہ ان ساحرون کو کس نے قتل کیا اور انکا کون قاتل ہی اوسی حالت مین
اسنے سحر کر کے دریافت کیا کہ ان ساحرون کو کس نے قتل کیا معلوم ہوا کہ ان ساحرون کو خواجہ عمرو
و حمزہ صاحبقران نے قتل کیا اونکے ہاتھ سے مارے گئے یہ سننا تھا کہ اسکو غصہ آیا اور اسنے
کہا کہ اب بدون قتل کیے حمزہ کے ہرگز ہرگز نہ پھرونگا یہ کہکر اژدر آتش فشان کو جمکا کر وہ اژدر
شعلہ چھوڑتا ہوا قلابہ آتشین منہ سے نکالتا ہوا چلا اوس مقام پر آیا کہ جہان پر صاحبقران
لڑ رہے تھے یہان آکر جو پہونچا دیکھا کہ صاحبقران لڑ رہے ہین کافرون کو قتل کر رہے ہین یہ
دیکھکر اسکی آنکھون مین خون اوتر آیا اور اسنے یہ بھی سُنا کہ پسر حمزہ نے مریخ شیر شکار کو زیر
کر کے اپنا مطیع کیا اور البرز کج کلاہ کو قتل کیا لاہور و لاجور مارے گئے و اسفندیار کو حمزہ
نے اسیر کر لیا اب ان سبکے اہل لشکر لڑ رہے ہین یہ جو خبرین معلوم ہوئین اب اسنے خیال کیا کہ جس
طور سے ہو سکے حمزہ کو قتل کرو یہ سوچ کر یہ اژدر کو اوڑا کر زمین کی طرف چلا آواز دی کہ اے
اہل لشکر اسفندیار وغیرہ تم سب کے سب ہٹ جاؤ اور ٹھہر جاؤ مین حمزہ کو قتل کرتا ہون
یہ میرے ہاتھ سے اب زندہ نہ بچے گا اور آواز دی کہ او حمزہ تو بہت مغرور ہوا اور تو نے بہت سر
اوٹھایا ہی ہوشیار ہو جا مین تجکو سزا دیتا ہون یہ کہکر سامنے صاحبقران کے آیا جو کفار گرد
صاحبقران کے تھے وہ کہنے سے منیر جادو کے ہٹ گئے اور اہل اسلام سے لڑنے لگے ادھر تلوار
چلنے لگی ادھر صاحبقران سے اور منیر جادو سے سامنا ہوا منیر جادو نے صاحبقران پر سحر
کیا کہ ایک گنبد آتشین پیدا ہوا اور وہ طرف صاحبقران کے چلا جیسے قریب پہونچا وہ گنبد ہر طرف

ہوگیا نام تک باقی نرہا منیر جادو نے سحر کیا کہ ایک دریا سے ذخار پیدا ہوا اور موجین مارتا
ہوا طرف صاحبقران کے چلا ہزارون اہل اسلام غرق ہونے لگے تلاطم مچ گیا غل ہونے
لگا کہ یا صاحبقران یہ دریاے ذخار ہمکو ڈبوے دیتا ہی جلد خبر لیجیے یہ صاحبقران نے
سُنا اور دیکھا کہ اہل اسلام اوس دریاے ناپیدا کنار مین جو کہ سحر منیر جادو سے پیدا
ہوا ہی اوسمین غرق ہو رہے ہین منیر جادو سے کہا کہ یہ کیا حرکت نالائق ہی کہ تو مجھ سے لڑ رہا ہی
مجھ پر سحر کر اہل لشکر نے تیری کیا خطا کی ہی جو اونکو غرق کرتا ہی منیر جادو نے جواب دیا
کہ جب ہی جانون کہ اس دریا کو مٹا دو اور اپنے کو بچاؤ اور اپنے اہل لشکر کو بھی یہ جو منیر جادو
نے کہا صاحبقران کو غصہ آگیا فوراً لوح کا عکس اوس دریا پر ڈالا وہ دریا دھوان ہوکر
اوڑ گیا اوس دریا کا مٹنا تھا کہ منیر جادو نے سحر کیا اثر سحر پیدا ہوا کہ اوس سے بارش سنگ
ہونے لگی صاحبقران نے عکس لوح کا اوس ابر پہ ڈالا وہ ابر بھی پھٹ گیا اب
منیر جادو نے سحر کیا کہ صحرا کی طرف سے ایک زنگی پیدا ہوا کہ اوسکے ہاتھ مین ایک گرز تھا
آتے ہی اوسنے گرز صاحبقران پر مارا صاحبقران نے لوح کا عکس اوس زنگی پر بھی
ڈالا ایک شعلہ پیدا ہوا کہ وہ زنگی جلنے لگا اور تھوڑی دیر مین جلکر خاکستر ہوگیا جب منیر جادو
نے دیکھا کہ حمزہ نے زنگی کو بھی قتل کیا اب اسنے اسم سحر پڑھکر اژدر کو جو اشارہ کیا وہ
نفس کشی کرتا ہوا اور شعلہ چھوڑتا ہوا طرف صاحبقران کے چلا صاحبقران نے اوس
اژدر پر بھی لوح کا عکس ڈالا کہ شعلہ نکلا وہ اژدر جلنے لگا منیر جادو اوسپر سے کود کر بھاگا
وہ اژدر جلکر راکھ ہوگیا پس جب اژدر جل چکا منیر جادو نے برہم ہوکر ایک دو ہتڑ زمین پر
مارا اور کہا کہ او زمین حمزہ کو نگل جا زمین کو زلزلہ پیدا ہوا اور زمین شق ہوئی اور زلزلہ
پیدا ہوا صاحبقران نے فوراً عکس لوح زمین پر ڈالا وہ زلزلہ موقوف ہوگیا اب
منیر جادو نے برہم ہوکر جھولی سے ایک فولادی گولہ نکالا اوسپر سحر کرکے صاحبقران پر
مارا وہ گولہ قہقہہ کرتا ہوا چلا جیسے قریب صاحبقران پہونچا شق ہوا اوس سے آگ پیدا
ہوئی چادر آتشین صاحبقران پر گری چادر آتشین کا گرنا تھا کہ صاحبقران نے لوح
کو چمکایا وہ آگ بھی برطرف ہوگئی جب منیر جادو نے دیکھا کہ جو سحر کرتا ہون حمزہ پہ

وہ برطرف ہو جاتا ہی پس وہ حیران ہوا کہ اب کیا کرون کیا کرون فوراً وہ زمین پر
گرا اور سحر کیا شیر ژیان نبکطرف صاحبقران کے چلا صاحبقران نے عکس لوح ڈالا
عکس کا پڑنا تھا کہ وہ اوسکی صورت برطرف ہوگئی صاحبقران نے دیکھا لیتے کی چال
چلا جاتا ہی صاحبقران نے فرمایا کہ او منیر جادو یہ کون سی چال ہی اور کون حرکت ہی کہ تو
مثل کتے کے چلا آتا ہی اوسنے جو دیکھا کہ وہ شیر کی حالت جو تھی برطرف ہوگئی اسنے
دیکھا کہ جو سحر کرتا ہون وہ برطرف ہو جاتا ہی کیا کرون اپنی حالت جو ایسی پائی خیال کیا کہ
معلوم ہوتا ہی کہ حمزہ کے ہاتھ سے جان نہ بچے گی مین سحر کرتے کرتے عاجز ہوگیا اور
کسی سحر نے اثر نہ کیا حمزہ کے سامنے سے بھاگ اپنی جان بچا بیکار جان دینے سے
کیا فائدہ جو خیال کیا اب تجویز کرنے لگا کیونکر حمزہ کے سامنے سے بھاگون اگر یون
بھاگتا ہون تو یہ تعاقب کرے گا یہ پیچھا نہ چھوڑیگا پھر خیال کیا کہ غرق زمین ہو کر بھاگ جاؤن
خیال ہوا کہ اس طور سے بھاگنا کہ غرق زمین ہو کر بالکل خلاف ہی پرواز پیدا کر کے چلو
سامنے سے حمزہ کے بھاگو پس اسنے خاک زمین سے اوٹھا کر دونون شانون پر ملی کہ پر پیدا
ہوئے اور اوڑ کر چلا آواز دی کہ او حمزہ تو یون نہ مانے گا مین جاتا ہون شنکال کے پاس
اور وہان سے تیرے قتل کی تدبیر تجویز کر کے آتا ہون اب تو تو میری خاک تک نہ پائے گا
یہ کہکر جو اوڑا تو اور بلند ہوا صاحبقران نے جو اسقدر مہلت پائی لوح کو دیکھا اوسمین تحریر
پایا کہ اے طلسم کشا اگر منیر جادو تیرے سامنے سے پر پرواز پیدا کر کے بھاگے تو پیکان
تیر پہ یہ اسم جو حاشیہ لوح پر تحریر ہی دم کر کے مارنا جب تیر لگے گا تو وہ قتل ہوگا
راوی بیان کرتا ہی کہ پہلے ہی صاحبقران نے لوح کو دیکھا تھا اوسمین تحریر پایا تھا
کہ جب منیر جادو سے اور تم سے سامنا ہو تو اوسکے قتل کی تدبیر بتائی جائے گی اوسوقت
لوح کو دیکھا صاحبقران اس کشاکش اور حالت جنگ و پیکار مین فراموش کر گئے
لوح کا دیکھنا جب ▪▪ اوڑ کر چلا جب یاد آیا تو لوح کو دیکھا یہ تحریر پایا فوراً دوش پر
سے کمان ترکش سے تیر لیا پیکان تیر پر اسم حاشیہ لوح کو پڑھکر دم کیا اور منیر جادو
کو تاکا وہ اوڑا ہوا چلا جاتا تھا اور صاحبقران نے تیر کو تاک لیا تھا کمان کو کھینچا تھا

کیا تھا چنانچہ صاحبقران نے اوس ساحرہ کو قتل کرکے خواجہ کو رہا کیا تھا جو کہ خواجہ کو میلے لیے جاتی تھی خواجہ رہا ہو کر صاحبقران کے ہمراہ ہوئے اور عیاریان کین لبعلان کا حال یہ ہوا تھا کہ بعد روانہ کرنے کے اوسکو خیال ہوا تھا اور کچھ دل کو خواجہ سے وابستہ پایا تھا چنانچہ اسنے ساحر روانہ کیے تھے خواجہ کی رہائی کی خبر پاکر اور خود بھی جاکر مکان حکیم اسقلینوس پر صاحبقران سے مقابلہ کیا تھا مگر غالب نہ ہوئی وہان سے اپنے مکان پر واپس آئی تھی اوسی دن سے اسنے قصد کر لیا تھا کہ اب کبھی طلسم کشا سے مقابلہ نہ کرونگی اور اگر ماموں جان طلب بھی کرینگے تو علالت کا بہانہ کر دونگی اور نہ جاؤنگی اپنی وزیرزادی سے اپنے دل کی حالت بیان کی تھی اور کہا تھا کہ میرا دل عمرو پر آگیا ہی اوسکے گانے پر جب مین نے اوسکو روانہ کیا اوسکے بعد میرا دل بیقرار ہوا مین نے قصد کیا تھا کہ جاکر کسی تدبیر سے رہا کرون اور اپنے ساتھ لی آؤن چنانچہ جانے کا قصد کیا تھا کہ مجھکو معلوم ہوا اوسکو طلسم کشا نے رہا کر لیا مین خود اسی قصد سے گئی کہ جاکر رہا کر کے لاؤن مگر نہ پایا نہ حمزہ پر قابو چلا اب میرا دل بہت بیقرار ہی فراق خواجہ مین مین نے قصد کیا ہی کہ اب اگر ماموں جان بھی طلب کرینگے تو اونکی کمک کو نہ جاؤنگی علالت کا بہانہ کر دونگی اگر طلسم کشا غالب آئیگا اور طلسم فتح ہو جائیگا تو جاکر شریک طلسم کشا ہونگی اور اوسکا دین قبول کر لونگی صرف اس غرض سے کہ عمرو کو اسیر کرینگے تو مین جاکر عمرو کو رہا کر لاؤنگی اور یہان سے چل کھڑی ہونگی کیونکہ میرا دل اوسپر آیا ہی وزیرزادی نے جواب دیا تھا کہ جو آپکی راے ہی وہ بہت خوب ہی ہم سب آپکے ہمراہ ہین چنانچہ اوسی زمانہ مین مسبتون جادو کا نامہ آیا تھا اوسنے براے کمک طلب کیا تھا اسنے علالت کا بہانہ کر دیا تھا یہ سب حال مرقوم ہو چکا ہی اب تحریر ہوتا ہی کہ یہ فراق خواجہ مین بیقرار تھی اور اتش اسیری کی شکلون سے کٹتی تھین دن بیقراری و رات اختر شماری مین بسر ہوتا تھا چنانچہ اسی طور سے ایک مدت گذری جب آتش فراق زیادہ تر شعلہ زن ہوئی تو اسنے خیال کیا کہ ذرا سحر سے دریافت کرنا چاہیے کہ طلسم کشا مع لشکر کے اور خواجہ عمرو کے کہان ہی اب مجھپر فراق عمرو شاق ہی اس مرجانے سے تو بہتر

بہتر ہوگا کہ چل یہاں سے اور شریک طلسم کشا ہو کو بدنامی اور ناموس کا گمان تک خیال کریگی
بڑے بڑے بادشاہوں اور شہریاروں کی لڑکیاں عاشق ہو کر معشوقوں کے ہمراہ نکل گئی ہیں اور ان
خدا پرستوں کا حصہ ہو گئی ہیں تو میں کیا ہوں افراسیاب بادشاہ طلسم ہوش ربا کی لڑکی نے
اہل اسلام سے عشق کیا ملکہ مہ جبین نے عاشق ہو کر طلسم ہوش ربا فتح کرایا ہی ملکہ مہران شمشیر زن دختر
کوکب بادشاہ طلسم نور افشان نبیرہ حمزہ پر عاشق ہوئیں جو کہ لقا خدائی باختر تھا اور اٹھارہ
ہزار ملک باختر کا مالک تھا اور سب ملکوں کے باشندے اوسکو سجدہ کرتے تھے وہ خدائی
کرتا تھا اوسکی لڑکیاں ان مسلمان کے حصہ میں آئیں اور عاشق ہو ہو کر نکل گئیں تو میں کیا ہوں
یہ عشق ایسی ہی شی ہی کہ یہ کسی طرف کا نہیں رکھتا ہی اس دل کے ہاتھوں سے سب بے بس
و بے اختیار ہو گئے ہیں اسپر کسیکا اختیار نہیں ہوتا ہی عشق میں عزت و ابرو کا کچھ
پاس و لحاظ نہیں رہتا ہی اور جو عزت و آبرو کا پاس و لحاظ کرتا ہی وہ عاشق نہیں ہی بلکہ
اوسکا دعوی جھوٹ ہی ان حضرت نے بڑے بڑے خاندان تباہ کیئے ہیں قیس و فرہاد
کے حال کو ملاحظہ کیا جائے اونسے کوہ و صحرا کو لیلی کے عشق میں اختیار کیا فرہاد تیشہ
مار کر مر گیا یہ عشق ہی اور اسکا نام عاشقی ہی اگر ایسا عشق ہوتا جیسا مجکو ہی تو یہ حرکت
وہ کیوں کرتا پس معنی عاشقی اور عشق کے یہ ہیں جو فرہاد و قیس نے کیا تیرا عشق بالکل بیکار
ہی تو عاشق نہیں ہی جو تو عزت و آبرو کا پاس و لحاظ کرتی ہی اگر عاشق صادق ہوتی تو
کبھی ایسا خیال نہ کرتی اب تک معشوق کے پاس پہونچ بھی گئی ہوتی عاشقوں کو
ننگ و ناموس کا خیال ہوتا ہی دین و مذہب کا بقول شاعر شعر عشق از دین بسیار کرد
است وکند ۔ سبحہ را زنار کرد است وکند ۔ تو کیسی عاشق ہی خواجہ عمرو کی کہ ننگ ناموس
کا خیال کرتی ہو پس اگر عشق رکھتی ہی خواجہ سے تو چل اور شریک طلسم کشا کر جہان
معشوق کی صورت نظر آئے اور اگر یہ امر نہیں ہی تو آج سے نام عشق نہ لینا تو عاشقوں
کی بد نام کرنے والی ہی راوی بیان کرتا ہی کہ جب اس طور سے اسکے دل نے اسکو تعلیم کیا اور
یہ بیقرار ہوئی پس اسنے قصد کیا مصمم کہ جان لشکر طلسم کشا ہو اور طلسم کشا ہو جا کر
ست شہ اکت کرو دیدار معشوق سے بہرہ اندوز ہو اور اسکا حاسن یہ تصور کر رہی تھی کہ جو

دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ طلسم کشا نے کوہ مستون کو برباد کیا مستون جادو مارا گیا
وہان سے طلسم کشا نے مع لشکر کے کوچ کیا بادشاہ سابوج کو رہا کیا اوسنے بھی شراکت کی
خلاصہ یہ کہ سوسن جادو و اعظم جادو نے طلسم کشا کی شراکت کی یہ دونون در بند فتح ہوئے اب
طلسم کشا در بند منیر پر ہی اور منیر جادو سے مقابلہ ہو رہا ہی آج پانچ روز سے لاہور ولاجور دوالبرز
وغیرہ مارے گئے اسفندیار اسیر ہوگیا ان چارون کے لشکر لڑ رہے ہین اور منیر جادو کا لشکر لڑ رہا ہی
منیر جادو نے طلسم کشا سے مقابلہ کیا تھا وہ غالب نہ آیا آخر کو مقابلہ سے بھاگا تھا کہ سیماب بلند آواز
نے آکر روکا اسکا حال آئینہ ہوگیا اب جو اسنے یہ سب دقیقہ کتاب سحر مین دیکھا اپنی وزیرزادی اور
کل خواصون اور مصاحبون کو طلب کیا اوسنے کل حال بیان کیا اور کہا کہ یہ خدا پرست بڑے
صاحب اقبال ہین یہ طلسم کو بدون فتح و برباد کیئے ہوئے نہ چھوڑینگے اور ششکال جادو ضرور مارا جائیگا
اور طلسم فتح ہو جائیگا جو طلسم کشا کی اطاعت کریگا وہ عزت پائیگا اور اوسکا بڑا مرتبہ ہوگا اور جو
شراکت نہ کریگا وہ مثل مستون و مریخ و دیگر ساحرون کے ذلت و خواری سے مارا جائیگا
میرے نزدیک مناسب یہ ہی کہ طلسم کشا کی شراکت کرو کیونکہ اب طلسم مین کچھ نہین باقی رہا
ہی صرف دو مرحلہ ہین جب اوسنے یہ سب مرحلہ فتح کر لیئے تو اوسکا فتح کرنا کتنی بڑی بات ہی چنانچہ
کتاب سامری سے ظاہر ہوا ہی کہ منیر جادو قتل ہوگا اور مرحلہ منیر یہ بھی فتح ہوگا اور ششکال و دیگر
ساحر جو کہ طلسم کشا کی اطاعت نہ کرینگے طعمۂ تیغ طلسم کشا ہونگے یہ طلسم ضرور فتح ہوگا اور جو اطاعت
کرینگے وہ مثل اعظم وغیرہ کے عزت پائینگے پس مناسب یہ ہی کہ چاہے بدنامی ہو چاہے
نیکنامی چاہے سب ناخوش ہون اور سب سے شرمندگی ہو جان مقدم ہی اگر ہم نہ ہونگے تو نیکنامی
کو لیکر چاٹینگے مقدم زندگی ہی پس کیون بیکار اپنی جوانی برباد کرین جبکہ یہ امر ثابت
ہی کہ طلسم کشا کو کوئی قتل نہین کر سکتا ہی اور طلسم ضرور فتح ہوگا ششکال مارا جائیگا پھر کیا ضرور
ہی کہ ہم ششکال کی شراکت کر کے اپنی جان و جوانی کو برباد کرین جبکہ ششکال نہ ہوگا تو پھر شرمندگی
کس سے ہوگی ہاں طلسم کشا کی چلکر شراکت کرین تا کہ اوسکے دل مین بھی ہماری طرف سے جگہ ہو
اور وہ ہماری بھی عزت کرے مثل اوروں کے اس امر مین تم سبکی کیا راے ہی سب نے جواب دیا
کہ جو آپکی راے ہی بہت ٹھیک اور عمدہ ہی ہم بھی اسکو پسند کرتے ہین اصل امر یہ ہی کہ

جان ہی تو جان ہی شنکال نے آج تک آپ کے ساتھ کیا بزرگی ادا کی جواب کرے گا
کبھی یہ بھی تو نہ کیا کہ بھانجی کو بلا کر دیکھتا اور سرپرستی کرتے کیونکہ بہن مر چکی تھی کبھی
پرسوں تو یاد نہیں کرتے ہین تو ایسوں کے ساتھ نیکی کرنا نہایت خلاف عقل ہی ہم لوگ
آپکی اس راے کو پسند کرتے ہین ضرور تشریف لے چلیئے ہم سب آپکے ہمراہ ہین
جدھر آپ تشریف لے چلیئے گا ادھر ہم بھی چلین گے ملکہ نے جواب دیا کہ پھر سامان
سفر درست کرو مین تمکو ایک خبر اور سناتی ہون کہ بہن بہ جبین آفتاب شنگرف نے
بھی طلسم کشا کی شراکت کی مع اپنی خواصون کے اور ماموں کی شراکت نہ کی اونکا
شنکال نے کیا کر لیا جو میرا کر لیگا اون سب نے جواب دیا کہ پھر آپ کو کون مانع ہی ملکہ
نے کہا کہ پھر بہت جلد سامان درست کر دیو وقت ہی مدد طلسم کشا کا لشکر سحر جادو
سے مقابلہ ہو رہا ہی اسوقت مین چلکر اگر کمک کر دو گی تو طلسم کشا کے دل مین گھر ہوگا
اور طلسم کشا کو خیال ہوگا کہ انھون نے ایسے وقت سخت مین ہماری شرکت کی ہی
اور ہمارے مخالفون سے جنگ و پیکار کر کے اونکو ہلاک کیا ہی ہماری امداد و اعانت مین
برابر سرگرم رہی ہی ہمکو بھی اسکی مدد کرنا لازم ہی اگرچہ طلسم کشا کو کچھ ہماری امداد و اعانت کی
احتیاج نہین ہی وہ خود تائید یافتہ درگاہ الٰہی ہی بڑے بڑے ساحرون کو اسنے قتل
کر کے جہنم واصل کیا ہی بڑے بڑے طلسم توڑے ہین تمام سرکشان عالم کو مسخر کیا ہی
دیوؤن و پریون تک کو زیر کر کے زلزلہ قاف ثانی سلیمان لقب پایا ہی ہم اوسکی کیا مدد
کر سکتے ہین مگر تاہم جان نثاری کر کے اوسکی شراکت کرین گے تو اونکو ضرور ہمارا خیال مد نظر رہیگا
اسوجہ سے جلد چلنا چاہیے سب نے عرض کیا بہت خوب پس اوسی وقت
سب نے سامان سفر درست کیا اور سب اسباب وغیرہ اژدرون پر بار کیا سب
خواصین اور مصاحبین وغیرہ اژدرون و طاؤسون وغیرہ پر سوار ہوئین ملکہ
اور اوسکی وزیرزادی تخت سحر پر سوار ہوئی ملکہ قریب چار سو جادوگرنیون کو اپنے ہمراہ
لیکر طرف دربند سبز کے روانہ ہوئی برابر قطع منازل و طے مراحل کرتی ہوئی چلی جاتی
تھی اوسنے اوس دس یوم کی راہ کو دوپہر مین سحر سے تمام کیا اور قریب دربند سبز کے

سکے پہونچنے پر تو یہاں آکر پہونچی ابھی اوس مقام پر نہیں آئی تھی کہ جہاں جنگ وپیکار
ہو رہی تھی اوس مقام سے دور تھی یہاں سیما سے بلند آواز قریب سمیر جادو
کے پہونچ گیا سمیر جادو نے جو دیکھا کہ بادشاہ قریب آگیا وہ اپنے اوپر نفرین
کر رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ تو غرق زمین ہو کر کیون نہ بھاگ گیا جو یہ پردہ ان پیدا کرکے
چلا تھا جو اس آفت وبلا مین مبتلا ہوا اب کیا تدبیر کرون اور کیونکر بچون
یہ فکر اپنے بچنے کی کر رہا تھا کہ سیما سے بلند آواز قریب پہونچ گیا
سمیر جادو نے جو بادشاہ کو قریب اپنے پایا اب تو بالکل دم نکل گیا اور
اسنے خیال کیا کہ اب بدون مقابلہ کیے ہوئے جان نہیں بچتی ہو جو کچھ ہو سو ہو
مقابلہ کرو وہ بھی ساحر ہی تو میں بھی ساحر ہون جسکا وار چل جائیگا وہ غالب ہو جائیگا
تو کیون خوف کرتا ہی مقابلہ کر جو دو ہاتھ باذن تیرے ہین وہی اون کے
ہین پھر کیا اسکا خوف ہی یہ دل مین تجویز کرکے اور دل کو قوی کرکے
پکارا کہ اے سیما سے بلند آواز تو کیا بک رہا ہی اور اگر کچھ دعواے سحر
سازی اور نیرنگ بازی ہی تو آ یہی گوے بھی میدان ہی میرے تیرے
سحر آزمائی ہو جائے دیکھون تو کیسا ساحر ہی اور کسقدر مہارت علم سحر
مین رکھتا ہی اوستاد نے کیسا تجکو تعلیم کیا ہی مین بھی تو ذرا تیرے علم
کی قوت دیکھون کہ تو کیونکر میرے سامنے اپنے علم سحر کی بلند پروازی
کرتا ہی اپنے ویسے ساحرون کو زیر کرکے بہت تجکو دعواے سحر سازی
کا ہو گیا ہی اور اپنے تئین سامری وجمشید وقت جانتا ہی تو بھلا مجھسے
سحر مین کیا سر بر ہو سکتا ہی تیری کیا حقیقت ہی اگر آیا ہی تو آئین کیا
تجھسے ڈرتا ہون جو تیرے مقابلہ سے بھاگون زود ہی ہی کہ تجکو ہم
سب نے ملکہ اسیر کر لیا تھا اور قید کیا تھا دعائین دے کہ طلسم کشا
نے آکر رہا کیا کیونکہ عالم تیرہ مین قضا نہ تھی اس سبب سے
بچ گیا ہی اب تیری شامت آئی ہی اب تیرا بچنا محال ہی اگر کچھ جرأت رکھتا ہی

رکھتا ہے اور سحر سے آگاہ ہے تو میرا سامنا کر ان باتون سے کیا فائدہ ہے یہی گو آدمی ہے میدان ہے مین اور تو سمجھ لین
جسکو خداوند سامری و جمشید خداوند عجائب فتح دین یہ جو منیر جادو نے کہا سیما سے بلند آواز نے جواب دیا
کہ واقعی تو ایسا ہی بہادر و جری ہے مین نہ جرأت رکھتا ہون نہ سحر سے آگاہ ہون نہ ایسا بہادر و ساحر
ہون کہ سامنے تیرے غیر ساحر کے بھاگون مثل تجھ ایسے بہادر کے وہ سامری کیا گیدی ہے اور جمشید کیا
خرنا شخص ہے وہ عجائب کیا چیز ہے سامنے خداوند کریم کے یہ سب شیطان تھے اور ہین انکو اپنی پشت
کی تو خبر ہوتی نہ تھی یہ تیری کیا کمک کرینگے اور تجکو کیا فتح دینگے بس مین بھی اپنے خدا کو طلب کرتا ہون برائے
کمک اور تو بھی اپنے خداوندون کو بلا دیکھین کس کے خدا آکر امداد کرتے ہین اور کمک کرتے ہین بس
زیادہ نہ بک جو سحر کرتا ہو کر مین تیرے سامنے موجود ہون منیر جادو نے جواب دیا کہ او نابکار میرا سحر
غضب ہے سامری و جمشید کا تو میرے سحر کو رد نہ کر سکے گا میرے ہاتھ سے مارا جائے گا تو پہلے اپنا حوصلہ
نکال لے کیونکہ یہ کہنے کو نہ ہو کہ ہم یہ سحر کرتے تو منیر جادو پر غالب آتے اسنے تو نہ کہنے دیا ہم کو سحر
کرنے کی مہلت نہ دی سیما سے بلند آواز نے جواب دیا کہ او منیر جادو یہ میرا طریقہ نہین ہے کہ مین
حریف پر پیش دستی کرون کیونکہ جب سے مین نے اطاعت طلسم کشا کی ہے جب سے مین نے ان لوگونکا
طریقہ اختیار کیا ہے طریقہ اسلام مین حریف پر پیش قدمی کرنا زیبا نہین ہے جب خداوند کریم تیرے
حربہ سے مجکو بچائے گا تو مین بھی حربہ کرونگا گو ایک مدت تک قید رہا ہون مگر اسپر بھی تیرے قتل
کے لیے کافی ہون بفضل خداوند کریم سے تو اپنا حوصلہ نکال لے یہ سنکے منیر جادو نے جواب دیا کہ معلوم
ہوا تیری قضا آئی ہے یہ کہکر اب جو منیر جادو نے سحر کیا تو ایک طاؤس زرین بال پیدا ہوا یہ اسی
طاؤس پر سوار ہوا اور سامنے سیما سے بلند آواز کے آیا اور کہا کہ اے سیما سے بلند آواز ہوشیار و
خبردار ہو جاؤ مین سحر کرتا ہون بادشاہ نے کہا کہ مین ہوشیار ہون تو سحر کر اور اعظم جادو و سوسن جادو و
وغیرہ سے سیما سے بلند آواز نے کہا کہ بھائیون تم جاکر طلسم کشا کو میرے آنے سے اور اپنے حاضری
سے اور منیر کے مقابلے سے آگاہ کرو اور کہدو کہ مین اسکو قتل کرکے آتا ہون۔ اسکا لاکر قدم صاحبقران پر
ڈالتا ہون ان سب نے کہا کہ بہت خوب کیا مضائقہ ہے ہم جو جاتے ہین برائے امداد سب کے سب
ساحر ہوا پر اچھلے زمین پر پڑے یہان صاحبقران کمان درست کر چکے تھے قصد کیا تھا کہ تیر کو مار
کرین کہ ان ساحرون نے آکر سلام کیا اور عرض کیا کہ سیما سے بلند آواز تشریف لائے ہین

وہ آتے تھے اور ہم سب بھی کھڑے منیر جادو بھاگا ہوا جاتا تھا اُنکی نگاہ منیر جادو پر پڑ گئی اُنھون نے
منیر کو اشارہ رُکا اُسنے اور منیر سے بالاے ہوا مقابلہ ہو رہا ہے اور وہ تیر سے لڑ رہے ہین اور ہم جا کر لشکر
منیر سے مقابلہ کرتے ہین اور لڑتے ہین صاحبقران نے فرمایا کہ جاؤ اور فوراً کمان کو دوش پر جگہ دی
اور تیر کو ترکش مین رکھ لیا اور خود وہان سے پلٹ کر کفار سے لڑنے لگے اُدھر بالاے ہوا منیر سے اور
سیماے بلند آواز سے سحر بازی ہونے لگی سحر آزمائی شروع ہوئی ترنج و نارنج چلنے لگے اُدھر اعظم
وغیرہ نے جا کر لشکر مین تلاطم ڈال دیا راوی بیان کرتا ہے کہ ابھی گرمی جنگ و پیکار رہین ملکہ لعلان حور پیکر
بھاوجی شنشکال کی جو کہ اپنے کوہ پر سے مع خواصون وغیرہ کے چلی تھی آ کر پہونچی معرکہ جنگ و
پیکار کو گرم پایا کیونکہ یہ وہان سے صاحبقران کی شراکت کے قصد سے چلی تھی یہان آ کر شریک
لشکر اسلام ہو کر لشکر کفار سے لڑنے لگی آتے کے ساتھ ہی اس غضب کا سحر کیا کہ تمام لشکر کفار مین
تلاطم پڑ گیا لعلان حور پیکر نے ساحر و مجیر ساحر پر سب پر سحر کیا کیونکہ یہ طریقہ اہل اسلام سے آگاہ
نہ تھی ایک سحر مین اسنے سب کو دیوانہ بنا دیا اُدھر اعظم وغیرہ نے ساحرون کا ناطقہ بند کر دیا یہان
تو سطور سے بازار کارزار گرم تھا اُدھر منیر نے بادشاہ پر سحر کیا کہ ابر سحر آ کر قائم ہوا اُس سے برق چمک کر
گری سیماے بلند آواز نے اشارہ کیا وہ برق برطرف ہو گئی پھر اسنے سحر کیا کہ ایک اژدر آتش فشان
ہوا پر پیدا ہوا وہ شعلہ ہاے آتشین چھوڑتا ہوا طرف سیماے بلند آواز کے چلا جیسے ہی وہ قریب پہونچا
سیماے بلند آواز نے ہاتھ بڑھا کر اُسکے گلہ مین ہاتھ ڈالا اور ہاتھون سے اُسکے کلہ کو چیر کر
پھینکدیا ایک شعلہ پیدا ہوا اُسنے اُس اژدر کو جلا دیا راکھ ہو کر رہ گیا پھر منیر جادو نے سحر کیا
کہ ایک مرتبہ ہوا چلی ایسی سرد کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ کلیجہ کے پار ہوری ہے برمائے دیتی ہے دل و جگر
کو سیماے بلند آواز نے ایک اسم پڑھکر دم کیا کہ وہ ہوا برطرف ہو گئی گرم ہوا چلنے لگی اور ایسی گرم
چلی کہ تھوڑے ہی عرصہ مین منیر کی یہ حالت ہوئی کہ منھ مین کانٹے پڑ گئے زبان خشک ہو گئی
تالو بالکل خشک ہو کر رہ گیا پسینہ ہر بن مو سے جاری ہوا یہ معلوم ہوتا تھا کہ کرہ نار مین کھڑا
ہوا ہون اسنے بھی رد سحر کیا مگر اسکی وہ حالت تو برطرف ہو گئی مگر ہوا کی گرمی دم ہوئی اسنے
اپنے حواس درست کرکے سیماے بلند آواز پر جو سحر کیا کہ ایک زنگی سیاہ فام تیغہ ہاتھ
مین لیے ہوئے ہوا پر اترتا ہوا آیا اور آتے ہی تلوار کا وار سیماے بلند آواز پر کیا کہ منیر جادو

سمجھے تھا کہ سیماب بلند آواز کا کام تمام ہو گیا اور جو سیماب بلند آواز نے سحر کیا کہ ایک سپر پیدا ہوئی وہ تیغہ
اُس سپر پر پڑا کہ آری ہو گیا اُسنے پھر وار کیا اس مرتبہ سیماب بلند آواز نے اشارہ کیا کہ برق کوند کر گری
اُس زنگی کے دو پر کالے ہو گئے اور جلکر خاک ہو گیا ایک شعلہ اُسکے جسم سے پیدا ہوا خود بخود اُسنے اُسکو جلا
دیا جب منیر جادو نے دیکھا کہ سیماب بلند آواز نے زنگی کو قتل کیا اسنے سحر کیا کہ ایک شیر ببر ظاہر
ہوا آتے ہی اُسنے طپانچہ مارا سیماب بلند آواز نے اُسکی گردن پکڑ لی اور ایک طپانچہ رسید کیا کہ
اُسکا سر چنبر گردن سے اُڑ گیا وہ شیر زبان بھی اُسی ہوا پر تمام ہو کر جل گیا اور خاک ہو گیا اس مرتبہ
منیر جادو نے جھولی سے نارنج نکالا اور اُسکو اپنی زبان کے خون سے رنگین کیا اور چند ٹیکے سیندور
کے دیے اب نارنج کو اُٹھا کر سیماب بلند آواز پر مارا وہ نارنج چلا جیسے قریب پہونچا سیماب بلند آواز
نے اشارہ کیا کہ نارنج کے دو ٹکڑے ہوئے آتش میں سے ایک برق چمک کر طرف آسمان کے گئی اور
وہاں سے کوند کر چلی سیماب بلند آواز کی طرف سیماب بلند آواز نے افسون پڑھا وہ برق بالا ہو کر سامنے
گری وبال ہو گئی منیر جادو نے فوراً ترنج سحر نکالا اور اُسکو بادشاہ پر مارا بادشاہ نے اُسکو ہاتھ پر لیا
اور اُسکو اپنے تیغہ میں کر کے اور اُس پر سحر کر کے وہی ترنج منیر پر مارا یہ سمجھکر کہ تو نے کئی سحر مجھ پر کیے ہیں
تو سب دیکھے اب تو سحر کر چکا میں حملہ کرتا ہوں تجھے میں جانوں کہ تو ... سیماب بلند آواز نے
جو یہ کہا منیر نے جواب دیا کہ کو شوق سے سحر کر میں کو جو دہ ہوں یہ جو منیر نے کہا بادشاہ نے وہ ترنج اٹھا کر
جو کہ اُسنے مارا تھا منیر پر مارا اُس ترنج کا مارنا تھا کہ ایک مرتبہ وہ ترنج قہقہہ کرتا ہوا چلا جیسے قریب
پہونچا اُسنے اشارہ کیا وہ ترنج ایک مرتبہ شق ہوا اُسکا شق ہونا تھا کہ ایک برق کوند کر منیر جادو کے
سر پر چلی اُسنے سپر سحر کو سر پر قائم کیا اُس برق نے سپر کو بھی جلا دیا اب جو منیر جادو نے خیال کیا اور
دیکھا تو ثابت ہوا کہ اس برق سے جان بری مشکل ہے بس فوراً منیر جادو نے اپنی ہم شبیہ کو قتل
کرایا خود بچا اور پشت پر آکر صدا دی کہ او سیماب بلند آواز ہوشیار ہو جا بادشاہ پلٹا کہ اسنے
تیغہ کا وار کیا وہ تیغہ اوچھا سا سر پر سیماب بلند آواز کے پڑا ہلکا سا زخم سر پر سیماب بلند آواز
کے آیا سیماب بلند آواز نے فوراً سحر کیا کہ تیغہ سر سے نکل گیا اب اسکی یہ حالت ہوئی کہ جیسے
شیر زخم کھا کر بپھرتا ہے اب یہ برہم ہو گیا تلوار لے کر چلا منیر جادو نے جان پر کھیل کر سحر کیا کہ
ایک گنبد سیماب بلند آواز کے سر پر گرا سیماب بلند آواز اُس گنبد میں بند ہو گیا بس سیماب بلند آواز

نے جو سحر کیا اُس گنبد کے ٹکڑے ٹکڑے ہوئے اور دھوان ہوکر اڑ گیا یہ اس گنبد کو درہم و برہم کرکے اُسی حالت
زخمداری مین اسنے قصد کیا کہ سحر کرون کہ منیر جادو کا کام تمام ہو بادشاہ جب تک سحر کرے کرے کہ منیر نے
سحر کیا کہ ایک دیوار آہنی درمیان مین قائم ہوگئی سیماسے بلند آواز نے جو اُس دیوار سحر کو حائل دیکھا
فوراً اشارہ کیا کہ وہ دیوار منعدم ہوگئی اور گری اسنے عرصہ مین اسنے سحر تیار کر لیا تھا جیسے دیوار گری ہی
جیسے سامنا ہوا سیماسے بلند آواز سے ویسے ہی منیر جادو نے وہ سحر جو کہ تیار کیا تھا سیماسے بلند آواز
پر کیا کہ ایک آسمان زیر آسمان تیار ہوگیا اُس آسمان پر ایک آفتاب نمایان ہوا اُسکا عکس جو سیماسے بلند آواز
پر پڑا سیماسے بلند آواز کی یہ حالت ہوئی کہ از سر تا پا غرق عرق ہوگیا فوراً سیماسے بلند آواز نے سحر
کیا کہ وہ آسمان لخت لخت ہوکر مثل روئی کے گالون کے اُڑ گیا وہ آفتاب بھی برطرف ہوگیا وہ گرمی اور
وہ حالت جاتی رہی یہ سحر بھی اُسکا رد ہوا منیر جادو نے سحر کیا ایک پتلی پیدا ہوئی اُسکے ہاتھ مین ایک
کشتی تھی اُس کشتی مین ایک گلدستہ تھا آتے ہی اُس پتلی نے اُس گلدستہ کو سامنے سیماسے بلند آواز
کے کیا اُسکی خوشبو دماغ مین سیماسے بلند آواز کے پہونچی اُس خوشبو کا پہونچنا تھا کہ سیماسے بلند آواز
مست ہوکر جھومنے لگا جب منیر نے دیکھا کہ اس سحر نے بادشاہ کو مست کر دیا اب یہ نیلے خود ہی تلوار
لے کر چلا کہ سر کاٹ لون یہ تو اس قصد سے چلا قریب نہ پہونچا تھا کہ ایک پتلہ پہلو سے
سیماسے بلند آواز کے پیدا ہوا اُسکے ہاتھ مین ایک پچکاری تھی اُسنے آتے ہی وہ پچکاری منھ
پر بادشاہ کے ماری اور کہا کہ ہوشیار ہو جیسے حریف آپکے قتل کی فکر مین ہے یہ جو کہا اور پچکاری دی
فوراً بادشاہ کو ہوش آیا ہوش کا آنا تھا کہ سیماسے بلند آواز نے اپنے سحر کے پتلہ کو دیکھا اور
منیر جادو کو اپنے قریب شمشیر بکف پایا آواز دی کہ منیر تو نے یہ سحر کیا تھا اپنے سحرون مین مگر تو
دیکھتا ہے کہ مین نے کیونکر رد کیا اور کیونکر تیرے سحر سے بچا اب مین سحر کرتا ہون جب جانون کہ تو رد کر
مقام خیال کرنے کا ہو کہ تیرے ہی سحر کا تیغ مین نے تیرے اوپر مارا تھا تو اُسکو رد نہ کر سکے گا تو نے
اپنے عوض مین اپنے ہم شبیہ کو قتل کرایا اور خود بچا جب تو اپنے سحر کو رد نہ کر سکا تو میرے سحر کو کیا
رد کرے گا اب میرے ہاتھ سے بچ کر کہان جائے گا اُدھر منیر جادو نے خیال کیا کہ بادشاہ سچ کہتا ہے
واقعی مین اسکا سحر رد نہ کر سکونگا ضرور اسکے ہاتھ سے مارا جاؤنگا اور مین نے جسقدر سحر کیے سب
اسنے رد کر دیے ایک بھی اسپر کارگر نہ ہوا سب رد ہوگئے بس بہتر یہ ہے کہ اپنی جان بچانے کی فکر کرو

